ہے۔ اسکی صحت عقل ۔طاقت اور ہمت ترقی پاکر اُسکی راحت کا باعث ہوتی ہیں۔ ویریہ کی حفاظت کرنیکا طریقہ یہ ہے ۔ کہ عیاشی کی کہانیوں۔ عیاشوں کی صحبت سے گندے خیالات کو دل میں جگہ دینے سے ۔کسی عورت کو دیکھنے سے کسی عورت کیساتھ تنہا بیٹھنے سے ۔ اس سے بات چیت کرنے سے اسکے ساتھ چھونے وغیرہ کی حرکات سے باز رہکر برہمچاری لوگ۔ نیک تربیت اور علمی کمال حاصل کریں۔ جس کے جسم میں ویریہ نہیں ہوتا۔ وہ مخنث ۔بڑے درجہ کا منحوس ۔مرض پرمیہ میں مبتلا ۔کمزور ۔بے رعب بیعقل اور بے ہمت ہوا کرتا ہے اور حوصلہ اور ثابت قدمی اور طاقت اور توانائی سے بے بہرہ ہونے کے باعث تباہ ہوجاتا ہے ۔اگر تم نیک تربیت تحصیل علم اور ویریہ کی حفاظت کرنے سے اس موقعہ پر چوک جاؤ گے ۔ تو دوبارہ اس زندگی میں تم کو یہ بے بہا وقت نہیں مل سکیگا ۔ پس جب تک ہم خانہ داری کے کاموں کو انجام دینے والے زندہ ہیں ۔ تب تک تم کو تحصیل علم کرنا اور جسمانی طاقت بڑھانا چاہئیے ۔

اسی قسم کی دیگر ہدایتیں بھی ماں باپ کرتے رہیں۔ اسی غرض سے " ماترِی مان پِتری مان " الفاظ مذکورہ بالا قول میں درج ہیں ۔

**پہلے ماں اور پھر باپ بچہ کی تربیت کرے**

۱۸- بچوں کو پیدائش سے لے کر پانچویں برس تک ماں اور چھٹے برس سے آٹھویں تک باپ تربیت کرے ۔

**اولاد کو گورو کل بھیجنا**

۱۹- نویں برس کے شروع میں دوج (برہمن کشتری ویش) اپنی اولاد کا اُپنین (رسم زنار بندی) کر کے آچاریہ کل میں جہاں اُستاد پورے عالم اور اتالیق کاملہ اور فاضلہ تعلیم تربیت کرنیوالی ہوں۔ لڑکوں اور لڑکیوں کو بھیج دیں۔ شودر وغیرہ ورن اُپنین کئے بغیر ہی تحصیل علم کیلئے گورو کل میں بھیجدیں (چونکہ شودروں میں اُپنین کی رسم نہیں ہوتی۔ اس لئے یہ رسم گرد کل میں جا کر ادا ہو سکتی ہے (مترجم)

**اولاد اور شاگردوں کو سزا**

۲۰- انہی لوگوں کی اولاد عالم ۔مہذب ۔اور تربیت یافتہ ہوتی ہے جو کہ تعلیم کے معاملات میں اولاد کیساتھ لاڈ کبھی نہیں کرتے۔ بلکہ تنبیہہ ہی کرتے رہتے ہیں چنانچہ ویاکرن مہا بھاشیہ کا مقولہ ہے کہ

सामृतैः पाणिभिर्घ्नन्ति गुरवो न विषोक्षितैः। लालनाश्रयिणो दोषस्ताडनाश्रयिणो गुणाः॥ म० ८।१।८॥

معنی، جو ماں باپ اور اتالیق اولاد اور شاگردوں کو تنبیہہ کرتے ہیں

وہ گویا اپنی اولاد اور شاگردوں کو اپنے ہاتھ سے آبحیات پلا رہے ہیں۔ اور جو اولاد یا شاگردوں سے لاڈ کرتے ہیں۔ وہ (گویا) اپنی اولاد کو اور شاگردوں کو زہر پلا کر تباہ و برباد کر رہے ہیں۔ کیونکہ لاڈ کرنے سے اولاد اور شاگرد بگڑ جاتے ہیں۔ اور تنبیہہ سے خوبیاں حاصل کرتے ہیں۔ اولاد اور شاگردوں کو بھی چاہئے۔ کہ تنبیہہ سے خوش اور لاڈ سے ہمیشہ ناخوش رہا کریں۔ لیکن ماں باپ اور استاد کسی کد و کاوش سے سزا نہ دیں۔ بلکہ ظاہری طور پر دھمکا دیں اور دل سے شفقت ہی رکھیں۔

نیک چلنی وغیرہ کی بھی تربیت کرنی چاہئے۔

۲۱ - جیسے دیگر امور کی تربیت دیں۔ ویسے ہی چوری۔ زناکاری سستی۔ غفلت۔ منشی اشیاء۔ دروغگوئی۔ ایذارسانی۔ ظلم۔ حسد۔ کینہ محبت کی بے اعتدالی وغیرہ خرابیوں کے چھوڑنے اور نیک چلن بننے کی ہدایت بھی کرتے رہیں۔ کیونکہ جس آدمی نے کسی کے سامنے ایک بار بھی چوری۔ زناکاری یا دروغگوئی وغیرہ فعل کئے اس کی عزت اس کے سامنے عمر بھر نہیں ہوتی۔ جس قدر نقصان وعدہ خلاف آدمی کو پہنچتا ہے۔ اس قدر کسی اور کو نہیں پہنچتا۔ اس لئے جس کے ساتھ جو وعدہ کریں۔ اس کے ساتھ اس کا ایفا کرنا بھی ضروری ہے۔ جیسے کسی نے کسی سے کہا۔ کہ میں تم کو فلاں وقت میں ملوں گا۔ یا تم مجھ سے فلاں وقت پر ملنا۔ یا فلاں چیز فلاں وقت میں تم کو دوں گا اس کو ویسے ہی پورا کرے۔ نہیں تو اس کا اعتبار کوئی بھی نہ کرے گا۔ اس لئے ہمیشہ سچ بولنا اور سچا وعدہ سب کو کرنا چاہئے۔

کسی کو غرور نہ کرنا چاہئے۔ چھل فریب یا ناشکرگزاری سے چونکہ انسان کی خود اپنی ہی طبیعت تکلیف پاتی ہے۔ تو اس سے دوسروں کی تکلیف کا کیا کہنا ہے۔ چھل اور کپٹ اس کو کہتے ہیں۔ کہ ظاہر میں کچھ اور دل میں کچھ اور رکھ کر دوسرے کو فریب دیا جاوے۔ اس کے نقصان کا خیال نہ کرکے اپنی مطلب براری کی جاتے۔

"کرتگھنتا" (ناشکرگزاری) یہ ہے۔ کہ کسی کے کئے ہوئے اچھے سلوک کو نہ ماننا چاہئے۔ غصہ وغیرہ سخت کلامی کو چھوڑ کر سنجیدہ اور شیریں کلام بولے۔ بہت بکواس نہ کرے جتنا بولنا چاہئے۔ اس سے کم بیش نہ بولے۔ بزرگوں کا ادب کرے۔ جب وہ سامنے آئیں اٹھ کر اور ان کے پاس جا کر ان کو تعظیم دے اور اعلیٰ جگہ پر بٹھلائے۔ اول خود "نمستے" کرے۔ ان کے سامنے اعلیٰ مسند پر خود نہ بیٹھے۔ مجلس میں ایسی جگہ بیٹھے جہاں پر وہ بیٹھنے کے لائق

ہو۔ اور جہاں سے کہ کوئی دوسرا اُٹھا سکے۔ دشمنی کسی سے نہ کرے۔ مستعد ہو کر خوبیوں کے
حاصل کرنے اور عیبوں کے چھوڑنے میں مصروف رہے۔ نیکوں سے ملے۔ اور بدوں سے بچے
اپنے ماں باپ اور استاد کی خدمت تن من اور دھن سے اور عمدہ اشیا وغیرہ سے عین دلی
عقیدت کے ساتھ کرے ؛

यान्यस्माक ँ सुचरितानि तानि त्वयोपास्यानि नो इतराणि ॥ तैत्ति० प्रपा० ७। अनु० ११॥

والدین اور استاد اولاد اور شاگردوں میں اپنے نقص نہ جانے دیں

۲۲۔ یہ تیترِیہ براہمن پرپاٹھک ۷۔ انوواک ۱۱ کا قول
اس کا مطلب یہ ہے کہ ماں باپ اور استاد اپنی اولاد اور شاگردوں کو
ہمیشہ سچی ہدایت کریں۔ اور یہ بھی کہیں کہ جو جو ہمارے نیک عمل ہیں
اُن کو ہی قبول کرو۔ اور جو خراب عمل ہوں۔ اُن کو چھوڑ دیا کرو۔ جو صحیح معلومات سمجھیں
وہی بتائیں اور سمجھائیں ؛

والدین اور اتالیق کی فرمانبرداری

۲۳ بچے کسی پاکھنڈی۔ بدچلن آدمی کا یقین نہ کریں
جس جس نیک عمل کے لئے ماں باپ اور اتالیق حکم دیں۔ اسکی بخاطر خواہ تعمیل کریں

معلم ان وید منتروں وغیرہ کا مطلب سمجھا دیں جو بچوں نے حفظ یاد کر رکھے ہوں

۲۴۔ ماں باپ نے جو دھرم ودیا اور نیک چلنی
متعلق شلوک نگھنٹو۔ نروکت۔ اشٹادھیائی یا دوسرے
سُوتر اور وید منتر حفظ کرائے ہوں۔ ان کا مطلب دوبارہ طالب علموں پر ظاہر کر دیا جائے

پرمیشور کی اپاسنا

۲۵۔ پرمیشور (کے اوصاف) کی تشریح جیسے کہ پہلے باب میں کی
ہے۔ ویسے ہی مان کر اُس کی عبادت کیا کریں ؛

شراب اور گوشت کا استعمال نہ کریں

۲۶۔ جس طور پر کہ صحت۔ علم اور طاقت میسر ہو سکے۔ اسی طور پر
اور پوشش اور برتاؤ کو اختیار کریں اور اختیار کرائیں۔ یعنی جتنی
بھوک ہو۔ اس سے کچھ کم بھوجن کریں۔ شراب گوشت وغیرہ کے استعمال سے پرہیز کریں

نامعلوم گہرے پانی میں نہ نہائیں

۲۷۔ غیر معلوم گہرے پانی میں پاؤں نہ ڈالیں۔ کیونکہ آبی
یا کسی شئے سے ایذا پہنچ سکتی ہے۔ نیز تیراک نہ ہو تو ڈوب
سکتا ہے ؛

"न विज्ञाते जलाशये" یہ منو کا قول ہے:-

غیر معلوم گہرے پانی وار جگہ میں داخل ہو کر غسل نہ کریں ۰

منو - ۶ - ۴۶

दृष्टिपूतं न्यसेत्पादं वस्त्रपूतं जलपिबेत
सत्यपूतां वदेद्वाचं मनः पूतं समाचरेत ॥
मनु० अ० ६।४६

چلنا بولنا وغیرہ

۲۸ - (معنی) نیچے نظر رکھکر نشیب فراز کو دیکھ کر چلے - کپڑے سے چھانکر پانی پئے - کلام کو راستی سے صاف کرکے بولے - من سے غور کرکے عملدرآمد کرے ۰

माता शत्रुः पिता वैरी येन बालो न पाठितः ।
न शोभते सभामध्ये हंसमध्ये बको यथा ॥
चाणक्यनीति अ० २ श्लो० ११ ॥

اولاد کو عالم وغیرہ بنانا والدین کا فرض اوّل ہے

۲۹ - یہ چانکیہ نیتی ہیں - کسی شاعر کا قول ہے (معنی) وہ ماں باپ اپنی اولاد کے پکے دشمن ہیں - جنھوں نے تحصیل علم میں نہ لگایا - وہ فاضلوں کی مجلس میں ایسے ذلیل اور بدنما ہیں - جیسے کہ ہنسوں کے درمیان بگلہ ۰

ماں باپ کا اعلیٰ فرض - پرم دھرم اور نیک نامی کا کام یہی ہے - کہ اپنی اولاد کو تن من سے عالم - دھرم پر چلنے والا - مہذب اور اعلیٰ تربیت والا بنادیں ۰

بچوں کی تعلیم و تربیت کے متعلق یہ تھوڑا سا لکھا ہے - اتنے ہی سے دانا لوگ بہت کچھ سمجھ لیں گے ۰

سلیس زبان سے مزین ستیارتھ پرکاش مصنّفہ سوامی دیانند سرسوتی جی کا دوسرا باب بچوں کی تربیت کے بارہ میں ختم ہوا

# تیسرا باب

## تعلیم

**تعلیم و تربیت**

۱- اب تیسرے باب میں پڑھنے پڑھانے کا طریق لکھا جاتا ہے۔ بچوں کو اعلیٰ تعلیم و تربیت اور عمدہ اوصاف و افعال و عادات کا زیور پہنانا۔ ماں باپ آچاریہ اور رشتہ داروں کا اول فرض ہے۔ سونے۔ چاندی۔ مانک موتی اور مونگے وغیرہ جڑاؤ گہنے پہننے سے انسان کی روح کو کوئی خوبصورتی حاصل نہیں ہوتی۔ کیونکہ زیور پہننے سے جسمانی غرور۔ جذبات نفسانی کی غلامی اور چور وغیرہ کا خوف حتیٰ کہ موت تک کا اندیشہ رہتا ہے۔ یہ عام طور پر دیکھا جاتا ہے۔ کہ زیورات کی وجہ سے بچے وغیرہ بدمعاشوں کے ہاتھ سے روز مارے جاتے ہیں ؛

विद्याविलासमनसो धृतशीलशिक्षाः सत्यव्रता
रहितमानमलापहाराः। संसारदुःखदलनेन
सुभूषिता ये धन्या नरा विहितकर्मपरोपकाराः॥

**کون لوگ دنیا میں مبارک ہیں؟**

۲- جن کا دل علمی شغل میں لگا رہتا ہے۔ جو نیک مزاج و راست گوئی وغیرہ عمدہ اصولوں کے پابند اور غرور اور ناپاکی سے الگ رہ کر دوسروں کی ناپاکی دور کرنے والے ہیں اور سچی ہدایت علم کی خیرات سے دنیا داروں کے دکھ دور کرنے میں لگے رہتے ہیں اور ویدوں کے مطابق افعال سے دوسروں کی بھلائی کرتے رہتے ہیں۔ ایسے لوگوں (مرد و عورت) کا وجود مبارک ہے ؛

**بچوں کا گوروکل پرویش**

۳- اس لئے آٹھ سال کی عمر میں لڑکوں کو لڑکوں کے اور لڑکیوں کو لڑکیوں کے مدرسہ میں بھیج دیویں۔ جو استاد یا استانیاں بدچلن ہوں۔ ان سے نہ دلوائیں۔ کیونکہ جو کامل ودوان (فاضل) اور دھرماتما (نیک شعار) ہوں۔

تعلیم و تربیت کرنے کے قابل ہیں۔ دُوِج (برہمن کشتری اور ویش) اپنے گھر لڑکوں کا یگیوپویت (رسم جنیؤ) اور لڑکیوں کا بھی مناسب طریق پر (یگیوپویت) سنسکار کرکے (جیسا کہ دوسرے باب میں لکھا جا چکا ہے) جُداگانہ گوروکل میں بھیجدیں ؛

زمانہ تعلیم کے متعلق ضروری امور

۴۔ تعلیمگاہ کسی تنہا جگہ پر ہونا چاہیئے۔ لڑکے و لڑکیوں کے مدرسے ایک دُوسرے سے (کم از کم) دو کوس کے فاصلہ پر ہوں۔ جو اُستاد اُستانیاں اور نوکر چاکر ہوں۔ اُن میں سے لڑکیوں کے مدرسہ میں عورتیں اور لڑکوں کے مدرسہ میں مرد ہونے چاہئیں۔ زنانہ مدرسہ میں پانچ برس کا لڑکا اور مردانہ میں پانچ برس کی لڑکی بھی نہ جانے پائے۔ یعنی جب تک کہ برہمچاری (طالب علم) اور برہمچارنی (طالب علم) رہیں۔ تب تک عورت و مرد کا دوچار ہونا۔ چھُونا۔ تنہائی کی ملاقات گفتگو۔ عشقیہ باتیں۔ باہمی کھیل کود۔ شہوانی خیالات و صحبت۔ ان آٹھ قسم کی جذبہ انگیز حرکتوں سے الگ رہیں۔ اور اُستاد اُنکو ان باتوں سے بچائیں۔ تاکہ اعلےٰ تعلیم و تربیت عمدہ و نیک خصلت اور جسمانی و روحانی طاقت پاکر ہمیشہ راحت بڑھا سکیں۔ مدرسوں کے چار کوس کے فاصلہ پر گاؤں یا شہر رہنے چاہئیں۔ سب کو یکساں پوشاک کھانا۔ پینا اور بستر دیئے جائیں۔ خواہ شہزادے شہزادیاں ہوں یا غریب زادے سب کو جفاکش ہونا چاہیئے۔ ماں باپ اپنی اولاد سے اور بچے اپنے ماں باپ سے نہ مل سکیں اور نہ باہمی کسی قسم کی خط و کتابت کر سکیں۔ تاکہ دنیاوی فکروں سے الگ رہ کر محض ترقیٔ علم کا فکر رکھیں۔ جب سیر کو جائیں اُستاد ساتھ رہیں۔ تاکہ کسی قسم کی بدعنوانی نہ کر سکیں اور نہ سُستی یا غفلت کریں ؛

कन्यानां सम्प्रदानं च कुमाराणां च रक्षणम् ॥

मनु० अ० ७ । श्लोक १५२ ॥

سرکاری اور برادری کی طرف سے لازمی تعلیم

۵۔ اس کا منشاء یہ ہے کہ سرکار اور برادری کا یہ قانون ہونا چاہیئے کہ پانچ یا آٹھ برس سے زیادہ عمر کے لڑکے لڑکیوں کو گھر میں نہ رکھ سکے مدرسہ میں ضرور داخل کرا دے۔ اگر کوئی نہ بھیجے تو سزا کے قابل سمجھا جاوے۔ اوّل لڑکوں کا یگیوپویت گھر میں ہو۔ دوم مدرسہ میں یعنی گوروکل میں ہو۔ ماں باپ یا معلّم اپنے لڑکے لڑکیوں کو با معنی گایتری منتر سکھلاویں۔ وہ منتر یہ ہے :۔

ओ३म् भूर्भुवः स्वः । तत्सवितुर्वरेण्यं भर्गो देवस्य धीमहि

धियो यो नः प्रचोदयात् ॥ यजु० अ० ३६ । मं० ३ ॥

**گایتری منتر کے لفظی معنے** ۴- اس منتر میں پہلا لفظ جو **ओ३म्** ہے۔ اس کے معنے پہلے باب میں کر دیئے ہیں وہاں سے دیکھ لیجئے۔ اب تین "مہا ویاہرتیوں" (اسمائے اعظم) کے معنے مختصراً لکھے جاتے ہیں۔

" भूरिति वै प्राणः "

" यः प्राणयति चराऽचरं जगत् स भूः स्वयम्भूरीश्वरः "

"بھو" کے معنے پران ہیں۔ یعنی جو تمام عالم کی زندگی کا سہارا اور پران سے بھی عزیز اور قائم بالذات ہے۔ اس مفہوم سے "بھو" پرمیشور کا نام ہے۔

भुवरित्यपानः "यः सर्वं दुःखमपानयति सोऽपानः"

"بھوہ" کے معنے اپان ہیں یعنے جو تمام دکھوں سے بری اور جس کے ملنے سے جیو سب دکھوں سے چھوٹ جاتے ہیں۔ اس لئے اس پرمیشور کا نام "بھوہ" ہے۔

स्वरिति व्यानः यो विविधं जगद् व्यानयति व्याप्नोति स व्यानः

"سوہ" کے معنے ویان ہیں یعنے گوناگوں جگت میں موجود رہ کر سب کو سہارا دے رہا ہے اس لئے اس پرمیشور کا نام "سوہ" (स्वः) ہے۔

یہ تینوں قول تیتریہ آرنیک پرپاٹھک ۷۔ انوواک ۵ کے ہیں۔

" य सुनोत्युत्पादयति सर्वं जगत् स सविता तस्य "

(सवितुः) "سوتو" جو تمام دنیا کا پیدا کنندہ اور تمام نعمتوں کا بخشنے والا ہے۔

" यो दीव्यति दीव्यते वा स देवः "

(देवस्य) "دیوسیہ" جو تمام راحتوں کا دینے والا اور جس کے ملنے کی آرزو سب کرتے ہیں۔

" भर्गः " (वरेण्यम्) اس پرماتما کی جو "ورینیم" ہے یعنے افضل اور قبول کرنے کے لائق پاک اور پاک کرنے والی ذی شعور ہستی ہے۔

(तत्) "تت" اسی پرماتما کی ذات کو ہم لوگ (धीमहि) "دھی مہی" دل میں جگہ دیویں کس غرض کے لئے؟ کہ (यः) "یہ" وہ "سوتا۔ دیو۔ پرماتما" سب کا پیدا کرنے والا پرمیشور (नः) "نہ" ہماری (धियः) "دھیہ" عقلوں کو (प्रचोदयात्) "پرچودیات" رہبری کرے۔ یعنی برے کاموں سے چھڑا کر بھلے کاموں میں لگاوے۔

...تری منتر کے بامحاورہ معنے

۷ - اے پرمیشور سچدانند سروپ۔ دائما پاک۔ علیم۔ غیر مقید۔
...پیدا شدہ۔ بے عیب۔ غیر متبدل۔ ضابطۃ القلوب۔ سب کا سہارا۔ مالک کائنات۔ سب
...کا پیدا کنندہ۔ قدیم۔ سب کی پرورش کرنے والا۔ محیط کل۔ بحر رحمت! تجھ پیدا
...نندہ اور راحت بخشندہ کو "اوم" "بھور" "بھوہ" "وریئم" اور "بھرگو" ناموں سے ہم
...یں میں جگہ دیویں یا دھیان میں رکھیں۔ اس لئے کہ اے بھگوان! آپ جو پیدا کنندہ اور را
...نت بخشندہ پرمیشور ہیں۔ ہماری عقلوں کو یہ ہدایت کریں۔ کہ آپ ہی ہمارے معبود
...ل کرنے کے لائق مطلوب حقیقی ہیں۔ آپ کے سوا کسی دوسرے کو آپ کے برابر اور آپ
...ے بڑھکر ہم کبھی تسلیم نہ کریں۔

...تری منتر کی مزید تشریح

۸ - اے انسانو! جو سب قادروں میں قادر سچدانند سروپ اور
...دائما پاک۔ علیم مطلق۔ ہمیشہ بالطبع آزاد۔ رحم کا سمندر۔ سچا منصف۔ پیدائش اور موت
...رہ کی تکلیفوں سے بری۔ صورت و شکل نہ رکھنے والا۔ سب کے دل کی باتوں کو جاننے
...سب کا سہارا۔ پتا۔ پیدا کنندہ۔ اناج وغیرہ سے سب کی پرورش کرنیوالا۔ حشمت و
...ل والا۔ دنیا کو بنانے والا۔ پاکیزہ وجود اور حاصل کرنے کے لائق ہے۔ ایسے پرماتما
...پاکیزہ اور علیم مطلق ذات کو ہم دل میں جگہ دیں۔ بدیں غرض کہ وہ پرمیشور جو ہماری
...اور عقل کو ضبط میں رکھنے والا ہے۔ ہم کو بداعمال یعنے ادھرم کی راہ سے ہٹا کر نیک
...ل یعنے راہ راست پر چلاوے۔ اُس کو چھوڑ کر ہم لوگ دوسری کسی چیز کا خیال نہ کریں
...کہ نہ تو اس کے کوئی برابر ہے اور نہ اُس سے زیادہ۔ وہی ہمارا پتا۔ راجہ۔ حاکم اور
...ے کی آرزو میں راحتوں کا بخشنے والا ہے۔

اسی طرح گایتری منتر کا اُپدیش (تلقین یا ہدایت) کر کے سندھیا اُپاسنا روزانہ دو
...اور قبول عبادت) کی جو کارروائی "اشنان" "آچمن" اور "پرانایام" وغیرہ کی ہے سکھلانی چاہیئے۔

...ندھیا کا اُپدیش

۹ - اوّل سنان یعنی غسل اس لئے کیا جاتا ہے کہ اس سے جسم کے بیرونی
...ول میں جگہ کی صفائی اور تندرستی وغیرہ ہوتی ہے۔

अद्भिर्गात्राणि शुध्यन्ति, मनः सत्येन शुध्यति ।
विद्यातपोभ्यां भूतात्मा, बुद्धिर्ज्ञानेन शुध्यति ॥

یہ منوسمرتی ادھیائے ۵ کا ۱۰۹ شلوک ہے۔ پانی سے جسم کے بیرونی حصے۔ راستی سے دل

چلن سے من علم وجفاکشی یعنی سب قسم کی تکلیف بھی برداشت کرکے دہرم پر ہی عمل کر
سے جیو آتما اور گیان یعنے زمین سے لے کر پرمیشور تک وجودوں کی ماہیت جانے
عقل یقیناً پوتر ہوجاتی ہے۔ لہذا کھائے سے پہلے ضرور اشنان کرنا چاہیئے ؞

| دوپرانایام |
|---|

۱۰۔ دوسرا پرانایام (ضبط دم) اس کا ثبوت۔

योगाङ्गानुष्ठानादशुद्धिक्षये ज्ञानदीप्तिराविवेकख्यातेः।
योग० साधनपादे सू० २८॥

یہ یوگ شاستر سادھن پاد کا سوتر ہے۔ جب انسان پرانایام کرتا ہے تو ہر لمحہ
بساعت سلسلہ وار ناپاکی دور اور عرفان کا ظہور ہوتا چلا جاتا ہے۔ جب تک مکتی نہ
تک آتما میں عرفان برابر بڑھتا ہی چلا جاتا ہے۔

दह्यन्ते ध्मायमानानां धातूनां हि यथा मलाः॥
तथेन्द्रियाणां दह्यन्ते दोषाः प्राणस्य निग्रहात्॥

یہ منوسمرتی ادھیائے ۶ کا ۷۱ شلوک ہے۔ جیسے آگ میں
سے سونا وغیرہ دہاتیں کھوٹ دور ہو کر خالص ہوجاتی ہیں۔ ویسے ہی "پرانایام" کے عمل
من وغیرہ حواس کے نقص رفع ہوجانے سے وہ پاک صاف ہوجاتے ہیں؞

प्रच्छर्दनविधारणाभ्यां वा प्राणस्य॥
योग० समाधिपादे सू० ३४॥

| پرانایام کا طریق عمل |
|---|

۱۱۔ یوگ شاستر سادھن پاد سوتر ۳۴۔ جیسے سخت زور سے
کھایا پیا باہر نکل جاتا ہے۔ ویسے ہی دم کو زور سے باہر نکال کر جب طاقت باہر ہی رو
چاہیئے۔ لیکن جب دم باہر نکالنا ہو تو مول اندریہ کو اس وقت تک اندر کھینچ رکھنا چا
تک کہ دم باہر رہتا ہے۔ اسی طریق سے دم باہر زیادہ ٹھیر سکتا ہے۔ جب گھبراہٹ
آہستہ آہستہ ہوا کو اندر لے کر پھر بھی جس قدر طاقت اور خواہش ہو۔ ویسے ہی کرتا
اور من میں "اوم" کا جپ کرتا جائے۔ اس طرح عمل کرنے سے آتما اور من کو پا
اور قیام ہوتا ہے؞

| پرانایام کی قسمیں اور اس کا فائدہ |
|---|

۱۲۔ ایک "باہیہ وشے" یعنی باہر ہی زیادہ روکنا۔ دوسرا "آ
یعنی اندر جتنا دم روکا جاوے۔ اتنا روکنا۔ تیسرا "ستمبھ ورتی" یعنی یکبارگی جہاں

طاقت دم کو روک دینا۔
چوتھا "واہیابھینتر اکشےپی" یعنے جب دم اندر سے باہر نکلنے لگے۔ تب اس کے برعکس اس کو نہ نکلنے دینے کے لئے باہر سے اندر لیوے اور جب باہر سے اندر آنے لگے تب اندر سے باہر کی طرف دم کو دھکا دے کر روکتا جائے ❊
اگر اسی طرح ایک دوسرے کے خلاف عمل کیا جاوے۔ تو دونوں کی حرکت رک جاتی ہے اور دم اپنے اختیار میں ہو جانے کیوجہ سے من اور حواس بھی اپنے قابو میں ہو جاتے ہیں طاقت اور ہمت بڑھکر عقل تیز اور لطیف ہو جاتی ہے۔ حتیٰ کہ نہایت مشکل اور دقیق مسئلہ نہایت جلد قبول کر لیتی ہے۔ اس کی بدولت انسان کے جسم میں ویریہ بڑھکر لازوال طاقت ہمت اور حواس پر غلبہ حاصل ہوگا۔ اور تمام شاستروں کو تھوڑے عرصہ میں سمجھ کر ترک ... کریگا۔ عورت بھی اسی طرح یوگ کی مشق کرے۔

...وں کو مزید ہدایت ۱۳۔ خوراک۔ پوشاک۔ نشست برخاست۔ بول چال۔ بڑے ... چھوٹے سے مناسب برتاؤ کی ہدایت کرنی چاہیئے۔

# سندھیا اُپاسنا جس کو برہم یگ بھی کہتے ہیں!

...ندھیا کرنے کا طریق ۱۴۔ آچمن۔ ہتھیلی میں اسقدر پانی لیوے کہ وہ پانی حلق سے نیچے ہردے تک پہنچے۔ پانی نہ اس سے کم ہو نہ زیادہ۔ پھر ہتھیلی کے کنارے اور اس کی درمیانی جگہ کو ... ٹ سے لگا کر آچمن کرے۔ اس سے حلق کا بلغم اور صفرا کسی قدر رفع ہوتے ہیں بعد ... مارجن کرے یعنی درمیانی اور انامکا انگلی کی نوک سے آنکھوں وغیرہ اعضا پر پانی ... چھڑکے۔ اس سے سستی دور ہوتی ہے۔ اگر سستی اور پانی نہ ہو تو نہ کرے ❊
بعد ازاں منتروں کو جپ کرتے ہوئے "پرانایام" منسا پرکرمن اور "اُپستھان" ... بعد پرمیشور کی ستتی پرارتھنا اور اُپاسنا کا طریق سکھلانا چاہیئے۔ بعد ازاں "اگھمرشن" ... کے معنے یہ ہیں۔ کہ گناہ کرنے کی خواہش کبھی نہ کرے ❊
یہ سندھیا اُپاسنا تنہا جگہ میں توجہ کو ایک طرف لگا کر کرنی چاہیئے ❊

अपां समीपे नियतो नैत्यिकं विधिमास्थितः ।
सावित्रीमप्यधीयीत गत्वारण्यं समाहितः ॥

یعنی طواف جو دل ... ہو ...

یہ منوسمرتی کا قول ہے۔ جنگل یا تنہا جگہ میں جا کر قائم مزاجی سے پانی کے نز
بیٹھ کر نِت کرم[۱] مندکرہ بالا ہدایت کے مطابق کرنے کے بعد ساوتری یعنے گایتر
کو پڑھے اور معنی کو سمجھ کر اُس کے مطابق اپنے چال چلن کو بنا دے۔ لیکن یہ
ایسا کرنا بہت ہی اچھا ہے۔

اگنی ہوتر | ۱۵۔ دوسرا دیو یگیہ۔ جو اگنی ہوتر اور عالموں کی صحبت اور خدمت وغیرہ
ہے۔ سندھیا اور اگنی ہوتر صبح و شام دو ہی وقت میں کرے۔ رات اور دن کے ملنے
دو ہی وقت ہیں تیسرا کوئی نہیں۔ کم از کم ایک گھنٹہ ضرور دھیان کرے۔ جیسے
یوگی لوگ پرماتما کا تصور باندھتے ہیں۔ ویسے ہی سندھیا اُپاسن بھی کیا کرے۔
سورج نکلنے کے بعد اور اس کے چھپنے سے پہلے اگنی ہوتر کرنے کا وقت بھی
کے واسطے کسی دھات یا مٹی کی ایک ویدی[۲] جو اوپر سے ۱۲ یا ۱۶ انگل چوکون ہو
ہی گہری اور نیچے تین یا چار انگل اندازہ کی ہو۔ اس نمونہ کی بناوے۔ یعنے اوپر جتنی
ہو اس کی چوتھائی نیچے چوڑی رہے اس میں چندن پلا[۳]
آم وغیرہ عمدہ لکڑیوں کے ٹکڑے اسی ویدی کے انداز سے
چھوٹے کر کے رکھتے۔ اس کے درمیان میں آگ رکھ کر پھر
لکڑیاں رکھدیں۔ ایک پروکشنی پاتر[۴] اس نمونہ
اور تیسرا پرنیتا پاتر[۵] اس نمونہ کا اور ایک آجیہ ستھالی[۶] اس نمونہ کی
گھی رکھنے کا برتن اور چمچہ اس نمونہ کا سونے چاندی کا یا لکڑی
لینا چاہیئے۔ پرنیتا اور پروکشنی میں پانی اور گھی کے برتن میں گھی رکھے اور
کر لیوے۔ پرنیتا پانی رکھنے کے واسطے ہے اور پروکشنی اس لئے ہے کہ اس

---

۱۔ چال چلن کا سدھار۔ ۲۔ اگنی ہوتر کے لئے جو گڑھا کھودا جاوے یا برتن بنایا جاو
اس کو ویدی کہتے ہیں۔ نیز ہون کنڈ بھی اس کا نام ہے۔
۳۔ پلاش اس درخت کا نام ہے۔ جس میں ٹیسو کے پھول پیدا ہوتے ہیں۔ ممالک مغربی و شمالی
ڈھاک اور پنجاب میں چھچرا کہتے ہیں ۴۔ پانی کے استعمال کے لئے ایک ایسا برتن ہے جو چمچہ کا کام
جیسا کہ ارگھا ۵۔ اگنی ہوتر کے وقت پانی رکھنے کا کسی قدر عمیق برتن ہے ۶۔ ایک عمیق برتن
کے ہے۔

ہاتھ دہونے کیواسطے پانی لینا آسان ہے۔ بعدازاں اس گھی کو اچھی طرح سے دیکھ لیوے اور پھر ان منتروں سے ہوم کرے۔

ओं भूरग्नये प्राणाय स्वाहा। भुवर्वायवेऽपानाय स्वाहा। स्वरादित्याय व्यानाय स्वाहा। भूर्भुवः स्वरग्निवाय्वादित्येभ्यः प्राणापानव्यानेभ्यः स्वाहा॥

ایسے ایسے اگنی ہوتر کے ہر ایک منتر کو پڑھکر ایک ایک آہوتی دیوے اور جو زیادہ آہوتی دینی ہوں تو विश्वानि देव सवितर्दुरितानि परा सुव। यद्भद्रं तन्न आ सुव। اس منتر اور گایتری منتر مذکور سے آہوتی دیوے۔

"اوم" "بھوہ" اور "پران" وغیرہ سب پرمیشور کے نام ہیں۔ انکے معنے بیان کرچکے ہیں "سواہا" لفظ کے معنے ہیں۔ کہ جیسا گیان آتما میں ہو۔ ویسا ہی زبان سے بولے۔ الٹا نہیں جیسے پرمیشور نے سب جانداروں کی راحت کیخاطر اس دنیا کی نعمتوں کو پیدا کیا ہے ویسے انسان کو بھی دوسروں کی بہتری کے کام کرنے چاہئیں۔

**ہون کرنے کے فوائد**

۱۶۔سوال۔ ہون کرنے سے کیا کیا فائدہ ہوتا ہے؟

جواب۔ سب لوگ جانتے ہیں۔ کہ بدبودار ہوا اور پانی سے بیماری۔ بیماری سے جانداروں کو تکلیف اور خوشبودار ہوا اور پانی سے تندرستی اور بیماری کے رفع ہونے سے راحت حاصل ہوتی ہے۔

**ہون پر اعتراض**

۱۷۔سوال۔ چندن وغیرہ گھسکر کسی کو لگایا جاوے۔ یا گھی وغیرہ کھانے کو دیویں۔ تو بڑا اپکار ہو۔ آگ میں ڈال کر بیفائدہ ضائع کرنا عقلمندوں کا کام نہیں۔

جواب۔ جو تم علم خواص الاشیاء جانتے تو کبھی ایسی بات نہ کہتے۔ کیونکہ کوئی جوہر فنا نہیں ہوتا۔ دیکھو جس جگہ ہوم ہوتا ہے۔ وہاں سے دور جگہ پر بیٹھے آدمی کی ناک کو خوشبو محسوس ہوتی ہے۔ ویسے بدبو بھی۔ اتنے ہی سے سمجھ لو۔ کہ آگ میں ڈالی ہوئی چیز لطیف ہوکر پھیلتی ہے اور ہوا کے ساتھ دور جاکر بدبو کو رفع کرتی ہے۔

**دوسرا اعتراض**

۱۸۔سوال۔ جب ایسا ہی ہے۔ تو کیسر کستوری۔ خوشبودار پھول اور عطر وغیرہ کے گھر میں رکھنے سے ہوا خوشبودار ہوکر راحت بخش ہو جاوے گی؟

جواب۔ اس خوشبو میں یہ طاقت نہیں ہے۔ کہ گھر کی گندی ہوا کو باہر نکالکر

ہوم کیوقت جو گھی وغیرہ چیزیں اگنی میں چمچہ کے ذریعہ سے یا ہاتھ سے ڈالی جاتی ہیں۔ اسکو آہوتی کہتے ہیں (مترجم)

مصفا ہوا کو اندر داخل کرا سکے۔ کیونکہ اس میں منتشر کرنے کی طاقت نہیں ہے۔ یہ صرف آگ ہی کی طاقت ہے۔ کہ اس ہوا اور بدبو دار چیزوں کو منتشر اور ہلکا کرکے باہر نکال دیتی ہے اور صاف ہوا کو اندر داخل کرتی ہے ⁂

ہون کے وقت منتروں کے پڑھنے کے فوائد

۱۹۔سوال۔ تو منتر پڑھکر ہون کرنے کا کیا مطلب ہے؟
جواب۔ منتروں میں وہ ہدایت موجود ہے کہ جس سے ہون کرنے کے فوائد ظاہر ہو جاویں اور بوجہ دوہرائے جانے کے منتر حفظ رہیں۔ ویدوں کا پڑھنا پڑھانا اور اُنکی حفاظت بھی ہو ⁂

ہون نہ کرنے سے پاپ ہوتا ہے

۲۰۔سوال۔ کیا ہون کرنے کے بغیر پاپ ہوتا ہے؟
جواب۔ ہاں! کیونکہ جس آدمی کے بدن سے جتنی بدبو پیدا ہو کر ہوا اور پانی کو بگاڑتی ہے اور بیماری پیدا کرنے کا باعث ہونے سے جانداروں کو دکھ پہنچاتی ہے۔ اتنا ہی پاپ اس آدمی کو ہوتا ہے۔ اس لئے اس پاپ کے رفع کرنے کی غرض سے ہوا اور پانی میں اُس قدر یا اُس سے زیادہ خوشبو پھیلانی چاہیئے ⁂

ہون سے کھانے پلانے کی نسبت زیادہ فائدہ

۲۱۔ کھلانے پلانے سے اُسی ایک کھانے پینے والے فرد خاص کو سکھ ہوتا ہے۔ جتنا گھی اور خوشبو وغیرہ اشیا ایک آدمی کھاتا ہے۔ اتنی چیزوں کے ہون سے لاکھوں آدمیوں کو فیض پہنچتا ہے۔ لیکن اگر آدمی گھی وغیرہ عمدہ چیزیں نہ کھاویں۔ تو ان کی جسمانی اور روحانی طاقت کی ترقی نہ ہو سکے گی اس واسطے عمدہ اشیا کھلانی پلانی بھی چاہئیں۔ لیکن اس سے بڑھ کر ہون کرنا واجب ہے۔ اس لئے ہون کرنا نہایت ضروری ہے ⁂

ہون کا اندازہ

۲۲۔سوال۔ ہر ایک آدمی کتنی آہوتی کرے اور ایک ایک آہوتی کا اندازہ کتنا ہے؟
جواب۔ ہر ایک آدمی کو سولہ سولہ آہوتی اور چھ چھ ماشہ گھی وغیرہ ہر ایک آہوتی کا اندازہ کم از کم ہونا چاہیئے۔ اور جو اس سے زیادہ کرے۔ تو بہت اچھا ہے ⁂

زمانہ قدیم میں ہون یگیہ کا رواج

۲۳۔ اسی واسطے بڑے بڑے افضل و ممتاز آریہ رشی مہارشی راجہ مہاراجہ بہت سے یگیہ کرتے اور کراتے تھے۔ جبتک ہون کا رواج رہا۔ تب تک آریہ ورت دیش بیماریوں سے محفوظ اور آسائشوں سے بھرپور تھا۔ اب بھی رواج ہو تو ویسا ہی ہو جاوے ⁂

طالب علمی کیوقت محض برہم یگیہ اور اگنی ہوتر کرنا فرض ہے ⁂

۲۴۔ یہ دو پہلے روزانہ یگیہ ہیں۔

یعنی (۱) برہم یگیہ - جو پڑھنا پڑھانا سندھیا اُپاسن پرمیشور کی اُستتی پرارتھنا اور اُپاسنا کرنا (۲) دیویگیہ یا اگنی ہوتر سے لے کر اشومیدھ تک اور عالموں کی صحبت اور خدمت کرنا ہے - طالبعلمی میں محض یہ دونوں ہی کرنے پڑتے ہیں - لیکن دیویگیہ میں محض اگنی ہوتر ❊

ब्राह्मणस्त्रयाणां वर्णानामुपनयनं कर्त्तुमर्हति ।
राजन्यो द्वयस्य । वैश्यो वैश्यस्यैवेति ।

शूद्रमपि कुलगुणसम्पन्नं मन्त्रवर्जमनुपनीतमध्यापयेदित्येके ॥

سُشرت کا مقولہ کہ کون کس کس ورن کو پڑھاوے

۲۵ - یہ سُشرت کے سوتر ستھان کے دوسرے ادھیائے کا مقولہ ہے - برہمن تینوں ورن یعنی برہمن کھشتری و ویش کا کشتری کشتری اور ویش کا - اور ویش صرف ویش ورن کا یگیوپویت کرا کے پڑھا سکتا ہے اور جو خاندانی نیک چلن شودر ہو تو اس کو منتر سنگھتا چھوڑ کر سب شاستر پڑھاوے اور شودر پڑھے لیکن اس کا اُپنین نہیں کرنا چاہیئے - یہ رائے کئی ایک آچاریوں کی ہے ❊

طالب علمی کی معیاد

۲۶ - بعد ازاں پانچویں یا آٹھویں سال سے لڑکے لڑکوں کے مدرسہ میں اور لڑکیاں لڑکیوں کے مدرسہ میں جاویں اور اصول مندرجہ ذیل کے مطابق پڑھنا شروع کر دیں

षट्त्रिंशदाब्दिकं चर्य्यं गुरौ त्रैवेदिकं व्रतम् ।

तदर्द्धिकं पादिकं वा ग्रहणान्तिकमेव वा ॥

مطلب - آٹھویں سال سے آگے چھتیسویں سال تک یعنے ایک ایک وید کو معہ اس کے انگوں اور اُپانگوں کے پڑھنے میں بارہ بارہ سال ملکر چھتیس اور آٹھ ملکے چوالیس خواہ اٹھارہ سال کا برہمچریہ اور آٹھ سابق ملکر چھبیس یا نو سال - یا جب تک پوری تعلیم حاصل نہ کر لیوے تب تک برہمچریہ رکھے ❊

पुरुषो वाव यज्ञस्तस्य यानि चतुर्विं २ शति वर्षाणि तत्प्रातः सवनं, चतुर्विं २ शत्यक्षरा गायत्री गायत्रं प्रातः सवनं, तदस्य वसवोऽन्वायत्ताः प्राणा वाव वसव एते हीद २ सर्वं वासयन्ति ॥ १ ॥

तं चेदेतस्मिन् वयसि किञ्चिदुपतपेत्स ब्रूयात्प्राणा वसव इदं मे प्रातः सवनं माध्यन्दिन २ सवनमनुसन्तनुतेति माहं

णानां वसूनां मध्ये यज्ञो विलोप्सीयेत्युद्धैव तत
पत्यगदो ह भवति ॥२॥

अथ यानि चतुश्चत्वारिं शद्वर्षाणि तन्माध्यंदिनं सवनं
चतुश्चत्वारिं शदक्षरा त्रिष्टुप् त्रैष्टुभं माध्यंदिनं सवनं
तदस्य रुद्रा अन्वायत्ताः प्राणा वाव रुद्रा एते हीदं सर्वं
रोदयन्ति

तं चेदेतस्मिन्वयसि किञ्चिदुपतपेत्स ब्रूयात्प्राणा रुद्रा
इदं मे माध्यंदिनं सवनं तृतीयसवनमनुसन्तनुतेति माहं
प्राणानां रुद्राणां मध्ये यज्ञो विलोप्सीयेत्युद्धैव तत पत्यगदो
ह भवति

अथ यान्यष्टाचत्वारिं शद्वर्षाणि तत्तृतीयसवनमष्टा
चत्वारिं शदक्षरा जगती जागतं तृतीयसवनं तदस्यादि-
त्या अन्वायत्ताः प्राणा वावादित्या एते हीदं सर्वमाददते ॥ ५ ॥

तं चेदेतस्मिन् वयसि किञ्चिदुपतपेत्स ब्रूयात् प्राणा
आदित्या इदं मे तृतीयं सवनमायुरनुसन्तनुतेति माहं प्राणा-
नामादित्यानांमध्ये यज्ञो विलोप्सीयेत्युद्धैव तत पत्यगदो
ह भवति

برہمچریہ کی اقسام بموجب چھاندوگیہ اُپنشد

۲۷- یہ چھاندوگیہ اپنشد پرپاٹھک ۳ کھنڈ ۱۶ کا قول ہے۔ برہمچریہ تین قسم کا ہوتا ہے (۱) ادنےٰ (۲) متوسط (۳) اعلےٰ +

۱- ادنےٰ - پرش جو "پوری" یعنی غذا کے جوہر سے تیار شدہ جسم اور "شین" یعنی جسم
آرام کرنیوالے جیو آتما کا ایک مجموعہ ہے۔ یہ ایک یگیہ یعنے نہایت ہی مبارک صفتو
حاصل کرنے اور سچے کرم کرنے کے قابل ہے۔ اس کو ضروری ہے کہ ۲۴ برس تک غال
الحواس یعنے برہمچاری رہکر وید وغیرہ علم اور نیک تربیت کو حاصل کرے اور شادی کر
بھی شہوت پرست نہ ہو۔ اس طور پر اس کے پران قوت پاک۔ وسو یعنے مبارک اوصا
کو جسم میں بسانیوالے ہوتے ہیں۔ اس لئے پہلی عمر میں تحصیل علم کے لئے اس کو
آپکو ریاضت میں مصروف کرے اور آچاریہ برہمچاری کو ایسی ہی ہدایت کرے اور برہمچاری کو

دل نشین رکھے (اور برہمچریہ کے عہد سے باز رکھنے والوں کو متنبہ کرے) کہ اگر میں پہلی عمر میں ٹھیک ٹھیک برہمچریہ رکھوں گا۔ تو میرا جسم اور آتما مضبوط اور امراض سے بری رہیگا اور میرے پران مجھ میں عمدہ خصلتیں پیدا کرنیوالے ہونگے۔ اے لوگو! تم سکھ کو اس طرح پھیلاؤ۔ کہ میں برہمچریہ کو نہ گراؤں اور ۴۴ سال کے بعد گرہ آشرم (خانہ داری) کو اختیار کروں۔ کیونکہ اس طرح پر میں فی الواقعہ امراض سے بچا رہونگا اور میری عمر ۷۰ - ۸۰ سال کی ہوگی ٭

اوسط درجہ کا برہمچریہ

۲۸۔ اوسط درجہ کا برہمچریہ یہ ہے کہ جو آدمی ۴۴ برس تک برہمچاری رہ کر ویدوں کی تعلیم پاتا ہے۔ اس کے پران۔ حواس۔ قوائے باطنی اور آتما سب طاقتور ہو کر بد لوگوں کو رُلانیوالے اور نیکوں کی پرورش کرنیوالے ہوتے ہیں (اس لیئے برہمچاریوں کا کلام آچاریہ اور دیگر لوگوں کے حضور میں ہونا چاہیئے کہ اگر میں اس اوائل عمر میں جیسا کہ آپ کہتے ہیں ریاضت کرونگا۔ تو میرا یہ اوسط درجہ کا برہمچریہ جس کے پران رُدر (بد لوگوں کو رُلانیوالے ہیں) پورا ہوگا۔ اے برہمچاری لوگو! تم اس برہمچریہ کو ترقی دو جیسا کہ میں اس برہمچریہ کو ضائع نہ کر کے یگیہ روپ (ہمہ تن اوصاف نیک کا مجموعہ) بنتا اور اُس آچاریہ کل سے تربیت پاکر بری از امراض ہوتا ہوں۔ نیز اے لوگو! جیسا یہ برہمچاری نیک کام کرتا ہے۔ ویسا تم بھی کرو ٭

اعلےٰ درجہ کا برہمچریہ

۲۹۔ (۳) اعلےٰ درجہ کا برہمچریہ ۴۸ برس کا ہوتا ہے۔ جیسے ۴۸ حرفوں کا جگتی چھند (بحر موسوم جگتی) ہے۔ ویسے ہی جو آدمی ۴۸ برس تک ٹھیک ٹھیک برہمچریہ رکھتا ہے۔ اس کے پران اُس کی مرضی کے تابع ہو کر تمام علوم کو حاصل کراتے ہیں ٭

۴۸ سال کا برہمچریہ رکھنے سے ۴۰۰ سال کی عمر

۳۰۔ اتالیق اور ماں باپ بچوں کو پہلی عمر میں علم اور خوبیوں کے حصول کے لئے ریاضت کش بنائیں۔ اور اس طرح کی نصیحتیں کریں۔ کہ تم ازخود اکھنڈ (لا تنزلزل) برہمچریہ رکھ کر اور تیسرا اعلےٰ درجہ کا برہمچریہ کر کے مکمل (یعنی چار سو سال تک) عمر کو بڑھائیں (اور لوگوں کو ترغیب لائیں کہ) تم بھی اس کو ویسے ہی ترقی دو۔ کیونکہ جو آدمی اس برہمچریہ کو دھارن کر کے اس کو چھوڑتے نہیں ہیں۔ وہ ہر قسم کے امراض سے چھوٹ کر دھرم۔ ارتھ۔ کام اور موکش کو پراپت ہوتے ہیں ٭

۱ خطوط وحدانی کے الفاظ ناظرین کو عبارت کا مطلب سمجھانے کے لئے ترجمہ میں اسی توضیح کے مطابق ایزاد کئے گئے ہیں۔ جو سوامی جی نے اسی قول کے معنوں میں سنسکار ودہی میں بیان ویدارنبھ کی ہے ۲ بشرح ایضاً

۳ بشرح حاشیہ ۱ صفحہ ۹۰ ۴ ارتھ بمعنی دولت ۵ کام بمعنی خواہش دنیاوی ۶ موکش بمعنے نجات ٭

चतस्रोऽवस्थाः शरीरस्य वृद्धिर्यौवनं सम्पूर्णता किञ्चित्परिहाणिश्चेति । आषोडशाद्वृद्धिः । आपञ्चविंशतेर्यौवनम् । आचत्वारिंशतः सम्पूर्णता । ततः किञ्चित्परिहाणिश्चेति ॥

पञ्चविंशे ततो वर्षे पुमान् नारी तु षोडशे ।
समत्वागतवीर्यौ तौ जानीयात्कुशलो भिषक् ॥

**سشرت کے بموجب بدن کی چار حالتیں اول بالیدگی**

۳۱۔ یہ سُشرت کے شریر ستھان[1] ۳۵۔ ادھیائے کا قول ہے۔ اس جسم کی چار حالتیں ہیں۔ ایک وردھی (بالیدگی) جس میں سولہویں برس سے لے کر پچیسویں برس تک تمام دھاتو[2] بڑھتی رہتی ہیں۔

**دوم آغاز شباب**

۳۲۔ دوسری "یوون" (شباب) جو پچیسویں سال کے اخیر اور چھبیسویں کے شروع میں جوانی کا آغاز ہوتا ہے۔

**سوم تکمیل شباب**

۳۳۔ تیسرے "سنپورنتا" (تکمیل) جو پچیسویں سال سے لیکر چالیسویں سال تک تمام دھاتوؤں کی پختگی ہوتی ہے۔

**چہارم زوال**

۳۴۔ چوتھی "کنچت پری ہانی" (زوال) جب ہر ایک پہلو سے جسم کی تمام دھاتوویں پختہ ہو کر تکمیل حاصل کرتی ہیں۔ تب بعد اس کے جو دھاتو بڑھتی ہے۔ وہ بدن میں نہیں رہتی۔ بلکہ خواب اور پسینہ وغیرہ کے ذریعہ خارج ہو جاتی ہے۔ وہی چالیسواں سال عمدہ وقت شادی کرنیکا ہے۔ بلکہ اڑتالیسویں سال میں شادی کرنا عمدہ سے عمدہ ہے۔

**عورت کب تک برہمچریہ رکھے**

۳۵۔ سوال۔ کیا یہ برہمچریہ کا قاعدہ عورت اور مرد دونوں کے لئے مساوی ہے؟

---

[1] کتاب سُشرت کے ایک حصّہ کا نام ہے۔ [2] ویدک طب کے مطابق۔ خون۔ چربی۔ گوشت۔ منی۔ ہڈی وغیرہ سات چیزوں کا نام دھاتو ہے نیز اس کے مطابق سولہویں سال میں جسم کی بناوٹ ختم ہوتی ہے۔ بناوٹ کے اختتام کے بعد دھاتوؤں میں ترقی شروع ہوتی ہے جو ۲۵ سال کی عمر تک ہوتی رہتی ہے اگر اس اثناء میں نوجوان لوگ سنبھلے نہ رہیں تو دھاتوؤں کی ترقی میں رکاوٹ پیدا ہو جاتی ہے یہی وجہ ہے کہ ۲۵ سال کی عمر سے پہلے شادی نہیں کرنی چاہیئے۔ پچیسویں سال کے بعد چالیسویں سال تک دھاتو پختہ ہو کر جسم کا جزو بنتا رہتا ہے بشرطیکہ برہمچریہ کی ہدایات کے مطابق عمل کیا جاوے۔ اور جتنا جتنا کہ ۳۰۔ ۳۶ یا ۴۰ سال کی عمر تک ان ہدایات پر انسان عمل کرے اس کے اس قدر قوائے جسمی اور دماغی میں عمدہ ترقی ہوتی ہے۔ (مترجم)

جواب۔ نہیں اگر پچیس سال تک مرد برہمچریہ کرے۔ تو سولہ سال تک لڑکی۔ اگر مرد تیس سال تک برہمچاری رہے تو عورت ۱۷ برس تک۔ اگر مرد چھتیس سال تک رہے تو عورت ۱۸ برس تک اگر مرد چالیس سال تک برہمچریہ کرے تو عورت بیس برس تک اگر مرد ۴۴ سال تک برہمچریہ کرے تو عورت ۲۲ برس تک اگر مرد ۴۸ سال تک برہمچریہ کرے تو عورت ۲۴ برس تک برہمچریہ رکھے۔ یعنی ۴۸ سال سے آگے مرد اور چوبیس سال سے آگے عورت کو برہمچریہ نہ رکھنا چاہیئے۔ لیکن یہ قاعدہ شادی کرنیوالے مرد اور عورتوں کا ہے اور جو شادی کرنا ہی نہ چاہیں۔ وہ مرنے تک برہمچاری رہ سکیں تو اچھا ہے۔ مگر یہ کام فاضل اجل غالب الحواس اور بے عیب لوگی۔ عورت اور مرد کا ہے۔ یہ بڑا مشکل کام ہے کہ کوئی شہوت کی تیزی کو تھام کر حواس کو قابو میں رکھے؛

ऋतं च स्वाध्यायप्रवचने च। सत्यं च स्वाध्यायप्रवचने च। तपश्च स्वाध्यायप्रवचने च। दमश्च स्वाध्यायप्रवचने च। शमश्च स्वाध्यायप्रवचने च। अग्नयश्च स्वाध्यायप्रवचने च। अग्निहोत्रश्च स्वाध्यायप्रवचने च। अतिथयश्च स्वाध्यायप्रवचने च। मानुषं च स्वाध्यायप्रवचने च। प्रजा च स्वाध्यायप्रवचने च। प्रजनश्च स्वाध्यायप्रवचने च। प्रजातिश्च स्वाध्यायप्रवचने च॥

**پڑھنے پڑھانیوالوں کی ہدایات**

۳۴ - یہ تیتریہ اپنشد پرپاٹھک ۷ - انوواک ۹ کا قول ہے۔ پڑھنے پڑھانے والوں کے قواعد یہ ہیں:-

(۱) درست چلن رکھ کے پڑھیں اور پڑھاویں۔

(۲) راستی کا چلن رکھ کے سچے علوم کو پڑھیں اور پڑھاویں۔

(۳) ریاضت یعنی دھرم کے کام کرتے ہوئے وید وغیرہ شاستروں کو پڑھیں اور پڑھاویں۔

(۴) حواس بیرونی کو بد چلنیوں سے روک کر پڑھتے پڑھاتے جاویں؛

(۵) دلی جذبات کو سب قسم کے عیبوں سے ہٹا کر پڑھتے پڑھاتے جاویں۔

(۶) آہونیہ وغیرہ اگنی اور بجلی وغیرہ کی خاصیتوں کو جانکر پڑھتے پڑھاتے جاویں؛

(۷) اگنی ہوتر کرتے ہوئے پڑھیں پڑھاویں؛

(۸) اتھیوں (مقدس مہمانوں) کی خدمت کرتے ہوئے پڑھیں پڑھاویں۔
(۹) انسانوں کے متعلق جو کاروبار ہیں۔ انکو مناسب طور پر کرتے ہوئے پڑھتے پڑھاتے جاویں۔
(۱۰) اولاد اور رعایا کی پرورش کرتے ہوئے پڑھتے پڑھاتے جاویں۔
(۱۱) ویریہ کی حفاظت اور ترقی کرتے ہوئے پڑھتے پڑھاتے جاویں۔
(۱۲) اپنی اولاد اور شاگردوں کی پرورش کرتے ہوئے پڑھتے پڑھاتے جاویں۔

**यमान् सेवेत सततं न नियमान् केवलान् बुधः ।**

**यमान्पतत्यकुर्वाणो नियमान् केवलान् भजन् ॥**

{دانا آدمی یموں (ترک کرنے کے قابل باتوں) کو ہمیشہ اختیار کرے۔ نہ محض نیموں (اختیار کرنے کے قابل باتوں) کو کیونکہ یموں (ترک کرنے کے قابل باتوں) کو نہ کرتا ہوا گر جاتا ہے (مترجم منو ۴۔ ۲۰۴)}

یم ۳۷۔ یم پانچ ہیں:۔

**तत्राहिंसासत्यास्तेयब्रह्मचर्यापरिग्रहा यमाः ।**

**योग० साधनपादे सूत्र ३० ॥** یوگ درشن سادھن پاد سوتر ۳۰

(ان میں آہنسا۔ ستیہ۔ استیہ۔ برہمچریہ۔ اپری گرہ یم کہلاتے ہیں۔ مترجم)
یعنی (اہنسا[۱]) ترک دشمنی (ستیہ) سچ ماننا۔ سچ بولنا۔ اور سچ ہی کرنا (استیہ) یعنی من قول اور فعل سے چوری کا ترک کرنا (برہمچریہ) یعنے عضو تناسل کا ضبط (اپری گرہ) نہایت درجہ کی حرص اور خود بینی (غرور) کا ترک کرنا ان پانچ یموں پر ہمیشہ عمل کریں۔

نیم ۳۸۔ نیم پانچ ہیں:۔

**शौचसन्तोषतपःस्वाध्यायेश्वरप्रणिधानानि नियमाः ॥**

**योग० साधनपादे सू० ३२ ।** یوگ درشن سادھن پاد۔ سوتر ۳۲۔

(شوچ) سنتوش۔ تپ۔ سوادھیائے ایشور پرنی دھان نیم کہلاتے ہیں (مترجم)
(شوچ) (طہارت) یعنی غسل نہانے دھونے سے صفائی رکھنا۔ سنتوش (قناعت

[۱] لفظ اہنسا کا نام ترک دشمنی اس کے زیادہ تر وسیع معنوں میں آیا ہے۔ رشیوں کا منشا یہ ہے کہ خونریزی یا ایذا رسانی کی نیت یا اس کا خیال تک بھی دل میں نہ آنا چاہیے۔ چونکہ اس درجہ تک بجاؤ بالا ترک دشمنی کے ناممکن ہے۔ اس واسطے اہنسا کو ترک دشمنی کہا گیا ہے۔

بالکل بے پرواہ ہوکر بلا کوشش کے پڑے رہنا قناعت نہیں۔ بلکہ جس قدر کوشش ہوسکے اس قدر کرنا۔ نفع نقصان میں خوشی یا غم نہ کرنا۔ تپ (ریاضت) یعنے باوجود تکلیف برداشت کرنے کے بھی دھرم کے کام کرنا۔ سوادھیائے مطالعہ (کتب بینی) پڑھنا پڑھانا ایشور پرنی دہان (عبادت الہیٰ) پرمیشور کی خاص عبادت میں آتما کو لگائے رکھنا یہ پانچ نیم کہلاتے ہیں *

محض نیموں پر چلنے سے فائدہ نہیں

۳۹۔ یموں کے بغیر محض نیموں کو اختیار نہ کرے۔ بلکہ دونوں پر عمل کیا کرے۔ جو شخص یموں پر عمل کرنا چھوڑ کر محض نیموں پر عمل کرتا ہے۔ وہ ترقی حاصل نہیں کرتا۔ بلکہ تنزل یعنے دنیا میں گرا رہتا ہے *

कामात्मता न प्रशस्ता न चैवेहास्त्यकामता ।
काम्योहि वेदाधिगमः कर्मयोगश्च वैदिकः ॥

خواہش میں افراط و تفریط اچھا نہیں

۴۰۔ مطلب۔ غایت درجہ کی خواہش اور عدم خواہش کسی کے لئے بھی اچھی نہیں۔ کیونکہ اگر خواہش نہ کی جاوے۔ تو ویدوں کا گیان اور ویدوں کے فرمودہ نیک افعال وغیرہ کسی سے نہ ہوسکیں * (منو ۲-۲)

स्वाध्यायेन व्रतैर्होमैस्त्रैविद्येनेज्यया सुतैः ।
महायज्ञैश्च यज्ञैश्च ब्राह्मीयं क्रियते तनुः ॥

برہمن کے اوصاف

۴۱۔ مطلب (۱) تمام علوم کے پڑھنے پڑھانے (۲) برہمچریہ ستیہ گوئی وغیرہ اصول پر عمل کرنے (۳) اگنی ہوتر وغیرہ ہوم۔ راستی کو حاصل اور ناراستی کو ترک کرنے اور سچے علوم کی خیرات دینے (۴) ویدوں کے کرم۔ اپاسنا اور گیان ودیا کے حاصل کرنے (۵) پکشیشٹی وغیرہ ہوم کرنے (۶) نیک اولاد پیدا کرنے (۷) برہم۔ دیو۔ پتری۔ ویشودیو۔ اور اتتھیوں کی خدمت جو پانچ مہا یگیہ کہلاتے ہیں۔ انکے کرنے (۸) اگنی۔ شٹوم وغیرہ اور نیز علوم حرفت کاری وغیرہ یگیوں کے عملدرآمد کرنے سے یہ بدن براہمی یعنی برہمن کا جسم بنتا ہے۔ جو ویدا اور پرمیشور کی عبادت کا مسکن ہے۔ بغیر اتنی باتوں کے برہمن کا جسم نہیں بن سکتا * منو ۲-۲۸ *

इन्द्रियाणां विचरतां विषयेष्वपहारिषु ।
संयमे यत्नमातिष्ठेद्विद्वान् यन्तेव वाजिनाम् ॥

۵ پکشیشٹی پورن ماشی اور اماوس کے یگیہ کو کہتے ہیں *

**من کو وشیوں میں نہیں پھنسانا چاہئے**

۴۲ - منو ۲ - ۸۸ - من اور آتما کو بُرے کاموں کی طرف کھینچنے والے حواس جو محسوسات میں لگے ہوئے ہوں - انکے روکنے میں ہر طرح کی کوشش کرے جیسا کہ ہنرمند گاڑیبان گھوڑوں کو قابو میں رکھنے کے لئے کرتا ہے

इन्द्रियाणां प्रसङ्गेन दोषमृच्छत्यसंशयम् ।
सन्नियम्य तु तान्येव ततः सिद्धिं नियच्छति ॥

مطلب - جیوآتما حواس کے قابو میں آکر یقیناً بڑے بڑے عیبوں میں مبتلا ہوتا ہے جب حواس کو اپنے قابو میں کرتا ہے - تبھی کامیابی کو حاصل کرتا ہے - منو ۲ - ۹۳ ۔

वेदास्त्यागश्च यज्ञाश्च नियमाश्च तपांसि च ।
न विप्रदुष्टभावस्य सिद्धिं गच्छन्ति कर्हिचित् ॥

**مغلوب الحواس کامیاب نہیں ہوتا**

۴۳ - جو بدچلن مغلوب الحواس آدمی ہے - اس کا وید پڑھنا ترک دنیا کرنا یگیہ نیم ریاضت اور نیز دیگر اچھے کام کبھی کامیابی کا منہ نہیں دیکھتے منو ۲ - ۹۷

वेदोपकरणे चैव स्वाध्याये चैव नैत्यके ।
नानुरोधोऽस्त्यनध्याये होममन्त्रेषु चैव हि ॥ १ ॥
नैत्यके नास्त्यनध्यायो ब्रह्मसत्रं हि तत्स्मृतम् ।
ब्रह्माहुतिहुतं पुण्यमनध्यायवषट्कृतम् ॥ २ ॥

**نیک کام میں کبھی ناغہ نہ ہو**

۴۴ - وید کے پڑھنے پڑھانے - سندھیوپاسن وغیرہ پانچ مہایگیوں کے کرنے اور ہوم منتروں کے یاد کرنے میں تعطیل جائز نہیں ہے - کیونکہ روزانہ میں تعطیل نہیں ہوتی جیسے سانس برابر لیا جاتا ہے - بند نہیں کیا جاتا ویسے روزانہ فرائض ہر روز ادا کرنے چاہئیں - کبھی چھوڑنے نہیں چاہئیں - کیونکہ تعطیل میں بھی اگنی ہوتر وغیرہ عمدہ کام کیا جانا باعث ثواب ہوتا ہے - جیسے جھوٹ بولنے میں ہمیشہ گناہ اور سچ بولنے میں ہمیشہ ثواب ہوتا ہے - ویسے ہی بُرے کام کرنے میں تعطیل اور اچھے کام کرنے میں ہمیشہ شغل ہی ہونا چاہیئے ۔ منو ۲ - ۱۰۵ - ۱۰۶ ۔

अभिवादनशीलस्य नित्यं वृद्धोपसेविनः ।
चत्वारि तस्य वर्द्धन्ते आयुर्विद्यायशोबलम् ॥

جو ہمیشہ منکسر و نیک مزاج رہتا ہے۔ عالم اور بزرگوں کی خدمت کرتا ہے اس کی عمر، علم نیک نامی اور طاقت یہ چار چیزیں ہمیشہ بڑھتی ہیں۔ اور جو ایسا نہیں کرتے ان کی عمر وغیرہ چار چیزیں نہیں بڑھتیں ۔ منو ۲-۱۲۱

अहिंसयैव भूतानां कार्यं श्रेयोऽनुशासनम् ।

वाक् चैव मधुरा श्लक्ष्णा प्रयोज्या धर्ममिच्छता ॥ १ ॥

यस्य वाङ्मनसे शुद्धे सम्यग्गुप्ते च सर्वदा ।

स वै सर्वमवाप्नोति वेदान्तोपगतं फलम् ॥ २ ॥

ہر ایک کو نیک نصیحت کرنی چاہیے

۴۵- عالموں اور طالب علموں کو واجب ہے کہ عداوت کے خیال کو چھوڑ کر سب کو راہ عافیت کی نصیحت کریں۔

ناصح ہمیشہ شیریں اور مہذب کلام بولیں۔ جو دھرم کی ترقی چاہے۔ وہ ہمیشہ راستی پر چلے اور راستی ہی کی نصیحت کرے۔ منو ۲-۱۰۹

جس آدمی کی زبان اور دل پاک اور قابو میں رہتے ہیں۔ وہ ویدوں کی علت غائی یعنے سب ویدوں کے اصل منشا کو وہی پاتا ہے۔ منو ۲-۱۷۰

सम्मानाद् ब्राह्मणो नित्यमुद्विजेत विषादिव ।

अमृतस्येव चाकाङ्क्षेदवमानस्य सर्वदा ॥

صاحب علم شہرت کی خواہش نہ رکھیں

۴۶- وہی برہمن سب ویدوں اور پرمیشور کو جانتا ہے جو بڑائی سے ہمیشہ مثل زہر کے ڈرتا ہے اور تحقیر کی خواہش مثل آب حیات کے کیا کرتا ہے۔ منو ۲-۱۶۲

अनेन क्रमयोगेन संस्कृतात्मा द्विज शनैः ।

गुरौ वसन् संचिनुयाद् ब्रह्माधिगमिकं तपः ॥

ہمیشہ ویدوں کے معنے سمجھنے میں مشغول رہنا چاہیے

۴۷- اسی طرح جینؤ والے دوج خواہ برہمچاری لڑکا ہو یا برہمچارنی لڑکی۔ رفتہ رفتہ وید کے معنے سمجھنے کی اعلیٰ ریاضت کو بڑھاتے جاویں۔ منو ۲-۱۶۴

योऽनधीत्य द्विजो वेदमन्यत्र कुरुते श्रमम् ।

स जीवन्नेव शूद्रत्वमाशु गच्छति सान्वयः ॥

جو وید کو نہ پڑھ کر دیگر کوشش میں رہتا ہے۔ وہ بمعہ اپنے بیٹے در پوتوں کے جلد ہی شودر ہو جاتا ہے۔ منو ۲-۱۶۸

वर्जयेन्मधु मांसञ्च गन्धं माल्यं रसान् स्त्रियः ।
शुक्तानि यानि सर्वाणि प्राणिनां चैव हिंसनम् ॥ १
अभ्यङ्गमञ्जनं चाक्ष्णोरुपानच्छत्रधारणम् ।
कामं क्रोधं च लोभं च नर्त्तनं गीतवादनम् ॥ २ ॥
द्यूतं च जनवादं च परिवादं तथाऽनृतम् ।
स्त्रीणां च प्रेक्षणालम्भमुपघातं परस्य च ॥ ३ ॥
एकः शयीत सर्वत्र न रेतः स्कन्दयेत्क्वचित् ।
कामाद्धि स्कन्दयन्रेतो हिनस्ति व्रतमात्मनः ॥ ४ ॥

منو ۲ - ۱۷۷ - ۱۸۰

برہمچاری کن باتوں کا پرہیز رکھیں

۴۸ - برہمچاری لڑکا اور لڑکی ، شراب - گوشت - خوشبو - بدبو - مالا ، عیش زن و مرد کی باہمی صحبت - کھٹائی جانداروں کا مارنا - اعضا کی مالش بلا سبب عضو تناسل کا چھونا - آنکھوں میں سرمہ لگانا - جوتا پہننا - اور چھاتا لگانا - شہوت - غصہ - لالچ - عشق - خوف - حسد - غم - عدلوت - ناچنا - گانا - اور باجہ بجانا - قمار بازی - ہر کسی کا ذکر اذکار - تمسخر و دروغگوئی - عورتوں کا دیکھنا اور انکا قرب - دوسرے کو نقصان پہنچانا وغیرہ - بد افعال سے ہمیشہ پرہیز رکھیں ۔
ہمیشہ تنہا سوویں - ویریہ یعنی منی کا انزال بالکل نہ کریں - جو خواہش سے انزال منی کرتا ہے - سمجھو کہ اس نے اپنے برہمچریہ کے عہد کو توڑ دیا ۔

वेदमनूच्याचार्योऽन्तेवासिनमनुशास्ति । सत्यं वद । धर्मं चर । स्वाध्यायान्मा प्रमदः । आचार्याय प्रियं धनमाहृत्य प्रजातन्तुं मा व्यवच्छेत्सीः । सत्यान्न प्रमदितव्यम् । धर्मान्न प्रमदितव्यम् । कुशलान्न प्रमदितव्यम् । भूत्यै न प्रमदितव्यम् । स्वाध्यायप्रवचनाभ्यां न प्रमदितव्यम् । देवपितृकार्याभ्यां न प्रमदितव्यम् । मातृदेवो भव । पितृदेवो भव । आचार्यदेवो भव । अतिथिदेवो भव । यान्यनव-

تیتری اپنشد۔ پرپاٹھک ۷۔ انوواک ۱۱۔ک ۱تا۴ ۔

...मस्य क्रिया काचिद्दृश्यते नेह कर्हिचित् ।
...द्धि कुरुते किञ्चित् तत्तत्कामस्य चेष्टितम् ॥

۵۰۔ آدمیوں کو یقین کرنا چاہیئے۔ کہ جس شخص میں کوئی (خواہش) نہ ہو۔ اس کی آنکھ کا کھلنا یا بند ہونا بھی ناممکن ہے۔ اس سے یہ ثابت ہوتا ہے۔ کہ آدمی جو کچھ ہی حرکت کرتا ہو۔ وہ بلا خواہش کے نہیں ہوتی۔ منو ۲-۴ ۔

هر حرکت کے لیئے خواہش ضروری ہے

...चारः परमो धर्मः श्रुत्युक्तः स्मार्त एव च ।
...स्मादस्मिन्सदा युक्तो नित्यं स्यादात्मवान् द्विजः ॥१॥
...चाराद्विच्युतो विप्रो न वेदफलमश्नुते ।
...चारेण तु संयुक्तः सम्पूर्णफलभाग्भवेत् ॥२॥

منو ا-۱۰۸-۱۰۹ ۔

۵۱۔ کہنے۔ سننے۔ سنانے۔ پڑھنے۔ پڑھانے کا پھل یہی ہے کہ جو دھرم وید اور وید کیمطابق سمرتیوں میں بیان کیا گیا ہے۔ اس پر عملدرآمد کیا جاوے۔ اسلیئے دھرم کے مطابق عمل کرتے رہنا چاہیئے۔ کیونکہ جس کا دھرم کے مطابق چال چلن نہیں ہے۔ وہ راحت کے پھل کو جو ویدوں کے بیان کیئے ہوئے دھرم پر چلنے سے پیدا ہوتا ہے۔ حاصل نہیں کرسکتا اور جو علم پڑھکر دھرم کا چلن رکھتا ہے۔ وہ پوری راحت حاصل کرتا ہے۔
منو ا-۱۰۸-۱۰۹ ۔

پڑھنے پڑھانے کا پھل

...ऽवमन्येत ते मूले हेतुशास्त्राश्रयाद् द्विजः ।
...साधुभिर्बहिष्कार्यो नास्तिको वेदनिन्दकः ॥

۵۲۔ جو شخص وید اور عابد لوگوں کی وید کیمطابق بنائی ہوئی کتابوں کی بےعزتی کرتا ہے۔ اس وید کی برائی کرنے والے منکر کو ذات جماعت اور ملک سے نکال دینا چاہیئے۔ منو ۲-۱۱ ۔

ویدوں کی مذمت کرنے والے کے لیئے سزا

वेदः स्मृतिः सदाचारः स्वस्य च प्रियमात्मनः ।
एतच्चतुर्विधं प्राहुः साक्षाद्धर्मस्य लक्षणम् ॥

[illegible]

شاستر۔ نیک لوگوں کا چلن جو قدیمی یعنی وید کے ذریعہ پرمیشور کے بتلائے ہوئے کام ہیں اور
اپنی آتما کو پسند ہے۔ یعنے جسکو آتما چاہتا ہے۔ مثلاً راستگوئی یہ چار دھرم کے معیار ہیں
یعنے انہیں کے ذریعے دھرم اور ادھرم کی تحقیق کی جاتی ہے۔ جو رو رعایت سے مبرا منصفانہ
یعنی حق کو قبول جھوٹ کو بالکل ترک کر دینے کا رویہ ہے۔ اس کا نام دھرم اور اس کے خلاف
طرفداری سے بھرا ہوا بے انصافانہ رویہ یعنی حق کو ترک اور باطل کو قبول کرنے کا فعل ہے
اسی کو ادھرم کہتے ہیں ۔

अर्थकामेष्वसक्तानां धर्मज्ञानं विधीयते ।
धर्मं जिज्ञासमानानां प्रमाणं परमं श्रुतिः ॥

منو ۲ - ۱۳

دھرم کی تحقیق اور شاستر کا پڑھنا

۵۴ ۔ جو لوگ ارتھ (زر) یعنے سونا وغیرہ جواہرات اور کام یعنی عورتوں کی
صحبت وغیرہ میں نہیں پھنستے۔ انہیں کو دھرم کی واقفیت حاصل ہوتی ہے۔
جو دھرم کو جاننے کی خواہش کریں وہ بذریعہ ویدوں کے دھرم کی تحقیق کریں۔ کیونکہ دھرم اور ادھرم
کی تحقیق سوائے ویدوں کے ٹھیک ٹھیک نہیں ہو سکتی ۔

اس طرح استاد اپنے شاگرد کو نصیحت کرے اور خاص کر راجاؤں کو چاہیئے کہ دیگر کشتری
ویش اور اعلیٰ شودروں کو بھی ضرور تحصیل علم کرا دیں۔ کیونکہ جو برہمن ہیں۔ اگر وہ محض تحصیل
علم کریں اور کشتری وغیرہ نہ کریں۔ تو علم۔ دھرم۔ راج اور دولت وغیرہ کی ترقی کبھی نہیں ہو
سکتی۔ کیونکہ برہمن تو محض پڑھنے پڑھانے اور کشتری وغیرہ سے گذارا پاکے پر زندگی بسر
کر سکتے ہیں۔ تو انکے روزی سے محتاج ہونے اور پھر کشتری وغیرہ کے لئے ہدایت کرنے
والے ہونے سے اور سر پر ٹھیک ٹھیک پڑتال کر کے سزا دینے والے کے نہ ہونے سے برہمن
وغیرہ سب ورن جال میں پھنس جاتے ہیں اور جبکہ کشتری وغیرہ لوگ صاحب علم ہوتے ہیں
تو برہمن بھی زیادہ تر تحصیل علم کرتے اور دھرم کے راستہ پر چلتے ہیں اور ان کشتری وغیرہ
لوگوں کے سامنے پاکھنڈ یعنی جھوٹی کارروائی نہیں کر سکتے۔ بخلاف اس کے جب کشتری
وغیرہ لوگ بے علم ہوتے ہیں۔ تو جیسا اپنے دل میں آتا ہے۔ ویسا ہی کرتے کراتے ہیں۔ اس
لئے اگر برہمن اپنا بھلا چاہیں۔ تو کشتری وغیرہ لوگوں کو وید وغیرہ سچے شاستر کی تعلیم خوب
کوشش سے دیں۔ کیونکہ کشتری وغیرہ لوگ ہی علم۔ دھرم۔ راج اور دولت کو ترقی دینے والے
ہیں۔ وہ کبھی دوسروں سے گذارہ نہیں مانگتے۔ اس لئے علم کے معاملہ میں طرفداری

و خود غرضی انہیں کر سکتے اور جب سب ورنوں میں علم اور نیک تربیت ہوتی ہے، تو کوئی
پاکھنڈ اور ادھرم اور جھوٹ کی کارروائی کو نہیں چلا سکتا۔ گویا کشتری وغیرہ لوگوں کو نیم میں
والے برہمن اور سنیاسی ہیں اور برہمن اور سنیاسی کو نیم میں ٹھیک چلانیوالے کشتری
لوگ ہوتے ہیں پس سب ورنوں کے عورت و مردوں میں علم اور دھرم کی اشاعت ضرور

تحقیق کرنے کے پانچ طریقے

۵۵۔ اب جو جو پڑھنا پڑھانا ہو۔ واجب ہے کہ وہ اچھی طرح تحقیق شدہ ہو۔ تحقیق پانچ قسم کی ہوتی ہے۔

۱۔ پرمیشور کے اوصاف اور ویدوں کے مطابق ہو

اول۔ جو جو پرمیشور کی صفت، کام، سبھاؤ اور ویدوں کے مطابق ہو وہ سچ اور اس کے برخلاف سب جھوٹ ہے۔

۲۔ سلسلۂ کائنات کے مطابق ہو

دوم۔ جو قانون قدرت کے مطابق ہے وہ سچ اور جو اس کے خلاف ہے وہ سب باطل ہے۔ مثلاً کوئی کہے۔ کہ ماں باپ کے وصل کے بغیر لڑکا پیدا ہوا تو یہ قانون قدرت کے خلاف ہونے سے غلط ہے۔

۳۔ آپت لوگوں کے مطابق ہو

سوم۔ جو آپت یعنی دھرماتما۔ عالم۔ راستگو، کرنہ کرنیوالے آدمیوں کی سچی ہدایت کے مطابق ہے وہ قابل تسلیم اور جو خلاف ہے وہ ناقابل تسلیم ہے۔

۴۔ اپنی تمیز کے مطابق ہو

چہارم۔ اپنے آتما کی پاکیزگی علم کے مطابق ہو۔ مثلاً جیسے آپکو خوشی پسند اور رنج ناپسند ہے۔ ویسے ہی ہر کسی کی حالت میں سمجھنا چاہیئے کہ اگر میں کسی کو تکلیف یا خوشی پہنچاؤں گا۔ تو وہ بھی رنجیدہ یا خوش ہوگا۔

۵۔ آٹھ پرمانوں کے مطابق ہو

پنجم۔ آٹھ قسم کے پرمان (ثبوت) یعنی (۱) پرتیکش (۲) انومان (۳) اُپمان (۴) شبد (۵) اَیتہیہ (۶) ارتھاپتی (۷) سنبھو (۸) ابھاؤ۔ ان کی تشریح آگے درج ہے۔

پرمانوں کی مفصل تشریح

۵۶۔ ان میں سے پرتیکش وغیرہ کی تعریف میں جو جو سوتر ذیل میں لکھے جاوینگے وہ سب نیائے شاستر (کتاب منطق مصنفہ مہرشی گوتم) کے ادھیائے اول اور دوم وغیرہ کے ہیں۔

## (۱) پرتیکش (ثبوت عین الیقین)

र्यार्थसन्निकर्षोत्पन्नं ज्ञानमव्यपदेश्यमव्यभिचारि व्यव-
त्मकम्प्रत्यक्षम् ॥

(اندریہ اور ارتھ کے ملاپ سے جوگیان خالی از وبیدیشیں خالی از وبھچار نشچیہ آتمک ہو اس کو پرتیکش کہتے ہیں (مترجم) نیائے ۱-۴

**پرتیکش یعنے ثبوت عین الیقین کی تعریف** کان، چمڑہ، آنکھ، زبان، ناک کا ہر ایک سے تعلق جب آواز لمس، شکل، ذائقہ اور بو کے ساتھ ہو اور من (جوہر دراکہ) کا حواس کے ساتھ اور آتما کا من کے ساتھ تو ایسے تعلق سے جو گیان پیدا ہوتا ہے۔ اس کو پرتیکش (بدیہی) کہتے ہیں۔

**اویدیشیں یعنے علم بالمشافہ** جو علم کہ اسم اور موسوم (نام اور نام والی چیز) کے رشتہ کا ہوتا ہے وہ پرتیکش نہیں۔ مثلاً کسی نے کسی سے کہا تو جل لے آ۔ اور اس نے لا کر اس کے آگے رکھا اور کہا کہ لو جل ہے۔ اس جگہ لانیوالا اور منگانیوالا دونوں دو حرف سے مرکب اسم جل کو نہیں دیکھ سکتے۔ کیونکہ الفاظ آنکھ کا وشہ نہیں۔ بلکہ صرف شے کو جس کا نام یہاں جل کہا گیا دیکھتے ہیں لفظ سے جو علم پیدا ہوتا ہے۔ وہ شبد پرمان سے متعلق ہے[۵]

**خالی از وبھچار یعنی غیر فاسد** خالی از وبھچار (غیر فاسد) کسی شخص نے رات کیوقت ایک ستون دیکھ کر یقین کیا کہ آدمی ہے۔ مگر جب دن کیوقت دیکھا۔ تو جو آدمی کا علم رات کیوقت پیدا ہوا تھا۔ وہ جاتا رہا۔ اور ستون کا علم قائم ہوا۔ ایسے علم کو وبھچاری (فاسد) کہتے ہیں یہ پرتیکش نہیں کہتے

**نشچیہ آتمک** نشچیہ آتمک (یقینی) کسی شخص نے دور سے دریا کی ریت کو دیکھ کر کہا۔ کہ وہاں تو کپڑے سوکھ رہے ہیں۔ یا پانی یا کوئی اور چیز ہے۔ وہ دیودت کھڑا ہے یا یگیہ دت۔ جب تک ایک بات کا یقین نہ ہو جائے۔ تب تک وہ علم پرتیکش نہیں ہے۔

پس جو علم کہ بالمشافہ اصل شے کا غیر فاسد اور یقینی ہو۔ اسیکو پرتیکش عین الیقین کہتے ہیں۔

## (۲) انومان (قیاس یا ثبوت التزامی)

**अथ तत्पूर्वकं त्रिविधमनुमानं पूर्ववच्छेषवत्सामान्यतोदृष्टञ्च**

نیائے ۱-۱-۵

[۵] اس مثال میں جس میں کہ جل منگایا گیا ہے۔ محض اس قدر کہہ دینے سے کہ "جل لاؤ"۔ اصل شے جل کا پرتیکش نہیں ہوتا۔ نہ اسم جل کا۔ جب جل سامنے آگیا اس وقت محض اصل شے جل کا پرتیکش ہوا کیونکہ وہ جل تو زبان اور آنکھ کا وشہ ہے اور الفاظ "جل" محض کان کا وشہ ہیں۔

جس سے پہلے پرتیکش کا وجود ہو۔ یعنے جس پدارتھ کا جزو یا کل کسی وقت یا
پرتیکش ہوا ہو۔ اُس کیساتھ رہنے والے جزو کے دور سے مشاہدہ ہونے کیصورت
اس غائب از نظر کے علم ہونے کو انومان کہتے ہیں۔ جیسا کہ بیٹے کو دیکھ کر باپ کا۔ پہاڑ و
میں دہواں دیکھ کر آگ کا۔ دنیا میں سکھ دکھ دیکھکر سابقہ جنم کا علم ہوتا ہے +

انومان کی تین قسمیں

انومان پرمان تین قسم کا ہے (الف) پوروَوت (علت سے معلول
بادلوں کو دیکھ کر بارش کا۔ وِواہ یعنی شادی کو دیکھ کر اولاد پیدا ہونے کا۔ پڑھتے ہو
طالب علموں کو دیکھکر علم سیکھ جانے کا یقین ہوتا ہے۔ وغیرہ وغیرہ۔
جہاں کہیں علت دیکھ کر معلول کا علم ہو۔ اس کو پوروَوت (پہلے کی طرح مثل ار
کہتے ہیں +

شیش وت

(ب) شیش وت (معلول سے علت) یعنی جہاں معلول کو دیکھ کر علت کا علم ہو
دریا کے بہاؤ کی زیادتی کو دیکھکر اوپر کیطرف بارش ہونے کا۔ بیٹے کو دیکھکر باپ کا۔ جگت
کر تیدیکی۔ علت مادی اور فاعل حقیقی خداوند تعالیٰ کا۔ سکھ دکھ کو دیکھکر نیک او
کا علم ہوتا ہے۔ اُسکو "شیش وت" کہتے ہیں +
(ج) سامانیتو درشٹ (متشابہ) جو کسی کی علت معلول تو نہ ہوں۔ مگر ایک دوسرے

* اگر سوال یہ ہو کہ قبل از انومان فاعل حقیقی خداوند تعالیٰ کا پرتیکش ہونا بھی اس کے انومان کئے جانے کے
حسب تعریف انومان ضروری ہے پس خداوند تعالیٰ پرتیکش کس طرح سے ہے؟ تو جواب اس کے معلوم رہے کہ حسب ت
پرتیکش جس چیز کا علم حواس ظاہری اور باطنی اور آتما کے باہمی تعلق سے ہو۔ اس چیز کو پرتیکش کہا جاتا ہے۔ سو پرتیکش
کے ہمیشہ اوصاف ہی پرتیکش ہوا کرتے ہیں اور ہمیشہ اوصاف کے پرتیکش ہونے پر ہی موصوف کو پرتیکش
ہیں مثلاً پرتھوی کا جب علم ہوتا ہے تو لمس شکل ذائقہ بو وغیرہ اس کے اوصاف ہی پرتیکش ہوتے ہیں اور محض
اوصاف کے پرتیکش ہونے پر ہی پرتھوی آتما سے ملے ہوئے من کیساتھ پرتیکش ہوتی ہے پس اسیطرح زیر مثلاً
وہ قدرت صفت علم انتظام وغیرہ اوصاف کے پرتیکش ہونے پر انکا موصوف فاعل حقیقی خداوند تعالیٰ پرتیکش
کیوں نہیں؟ شکل لمس۔ ذائقہ بو وغیرہ کے ذریعہ سے اسکے پرتیکش نہ ہونے کا عذر کوئی معقول عذر نہیں۔ کیا
وہ کوئی ایسی پرتھوی وغیرہ کا ہمجنس نہیں ہے نہ کبھی ایسا ہو سکتا ہے۔ بلکہ جہاں تک غور کیا جائے وہ روح اعظم ا
بے شکل۔ لطیف۔ سرب ویاپی چیتن وغیرہ ہی ہو سکتا ہے فقط (از باب غیر،) وہ آرزو سے اوصاف ہم تن
محیط عالم کی حیثیت میں پرتیکش ہے اور روح یا محیط عالم کی کبھی شکل وغیرہ نہیں ہو سکتی + (مترجم)

کسی قسم کی مشابہت رکھتے ہوں۔ مثلاً کوئی شخص بلا چلنے کے خود دوسرے مکان میں نہیں جا سکتا۔ ویسے دوسرے لوگوں کا بھی بلا چلنے کے دوسرے مکان میں جانا نہیں ہو سکتا۔

لفظ انومان کے معنے — انومان لفظ کے معنے یہ ہیں۔ کہ جو پرتیکش کے بعد پیدا ہو۔ جیسے دھوئیں کے پرتیکش دیکھنے کے بغیر غائب از نظر آگ کا علم کبھی نہیں ہو سکتا۔

## (۳) اُپمان (تشبیہ)

प्रसिद्धसाधर्म्यात्साध्यसाधनमुपमानम् ॥ न्याय० १

نیائے ۱-۱-۶۔

(پرسدھ کے سادھرمیہ سے سادھیہ کے سادھن کو اپمان کہتے ہیں (مترجم نیائے ۱-۱-۶)

ایک صریح پرتیکش چیز کی مشابہہ صفت اگر کسی مقصود کے ثبوت کی دلیل ہو تو اس کو اپمان کہتے ہیں۔ اپمان کے لفظی معنے یہ ہیں کہ جس سے تشبیہ دیجاوے۔ مثلاً کسی شخص نے اپنے نوکر سے کہا۔ کہ وشنو متر جو دیودت کی مانند ہے اس کو بلا لا۔ اُس نے جواب دیا کہ میں نے تو اس کو کبھی نہیں دیکھا۔ مالک نے کہا۔ کہ جیسا یہ دیودت ہے۔ ویسا ہی وشنو متر ہے۔ کسی کو کہا گیا۔ کہ جیسے یہ گائے ہے۔ ویسی ہی نیل گائے ہوتی ہے۔ پس اس کا نوکر جب اس جگہ پہنچا۔ تو اس شخص کو دیودت کی مانند پا کر یقین کیا۔ کہ یہی وشنو متر ہے اور اس کو لے آیا۔ یا کسی جنگل میں جا کر جس جانور کو گائے کی مانند دیکھا۔ یقین کیا۔ کہ اسی کا نام نیل گائے ہے۔

## (۴) شبد (وید اور ستیہ اُپدیش)

आप्तोपदेशः शब्दः ॥

(آپت کا اپدیش شبد پرمان ہے۔ مترجم) نیائے ۱-۱-۷ ÷

جو شخص "آپت" ہو۔ یعنی عالم۔ فاضل۔ دھرماتما۔ سب کی بہبودی چاہنے والا۔ راستباز کیا ہمت۔ حواس پر غالب ہو۔ جیسے اپنے آتما میں جانتا ہو۔ اور جس بات سے خود سکھ پایا ہو اسی کو منہ سے بولنے کی خواہش رکھتا ہو۔ انسانوں کے فائدے کی خاطر اپدیش کرنیوالا ہو پرتھوی سے لیکر ایشور تک جتنے پدارتھ ہیں۔ انکا علم حاصل کر کے اپدیش کرتا ہو۔ ایسے شخصوں کے اپدیش اور نیز کامل "آپت" پرمیشور کے اُپدیش وید کو شبد پرمان سمجھنا چاہیئے ÷

# (۵) ایتھیہ (جیون یا تاریخ)

न चतुष्ट्वमैतिह्यार्थापत्तिसम्भवाभावप्रामाण्यात्॥

نیائے ۲-۲-۱

(لفظی ترجمہ) ایتھیہ - ارتھاپتی - سنبھو - ابھاؤ کے پرمان ہونے سے صرف مذکورہ بالا چار پرمان نہیں ہیں)۔

**ایتھیہ کی تعریف** مثلاً فلاں آدمی اس قسم کا تھا۔ اُس نے اس قسم کا کام کیا یعنے کسی کی سوانح عمری (تاریخ) کا نام ایتھیہ ہے۔

**ارتھاپتی کی تعریف** (۶) ارتھاپتی کے معنے یہ ہیں۔ کہ جس میں ایک مطلب سے دوسرا مطلب نکلے مثلاً کسی نے کسی سے کہا کہ بادل کے ہونے سے بارش اور علت کے ہونے سے معلول پیدا ہوتا ہے۔ اس قول سے بلامزید ذکر کرنے کے دوسری بات یہ جانی جاتی ہے۔ کہ سوائے بادل کے بارش اور سوائے علت کے معلول کبھی نہیں ہو سکتا۔

**سنبھو کی تعریف** ۷۔ سنبھو وہ ہے کہ جس میں کسی بات کا ہونا ممکن ہو نہ کہ اس کے خلاف مثلاً کوئی شخص بیان کرے کہ ماں باپ کے بغیر اولاد پیدا ہوئی۔ کسی نے مردوں کو زندہ کیا۔ پہاڑ اٹھائے سمندر میں پتھر ترائے چاند کے ٹکڑے کئے۔ پرمیشور کا اوتار ہوا! انسان کے سینگ دیکھے۔ بانجھ عورت کے بیٹے بیٹی کی شادی کی وغیرہ وغیرہ۔ تو یہ سب ناممکن باتیں ہیں۔ کیونکہ قانون قدرت کے خلاف ہیں۔ اس لئے جو بات قانون قدرت کے مطابق ہو وہی سنبھو (ممکن) ہے۔

**ابھاؤ کی تعریف** ۸۔ ابھاؤ اس کو کہتے ہیں جس میں نہ ہونا پایا جاوے۔ مثلاً کسی شخص نے کسی سے کہا کہ ہاتھی لے آ۔ وہ اس جگہ ہاتھی کی عدم موجودگی دیکھ کر جہاں ہاتھی موجود تھا وہاں سے لے آیا[۱]۔

**آٹھ کس طرح صرف چار پرمان شمار ہو سکتے ہیں** آٹھ پرمان مذکورہ بالا میں سے ایتھیہ کو شبد پرمان میں اور ارتھاپتی سنبھو اور ابھاؤ کو انومان میں شمار کیا جاوے۔ تو صرف چار پرمان باقی رہ جاتے ہیں۔

**سچ اور جھوٹ کی تمیز کیونکر ہو** ۵۷۔ انسان سچ جھوٹ کی تمیز[۲] پانچ قسم کی پریکشاؤں (معیار)

[۱] مطلب یہ ہے کہ اس طرح کی عدم موجودگی سے دلیل کا پیدا ہونا ابھاؤ پرمان کہلاتا ہے۔

[۲] یعنی (الف) پرمیشور کے اوصاف اور ویدوں کی مطابقت سے (ب) قانون قدرت کی مطابقت (ج) آپت پرشوں کی شہادت سے (د) اپنے آتما کی تمیز اور باطن کی پاکیزگی سے۔ (س) پرتیکش انومان وغیرہ اقسام دلائل سے۔

अलब्धं चैव लिप्सेत लब्धं रक्षेत्प्रयत्नतः
रक्षितं वर्द्धयेच्चैव वृद्धं पात्रेषु निःक्षिपेत् ॥ १ ॥

अलब्धमिच्छेद्दण्डेन लब्धं रक्षेदवेक्षया ॥
रक्षितं वर्द्धयेद् वृद्धया वृद्धं दानेन निःक्षिपेत् ॥ २ ॥

अमाययैव वर्त्तेत न कथंचन मायया ।
बुध्येतारिप्रयुक्तां च मायां नित्यं स्वसंवृतः ॥ ३ ॥

नास्य छिद्रं परो विद्याच्छिद्रं विद्यात्परस्य तु ।
गूहेत्कूर्म इवाङ्गानि रक्षेद्विवरमात्मनः ॥ ४ ॥

वकवच्चिन्तयेदर्थान् सिंहवच्च पराक्रमेत् ।
वृकवच्चावलुम्पेत शशवच्च विनिष्पतेत् ॥ ५ ॥

एवं विजयमानस्य येऽस्य स्युः परिपन्थिनः ।
तानानयेद्वशं सर्वान् सामादिभिरुपक्रमैः ॥ ६ ॥

यथोद्धरति निर्दाता कक्षं धान्यं च रक्षति
तथा रक्षेन्नृपो राष्ट्रं हन्याच्च परिपन्थिनः ॥ ७ ॥

मोहाद्राजा स्वराष्ट्रं यः कर्षयत्यनवेक्षया ।
सोऽचिराद् भ्रश्यते राज्याज्जीविताच्च सबान्धवः ॥ ८ ॥

शरीरकर्षणात्प्राणाः क्षीयन्ते प्राणिनां यथा ॥
तथा राज्ञामपि प्राणाः क्षीयन्ते राष्ट्रकर्षणात ॥ ९ ॥

राष्ट्रस्य संग्रहे नित्यं विधानमिदमाचरेत् ।
सुसंगृहीतराष्ट्रो हि पार्थिवः सुखमेधते ॥ १० ॥

द्वयोस्त्रयाणां पञ्चानां मध्ये गुल्ममधिष्ठितम् ।
तथा ग्रामशतानां च कुर्याद्राष्ट्रस्य संग्रहम् ॥ ११ ॥

ग्रामस्याधिपतिं कुर्याद्दशग्रामपतिं तथा ।
विंशतीशं शतेशं च सहस्रपतिमेव च ॥ १२ ॥
ग्रामे दोषान्समुत्पन्नान् ग्रामिकः शनकैः स्वयम् ।
शंसेद् ग्रामदशेशाय दशेशो विंशतीशिनम् ॥ १३ ॥
विंशतीशस्तु तत्सर्वं शतेशाय निवेदयेत् ।
शंसेद् ग्रामशतेशस्तु सहस्रपतये स्वयम् ॥ १४ ॥
तेषां ग्राम्याणि कार्याणि पृथक्कार्याणि चैव हि ।
राज्ञोऽन्यः सचिवः स्निग्धस्तानि पश्येदतन्द्रितः ॥ १५ ॥
नगरे नगरे चैकं कुर्यात्सर्वार्थचिन्तकम् ।
उच्चैःस्थानं घोररूपं नक्षत्राणामिव ग्रहम् ॥ १६ ॥
स ताननुपरिक्रामेत्सर्वानेव सदा स्वयम् ।
तेषां वृत्तं परिणयेत्सम्यग्राष्ट्रेषु तच्चरैः ॥ १७ ॥
राज्ञो हि रक्षाधिकृताः परस्वादायिनः शठाः ।

**دولت کی حفاظت وترقی**

۲۴۳ - راجا اور راج سبھا (۱) غیر میسر چیز کے حاصل کرنیکی خواہش نہ رکھیں (۲) میسر شدہ کی حفاظت تن دہی سے کریں (۳) سرمایہ کو بڑھادیں - (۴) اور بڑھے ہوئے سرمایہ کو ویدوں کی تعلیم اور دھرم کی اشاعت ۔ طالب علم اور ویدک اپدیشک اور محتاج یتیموں کی پرورش میں صرف کریں * (منو ۷-۹۹)
ان چار قسم کی تدابیر کے مدعا کو سمجھکر سستی چھوڑ کر اسپر ہمیشہ بہ طریق مناسب عمل کرے ڈنڈ (یعنی شریر النفسوں کی سرکوبی) سے غیر میسر کے حاصل کرنے کی خواہش رکھے ہمیشہ ے معائنے سے حاصل شدہ چیزوں کی حفاظت کرے زیر حفاظت کی ترقی عمل میں لاوے ی بذریعہ سود وغیرہ کے بڑھاوے اور بڑھی ہوئی دولت کو مذکورہ بالا طریق پر خرچ کرے (منو ۷-۱۰۱)

**فریب نہ کرنا**

۲۴۴ - ہرگز کسی کے ساتھ فریب کا برتاؤ نہ کرے بلکہ سب کے ساتھ دلی [illegible] پاک برتاؤ رکھے اور ہمیشہ اپنی حفاظت کرتا ہوا دشمن کے فریبوں کو دریافت کرکے

رفع کرتا رہے (منو ۷۔ ۱۰۴)

دشمن کو مغلوب کرنے کے لئے احتیاط اور کوشش

۳۵۔ کوئی دشمن اس کے رخنہ یعنی کمزوری کو نہ جان سکے خود دشمن کے رخنوں کو معلوم کرتا رہے۔ جس طور پر کچھوا اپنے اعضا کو چھپائے رکھتا ہے اسی طرح دشمن کے قبضہ میں آجانیوالے رخنہ کو پوشیدہ رکھے ۔ (منو ۷۔ ۱۰۵)

جیسے بگلا تصور باندھے ہوئے مچھلی کی تاک میں رہتا ہے ویسے ضروریات کے لئے غور کیا کرے۔ دولت وغیرہ چیزوں کو اور طاقت کو بڑھا کر دشمن کو فتح کرنے کیلئے شیر کی مانند طاقت کو کام میں لاوے۔ اور چیتے کی مانند چھپ کر دشمن کو پکڑے نزدیک آئے ہوئے دشمن سے خرگوش کی مانند دور بھاگ جائے۔ اور بعد ازاں انکو حکمت سے پکڑے (منو ۷۔ ۱۰۶)

اس طرح فتح کرنیوالے سبھاپتی کے راج میں جو قزاق یعنی ڈاکو اور لٹیرے ہوں ان سے کسی عطیہ سے یا توڑ پھوڑ کر قابو میں کرے اور اگر اسطرح قابو میں نہ آویں تو سخت سزا سے ان پر قابو حاصل کرے (منو ۷۔ ۱۰۷)

جیسے دھان کو صاف کرنیوالا چھلکوں کو الگ الگ کر کے چاول کی حفاظت کرتا ہے اور ٹوٹنے نہیں دیتا ویسے راجا ڈاکو اور چوروں کو مارے اور راج کی حفاظت کرے (منو ۷۔ ۱۱۰)

بدمست اور بے فکر راجا

۳۶۔ جو راجا نیک و بد میں تمیز نہ کر کے یا سوچ بچار سے لاپروا ہو کر راج کو کمزور کرتا ہے وہ ابتدا میں ہی راج سے محروم ہو کر معہ اپنے رشتہ داروں کے نابود ہو جاتا ہے۔ (منو ۷۔ ۱۱۱)

جیسے بدن کی کمزوری سے جانداروں کی جان جاتی رہتی ہے ویسے رعایا کو کمزور کرنے سے راجاؤں کی جان یعنی طاقت وغیرہ معہ رشتہ داروں کے نیست و نابود ہو جاتی ہے (منو ۷۔ ۱۱۲)

اس لئے راجا اور راج سبھا۔ کاروبار سلطنت کی کامیابی کے لئے ایسی تدابیر کریں کہ سلطنت کے کام عمدہ طور پر انجام پکڑیں جو راجہ سلطنت کی غور و پرداخت میں ہر دم مصروف رہتا ہے۔ اس کی آسودگی ہمیشہ بڑھتی رہتی ہے۔ (منو ۷۔ ۱۱۳)

انتظام ضلع بندی

۳۷۔ اس لئے دو تین۔ پانچ اور سو گاؤں کے درمیان ایک راج استھان بنائے اور وہاں بطریق مناسب ملازم یعنی کار وار وغیرہ سرکاری آدمیوں کو مقرر کرکے راج کے تمام کاروبار کو سر انجام دیوے (منو ۷۔ ۱۱۴)

ہر ایک گاؤں میں ایک مقدم رکھے۔ ایسے دس گاؤں کے اوپر دوسرا عہدہ دار۔ انہیں بیس گاؤں کے اوپر تیسرا۔ انہیں سو گاؤں کے اوپر چوتھا اور انہیں ہزار گاؤں پر پانچواں عہدہ دار تعینات رکھے۔ چنانچہ آجکل جو ایک گاؤں میں ایک پٹواری۔ انہیں دس گاؤں میں ایک تھانہ اور دو گاؤں پر ایک بڑا تھانہ اور انہیں پانچ تھانوں پر ایک تحصیل اور دس تحصیلوں پر ایک ضلع مقرر کیا ہوا ہے۔ یہ وہی ہمارے منو وغیرہ دہرم شاستر سے انتظام ملکی کا طریقہ لیا ہے (منو ۷۔ ۱۱۵)

دیہاتی کا انتظام

۱۸۸۔ اس طرح انتظام کرکے حکم دیوے کہ وہ ایک ایک گاؤں کا مقدم گاؤں میں روزمرہ جو نقص پیدا ہوں ان کی اطلاع دس گاؤں کے مقدم کو خفیہ کرے اور وہ دس گاؤں کا عہدہ دار اسیطرح بیس گاؤں کے افسر کو دس گاؤں کے حالات روزمرہ جتایا کرے۔ اور بیس گاؤں کا عہدہ دار ان بیس گاؤں کے حالات کی اطلاع سو گاؤں کے عہدہ دار کو دیوے۔ ویسے ہی سو گاؤں کا عہدہ دار اپنے سو گاؤں کے حالات ہزار گاؤں کے افسر کو روزمرہ جتلایا کرے۔ بیس بیس گاؤں کے پانچ پانچ افسر سو سو گاؤں کے نگرانی کنندہ کو اور وہ ہزار ہزار کے دس افسر دس ہزار کے افسر کو اور نیز لاکھ گاؤں کے راج سبھا کو روزمرہ کے حالات جتلایا کریں۔ اور وہ سب راج سبھائیں اعلیٰ راج سبھا یعنی کل زمین کی انجمن اعظم میں تمام کرہ زمین کے حالات جتایا کریں (منو ۷۔ ۱۱۶۔ ۱۱۷)

دورہ کنندہ افسران

۱۸۹۔ اور ہر ایک دس دس ہزار گاؤں پر دو سبھاپتی ایسے مقرر کرے کہ جن میں سے ایک افسر راج سبھا میں کام کرتا رہے اور دوسرا افسر ہمیشہ کاہلی چھوڑکر عدالت کے افسران وغیرہ تمام سرکاری ملازمان کے کاموں کا دورہ کرکے ملاحظہ کرے (منو ۷۔ ۱۲۰)

شہروں میں عالم اور کاروں کی سبھا

۱۹۰۔ بڑے بڑے شہروں میں معاملات پر غور کرنیوالی سبھا کا ایک مکان ایسا خوبصورت بلند اور وسیع بنائے۔ جیسا ستاروں میں چاند نظر آتا ہے۔ اس میں بڑے بڑے عالم بزرگ جنہوں نے علم کے ذریعہ سب قسم کے تجربات حاصل کئے ہوں۔ وہ غور کیا کریں اور جن قواعد سے راجا اور پرجا کی بہتری ہو۔ ویسے قواعد اور اسی قسم کے علوم شائع کریں۔ (منو ۷۔ ۱۲۱)

جو ہمیشہ دورہ کرنیوالا افسر انجمن ہو۔ اس کے ماتحت تمام جاسوس یعنی ایسے مخبر رکھے جو سرکاری ... کی ... ہو محض ... لگانیکی ضرورت سمجھنی چاہیئے۔ اسکے یہ معنی نہیں ہیں کہ کوئی تحقیقات ہی نہ کیجائے اور صرف مخبروں کی ... پر ہی منحصر رکھا جا

ملازم اور مختلف اقوام کے ہوں انکے ذریعہ تمام ملازمین سرکاری اور رعایا کے جملہ عیب و
خفیہ طور پر معلوم کرے جو قصوروار ہوں انکو سزا اور جن میں خوبی ہو انکو اعزاز بخشا کریں۔
(منو ۷۔ ۱۲۲)

چور اور ڈاکوؤں سے چوری چھڑانے کا ایک طریق

۱۴۔ راجا جن اشخاص کو رعایا کی حفاظت کا کوئی عہدہ دے وہ ہر یک بخوبی آزمائش میں آئے ہوئے صاحب علم اور خاندانی ہوں ان کے ماتحت عموماً شریر اور دوسروں کا مال ہارنیوالے چور ڈاکوؤں کو بھی ملازم رکھے اور سلطنت کی ملازمت میں اس لئے شامل کرے کہ وہ بداعمالی چھوڑیں اور انکو انہیں محافظوں کے عین تحت میں رکھ کر ان سے رعایا کو قرار واقعی بچاوے (منو ۷۔ ۱۲۳)

بحالی امن کے لئے چند تدابیر

۱۵۔ جو سرکاری آدمی از راہ بے انصافی مدعی مدعا علیہ سے طور پر روپیہ لیکر طرفداری اور خلاف انصاف کارروائی کرے اس کی تمام جائداد ضبط کرکے مناسب سزا دے اور اس کو ایسے ملک میں رکھے کہ جہاں سے واپس ہو کر نہ آسکے۔ کیونکہ اگر اس کو سزا نہ دیجاوے تو اس کو دیکھ کر دیگر ملازمان بھی ویسی ہی بداعمالیاں کریں گے بخلاف اس کے سزا دیجاوے تو وہ بچے رہیں گے جتنی تنخواہ سے ان ملازمان سرکاری کا گذارہ معقول ہو اور وہ اچھی طرح دولتمند نہیں۔ اتنا روپیہ یا اراضی راج کیطرف سے ماہوار یا سالیانہ خواہ یکبارگی ملنا چاہئے جو ضعیف العمر ہوں انکو بھی نصف ملا کرے۔ لیکن اسبات کو مدنظر رکھے کہ جبتک وہ زندہ رہیں تبتک یہ گذارہ قائم رہے۔ بعد اس کے نہیں مگر ان کی اولاد کی خاطر تواضع کرے یا حسب لیاقت ملازمت بھی دیوے۔ اگر کسی کے بال بچے یتیم رہ جاویں تو ان کو اس واسطے جب تک وہ لائق کار نہ ہوں۔ نیز ان کی عورات زندہ ہوں تو ان سب کے واسطے راج کی طرف سے حسب ضرورت روپیہ ملا کرے لیکن اگر ان کی عورات یا لڑکے بداعمال ہو جاویں تو کچھ بھی نہ ملے۔ اس قسم کا ضابطہ راجہ کو برابر رکھنا چاہئے (منو ۷۔ ۱۲۴)

...फलेन युज्येत राजा कर्त्ता च कर्मणाम्। 
...वेदय नृपो राष्ट्रे कल्पयेत्सततं करान् ॥ १ ॥
...ल्पाऽल्पमदन्त्याऽऽद्यं वार्य्योकोवत्सषट्पदाः ।
...ऽल्पोऽल्पो ग्रहीतव्यो राष्ट्राद्राज्ञाब्दिकः करः ॥ २ ॥

नोच्छिन्द्यादात्मनो मूलं परेषां चातितृष्णया ।
उच्छिन्दन्ह्यात्मनो मूलमात्मानं तांश्च पीडयेत् ॥ ३ ॥
तीक्ष्णश्चैव मृदुश्च स्यात्कार्यं वीक्ष्य महीपतिः ।
तीक्ष्णश्चैव मृदुश्चैव राजा भवति सम्मतः ॥ ४ ॥
एवं सर्वं विधायेदमितिकर्त्तव्यमात्मनः ।
युक्तश्चैवाप्रमत्तश्च परिरक्षेदिमाः प्रजाः ॥ ५ ॥
विक्रोशन्त्यो यस्य राष्ट्राद्ध्रियन्ते दस्युभिः प्रजाः ।
सम्पश्यतः सभृत्यस्य मृतः स न तु जीवति ॥ ६ ॥
क्षत्रियस्य परो धर्मः प्रजानामेव पालनम् ।
(منو ۷ - ۱۲۸ - ۱۲۹ - ۱۳۹ - ۱۴۰ - ۱۴۲ تا ۱۴۴)
निर्दिष्टफलभोक्ता हि राजा धर्मेण युज्यते ॥ ७ ॥

**محصول** ۱۴۳ - جس طرح کہ راجا اور کار پرداز سرکاری ملازم یا رعایا کے لوگ آسائش حاصل کر سکیں۔ اسطرح راجہ اور راج سبھا غور کر کے محاصل مقرر کرے (منو ۷ - ۱۲۸)

جیسے جونک ۔ بچھڑا اور بھنورا کھانے کے اجزاء کو تھوڑا تھوڑا کر کے لیتے ہیں ویسے ہی راجا تھوڑا تھوڑا سالیانہ خراج لیا کرے (منو ۷ - ۱۲۹)

سخت حرص و طمع کے باعث اپنی اور دوسروں کی آسودگی کی بیخ کنی یعنی بربادی ہرگز نہ کرے کیونکہ جو شخص کاروبار اور خوشحالی کی جڑ کاٹتا ہے وہ اپنے آپ ہی تکلیف اٹھاتا ہے اور دوسروں کو بھی ایذا پہنچاتا ہے (منو ۷ - ۱۳۹)

**راجا کا اعلیٰ فرض رعایا پروری** ۱۴۴ - جو راجا صورت معاملات کو دیکھکر حسب موقعہ تند و نرم ہووے وہ بدکرداروں پر تیز اور بھلے آدمیوں پر ملائم ہونے کی وجہ سے نہایت عزت کے قابل ہوتا ہے۔ (منو ۷ - ۱۴۰)

اسطرح تمام راج کا انتظام کر کے ہمیشہ اس میں مصروف رہے اور غفلت کو چھوڑ کر اپنی رعایا کی ہمیشہ پرورش کرتا رہے (منو ۷ - ۱۴۲)

جس راجہ کے راج میں راجہ اور ملازمان کے دیکھتے دیکھتے ڈاکو لوگ روتی چلاتی رعایا کو

مال وجان کو نقصان پہنچاتے رہیں۔ سمجھو کہ وہ راجہ معہ ملازمان و وزرا کے مردہ از
نہیں اور سخت رنج میں مبتلا ہونیوالا ہے۔ (منو ۷ - ۱۴۳) ؎

اس لیے راجاؤں کا اعلیٰ فرض رعایا پروری ہی ہے۔ اور جیسا کہ منو سمرتی کے
باب ہفتم میں خراج لکھا ہے۔ نیز جیسا کہ سبھا مقرر کردی ہے۔ راجہ اسپر قناعت کر کے
دھرم سے بہرہ مند ہو کر آسودگی پاتا ہے۔ برخلاف اس کے رنج اٹھاتا ہے

उत्थाय पश्चिमे यामे कृतशौचः समाहित. ।
हुताग्निर्ब्राह्मणांश्चार्च्य प्रविशेत्स शुभां सभाम् ॥ १ ॥

तत्र स्थिताः प्रजाः सर्वाः प्रतिनन्द्य विसर्जयेत ।
विसृज्य च प्रजाः सर्वा मन्त्रयेत्सह मन्त्रिभिः ॥

गिरिपृष्ठं समारुह्य प्रासादं वा रहोगतः ।
रण्ये निःशलाके वा मन्त्रयेदविभावितः ॥ २ ॥

स्य मन्त्रं न जानन्ति समागम्य पृथग्जनाः ।
स कृत्स्नां पृथिवीं भुङ्क्ते कोशहीनोऽपि पार्थिवः

منو ۷ - ۱۴۵ تا ۱۴۸

راجہ کے روزانہ فرائض

۵۴ جب پچھلے پہر رات کا رہ جاوے تب اٹھ کر نہا دھو کر ہو
اور قائم مزاجی سے پرمیشور کا دھیان اور اگنی ہوتر کرے۔ دھرماتما اور عالموں کی تعظیم
کر کے اور ناشتہ کر کے سبھا کے اندر داخل ہو (منو ۷ - ۱۴۵)

وہاں کھڑا رہ کر اول رعایا کے لوگوں کو جو موجود ہوں باعزت پیش آوے پھر انکو رخصت کر
وزیر اعظم کے ساتھ معاملات سلطنت پر غور کرے (منو ۷ - ۱۴۶)

بعد ازاں ان کے ساتھ گھومنے کو چلا جاوے۔ کسی پہاڑ کی چوٹی یا تخلیہ کے
مکان یا جنگل میں ایسی اکیلی جگہ پر جہاں ایک چڑیا بھی نہ ہو بیٹھے اور دل کی کدورت
کو چھوڑ کر وزیر کے ساتھ وچار (مشورہ) کرے (منو ۷ - ۱۴۷)

جس راجہ کے اندرونی خیالات کی تہ تک دوسرے لوگ نہیں پہنچ سکتے۔ یعنی جس کے
خیالات ہمیشہ مخفی۔ گہرے۔ پاکیزہ اور رفاہ عام سے متعلق ہوں۔ وہ راجہ باوجود دولت نہ
ہونے کے بھی تمام زمین کی حکومت کرنے کے قابل ہوتا ہے۔ اس لیے محض اپنی عقل سے
ایک کام بھی نہ کرے۔ جبتک کہ اہلیان سبھا کا اتفاق نہ ہو (منو ۷ - ۱۴۸)

आसनं चैव यानं च संधिं विग्रहमेव च ।

कार्यं वीक्ष्य प्रयुञ्जीत द्वैधं संश्रयमेव च ।
संधिं तु द्विविधं विद्याद्राजा विग्रहमेव च ।

उभे यानासने चैव द्विविधः संश्रयः स्मृतः ॥ २ ॥
समानयानकर्मा च विपरीतस्तथैव च ।

तदा त्वायतिसंयुक्तः संधिर्ज्ञेयो द्विलक्षणः ॥ ३ ॥
स्वयंकृतश्च कार्यार्थमकाले काल एव वा ।

मित्रस्य चैवापकृते द्विविधो विग्रहः स्मृतः ॥ ४ ॥
एकाकिनश्चात्ययिके कार्ये प्राप्ते यदृच्छया ।

संहतस्य च मित्रेण द्विविधं यानमुच्यते ॥ ५ ॥

क्षीणस्य चैव क्रमशो दैवात्पूर्वकृतेन वा ।

मित्रस्य चानुरोधेन द्विविधं स्मृतमासनम् ॥ ६ ॥

बलस्य स्वामिनश्चैव स्थितिः कार्यार्थसिद्धये ।

द्विविधं कीर्त्यते द्वैधं षाड्गुण्यगुणवेदिभिः ॥ ७ ॥
अर्थसंपादनार्थं च पीड्यमानः स शत्रुभिः ।

साधुषु व्यपदेशार्थं द्विविधः संश्रयः स्मृतः ॥ ८ ॥

यदावगच्छेदायत्यामाधिक्यं ध्रुवमात्मनः ।

तदात्वे चाल्पिकां पीडां तदा सन्धिं समाश्रयेत् ॥ ९ ॥
यदा प्रहृष्टा मन्येत सर्वास्तु प्रकृतीर्भृशम् ।

अत्युच्छ्रितं तथात्मानं तदा कुर्वीत विग्रहम् ॥ १० ॥

यदा मन्येत भावेन हृष्टं पुष्टं बलं स्वकम् ।

परस्य विपरीतं च तदा यायाद्रिपुं प्रति ॥ ११ ॥

यदा तु स्यात्परिक्षीणो वाहनेन बलेन च ।

तदासीत प्रयत्नेन शनकैः सांत्वयन्नरीन् ॥ १२ ॥

मन्येतारिं यदा राजा सर्वथा बलवत्तरम् ।

तदा द्विधा बलं कृत्वा साधयेत्कार्य्यमात्मन ॥

यदा परबलानां तु गमनीयतमो भवेत् ।

तदा तु संश्रयेत् क्षिप्रं धार्मिकं बलिनं नृपम् ॥ (منو ۷۔ ۱۶ تا ۱۷۶)

**غیر سلطنتوں کے تعلقات میں تدابیر**

۶۴۔ راجہ اور اس کے اہلکاران کو یہ بات ہمیشہ مدنظر رکھنی چاہئے کہ (۱) آسن یعنی ٹھیرے رہنا (۲) یان یعنی دشمنوں سے لڑنے کے واسطے نکلنا۔ (۳) سندھی۔ ان سے میل کرنا (۴) وگرہ بدکردار دشمن سے لڑائی کرنا (۵) دویدھیا بھاؤ لشکر کے دو حصے کر کے اپنی فتح حاصل کرنا۔ (۶) سنشریہ بصورت کمزوری کے کسی طاقتور راجا کی پناہ لینا۔ ان چھ قسم کے عمل کو معاملات پر غور کر کے عمل میں لانا چاہیئے۔ (منو ۷۔ ۱۶۱)

سندھی۔ وگرہ۔ یان۔ آسن۔ دویدھی بھاؤ اور سنشریہ جو دو دو قسم کے ہوتے ہیں ان کو راجا قرار واقعی سمجھ لے۔ (منو ۷۔ ۱۶۲)

**دو قسم کا میل**

سندھی۔ دشمن سے میل کرے خواہ اس سے مخالفت کرے مگر موجودہ اور آئندہ وقت میں کرنے کے کام برابر کرتا جائے یہ دو قسم کا میل کہلاتا ہے (منو ۷۔ ۱۶۳)

**دو قسم کا جنگ**

وگرہ۔ مطلب براری کے لیے مناسب یا غیر مناسب وقت میں دشمن کے ساتھ خواہ اپنا یا کسی دوست کا خطاوار ہو لڑنا۔ گویا انہی دو قسموں کی بنا پر جنگ کرنی چاہیئے (منو ۷۔ ۱۶۴)

**دو قسم کا کوچ**

یان۔ یکایک کوئی معاملہ پیش آ جاوے۔ تو دفعتہً یا مددگاروں کے ساتھ مل کر دشمن پر چڑھائی کرنا۔ یہ دو قسم کا کوچ کہلاتا ہے (منو ۷۔ ۱۶۵)

**دو قسم کا قیام**

کسی وجہ سے خود درجہ بدرجہ کمزور ہوتا جائے یا مددگار دوست کے روکنے سے اپنی جگہ پر بیٹھے رہنا۔ یہ دو قسم کا آسن کہلاتا ہے (منو ۷۔ ۱۶۶)

**دو قسم کی تقسیم لشکر**

مطلب براری کے لئے سپاہ کے دو حصے کر کے فتح حاصل کرنا دو قسم کا دویدھ کہلاتا ہے۔ (منو ۷۔ ۱۶۷)

---

[1] یعنی دشمن کے مخالفوں سے میل کرے۔ یا دشمن سے عارضی طور پر مصلحتاً میل کرے۔

[2] یعنی ایک حصہ فوج کا اپنے ماتحت میں رہے اور دوسرا سپہ سالار کے تحت میں رکھا جاوے۔

دو قسم کی پناہ | کسی مقصد کے حاصل کرنے کے لئے کسی طاقتور راجا یا مہاتما کی پناہ لینا جس سے باعث دشمن سے تکلیف نہ پہونچے یہ دو قسم کا پناہ لینا کہلاتا ہے[1] (منو ۷ - ۱۶۸)

ان تدابیر کے عمل میں لانیکا موقعہ | ۴۷ ۔ جب یہ معلوم ہو جاوے کہ فوراً لڑائی کرنے سے کسیقدر تکلیف پہونچے گی اور بعد میں کرنے سے اپنی بہتری اور فتح ضرور ہوگی تب دشمن سے میل کر کے وقت مناسب تک صبر کرے (منو ۷ - ۱۶۹)

جب اپنی تمام رعایا اور فوج کو بہت خوش ترقی پذیر سعادتمند جانے اور ویسا ہی اپنے کو بھی سمجھے ۔ تب دشمن سے جنگ یعنی وگرہ کرے (منو ۷ - ۱۷۰)

جب اپنی طاقت یعنی فوج کو خوش مضبوط اور سعادتمند دیکھے اور دشمن کی طاقت برخلاف اس کے کمزور ہو جائے تب دشمن کی طرف جنگ کرنے کے واسطے کوچ کرے (منو ۷ - ۱۷۱)

جب فوج میں طاقت یا باربرداری کی کمی محسوس ہو تو دشمنوں کو بہ تحمل تمام کوشش کر کے بقندا کرے اور اپنی جگہہ پر مقیم رہے (منو ۷ - ۱۷۲)

جب راجا دشمن کو نہایت طاقتور پائے تب فوج کو دوچند یا دو قسم کی کر کے اپنی مطلب براری کرے (منو ۷ - ۱۷۳)[2]

جب آپ سمجھہ لیوے کہ اب جلدی مجھہ پر دشمن کی چڑھائی ہو گی تو جلدی کسی دہرماتما اور طاقتور راجا کی پناہ لیوے (منو ۷ - ۱۷۴)

جو رعایا اور اپنی فوج اور دشمن کی طاقت کو ضبط میں رکھے یعنی روکے ۔ اس کی خدمت پوری کوشش سے بمثل گورو کے ہمیشہ کیا کرے (منو ۷ - ۱۷۵)

جس کی پناہ لی ہو ۔ اگر اس کے کاموں میں نقص (دھوکا) دیکھے ۔ تو اس سے بھی اچھی طرح بلا اندیشہ جنگ ہی کرے ۔ (منو ۷ - ۱۷۶)

دہارمک راجہ سے مصالحت | ۴۸ ۔ جو دہارمک راجہ ہو اس سے کبھی مخالفت نہ کرے بلکہ اس سے ہمیشہ میل رکھے اور بدکردار اگر طاقتور بھی ہو تو اسکو مغلوب کرنیکے واسطے مذکورہ بالا تدابیر کو عمل میں لائے ۔

---

[1] راجا اور مہاتما کی دو مختلف حیثیتوں کے اعتبار پر پناہ کی دو قسمیں ہوتی ہیں ۔

[2] دو قسم سے مراد دو ٹکڑے کرنے سے ہے یعنی فوج کا ایک حصہ دشمن کے مقابلہ میں رہے اور دوسرا حصہ کو اپنے ساتھ لیکر قلعہ بند ہو جائے یا کسی اور طرف چلا جائے ۔

सर्वोपायैस्तथा कुर्यान्नीतिज्ञः पृथिवीपतिः ।
यथास्याभ्यधिका न स्युर्मित्रोदासीनशत्रवः ॥ १ ॥
आयतिं सर्वकार्याणां तदात्वं च विचारयेत् ।
अतीतानां च सर्वेषां गुणदोषौ च तत्त्वतः ॥ २ ॥
आयत्यां गुणदोषज्ञस्तदात्वे क्षिप्रनिश्चयः ।
अतीते कार्यशेषज्ञः शत्रुभिर्नाभिभूयते ॥ ३ ॥
यथैनं नाभिसंदध्युर्मित्रोदासीनशत्रवः ।
तथा सर्वं संविदध्यादेष सामासिको नयः ॥ (منو ۷۔ ۱۷۷ تا ۱۸۰)

دشمن کی سرکوبی

۹۴ پولیٹکس (سیاست ملکی) کو جاننے والا واسطے ملک راجا ایسی مناسب تجاویز عمل میں لاوے کہ کسی طرح اس کے معاون بے تعلق اور دشمن زیادہ نہ ہو جاویں۔ (منو ۷۔ ۱۷۷)

تمام کاروبار کی نسبت جو موجودہ وقت میں فرض ہے اور جو آئندہ کرنا چاہیے۔ نیز جو کام کئے جا چکے ہوں۔ ان کی خوبیوں اور نقصوں پر بطریق مناسب غور کریں (منو ۷۔ ۱۷۸)

بعد ازاں نقصوں کو رفع کرنے اور خوبیوں کے قائم رکھنے میں کوشش کی جاوے جو راجا زمانہ مستقبل یعنی آئندہ کئے جانے والے کاموں کی خوبی اور نقصوں کو جان سکتا ہے اور موجودہ وقت میں فوراً تحقیق کو پہنچ جاتا ہے اور کئے ہوئے کاموں کے متعلق جو باقی کرنا ہے اسکو جانتا ہے وہ دشمنوں سے کبھی مغلوب نہیں ہوتا (منو ۷۔ ۱۷۹)

کاربردازان سلطنت اور بالخصوص سبھاپتی راجا سب طرح سے ایسی کوشش کریں کہ کوئی انکے مددگار بے تعلق اور دشمن کو قابو میں لاکر ان سے الٹے کام نہ کرا سکے (یعنی ان کے خلاف کچھ نہ کرا سکے) ایسی غفلت میں کبھی مبتلا نہ ہو۔ یہی تدبیر مملکت یعنی سیاست ملکی کا خلاصہ ہے۔ (منو ۷۔ ۱۸۰)

कृत्वा विधानं मूले तु यात्रिकं च यथाविधि ।
उपगृह्यास्पदं चैव चारान् सम्यग्विधाय च ॥ १ ॥
संशोध्य त्रिविधं मार्गं षड्विधं च बलं स्वकम् ।
सांपरायिककल्पेन यायादरिपुरं शनैः ॥ २ ॥
शत्रुसेविनि मित्रे च गूढे युक्ततरो भवेत् ।
गतप्रत्यागते चैव स हि कष्टतरो रिपुः ॥ ३ ॥
दण्डव्यूहेन तन्मार्गं यायात्तु शकटेन वा ।

वराहमकराभ्यां वा सूच्या वा गरुडेन वा ॥ ४ ॥
यतश्च भयमाशंकेत्ततो विस्तारयेद् बलम् ।

पद्मेन चैव व्यूहेन निविशेत सदा स्वयम् ॥ ५ ॥
सेनापतिबलाध्यक्षौ सर्वदिक्षु निवेशयेत् ।

यतश्च भयमाशङ्केत् प्राचीं तां कल्पयेद्दिशम् ॥ ६ ॥

गुल्मांश्च स्थापयेदाप्तान् कृतसंज्ञान् समन्ततः ।

स्थाने युद्धे च कुशलानभीरूनविकारिणः ॥ ७ ॥

संहतान् योधयेदल्पान् कामं विस्तारयेद् बहून् ।
सूच्या वज्रेण चैवैतान् व्यूहेन व्यूह्य योधयेत् ॥ ८ ॥

स्यन्दनाश्वैः समे युध्येदनूपे नौद्विपैस्तथा ।

वृक्षगुल्मावृते चापैरसिचर्मायुधैः स्थले ॥ ९ ॥

प्रहर्षयेद् बलं व्यूह्य तांश्च सम्यक् परीक्षयेत् ।
चेष्टाश्चैव विजानीयादरीन् योधयतामपि ॥ १० ॥

उपरुध्यारिमासीत् राष्ट्रं चास्योपपीडयेत् ।

दूषयेच्चास्य सततं यवसान्नोदकेन्धनम् ॥ ११ ॥
भिन्द्याच्चैव तडागानि प्रकारपरिखास्तथा।

समवस्कन्दयेच्चैनं रात्रौ वित्रासयेत्तथा ॥ १२ ॥
प्रमाणानि च कुर्वीत तेषां धर्म्यान्यथोदितान् ।

रत्नैश्च पूजयेदेनं प्रधानपुरुषैः सह ॥ १३ ॥

आदानमप्रियकरं दानञ्च प्रियकारकम् ।

अभीप्सितानामर्थानां काले युक्तं प्रशस्यते ॥ १४ ॥

(منو ۔ ۷ ۔ ۱۸۷ تا ۱۹۲ ۔ ۱۹۴ تا ۱۹۶ ۔ ۲۰۳ ۔ ۲۰۴ ۔ ۲۰۰)

جنگ کے لئے تیاری | ۵۰ ۔ جب راجا دشمن کے ساتھ لڑائی کرنے کے لئے جاوے تو اپنے راج کی حفاظت کا انتظام کر لیوے اور سفر کا سب سامان حسب قاعدہ مہیا کرے ۔ سب فوج ۔

سواری۔ باربرداری اسلحہ وغیرہ کافی ساتھ لے اور تمام جاسوسوں یعنی چاروںطرف کی خبر لانے والے آدمیوں کو خفیہ مقرر کرکے دشمنوں کی طرف لڑائی کرنے کیواسطے بڑھے (منو ۷-۱۸۴)

تین قسم کے راستوں کو یعنی اوّل راہ خشکی (زمین) دوم راہ تری (سمندر یا دریا) سوم راہ ہوائی کو درست رکھے۔ راہ خشکی میں گاڑی۔ گھوڑا۔ ہاتھی۔ راہ آبی میں کشتی۔ اور راہ ہوائی میں ہوائی برج وغیرہ سواریوں کے ذریعے سفر کرے اور پیدل گاڑی۔ ہاتھی گھوڑے۔ اسلحہ ضرب۔ اسلحہ شعلہ افگن سامان رسد کو حسب مناسب ساتھ لیوے اپنی طاقت کو مکمل کرکے اور کوئی خاص مقصد مشہور کرکے دشمن کے شہر کے نزدیک آہستہ آہستہ جاوے (منو ۷-۱۸۵)

ظاہرداروں سے احتیاط ۵۱۔ جو دلمیں دشمن کے ساتھ ملا ہوا ہو اور ظاہرا اپنے ساتھ دوستی رکھتا ہو۔ خفیہ طور پر دشمن پر راز فاش کرتا ہو اس کی آمد و رفت میں اس کیساتھ گفتگو کرنے میں بہت ہوشیاری رکھے کیونکہ دل سے دشمن اور ظاہرا دوست آدمی کو سخت دشمن سمجھنا چاہئے (منو ۷-۱۸۶)

میدان جنگ میں صف بندی ۵۲۔ تمام ملازمان سرکاری کو جنگی فن سکھلاوے جو بہادر لوگ کہ پہلے سیکھے ہوئے ہیں وہی اچھی طرح لڑائی کرنا اور فوج کو لڑانا جانتے ہیں۔ جب قواعد سکھلاوے تو اوّل فوج کو سیدھی قطاروں میں چلاوے (۲) بشکل چھکڑہ یعنی گاڑی کی طرح (۳) اس طور پر کہ جیسے سؤر ایکدوسرے کے پیچھے دوڑتے جاتے ہیں اور کبھی کبھی سب ملکر جھنڈ ہو جاتے ہیں (۴) جیسے مگرمچھ پانی میں چلتے ہیں۔ ویسے فوج کو بناوے جیسے سوئی کا اگلا حصہ باریک پیچھے موٹا اور سوت اس سے موٹا ہوتا ہے ویسے قواعد سے فوج کو بناوے (۶) جیسے نیل کنٹھ اوپر نیچے جھپٹ مارتا ہے اسی طرح فوج کو بنا کر لڑاوے (منو ۷-۱۸۷)

جس طرف خوف پایا جاوے اسی طرف لشکر کو پھیلا دے سب فوج کے افسروں کو چاروں طرف رکھکر "پدیم ویوہ" یعنی بشکل گل نیلوفر چاروںطرف فوجوں کو رکھے اور خود درمیان میں رہے۔ (منو ۷-۱۸۸)

سپہ سالار اور فوجدار یعنی حکم دینے والے اور فوج کے ساتھ لڑنے لڑانے والے بہادروں کو آٹھوں سمت میں رکھے۔ جس طرف لڑائی ہو رہی ہو اسیطرف ساری فوج کا سامنا کرے لیکن دوسریطرف پختہ انتظام رکھے ورنہ پیچھے سے یا بغل میں سے دشمنوں سے گھات ہونا ممکن ہے (منو ۷-۱۸۹)

جو مثل قلعہ یعنی ستونوں کی طرح مضبوط فن جنگ میں تربیت یافتہ دھارمک استقلال رکھنے اور جنگ کرنے میں چالاک نڈر ہوں اور جن کے دل میں کسی قسم کی گھبراہٹ نہ ہو انکو فوج کے چاروں طرف رکھے (منو ۷۔ ۱۹۰)

اگر تھوڑے سپاہیوں سے بہت کے ساتھ جنگ کرنا ہو تو یکجا کرکے لڑاوے ضرورت پڑے تو انہیں کو فوراً پھیلادے۔ جب شہر قلعہ یا دشمن کے لشکر میں داخل ہو کر لڑائی کرنی ہو تو صف آرائی بشکل سوچیہ (مثلث △ ) خواہ بشکل بجر (گرز ○—) کرکے جیسے دودھاری تلوار دونوں طرف کاٹ کرتی ہے ویسے لڑائی کرتے جاویں اور داخل بھی ہوتے جاویں۔ علیٰ ہذا القیاس مختلف قسم کی صف آرائی کرکے یعنی فوج کو مختلف طریقوں سے لڑاویں۔ اگر سامنے سے توپ یا بندوق چھوٹ رہی ہو تو صف آرائی کر کے مثل سانپ کے لیٹے لیٹے چلیں۔ جب توپوں کے پاس پہنچیں تو مخالفین کو قتل یا گرفتار کرکے توپوں کا منہ دشمن کی طرف پھیر دیں انہیں توپوں و بندوقوں وغیرہ سے ان دشمنوں کو ماریں۔ بوڑھے آدمیوں کو توپوں کے منہ کے سامنے گھوڑوں پر سوار کرکے دوڑاویں۔ درمیان میں اچھے اچھے سوار رہیں اور یکبارگی دھاوا کرکے دشمن کی فوج کو تتر بتر کرکے پکڑ لیویں خواہ بھگا دیویں۔ (منو ۷۔ ۱۹۱) اور

اگر ہموار زمین پر جنگ کرنا ہو تو گاڑی گھوڑے اور پیادوں سے اور اگر سمندر میں جنگ کرنا ہو تو کشتیوں اور تھوڑے پانی میں ہاتھیوں پر۔ درختوں اور جھاڑیوں میں تیر سے اور ریگستان میں تلوار ڈھال سے لڑائی کریں اور کراویں (منو ۷۔ ۱۹۲)

جس وقت لڑائی ہو رہی ہو اسوقت لڑنے والوں کو حوصلہ مند اور شاباش کریں۔ جب لڑائی بند ہو جاوے تب بہادری اور ہمت پیدا کرنے والی تقریروں سے کھانے پینے کی چیزوں سے امداد اسلحہ اور ادویہ وغیرہ سے سب کے دلوں کو خوش رکھیں بلا صف بندی کے لڑائی نہ کریں اور نہ کراویں۔ اپنی لڑتی ہوئی فوج کی حرکات و سکنات کو دیکھا کرے کہ آیا وہ ٹھیک ٹھیک لڑتی ہے یا دغابازی رکھتی ہے (منو ۷۔ ۱۹۴)

**دشمن کا محاصرہ اور تلفی رسد وغیرہ | ۵۳۔** اگر کسی وقت مناسب سمجھے تو دشمن کو چاروں طرف سے گھیر کر روک رکھے اور اس کے ملک کو تکلیف پہنچا کر چارا۔ خوراک پانی اور لکڑی کو تلف و خراب کر دیوے (منو ۷۔ ۱۹۵)

دشمن کے تالاب۔ شہر کی فصیل اور کھائی کو توڑ پھوڑ دیوے رات کے وقت انکو خوف دیوے اور فتح پانے کی تجاویز عمل میں لاوے (منو ۷۔ ۱۹۶)

**مغلوب سے سلوک** ۵۴۔ فتح پاکر ان سے عہدنامہ یعنی اقرار وغیرہ لکھالیوے۔ اور جو مناسب سمجھے تو اسی کے خاندان سے کسی دہارمک آدمی کو راجہ بنا دیوے اور اس سے کہہ دیوے کہ تم کو ہمارے حکم کے مطابق یعنی جیسی دہرم کے مطابق سیاست ملکی ہے اس کے موافق عمل کر کے انصاف سے رعایا پروری کرنی ہوگی ایسی نصیحت کر کے اس کے پاس ایسے آدمی رکھے کہ جس سے بعد میں کوئی فساد پیدا نہ ہو۔ اور جو شکست یافتہ ہو اس کی عزت افزائی اپنے امیر کے ساتھ ملکر بذریعہ عطیہ جواہرات وغیرہ تحفہ چیزوں کے کرے اور ایسا نہ کرے کہ جس سے اسکا گذارہ بھی نہ ہوسکے۔ اگر اس کو قید خانہ میں ڈالے تو بھی اس کی عزت مناسب قائم رکھے تاکہ وہ شکست پانے کے غم سے رہا ہو کر اچھی طرح رہے (منو ۷۔ ۲۰۳)

کیونکہ دنیا میں دوسرے کا مال لینا باعث دشمنی اور دینا باعث محبت ہے اس کے ساتھ موقعہ دیکھکر واجبی کارروائی کرنا اور اس مغلوب کو دلپسند چیزوں کا دینا بہت افضل ہے۔ اس کو کبھی نہ چڑاوے اور نہ ہنسی اور ٹھٹھا کرے اور نہ ہی اس کے سامنے ایسا کہے کہ تمکو مغلوب کیا ہے بلکہ "آپ ہمارے بھائی ہیں" اس قسم کی تعظیم و تکریم ہمیشہ کرے (منو ۷۔ ۲۰۴)

रण्यभूमिसंप्राप्त्या पार्थिवो न तथैधते ।
था मित्रं ध्रुवं लब्ध्वा कृशमप्यायतिक्षमम् ॥ १ ॥
र्मज्ञं च कृतज्ञं च तुष्टप्रकृतिमेव च ।
नुरक्तं स्थिरारम्भं लघुमित्रं प्रशस्यते ॥ २ ॥
ज्ञं कुलीनं शूरं च दक्षं दातारमेव च ।
तज्ञं धृतिमन्तञ्च कष्टमाहुररिं बुधाः ॥ ३ ॥
आर्यता पुरुषज्ञानं शौर्यं करुणवेदिता ।
स्थौललक्ष्यं च सततमुदासीनगुणोदयः ॥ ४ ॥ (منو ۷۔ ۲۰۸ تا ۲۱۱)

ت کی تعریف

۵۵ - راجا زر اور زمین کے حاصل کرنے سے ایسا نہیں بڑھتا جیسے ...ل مزاج محبت سے بھرے ہوئے آئندہ کی باتوں کو سوچنے اور کاموں کو سرانجام ...نے والے - طاقتور خواہ کمزور جسم دوست کے حاصل کرنے سے بڑھتا ہے (منو ۷ - ۲۰۸) ...وم کو جاننے والا - ممنون احسان یعنی کئے ہوئے احسان کو ماننے والا خوش طبیعت ...ت کرنے والا - قائم مزاج چاہے کم حیثیت (غریب) دوست بھی حاصل ہو تو بھی ...ل تعریف ہوتا ہے (منو ۷ - ۲۰۹)

ہمیشہ اس بات پر یقین رکھے کہ کبھی عقلمند - خاندانی شجاع - بہادر ہوشیار - سخی ...سان کو جاننے والا اور صاحب حوصلہ آدمی کو دشمن نہ بنائے کیونکہ جو شخص ایسے ...می کو دشمن بناوے گا - وہ تکلیف پاویگا (منو ۷ - ۲۱۰)

...علق کی تعریف

جس میں لائق تعریف اوصاف - اچھے برے آدمی کی ...ان بہادری اور ظاہری مہربانی ہو - یعنی جو محض اوپر اوپر کی باتیں بنایا کرے وہ بے تعلق ...ہلاتا ہے - (منو ۷ - ۲۱۱)

एवं सर्वमिदं राजा सह संमन्त्र्य मन्त्रिभिः ।

व्यायाम्याप्लुत्य मध्याह्ने भोक्तमन्तःपुरं विशेत् ॥

(...۷ - ۲۱۶)

حسب ذکر سابق علی الصبح اٹھے - اشنان وغیرہ حاجتوں سے فارغ ہو کر عبادت الٰہی ...ں مشغول ہو - اگنی ہوتر کرے یا کراوے اور سب وزیروں سے مشورہ کر کے دربار میں ...وے - سب ملازمان اور فوجداران کے ساتھ ملکراں کو خوش کرے اور طرح طرح کی ...ف بندی یعنی قواعد کرا کے تمام گھوڑے - ہاتھی گائے وغیرہ کے متعلق مکانات ...ر اسلحہ خانہ - شفاخانہ - خزانہ جات زر و جواہر کو دیکھے اور سب پر روزمرہ نظر ڈال کر جو ...ان میں نقص ہوں انکو بتلائے - ورزش گاہ میں جا کر ورزش کرے اور غسل کر کے وقت ...ہر کھانا کھانے کے لئے اپنے خلوت خانہ یعنی بیوی وغیرہ کی رہائش گاہ میں داخل ...و سازائے ہوئے عقل طاقت اور جسبتی بڑھانیوالے - بیماریوں کو دفع کرنے والے ...لف قسم کے اناجوں وغیرہ پینے کی چیزوں مثل شربت وغیرہ - بدرقہ (مثل ترکاری چٹنی ...ے وغیرہ - وخوشبودار شیریں وغیرہ ہر طرح کے خوش ذائقہ عمدہ کھانے کھائے تاکہ ہمیشہ

خوش رہے۔ اسی طرح راج کے سب کاروبار کو رواں دیا کرے (منو ۷۔ ۲۱۶)

# رعایا سے محصول لینے کا طریق

पञ्चाशद्भाग आदेयो राज्ञा पशुहिरण्ययोः ।

धान्यानामष्टमो भागः षष्ठो द्वादश एव वा ॥ (منو ۷۔۱۳۰)

محصول کا اندازہ

۵۷۔ بیوپاری اور کاریگروں کو سونا اور چاندی کا جسقدر نفع
اس میں سے راجہ پچاسواں حصہ۔ چاول وغیرہ اناج میں چھٹا۔ آٹھواں یا بارہواں
حصہ لیا کرے اور اگر مال لیوے تو بھی اس طرح پر لیوے کہ جس سے زمیندار
کھانے پینے سے اور مال سے محروم ہو کر تکلیف نہ پاویں (منو ۷۔ ۱۳۰)

رعایا کی بہبودی میں راجہ کی بہبودی

۵۸۔ کیونکہ رعایا کے تندرست۔ دولتمند۔ کھانے پینے کی
سے فارغ البال رہنے سے راجا کی بڑی ترقی ہوتی ہے۔ را
رعایا کو مثل اپنی اولاد کے آرام پہنچاوے اور رعایا بھی مثل اپنے باپ کے راجہ اور
آدمیوں کو جانے۔ یہ قول درست ہے کہ راجاؤں کے راجا زمیندار وغیرہ محنت
ہیں اور راجا ان کا محافظ ہے۔ اگر رعایا نہ ہو تو راجہ کس کا؟ اور راجا نہ ہو تو ر
کسکی رعایا کہلاوے گی۔ دونوں اپنے اپنے کاموں میں آزاد اور مشترکہ محبت
کام میں ایکدوسرے کے پابند ہیں۔ رعایا کی عام رائے کے خلاف راجا اور سرکا
آدمی نہ ہوں۔ راجا کے حکم کے خلاف سرکاری ملازم اور رعایا کوئی کارروائی
یہ راجا کا ذاتی کام متعلق سلطنت یعنی جسکو پولیٹیکل کہتے ہیں مختصراً بیان کر د
ہے جو مفصل دیکھنا چاہے وہ چاروں وید منوسمرتی۔ شکرنیتی۔ مہابھارت وغیرہ میں دیکھکر تحقیق کر
جو رعایا کا انصاف کرنا ہے وہ منوسمرتی کی آٹھویں اور نویں ادھیائے وغیرہ کے طریقے
کرنا چاہئے۔ لیکن اس جگہ بھی مختصراً لکھا جاتا ہے۔

प्रत्यहं देशदृष्टैश्च शास्त्रदृष्टैश्च हेतुभिः ।

अष्टादशसु मार्गेषु निबद्धानि पृथक् पृथक् ॥ १ ॥

तेषामाद्यमृणादानं निक्षेपोऽस्वामिविक्रयः ॥

संभूय च समुत्थानं दत्तस्यानपकर्म च ॥ २ ॥
वेतनस्यैव चादानं संविदश्च व्यतिक्रमः ।
क्रयविक्रयानुशयो विवादः स्वामिपालयोः ॥ ३ ॥
सीमाविवादधर्मश्च पारुष्ये दण्डवाचिके ।

स्तेयं च साहसं चैव स्त्रीसङ्ग्रहणमेव च ॥ ४ ॥
स्त्रीपुंधर्मो विभागश्च द्यूतमाह्वय एव च ।

पदान्यष्टादशैतानि व्यवहारस्थिताविह ॥ ५ ॥
एषु स्थानेषु भूयिष्ठं विवादं चरतां नृणाम् ।

धर्मं शाश्वतमाश्रित्य कुर्यात्कार्यविनिर्णयम् ॥ ६ ॥
धर्मो विद्धस्त्वधर्मेण सभां यत्रोपतिष्ठते ।
शल्यं चास्य न कृन्तन्ति विद्धास्तत्र सभासदः ॥ ७ ॥

सभां वा न प्रवेष्टव्यं वक्तव्यं वा समञ्जसम् ।
अब्रुवन् विब्रुवन् वापि नरो भवति किल्बिषी ॥ ८ ॥

यत्र धर्मो ह्यधर्मेण सत्यं यत्रानृतेन च ।

हन्यते प्रेक्षमाणानां हतास्तत्र सभासदः ॥ ९ ॥
धर्म एव हतो हन्ति धर्मो रक्षति रक्षितः ।

तस्माद्धर्मो न हन्तव्यो मा नो धर्मो हतोऽवधीत् ॥
वृषो हि भगवान् धर्मस्तस्य यः कुरुते ह्यलम् ।

वृषलं तं विदुर्देवास्तस्माद्धर्मं न लोपयेत् ॥ ११ ॥

एक एव सुहृद्धर्मो निधनेऽप्यनुयाति यः ।
शरीरेण समं नाशं सर्वमन्यद्धि गच्छति ॥ १२ ॥
पादो धर्मस्य कर्त्तारं पादः साक्षिणमृच्छति ।

पादः सभासदः सर्वान् पादो राजानमृच्छति १३
राजा भवत्यनेनास्तु मुच्यन्ते च सभासदः ।

एनो गच्छति कर्त्तारं निन्दार्हो यत्र निन्द्यते । १४ ।

([illegible])

**لوگوں کے باہمی تنازعات**

۵۹۔ سبھا اور راجا اور ملازمان سرکاری مفصلہ ذیل اٹھارہ قسم کے معاملات متنازعہ میں سے روز مرہ امر زیر تنازعہ کا فیصلہ ازروئے رواج ملک واصول دھرم شاستر کے کیا کریں اور جس جس آئین وقانون کا ذکر شاستر میں نہ پاویں اور ضرورت ان کی موجودگی کی سمجھیں تو عمدہ سے عمدہ آئین مرتب کریں کہ جن سے راجا اور رعایا کی بہبودی ہو (منو ۸-۳)

اٹھارہ معاملات یہ ہیں: (۱) وصولی قرضہ (کسی سے قرض لینے دینے کا تنازعہ) (۲) ودیعت (امانت یعنی کسی نے کسی کے پاس مال رکھا ہو وہ مانگنے پر نہ دیوے) (۳) فروخت مال غیر (دوسرے کے مال کو دوسرا فروخت کرلیوے) (۴) شراکت (شراکت کرکے کسی پر زیادتی کرنا) (۵) خلاف ورزی (ہبہ شدہ مال کا واپس لینا) (منو ۸-۴) و (۶) عدم ادائے اجرت (حق محنت یعنی کسی کی تنخواہ میں سے لے لینا یا کم دینا) (۷) معاہدہ (اقرار کے خلاف عمل کرنا) (۸) بیع وشری یعنی لین دین میں جھگڑا ہونا (۹) جانور مالک اور پانیوالے کا جھگڑا (منو ۸-۵) (۱۰) تنازعہ حدود (۱۱) کسی کو سخت ضرب پہنچانا (۱۲) کج کلامی کرنا) (۱۳) چوری ڈاکا مارنا (۱۴) کسی کام کی بابت جبر کا عمل میں آنا (۱۵) کسی عورت یا مرد کی زناکاری (منو ۸-۶) (۱۶) بیوی اور خاوند کے فرائض میں خلاف ورزی ہونا (۱۷) تقسیم یعنی ورثہ کی حصہ کشی میں تنازعہ پیدا ہونا (۱۸) قمار بازی بذریعہ غیر متنفس یعنی بے جان اشیاء کے اور بازی بذریعہ جانداروں کے یہ اٹھارہ صورتیں باہمی معاملات کی خلاف ورزیوں کی ہیں

**عدل وانصاف**

۶۰۔ ان معاملات میں بہت جھگڑنے والوں کا فیصلہ قدیمی دھرم سہارا لیکر کیا کرے۔ یعنی کسی کی طرفداری نہ کرے (منو ۸-۸)

**بے انصافی پر حاضرین دربار کی ذمہ داری**

۶۱۔ جس سبھا میں ادھرم سے زخمی ہو کر دھرم رہتا ہے اور لوگ دھرم کے زخم سے تیر کو نہیں نکالتے۔ یعنی جب سبھا میں دھرم کو برائی اور ادھرمی کو سزا نہیں ملتی اس سبھا میں جسقدر ممبر ہیں وہ سب زخمیوں جیسے سمجھے جاتے ہیں (منو ۸-۱۲)

دھارمک آدمی کو واجب ہے کہ سبھا میں کبھی شامل نہ ہو اور جو شامل ہوا ہو تو سچ بولے جو شخص سبھا میں بے انصافی دیکھ کر خاموش رہے یا صحیح انصاف کے خلاف بولے وہ سخت گنہگار ہوتا ہے (منو ۸-۱۳)

**دھرم کی ہلاکت**

۶۲۔ جس سبھا میں ادھرم سے دھرم اور ناحق سے حق سب لے ہل سبھا کے دیکھتے

مارا جاتا ہے۔ اس سبھا میں سب لوگ بمثل مردہ کے ہیں۔ گویا ان میں کوئی بھی زندہ نہیں۔ (منو ۸-۱۴)

مرا ہوا دہرم مارنے والے کو ہلاک کرتا ہے اور حفاظت کیا ہوا دہرم محافظ کو بچاتا ہے اس لئے دہرم کو کبھی ہلاک نہیں کرنا چاہئے۔ مبادا مارا ہوا دہرم کبھی ہمکو نہ مار ڈالے (منو ۸-۱۵)

دہرم جو تمام شان و شوکت کو بخشنے والا اور تمام راحتوں کا مینہ برسانیوالا ہے۔ جو شخص اسکو برباد کرتا ہے۔ اسی کو عالم لوگ "وِرشل" یعنی شودر اور نیچ جانتے ہیں اسواسطے کسی آدمی کو دہرم چھوڑنا واجب نہیں ؂ (منو ۸-۱۶)

اس دنیا میں صرف دہرم ہی ایک ایسا دوست ہے جو موت کے بعد بھی ساتھ چلتا ہے باقی سب مال یا ساتھی جسم کے فنا ہوتے ہی فنا ہو جاتے ہیں یعنی المختصر سب ساتھیوں سے چھوٹ جاتا ہے (منو ۸-۱۷)

لیکن دہرم کا ساتھ کبھی نہیں چھوٹتا۔ جب راج سبھا میں طرفداری کرکے بے انصافی کیجاتی ہے تو وہاں ادہرم کے چار حصے ہو جاتے ہیں انمیں سے ایک تو ادہرم کرنیوالے کو اور دوسرا گواہ کو تیسرا اہل سبھا کو اور چوتھا ادہرمی سبھا کے میر مجلس یعنی راجا کو پہنچتا ہے (منو ۸-۱۸)

جس سبھا میں سزاوار کو سزا ملتی ہے۔ قابل ملامت کو ملامت کی جاتی ہے قابل تعریف کی تعریف ہوتی ہے۔ مستوجب سزا کو سزا ملتی ہے اور لایق تعظیم کی تعظیم ہوتی ہے وہاں راجا اور اہل سبھا گناہ سے بری اور پاک ہو جاتے ہیں صرف گناہ کرنے والے پر گناہ عائد ہوتا ہے (منو ۸-۱۹)

आप्ताः सर्वेषु वर्णेषु कार्याः कार्येषु साक्षिणः ।

ذکر اس امر کا کہ گواہ کیسے لئے جانے چاہئیں۔

सर्वधर्मविदोऽलुब्धा विपरीतांस्तु वर्जयेत् ॥ १ ॥
स्त्रीणां साक्ष्यं स्त्रियः कुर्युर्द्विजानां सदृशा द्विजाः ।
शूद्राश्च सन्तः शूद्राणामन्त्यानामन्त्ययोनयः ॥ २ ॥
साहसेषु च सर्वेषु स्तेयसङ्ग्रहणेषु च ।
वाग्दण्डयोश्च पारुष्ये न परीक्षेत साक्षिणः ॥ ३ ॥
बहुत्वं परिगृह्णीयात् साक्षिद्वैधे नराधिपः ।
समेषु तु गुणोत्कृष्टान् गुणिद्वैधे द्विजोत्तमान् ॥ ४ ॥

समक्षदर्शनात्साक्ष्यं श्रवणाच्चैव सिध्यति ।
तत्र सत्यं ब्रुवन् साक्षी धर्मार्थाभ्यां न हीयते ॥ ५ ॥

साक्षी दृष्टश्रुतादन्यद्विब्रुवन्नार्य्यसंसदि ।
अवाङ्नरकमभ्येति प्रेत्य स्वर्गाच्च हीयते ॥ ६ ॥

स्वभावेनैव यद् ब्रूयुस्तद् ग्राह्यं व्यावहारिकम् ।
अतो यदन्यद्विब्रूयुर्धर्मार्थं तदपार्थकम् ॥ ७ ॥

सभान्तः साक्षिणः प्राप्तानर्थिप्रत्यर्थिसन्निधौ ।
प्राड्विवाकोऽनुयुञ्जीत विधिनाऽनेन सान्त्वयन् ॥ ८ ॥

यद् द्वयोरनयोर्वेत्थ कार्येऽस्मिन् चेष्टितं मिथः ।
तद् ब्रूत सर्वं सत्येन युष्माकं ह्यत्र साक्षिता ॥ ९ ॥

सत्यं साक्ष्ये ब्रुवन् साक्षी लोकानाप्नोति पुष्कलान् ।
इह चानुत्तमां कीर्त्तिं वागेषा ब्रह्मपूजिता ॥ १० ॥

सत्येन पूयते साक्षी धर्मः सत्येन वर्द्धते ।
तस्मात्सत्यं हि वक्तव्यं सर्ववर्णेषु साक्षिभिः ॥ ११ ॥

आत्मैव ह्यात्मनः साक्षी गतिरात्मा तथात्मनः ।
मावमंस्था स्वमात्मानं नृणां साक्षिणमुत्तमम् ॥ १२ ॥

यस्य विद्वान् हि वदतः क्षेत्रज्ञो नाभिशङ्कते ।
तस्मान्न देवाः श्रेयांसं लोकेऽन्यं पुरुषं विदुः ॥ १३ ॥
एकोऽहमस्मीत्यात्मानं यत्त्वं कल्याण मन्यसे ।
नित्यं स्थितस्ते हृद्येष पुण्यपापेक्षिता मुनिः ॥ १४ ॥

گواہ کیسے ہوں؟

۶۳- سب ورنوں میں جو دھارمک. صاحب علم فریب سے بے، سب طرح سے دہرم کو جاننے والے بے طمع اور راست گو ہوں وہ عدالت کے فیصلہ کے لئے گواہ ہوں اور جو اس سے اُلٹے ہوں وہ کبھی نہ لئے جاویں (منو ۸-۶۳)

عورتوں کے گواہ عورت۔ دوجوں کے دوج۔ شودروں کے شودر اور چانڈالوں کے
[illegible]ال گواہ ہوں (منو ٨-٦٨)

جسقدر جبر کے کام چوری۔ زنا سخت کلامی۔ ضرر رسانی کے جرائم ہیں ان میں گواہ کی
[illegible]ش نہ کرے اور از حد ضروری بھی سمجھے۔ کیونکہ یہ کام سب پوشیدہ ہوتے ہیں (منو ٨-٧٢)

[illegible]رت کے تسلیم [illegible]یا قاعدہ

٦٤۔ طرفین کے گواہوں کی کثرت رائے سے گواہ برابر ہوں تو بموجب گواہی نیک گواہوں کے اور ایسے گواہ دونوں طرف برابر ہوں تو بموجب [illegible] اعلیٰ درجہ یعنی رشی مہرشی اور جتی لوگوں کے انصاف کرے (منو ٨-٧٣) دو طرح سے گواہ
[illegible]تے ہیں ایک خود دیکھنے سے اور دوسرے سننے سے جب سبھا میں سوال ہو تو گواہ سچ کہیں وہ
[illegible]یان اور مستوجب سزا نہیں ہیں اور جو گواہ جھوٹ بولیں وہ مناسب سزا کے مستوجب ہیں (منو ٨-٧٤)

[illegible]ی شہادت [illegible]ی سزا

٦٥۔ اگر گواہ راج سبھا یا کسی نیک آدمیوں کی سبھا میں اپنے دیکھے اور سننے کے خلاف بولے۔ تو زبان حال (یعنی زندگی) زبان کٹنے سے
[illegible] تکلیف میں رہے گا اور مرنے کے بعد بھی تکلیف میں رہیگا (منو ٨-٧٥)

[illegible]ت دینے کا طریقہ

٦٦۔ گواہ کی وہ بات ماننی چاہیئے۔ جو کہ وہ طبعاً بلا کسی ساخت
[illegible]ٹ کرے) یعنی معاملہ کے مطابق بولے اور اس کے خلاف جو سکھائی ہوئی باتیں بولے
[illegible]کو حاکم عدالت فضول سمجھے ۞ (منو ٨-٧٨)

جب مدعی۔ مدعا علیہ کے روبرو سبھا میں گواہ حاضر ہوں۔ تو حاکم عدالت اور مختار یعنی
[illegible]یا بیرسٹر اسطرح پوچھیں (منو ٨-٧٩)

اے گواہ لوگو! اس معاملہ میں ان دونوں کی باہمی حرکات کی نسبت تم جو کچھ جانتے
[illegible]سکو راستی سے کہو۔ کیونکہ تمہاری اس مقدمہ میں گواہی ہے (منو ٨-٨٠)

[illegible]ت گواہی دینے کا پھل

٦٧۔ جو گواہ سچ بولتا ہے وہ دوسرے جنموں میں عمدہ جسم کو پاتا ہے

[illegible]ہ یہ کہ عورتوں کے اکثر معاملات میں مردوں کو ایسی آگاہی ہرگز نہیں ہو سکتی جیسی کہ عورتوں کو بالعموم
[illegible] نیز مردوں کی نشست برخاست بھی ان سے ایسی نہیں ہوتی جیسی کہ عورتوں کی عورتوں میں ہوتی
[illegible] یہی قیاس دوج اور شودر وغیرہ میں ہونا چاہیئے کیونکہ ہم حیثیت لوگوں کو جیسی واقفیت ایک
[illegible] کو ممکن ہے ویسی دیگر لوگوں کو ممکن نہیں۔

[illegible] چانڈال الیی ادنےٰ درجہ کی قوموں سے مراد ہے۔ جیسا کہ فی زمانہ مہتر وغیرہ ہیں۔

اور اعلےٰ درجہ کے لوگوں (کوا کب یا جنس) میں جنم لیکر آسودگی حاصل کرتا ہے۔ اس جنم
جنم میں اعلیٰ نیکنامی کو پاتا ہے۔ کیونکہ ویدوں میں باعث عزت اور بے عزتی ان
یعنی کلام کو لکھا ہے۔ جو سچ بولتا ہے وہ صاحب عزت ہے اور جھوٹ بولنے والا ما
(منو ۸ - ۸۱)

سچ بولنے سے گواہ پاک ہوتا ہے اور سچ ہی سے دھرم بڑھتا ہے۔ اس لئے تمام
میں گواہوں کو سچ بولنا چاہیئے (منو ۸ - ۸۲)

آتما کا شاہد آتما اور آتما کی گتی آتما ہے۔ اے شخص! تو اس بات کو سمجھ کر اپنے
تمام انسانوں کا بڑا گواہ ہے بے عزتی مت کر[1] یعنی راست گوئی جو تیرے آتما میں
ہے وہی سچ اور جو اس سے الٹا ہے وہ جھوٹ ہے (منو ۸ - ۸۴)

جس شخص کا جسم کے حالات کو جاننے والا آتما بولتے ہوئے اندر سے وسوسہ
عالم لوگ اس کے سوا اور کسی کو افضل آدمی نہیں سمجھتے۔ (منو ۸ - ۹۶)

اے خیر و عافیت چاہنے والے شخص! اگر تو اپنے آتما میں ایسا جان کر کہ میں
جھوٹ بولتا ہے تو درست نہیں ہے۔ کیونکہ تیرے دل میں جو دوسرا وجود
القلوب کا ہے۔ وہ ثواب اور گناہ کا بیب جاب دیکھنے والا موجود ہے اس
لئے ہمیشہ سچ بولا کرو۔ (منو ۸ - ۹۱)

लोभान्मोहाद्भयान्मैत्रात्कामात् क्रोधात्तथैव च ।
अज्ञानाद्बालभावाच्च साक्ष्यं वितथमुच्यते ॥ १ ॥

---

[1] مطلب اسکا یہ ہے کہ آتما سے کوئی بات مخفی نہیں اس لئے آتما کا شاہد آتما ہے اور چونکہ
چھوٹنے اور نجات پانیکا انحصار علم روحانی یعنی آتما شناسی پر ہے اسواسطے آتما کی گتی آ
تمام انسانوں کے لئے افضل شاہد بھی وہ اسوجہ سے ہے کہ اس سے ہمارا کوئی فعل مخفی نہیں
جھوٹ تب ہی بولتا ہے جبکہ وہ آتما کی مخالفت کرتا ہے۔ یعنی جو کچھ کہ آتما اپنی خاموشی کی
لئے جتاتا ہے کہ آدمی اس کے برعکس بولتا ہے اسکا ایمان یا اس کی بے توقیری کرتا
آتما سے مراد اس موقعہ پر صرف روح سے نہیں بلکہ انتریامی پرمیشور سے بھی مراد ہے جو
ساتھ ہی رہتا ہے۔ یعنی سب کے دلوں میں جلوہ گر ہے۔ محاورہ میں جیسا کہ اسکو پرم آتما کے
میں ویسا ہی آتما کے نام سے بھی مخاطب کر سکتے ہیں۔

एषामन्यतमे स्थाने यः साक्ष्यमनृतं वदेत् ।
तस्य दण्डविशेषांस्तु प्रवक्ष्याम्यनुपूर्वशः ॥ २ ॥
लोभात्सहस्रं दण्ड्यस्तु मोहात्पूर्वन्तु साहसम् ।
भयाद्द्वौ मध्यमौ दण्ड्यौ मैत्रात्पूर्वं चतुर्गुणम् ॥ ३ ॥
कामाद्दशगुणं पूर्वं क्रोधात्तु त्रिगुणं परम् ।
अज्ञानाद्द्वे शते पूर्णे बालिश्याच्छतमेव तु ॥ ४ ॥
उपस्थमुदरं जिह्वा हस्तौ पादौ च पञ्चमम् ।
चक्षुर्नासा च कर्णौ च धनं देहस्तथैव च ॥ ५ ॥
अनुबन्धं परिज्ञाय देशकालौ च तत्त्वतः ।
साराऽपराधौ चालोक्य दण्डं दण्ड्येषु पातयेत् ॥ ६ ॥
अधर्मदण्डनं लोके यशोघ्नं कीर्त्तिनाशनम् ।
अस्वर्ग्यञ्च परत्रापि तस्मात्तत्परिवर्जयेत् ॥ ७ ॥
अदण्ड्यान्दण्डयन् राजा दण्ड्यांश्चैवाप्यदण्डयन् ।
अयशो महदाप्नोति नरकं चैव गच्छति ॥ ८ ॥
वाग्दण्डं प्रथमं कुर्याद्धिग्दण्डं तदनन्तरम् ।
तृतीयं धनदण्डं तु वधदण्डमतः परम् ॥ ९ ॥

**کون شہادت رد ہونی چاہیے** ۶۸۔ جو لوبھ۔ موہ۔ خوف۔ دوستی۔ نفسانیت۔ غضب نا واقفیت اور لڑکپن سے گواہی دیوے وہ سب جھوٹی سمجھی جاوے (منو ۸-۱۱۸)۔

**جھوٹی گواہی** ۶۹۔ اُن میں سے[لے] کسی وجہ سے گواہ جھوٹ بولے تو اس کو حسب ذیل مختلف قسم کی سزا دینی چاہیے (منو ۸-۱۱۹)

[لے] یعنی باستثنائے انجمن ہائے خاص اور مجالس عدل و انصاف کے کسی دیگر موقع پر جھوٹی شہادت دے تو اس کی سزائیں اور ہیں ہاں منوجی کے زمانہ میں اس قسم کی بدگوئیاں محض ادنیٰ ترین لوگوں سے ہی ہوسکتی تھیں اس لئے جرمانہ بلحاظ انکی عام حیثیت کے رکھا گیا ہے۔ نیز اس زمانہ میں بلحاظ اخراجات روپیہ کی قیمت زیادہ تھی۔

جو لوبھ یعنی طمع کے باعث جھوٹی گواہی دیوے اس سے [illegible] جرمانہ لیوے۔ جو عشق و بستگی وغیرہ سے جھوٹی گواہی دیوے اس سے [illegible] جرمانہ لیوے۔ جو خوف سے جھوٹی گواہی دیوے اس سے [illegible] جرمانہ لیوے۔

اور جو شخص دوستی کے باعث جھوٹی گواہی دیوے اس سے [illegible] (منو ۸۔ ۱۲۰)

جو شخص نفسانیت کے باعث جھوٹی گواہی دیوے اس سے [illegible] جرمانہ لیوے۔

جو شخص غصہ کے باعث جھوٹی گواہی دیوے اس سے [illegible] جرمانہ لیوے۔

جو شخص ناواقفیت کے باعث جھوٹی گواہی دیوے اس سے [illegible] جرمانہ لیوے۔

جو لڑکپن کے باعث جھوٹی گواہی دیوے اس سے [illegible] جرمانہ لیوے (منو ۸۔ ۱۲۱)

سزائیں اور ان میں کمی بیشی | ۷۰۔ اعضاء تناسل پیٹ۔ زبان۔ ہاتھ۔ پاؤں۔ آنکھ۔ ناک کان۔ دولت اور جان یہ دس موقعہ سزا کے ہیں کہ جن پر سزا دیجاتی ہے (منو ۸۔ ۱۲۵)

لیکن جو جو سزا لکھی گئی اور آئندہ لکھی جاوے گی مثلاً طمع کے باعث گواہی دینے میں [illegible] جرمانہ لکھا ہے۔ لیکن اگر کوئی آدمی سخت نادار ہو تو اس سے کم بھی لیا جا سکتا ہے اور دولتمند ہو تو اس سے دو چند سہ چند چہار چند تک بھی لیلیوے۔ یعنی بلحاظ جگہہ موقعہ اور حیثیت کے جیسا قصور ہو ویسی سزا دیوے (منو ۸۔ ۱۲۶)

کیونکہ اس دنیا میں ادہرم سے سزا دینا سابق عزت کو نیز زمانہ حال اور آئندہ میں اور دوسرے جنم میں ملنے والی نیکنامی کو نیست و نابود کر دیتا ہے اور ادہرم سے سزا دینے والے کے لئے آئندہ جنم میں باعث تکلیف بھی ہوتا ہے اسواسطے کسیکو ادہرم سے سزا نہ دیوے (منو ۸۔ ۱۲۷)

جو راجہ قابل سزا کو سزا نہیں دیتا اور ناقابل سزا کو سزا دیتا ہے یعنی شخص مستوجب سزا کو چھوڑ دیتا اور جسکو سزا نہیں دینی چاہئے اسکو سزا دیتا ہے۔ وہ جیتے جی ملامت کو اور مرنے کے بعد سخت تکلیف پاتا ہے اس لئے جو جرم کرے اس کو ہمیشہ سزا دیوے۔ اور ناقابل جرم کو سزا کبھی نہ دیوے۔ (منو ۸۔ ۱۲۸)

پہلی سزا کلام سے ہے یعنی اسکو برا ٹھہرانا۔ دوسری دھتکار لعنت، یعنی یہ کہنا کہ تجھکو لعنت ہے۔ تونے ایسا برا کام کیوں کیا۔ تیسری اُس سے جرمانہ لینا اور چوتھی سزائے جسمانی یعنی کوڑا یا بید مارنا یا سر کاٹ ڈالنا۔ (منو ۸۔ ۱۲۹)

---

ﻟﮯ دیکھو حاشیہ صفحہ ۱۴۱ پر

येन येन यथाङ्गेन स्तेनो नृषु विचेष्टते ।
तत्तदेव हरेदस्य प्रत्यादेशाय पार्थिवः ॥ १ ॥
पिताचार्य्यः सुहृन्माता भार्य्या पुत्रः पुरोहितः ।

नादण्ड्यो नाम राज्ञोऽस्ति यः स्वधर्मे न तिष्ठति ॥ २ ॥
कार्षापणं भवेद्दण्ड्यो यत्रान्यः प्राकृतो जनः ।

तत्र राजा भवेद्दण्ड्यः सहस्रमिति धारणा ॥ ३ ॥
अष्टापाद्यन्तु शूद्रस्य स्तेये भवति किल्बिषम् ।

षोडशैव तु वैश्यस्य द्वात्रिंशत् क्षत्रियस्य च ॥ ४ ॥
ब्राह्मणस्य चतुःषष्टिः पूर्णं वापि शतं भवेत् ।

द्विगुणा वा चतुःषष्टिस्तद्दोषगुणविद्धि सः ॥ ॥ ५ ॥

ऐन्द्रं स्थानमभिप्रेप्सुर्यशश्चाक्षयमव्ययम् ।

नोपेक्षेत क्षणमपि राजा साहसिकं नरम् ॥ ६ ॥
वाग्दुष्टात्तस्कराच्चैव दण्डेनैव च हिंसतः ।
साहसस्य नरः कर्त्ता विज्ञेयः पापकृत्तमः ॥ ७ ॥

साहसे वर्त्तमानन्तु यो मर्षयति पार्थिवः ।

स विनाशं व्रजत्याशु विद्वेषं चाधिगच्छति ॥ ८ ॥
न मित्रकारणाद्राजा विपुलाद्वा धनागमात् ।

समुत्सृजेत् साहसिकान्सर्वभूतभयावहान् ॥ ९ ॥
गुरुं वा बालवृद्धौ वा ब्राह्मणं वा बहुश्रुतम् ।
आततायिनमायान्तं हन्यादेवाविचारयन् ॥ १० ॥

नाततायिवधे दोषो हन्तुर्भवति कश्चन ।
प्रकाशं वाऽप्रकाशं वा मन्युस्तन्मन्युमृच्छति ॥ ११ ॥
यस्य स्तेनः पुरे नास्ति नान्यस्त्रीगो न दुष्टवाक् ।

न साहसिकदण्डघ्नौ स राजा शक्रलोकभाक् ॥ १२ ॥

(منو ۸ ۔ ۳۳۴ تا ۳۴۳ ۔ ۳۴۴ تا ۳۴۷ ۔ ۳۵۰ ۔ ۳۵۱ و ۳۸۶) ۰

**چور کی سزا** ۱ ۷ ۔ چور جس طریق پر جس جس عضو سے انسانوں میں نامناسب حرکت کرتا ہے۔ اس عضو کو سب کی عبرت کے لیئے راجا کاٹ دیوے (منو ۸ ۔ ۳۳۴)

**سزا سے کوئی بری نہ ہو** ۲ ۷ ۔ خواہ باپ استاد۔ دوست۔ عورت۔ بیٹا اور پروہت کیوں نہ ہو جو اپنے دہرم پر قائم نہیں رہتا وہ راجہ کی طرف سے سزا نہ پانے کے قابل نہیں ہوتا یعنی جب راجا مسند عدالت پر بیٹھ کر انصاف کرتا ہو تب کسیکی طرفداری نہ کرے۔ بلکہ جیسا جیسا مناسب ہو ویسی ویسی سزا دیوے (منو ۸ ۔ ۳۳۵)

**ملازمان سرکاری کو سزا** ۳ ۷ ۔ جس جرم میں معمولی آدمی پر ایک روپیہ جرمانہ ہو اس قصور میں راجا کو ہزار روپیہ جرمانہ ہونا چاہیئے یعنی معمولی آدمی کی نسبت راجہ کو ہزار گنا سزا ہونی چاہیئے۔ (منو ۸ ۔ ۳۳۶)

وزیر یعنی راجہ کے دیوان کو آٹھ سو گنا۔ اس سے کم درجہ کو سات سو گنا اور اس سے بھی کم درجہ کو چھ سو گنا۔ علیٰ ہذاالقیاس اسی سلسلہ سے جو چھوٹے سے چھوٹا نوکر یعنی چپراسی ہو اس کو آٹھ گنا سزا سے کم نہ ہونی چاہیئے۔ کیونکہ اگر رعایا کی نسبت ملازمان سرکار کو زیادہ سزا نہ ہو تو ملازمان سرکاری رعایا کو تباہ کردیویں۔ جیسے شیر زیادہ زور سے اور بکری تھوڑے زور سے ہی قابو میں آجاتی ہے ویسے راجا سے لیکر چھوٹے سے چھوٹے نوکر تک ملازمانِ سرکاری کو جرم کی حالت میں بہ نسبت رعایا کے زیادہ سزا دینی چاہیئے (منو ۸ ۔ ۳۳۶)

اور ایسے اگر کوئی قدرے باتمیز ہو کر چوری کرے تو شودر کو مال مسروقہ سے آٹھ گنا ویش کو ۱۶ گنا۔ کھشتری کو ۳۲ گنا تاوان۔ (منو ۸ ۔ ۳۳۷)

برہمن کو چوسٹھ گنا۔ وسو گنا۔ خواہ ایکسو اٹھائیس گنا ہونا چاہیے یعنی جسکا جسقدر علم اور عزت زیادہ ہو اسکو جرم میں اتنی زیادہ سزا ہونی چاہیئے (منو ۸ ۔ ۳۳۸)

حکام سلطنت اور ادھرم اور شان وشوکت کے چاہنے والا راجا ظلم و جبر کرنیوالے ڈاکوؤں کو سزا دینے میں ایک لمحہ بھی توقف نہ کرے (منو ۸ ۔ ۳۴۴)

# جابر آدمی کی تعریف

جابر یا ڈاکو (زبردستی کرنیوالا شخص)، بدکلامی کرنے والے چوری کرنے والے۔ بلا جرم سزا دینے والے سے بھی زیادہ گنہگار و بداندیش ہے۔ (منو ۸۔ ۳۴۶)

جو راجا جابر اور ظالم (ڈاکو) کو سزا نہ دیکر چشم پوشی کرتا ہے وہ جلدی تباہی کو پہنچتا ہے اور راج میں فساد پیدا ہوتا ہے۔ (منو ۸۔ ۳۴۶)

جرم کو قرار واقعی سزا دیئے ۴ ۷۔ تمام انسانوں کو تکلیف دینے والے جابر آدمی کو نہ تو بوجہ دوستی کے اور نہ بہت دہن ہونیکی وجہ سے راجا ہرگز بلا قید و بلا عضو کاٹنے کے چھوڑے (منو ۸۔ ۳۴۷)

خواہ گورو ہو خواہ بیٹا وغیرہ اولاد ہو۔ خواہ باپ وغیرہ بزرگ ہوں خواہ برہمن خواہ شاستر وغیرہ کا سننے والا کیوں نہ ہو جو دھرم کو چھوڑ کر ادھرم میں پھنسا ہوا دوسرے کو بلا جرم مارنیوالا ہے اسکو بغیر تامل کے مار ڈالنا چاہیئے۔ یعنی پہلے مار کر پھر سوچ کرنی چاہیئے (منو ۸۔ ۳۵۰)

اور ایسے بداعمال آدمیوں کے مارنے میں قاتل کو پاپ نہیں ہوتا۔ خواہ علانیہ مارے خواہ غیر علانیہ کیونکہ غضب والے کو غضب سے مارنا گویا غضب کی غضب سے لڑائی ہے (منو ۸۔ ۳۵۱)

جس راجہ کے راج میں نہ چور، نہ زناکار نہ بدزبان نہ جابر نہ ڈاکو نہ مار پیٹ کرنے والا نہ راجہ کا حکم توڑنے والا ہے وہ راجا از حد لائق تعریف ہے (منو ۸۔ ۳۸۶)

भर्तारं लंघयेद्या स्त्री स्वज्ञातिगुणदर्पिता ।
तां श्वभिः खादयेद्राजा संस्थाने बहुसंस्थिते ॥
पुमांसं दाहयेत्पापं शयने तप्त आयसे ।
अभ्यादध्युश्च काष्ठानि तत्र दह्येत पापकृत् ॥ २ ॥

दीर्घाध्वनि यथादेशं यथाकालन्तरो भवेत् ।
नदीतीरेषु तद्विद्यात्समुद्रे नास्ति लक्षणम् ॥ ३ ॥

अहन्यहन्यवेक्षेत कर्मान्तान्वाहनानि च ।
आयव्ययौ च नियतावाकरान्कोषमेव च ॥ ४ ॥
एवं सर्वानिमान्राजा व्यवहारान्समापयन् ।
व्यपोह्य किल्बिषं सर्वं प्राप्नोति परमां गतिम् ॥ ५ ॥

لہ غیر علانیہ یہ مطلب ہے کہ معمولی طور پر قتل گاہ پر یا ہر کس و ناکس کے علم سے بچا کر — کسی عام جگہ پر عوام کی عبرت کیلئے ... علانیہ طور پر دار دیا

प्रत्यहं लोकदृष्टैश्च शास्त्रदृष्टैश्च हेतुभिः ॥ मनु० ८ । ३ ॥

منو ۸ - ۳۷۱ - ۳۷۲ - ۳۰۶ - ۴۱۹ - ۴۲۰ ۔

زنا کی سزا ۷۵ - جو عورت اپنے حسب نسب کے گھمنڈ سے شوہر کو چھوڑ کر زنا کرے ۔ اسکو راجہ
جی بہت سی عورتوں اور مردوں کے سامنے کتوں سے کٹوا کر مروا ڈالے (منو ۸ - ۳۷۱)
اسی طرح اپنی عورت کو چھوڑ کر دوسرے کی عورت سے خواہ رنڈی سے زنا کرے تو لوہے کے
پلنگ آگ میں تپا کے اور سرخ کر کے اس پر اس گنہگار مرد کو سلا کر بہت سے آدمیوں کے سامنے جلا
(منو ۸ - ۳۷۲)

راجہ وغیرہ بھی بلا سزا نہیں چھوٹ سکتے ۔ ۷۶ - سوال - اگر راجہ یا رانی یا افسر عدالت
اس کی عورت زنا وغیرہ افعال بد کرے ۔ تو اسکو کون سزا دے گا ؟

جواب - سبھا یعنی اس کو تو رعایا کے آدمیوں سے بھی زیادہ سزا ملنی چاہئے ؛

سوال - ان سے راجہ وغیرہ کیوں سزا قبول کریں گے ؟

جواب - راجہ بھی (سابقہ) نیک عمل رکھنے والا خوش نصیب ور آدمی ہے جب اسکو سزا
اور وہ سزا قبول نہ کرے تو دوسرے آدمی سزا کو کس طرح مانیں گے اور جب سب
اور اعلیٰ ملازمان سرکاری اور سبھا ایمانداری سے سزا دینا چاہیں تو اکیلا راجہ کیا کر سکتا ہے ۔ اگر
ضابطہ نہ ہو تو راجہ - وزیر اور طاقتور آدمی خود بے انصافی میں ڈوب کر اور انصاف کے ذریعہ
کو ڈوبا کر تمام رعایا کو تباہ کر دیں ۔ اور خود بھی تباہ ہو جاویں - پس اس شلوک کے ارتھ
کرو کہ انصاف سے دی ہوئی سزا ہی کا نام راجہ اور دھرم ہے جو اس کو ملیت کرتا
اس سے زیادہ کون نیچ آدمی ہوگا ؛

جرائم میں سخت سزا ۷۷ - سوال - ایسی سخت سزا دینی واجب نہیں ہے ۔ کیونکہ
کسی عضو کا بنانے والا ۔ زندگی کا دینے والا نہیں - اس لئے ایسی سزا نہیں دی
جواب - جو اس کو سخت سزا جانتے ہیں وہ انتظام ملکی کے اصول کو نہیں سمجھتے کیونکہ
ایک آدمی کو اس قسم کی سزا دینے سے تمام لوگ برے کاموں سے باز رہیں گے اور
بد کو چھوڑ کر دھرم کے رستہ پر قائم ہونگے ۔
سچ پوچھئے تو یہ سزا کسی کے حصہ میں ایک رائی کے دانے جتنی بھی نہیں آ
اور اگر نرم سزا دیجائے تو برے کام بہت بڑھ کر ہونے لگیں گے ۔ پس جسکو تم نرم

کہتے ہو۔ وہ کروڑوں گنا زیادہ ہونے کی وجہ سے کروڑوں گنا سخت ہوتی ہے۔ کیونکہ جب بہت آدمی برے کاموں کے مرتکب ہونگے تو تھوڑی تھوڑی سزا ضرور دینی پڑیگی اگر فرض کر لیا جائے کہ ایک کو سخت سزا کی حالت میں من بھر سزا ہوئی اور دوسرے کو نرم سزا کی حالت میں پاؤ بھر تو دو کو پاؤ اوپر ایک من سزا ہوتی ہے۔ اور وہ ہر حصہ میں فی کس آدھ پاؤ اور بیس سیر سزا آئی تو ایسی نرم سزا کو شریر لوگ کیا سمجھتے ہیں جو کہ ایک کو من بھر کے بالمقابل ہزار آدمیوں کو ایک ایک پاؤ سزا ہووے (تو شک نہیں کہ بجائے ایک کی سزا پانی کے ہزار آدمیوں کی سزا پائی) نوع انسان پر سوا چھ من سزا ہونے کے باعث زیادہ ہے۔ اور یہی سخت ٹھیری اور وہ ایک من سزا کم اور نرم ہوئی (منو ۸ - ۲۷ پ)

مقررہ با المقطع محصول

۷۸۔ دور دراز راستہ میں سمندر کی کھاڑیوں خواہ بڑے بڑے دریاؤں میں جتنا بڑا ملک ہو اتنا محصول مقرر کرے اور بحر اعظم میں خاص محصول قائم نہیں ہو سکتا مگر نہ ہی ہو سکتا ہے کہ جیسا مناسب سمجھے۔ یعنی جس سے راجا اور سمندر میں جہاز چلانے والے دونو فائدہ اٹھاویں ویسا ضابطہ باندھے۔ مگر اصحاب کو دھیان میں رکھنا چاہیئے کہ جو لوگ کہتے ہیں کہ پہلے جہاز نہیں چلتے تھے وہ جھوٹے ہیں) اور مختلف ملکوں اور جزائر میں جو اپنی رعایا کے لوگ بذریعہ جہازوں کے جانیوالے ہیں ان کی ہر جگہہ حفاظت کرے اور انکو کسی قسم کی تکلیف نہ ہونے دیوے (منو ۸ - ۴۰۶)

روزمرہ راجہ کا ملاحظہ

۷۹۔ راجہ روزمرہ کاموں کے ختم ہو لینے کو ہاتھی گھوڑے وغیرہ سواریوں کو آمدنی خرچ کو معدنیات یعنی جواہرات وغیرہ کی کانوں اور خزانوں کو دیکھا کرے (منو ۷ - ۲۱۹) اسطرح تمام معاملات کو کامل طور پر انجام دلاتا ہوا سب گناہوں کو چھوڑ کے اعلیٰ رتبہ یعنی مکتی کے سکھ کو حاصل کرتا ہے (منو ۸ - ۴۲۰)

سنسکرت کتابوں میں راج نیتی

۸۰۔ سوال۔ سنسکرت علم میں سیاست ملکی پوری پوری ہے یا ادھوری؟

جواب۔ پوری پوری ہے۔ کیونکہ جو جو سیاست ملکی کرۂ زمین پر رائج

---

[illegible] جس کر بھاری اور شریر ہونگے وجہ سے یقیناً دیگر آدمی طبیعت میں اسے ناپسند نہیں کرتے ۵۲ جس کارن ان کا جرم میں شریروں یا ذی معلوب ہوا اسو انکا بیباک ہو جاتا ہے کیونکہ ان پر اسکا اثر کچھ بھی نہیں ہوتا ۵۳ الفاظ مندرجہ خطوط وحدانی مطلب کو صاف کرنے کے لیے ترجمہ میں ایزاد کئے گئے ہیں ۵۴ کیونکہ ہزار آدمیوں کی تھوڑی تھوڑی سزا سے نوع انسان کا ملک کا بڑا حصہ عادت جرم کی سخت ذلت میں اور سزا پانی کی بھاری مصیبت میں مبتلا ہوتا ہے

ہوئی یا ہوگی وہ سب سنسکرت علم سے اخذ کی گئی ہے اور جن کی نسبت صریح تحریر موجود نہیں ہے ان کے لئے منوجی کا قول ہے کہ

प्रत्यहं लोकदृष्टैश्च शास्त्रदृष्टैश्च हेतुभिः ॥ منو ۸-۳

**مزدوری یا مور کے متعلق نئے قانون**

۸۱- جو آئین راجا اور رعایا کے لئے راحت بخش اور دہرم کے موافق سمجھیں۔ تو عالموں کی راج سبھا ان آئینوں کو مقرر کیا کرے لیکن اسپر ہمیشہ خیال رکھے

**زنا اور شہوت پرستی تمام تکلیفوں کی بنیاد ہے**

۸۲- کہ حتی المقدور بچپن میں شادی نہ کرنے دیوے بلکہ جوانی کے وقت بھی بلا رضامندی شادی نہ تو کرنی چاہیئے اور نہ کرانی چاہیئے اور نہ کرنے دینی واجب ہے۔ برہمچریہ کو قرار واقعی قائم رکھیں اور شہوت پرستی اور کثرت ازدواج (یعنی ایک سے زیادہ کے ساتھ شادی کرنے) کو بند کریں تاکہ جسم اور آتما میں ہمیشہ بل قائم رہے۔ کیونکہ اگر محض آتما کی طاقت یعنی علم اور فضیلت ہی بڑھائی جاوے اور جسم کی طاقت نہ بڑھائی جاوے تو ایک طاقتور آدمی فاضلوں اور سینکڑوں عالموں کو مغلوب کر سکتا ہے۔ اور اگر محض جسم کی طاقت بڑھائی جاوے اور آتما کی نہیں تو بھی راج چلانے کا افضل ضابطہ بلا علم کے کبھی نہیں بن سکتا۔ اور ضابطے کے بغیر سب آدمی آپس ہی میں لوٹ پھوٹ مخالفت ولڑائی جھگڑا کر کے برباد اور تباہ ہو جاویں۔ اس لئے ہمیشہ جسم اور آتما دونوں کی طاقت بڑھاتے رہنا چاہیئے۔

شہوت پرستی اور محسوسات میں بدمست ہونا جتنا عقل اور طاقت کا زائل کرنے والا ہے اتنا اور کوئی نہیں ہے۔ کشتریوں کو خصوصاً قوی اعضاء اور طاقتور ہونا چاہیئے۔ کیونکہ اگر وہ محسوسات میں بدمست ہونگے تو راج سبھا کے فرائض ہی ناپید ہو جائیں گے نیز اس بات پر بھی خیال رکھنا چاہیئے کہ "یتھا راجا تتھا پرجا" جیسا راجہ ہوتا ہے ویسی ہی اس کی رعایا ہوتی ہے اسواسطے راجا اور اہلکاران کو از بس واجب ہے کہ کبھی بد چلنی نہ کریں بلکہ روز بروز دہرم اور انصاف سے برتاؤ کر کے سب کی اصلاح کا نمونہ بنیں۔

اس جگہہ مختصر آ راج دہرم سبھا کا یہ بیان کیا گیا ہے مفصل وید۔ منوسمرتی کے مفتم وہشتم ونہم ادہیائے میں اور شکرنیتی۔ دور پر جاگر۔ اور مہابھارت شانتی پرب کے بیان راج دہرم اور آپت دہرم وغیرہ کتابوں میں دیکھکر مکمل طور پر سیاست ملکی کے آئین کو قائم رکھیں۔ اور کسی خاص مقام خواہ تمام روئے زمین کا راج کریں۔ اور یہی سمجھہ کر

"वयं प्रजापतेः प्रजा अभूम"

یجروید میں کہا ہے کہ
"ہم پرجاپتی پرمیشور کی رعایا ہیں اور پرماتما ہمارا راجہ اور ہم اس کے ناچیز چاکر ہیں۔ وہ از راہ شفقت ہم کو اپنی مخلوق میں حکمرانی کے لائق کرے اور اپنے حقیقی انصاف میں ہم کو مصروف رکھے۔"

اس کے بعد پرمیشور اور ویدوں کا مضمون لکھا جائے گا۔

سوامی دیانند سرسوتی کی شستہ عبارت سے آراستہ ستیارتھ پرکاش کا چھٹا باب ختم ہوا۔

وید اور ایشور

ऋचो अक्षरे परमे व्योमन्यस्मिन् देवा अधि विश्वे निषेदुः।
यस्तन्न वेद किमृचा करिष्यति य इत्तद्विदुस्त इमे समासते॥

(رگوید ۱۶۴۔۳۹)

ईशा वास्यमिदं सर्वं यत्किञ्च जगत्यां जगत्। तेन
त्यक्तेन भुञ्जीथा मा गृधः कस्य स्विद्धनम्॥

(یجروید ۴۰۔۱)

अहम्भुवं वसुनः पूर्व्यस्पतिरहं धनानि सं जयामि शश्वतः।
मां हवन्ते पितरं न जन्तवोऽहं दाशुषे वि भजामि भोजनम्॥
अहमिन्द्रो न परा जिग्य इद्धनं न मृत्यवेऽव तस्थे कदाचन।
सोममिन्मा सुन्वन्तो याचता वसु न मे पूरवः सख्ये रिषाथन॥

(رگ وید ۱۰۔۴۸۔۱۔۵)

(۱) ऋचो ऽक्षरे اس منتر کے معنی برہم چریہ آشرم کی نسبت کے بیان میں لکھ چکے ہیں جو تمام روشن صفات یعنی فعل عادات اور علم رکھتا ... | پرمیشور کے جاننے سے ملتا ہے

جس میں زمین و آفتاب وغیرہ لوک قائم ہیں اور جو آکاش (خلاء) کی مانند ہر جگہ ...
جو تمام دیوتاؤں کا دیوتا پرمیشور ہے۔ اسکو جو لوگ نہیں جانتے اور نہ اسکا دھیان ...
ہیں۔ وہ ناستک (منکر) ناقص العقل ہیں اور ہمیشہ دکھ کے سمندر میں ڈوبے رہتے ...
اس لیئے ہمیشہ اسکو جان کر ہی سب لوگ سکھی ہوتے ہیں۔

پرمیشور ایک ہے | ۲۔ سوال۔ وید میں ایشور بہت سے ہیں تم اسبات کو مانتے ہو ...

جواب۔ نہیں۔ کیونکہ چاروں ویدوں میں کوئی ایسی بات نہیں لکھی کہ جس سے ایشور ... سے زیادہ ثابت ہوں۔ بلکہ یہ لکھا ہے۔ کہ ایشور ایک ہے۔

دیوتا سے مراد | ۳۔ سوال۔ ویدوں میں جو بہت سے دیوتا لکھے ہیں اسکا کیا مطلب ...

جواب۔ وہ روشن صفات رکھنے کے باعث دیوتا کہلاتے ہیں۔ مثلاً زمین ... کسی جگہ ایشور کے برابر لائق پرستش نہیں مانا۔ دیکھو اسی منتر میں لکھا ہے۔ کہ "جس ... دیوتا قائم ہیں وہ جاننے اور پرستش کرنے کے لائق ایشور ہے" وہ لوگ غلطی پر ہیں ... "دیوتا" کے ایشور کے معنی لیتے ہیں پرمیشور دیوتاؤں کا دیوتا ہونے کے باعث "د ... اس لیئے کہلاتا ہے کہ وہی تمام دنیا کا پیدا کرنیوالا۔ قائم رکھنے والا۔ فنا کرنیوالا منصف ...

۳۳۔ دیوتا | ۴۔ یہ وید کا مقولہ ہے "यथायिंशदित्ययाता" اس ...

شت پتھ براہمن میں اسطرح کی گئی ہے کہ تینتیس قسم کے دیوتا ہیں یعنی

(۱) الف) آٹھ وسو | زمین۱ پانی۲ آگ۳ ہوا۴ آکاش۵ چاند۶ سورج۷ ثوابت۸ یہ آٹھ تمام ... کے جائے قیام ہونے کے باعث "وسو" کہلاتے ہیں:

ب گیارہ "رودر" پران۱ اپان۲ ویان۳ اودان۴ سمان۵ ناگ۶ کورم۷ کرکل۸ دیودت۹ د ... یہ دس قسم کے سانس اور جیواتما اِن گیارہ کا نام رودر (رلانیوالے) اس لیئے ہے کہ جب ... کو چھوڑتے ہیں تو رلانے والے ہوتے ہیں۔

ج ۱۲۔ آدتیہ | سال کے بارہ مہینے یہ اسو جہ سے "آدتیہ" (لینے والے) کہلاتے ہیں ... سب کی عمر کا خاتمہ کر رہے ہیں۔

د۔ اندر | بجلی اسکا نام "اندر" اس لیئے ہے کہ یہ اعلیٰ طاقت وحشمت کا ذریعہ ہے ...

ھ۔ پرجاپتی | یجیہ۔ اسکو پرجاپتی کہنے کی وجہ یہ ہے کہ اس کی بدولت ہوا۔ بارش ... اور نباتات کے پاکیزہ ہونے نیز عالموں کی تعلیم و دان دینے سے علوم و حرفت سے رعایا کی پرورش ...

**تینتیس دیوتا**

۵۔ مذکورہ بالا صفات رکھنے کے باعث یہ تینتیس چیزیں دیوتا کہلاتی ہیں
…ت پتہ برہمن کے چودہویں کانڈ میں انکا مالک اور سب سے بڑا ہونے کے باعث
…کو چونتیسواں دیوتا لائق پرستش کے صاف طور پر لکھا ہے۔ اسیطرح اور
…ہوں میں بھی تحریر ہے اگر یہ لوگ ان شاستروں کو دیکھتے۔ تو ویدوں میں بہت سے
…یشور ماننے کی غلطی کے پھندے میں پڑکر کیوں گمراہ ہوتے (رگ وید منڈل ۱ سوکت ۱۶۴۔۴۶)

**ایشور کیا ہے؟**

۶۔ اے انسان! دنیا کی تمام موجودات میں موجود رہ کر سب کو انتظام
…رکھتا ہے وہ ایشور کہلاتا ہے۔ اس سے ڈر کر نا انصافی سے کسی کے مال کو لینے کی خواہش
…کرنا انصافی کو چھوڑ دو اور دہرم یعنی انصاف کا جو چلن ہے اس سے اپنی ضمیر کو خوش رکھو (یجر وید ۴۰ منتر ۱)

**دنیا کا پیدا و پرورش کنندہ**

۷۔ ایشور ہم سب کو ہدایت فرماتے ہیں کہ اے انسانو! میں
…یشور سب سے پہلے موجود اور ساری دنیا کا مالک ہوں۔ میں جگت کی پیدائش کا قدیم باعث
…ہوں۔ تمام مال و دولت پر غالب اور اس کا بخشنے والا ہوں مجھ کو ہی تمام جیو اسطرح پکاریں
…طرح اولاد اپنے باپ کو پکارتی ہے۔ میں کل جگت کے لئے راحت دینے والی قسم قسم کی
…رادکوں کی تقسیم بغرض پرورش کرتا ہوں (رگ وید منڈل ۱۰۔ سوکت ۴۸۔۱)

**عالم کا نور دینے والا**

۸۔ میں سب سے اعلیٰ جلال و حشمت رکھنے والا "سوریہ" کی مانند تمام عالم
…نور بخشنے والا ہوں۔ کبھی مغلوب نہیں ہوتا ہوں اور نہ کبھی مرتا ہوں۔ میں ہی اس جگت کا وجود
…لانیوالا ہوں مجھ ہی کو ساری دنیا کا پیدا کرنے والا سمجھو اے جیو تم لوگ جاہ و حشمت حاصل
…کی کوشش کرتے ہوئے علم وغیرہ کی دولت مجھ سے مانگو نیز تم میری دوستی سے محروم مت ہو۔

**…کا اظہار کرنیوالا**

۹۔ اے انسانو! میں راست گوئی سے ستی (حمد) کرنے والے آدمی کو
…والا علم وغیرہ کی دولت بخشتا ہوں میں برہم یعنی وید کو ظاہر کرنیوالا ہوں اور وہ وید مجھ کو
…ٹھیک ٹھیک بیان کرتا ہے۔ اس لئے میں سب کے گیان کو بڑھاتا ہوں۔ میں راستباز کا
…کا حوصلہ بڑھانیوالا ہوں یگیہ کرنے والے کو نتیجہ بخشنے والا ہوں اور اس جہان میں
…جو ہے اس تمام مخلوق کا بنانیوالا اور اس کو اہتمام میں رکھنے والا ہوں اس لئے تم لوگ
…چھوڑ کر میری بجائے کسی دوسرے کو نہ پوجو۔ نہ مانو اور نہ جانو (رگ وید منڈل ۱۰۔ سوکت ۴۸۔۵)

हिरण्यगर्भः समवर्त्तताग्रे भूतस्य जातः पतिरेक आसीत्
स दाधार पृथिवीं द्यामुतेमां कस्मै देवाय हविषा विधेम

(یجروید ۱۳۔۴۔)

| پرمیشور ہی کی عبادت لازمی ہے | ۱۰۔ (یہ یجروید کا منتر ہے) (وروان لوگ عام لوگوں کو...

اے انسانو! جو جگت کی پیدائش سے پہلے کل روشن اجسام (کرہ جات) کی پیدائش...
سہارا تھا اور جو کچھ پیدا ہوا ہے۔ ہوا تھا اور ہوگا۔ اسکا مالک تھا ہے۔ اور ہوگا۔
لیکر سورج تک تمام دنیا کو پیدا کر کے قائم کئے ہوئے ہے۔ اُس راحت بالذات پر...
جسطرح ہم کریں اسیطرح تم لوگ بھی کرو۔ یجروید ادھیائے ۱۳۔ منتر ۴)

| ایشور کی ہستی کا ثبوت | ۱۱۔ **سوال**۔ آپ زبان سے ایشور ایشور کرتے ہیں لیکن...
ثابت کس طرح کرتے ہیں)

**جواب**۔ سب پرتکش وغیرہ پرمانوں (ثبوتوں) سے۔

**سوال**۔ ایشور کی ذات میں پرتکش وغیرہ ثبوت کبھی کام نہیں دے سکتے۔

**جواب** ...र्थसन्निकर्षोत्पन्नं ज्ञानमव्यपदेश्यमव्यभिचारि व्य
वसायात्मकं प्रत्यक्षम्

(یہ سوتر نیائے درشن مصنفہ مہرشی گوتم کا ہے) کان۔ جلد۔ آنکھ۔ زبان۔ ناک
(جو ہر دراکہ) کا تعلق آواز۔ لمس۔ صورت ذائقہ۔ بو۔ سکھ۔ دکھ۔ سچ۔ جھوٹ وغیرہ سے
تعلق ہونے پر جو علم ہوتا ہے۔ اسکو پرتکش کہتے ہیں بشرطیکہ وہ شکوک سے خالی
اب جاننا چاہئے غور ہے۔ کہ حواس اور من کے ذریعہ صفتوں کا پرتکش (عین الیقین)
ہے۔ نہ کہ موصوف کا۔ جسطرح چاروں حواس جلد وغیرہ کے ذریعہ سے لمس۔ صورت
اور بو (یعنی صفات اراضی) کا علم ہونے پر اس کے موصوف پرتھوی (یعنی ارض)
من مع آتما کے ذریعہ ہوتا ہے۔ اسی طرح اس پرتکش دنیا میں خاص صنعت و حکمت
صفات کے پرتکش ہونے سے ایشور بھی پرتکش ہے ۞

| ایشور کی ہستی کا ثبوت | نیز جب آتما من کو اور من حواس کو کسی شے محسوسہ میں لگاتا...
جس لمحہ میں آتما چوری وغیرہ بُرے یا رفاہ عام وغیرہ اچھے کام کرنا شروع کرتا ہے تو جیو کی خواہش
وغیرہ چونکہ اسوقت اسی خواہش کی ہوئی چیز کی طرف جھک جاتے ہیں اس لئے اس لمحہ میں خوا...
بُرے کام کے کرنے میں خوف تامل اور شرم اور اچھے کاموں کے کرنے میں بیخوفی۔ عدم تامل
پیدا ہوتا ہے وہ جیو آتما کی طرف سے نہیں بلکہ پرماتما کی طرف سے ہے۔

| پرمیشور کا پرتکش | اور جب جیو آتما شدھ (صاف طبع) ہو کر پرماتما کی نسبت دل...

لہ اسی امر کے متعلق سانکھیہ درشن میں بحث آئی ہے جو کہ سوتر نمبر ۸۹ ادھیائے اول سے شروع ہو...

۔ تو اسوقت اس کو دونوں کا "پرتیکش" (علم بالمشاہدہ) ہوتا ہے لنظر برین جبکہ پرمیشور پرتیکش ہے۔ تو انومان (ثبوت قیاسی) وغیرہ سے پرمیشور کا علم ہونیمیں شک ہو سکتا ہے۔ کیونکہ معلول کو دیکھکر علت کا قیاس لازمی ہے۔

ایشور کے محیط کل ہونے کے دلائل

۱۲۔ سوال۔ ایشور ویاپک (ہرجگہ موجود) ہے یا کسی خاص مقام میں رہتا ہے؟
جواب۔ ویاپک ہے۔ کیونکہ اگر ایک مقام میں رہتا۔ تو سب کا انتریامی۔ سرب کل۔ سب کو قواعد میں رکھنے والا۔ سب کا پیدا کرنے والا۔ سب کو قائم رکھنے والا۔ اور ...رنے والا نہ ہو سکتا۔ جس مقام کا تعلق فاعل کے ساتھ نہ ہو وہاں اس کے فعل کا ہونا ناممکن ہے

رحم اور انصاف متضاد نہیں

۱۳۔ سوال۔ پرمیشور رحیم اور انصاف کرنیوالا ہے یا نہیں؟
جواب۔ ہے۔
سوال۔ یہ دونوں صفتیں ایک دوسرے کی ضد ہیں انصاف کرے تو رحم ہیں اور رحم کرے تو انصاف میں فرق آتا ہے۔ کیونکہ انصاف اس کو کہتے ہیں کہ عمل کے مطابق اتنا سکھ دکھ پہنچایا جائے جو نہ کم ہو نہ زیادہ اور رحم اسکو کہتے ہیں کہ قصوروار کو بلا سزا دئے چھوڑا جائے۔

---

...ل سوتر نمبر ۹ میں پرتیکش کی اسمی تعریف (کہ من سے حواس کا اور حواس کا محسوسات سے تعلق ہونے پر جو علم ہوتا ہے اسے پرتیکش کہتے ہیں) سوتر نمبر ۹۱۰ میں اس کی کمی کو یہ کہکر پورا کیا ہے کہ یہ محض بیرونی حواس ...ے پیدا ہونے والے پرتیکش کی تعریف ہے۔ کیونکہ اندرونی حواس یعنی من کے ذریعہ بھی پرتیکش ہوتا ہے ...اسی امر کو اس جگہہ رشی دیانند نے نیائے درشن کے سوتر کی تفسیر کرتے ہوئے جتایا ہے کہ جسطرح کان ...ور آنکھ وغیرہ مع من کا تعلق آواز اور شکل سے ہونے پر جو علم بلاشک و شبہ ہوتا ہے اسے پرتیکش کہتے ہیں ...اسی طرح محض من کا تعلق سکھ دکھ سچ جھوٹ سے ہونے پر جو علم ہوتا ہے اسے بھی پرتیکش کہتے ہیں اسی دلیل کے پہلے ...حصے کی مثال زمین کے علم سے دیتے ہوئے دوسرے حصے کو یعنی من کے ذریعے حاصل شدہ علم کے پرتیکش ہونے کو پرمیشور کے ...صفات صنعت و حکمت کے ذریعے پرمیشور کا پرتیکش ہونے کے لئے بطور تمثیل کے پیش کیا ہے۔ کیونکہ صنعت و حکمت کے اثرات تو ...حواس بیرونی سے محسوس ہو سکتے ہیں مگر صنعت و حکمت بذات خود محض من سے ہی معلوم ہو سکتے ہیں۔ گویا یہاں یہ بتلایا گیا ہے کہ ...پرتیکش اسطرح کا ہوتا ہے۔ بذریعہ حواس بیرونی و بذریعہ حواس اندرونی اور کہ سانکھیہ درشن ...میں جب پرتیکش کا علم تسلیم کیا گیا ہے وہ پرتیکش بذریعہ حواس بیرونی کا ہے۔ جس کو یہاں ابھی ...تسلیم نہیں کیا گیا ہے۔

**جواب**۔ انصاف اور رحم میں محض برائے نام فرق ہے کیونکہ جو مطلب انصاف سے پورا ہو
وہی رحم سے۔ سزا دینے کا مدعا یہ ہے کہ لوگ خطا سے باز آ کر دکھ نہ پاویں۔ وہی مطلب
یعنی دوسروں کے دکھوں کو دور کرنا۔ اور جس طرح پر کہ تمنے رحم اور انصاف کے معنے
ہیں وہ ٹھیک نہیں کیونکہ جس نے جیسا اور جتنا برا کام کیا ہو اسکو ویسی اور اتنی ہی سزا
دینی چاہیئے اسیکا نام انصاف ہے اور اگر قصوروار کو سزا نہ دیجائے تو رحم صفحہ ہستی سے
جائیگا۔ کیونکہ ایک مجرم ڈاکو کو چھوڑ دینا گویا ہزاروں دہرماتما لوگوں کو دکھ دینا ہے
ایک کے چھوڑنے سے ہزاروں آدمیوں کو دکھ پہنچتا ہے تو پھر وہ رحم کیسے ٹھیرا رحم
کہ اس ڈاکو کو قید خانہ میں رکھکر پاپ کرنے سے بچایا جائے۔ اس قسم کا عملدرآمد اسپر رحم
اور اُسکو مار ڈالنے سے دوسرے ہزاروں لوگوں پر رحم ظاہر ہوگا۔

**رحم اور انصاف دونوں کا مقصد ایک ہے**

۱۴۔ **سوال**۔ پھر رحم اور انصاف دو لفظ کیوں ہیں کیونکہ دونوں کا ایک ہی مدعا ہے تو دو لفظوں کا ہونا فضول ہے
سے تو ایک لفظ کا ہونا اچھا تھا۔ پس ثابت ہوا کہ رحم اور انصاف کا مقصد ایک نہیں

**جواب**۔ کیا ایک معنی شے کے بہت سے لفظ اور ایک لفظ کے بہت سے معنی نہیں

**سوال**۔ ہوتے ہیں

**جواب**۔ تو پھر تمکو شک کیوں ہوا۔؟

**سوال**۔ اسلئے کہ دنیا میں ایسا سنا جاتا ہے۔

**جواب**۔ دنیا میں تو سچی اور جھوٹی دونوں باتیں سننے میں آتی ہیں۔ الا ہمارا کام
غور سے تحقیق کرنا ہے۔ دیکھو ایشور کی رحمت کاملہ تو یہ ہے کہ اس نے تمام جیوں کی
براری کے لئے دنیا میں سب چیزیں پیدا کر رکھی ہیں۔ پس اس سے بڑھکر رحم اسکے
اور کونسا ہے۔ باقی رہا انصاف اسکا نتیجہ صریح دکھلائی دیتا ہے کیونکہ سکھ دکھ
کم و بیش ہونے کی حالت اُس نتیجہ کو آشکارا کر رہی ہے ان دونوں میں فرق
یہی ہے کہ من میں سب کو سکھ ہونے اور دکھ رفع ہونے کی خواہش و تدبیر رحم ہے
بیرونی حرکات یعنی قید و قطع عضو (بدن کے کسی حصہ کو کاٹ دینا) وغیرہ سے
ٹھیک ٹھیک سزا دینا انصاف کہلاتا ہے۔ دونوں کا مقصد ایک ہی ہے یعنی
کو پاپ اور دکھوں سے چھڑا دینا۔

(ایشور کے غیر مجسم ہونے کے دلائل) ۱۵۔ سوال۔ ایشور مجسم ہے یا غیر مجسم؟

جواب۔ غیر مجسم۔ کیونکہ اگر مجسم ہوتا تو سب جگہ موجود نہ ہوتا۔ اگر سب جگہ موجود نہ ہوتا تو عالم کل وغیرہ ہونے کی صفتیں بھی ایشور کی طرف منسوب نہ ہو سکتیں۔ کیونکہ محدود چیز کی صفات۔ فعل اور عادات بھی محدود رہتے ہیں۔ نیز سردی۔ گرمی۔ بھوک۔ پیاس امراض اور کاٹ چھانٹ۔ وغیرہ سے آزاد نہیں ہو سکتا۔ بایں وجہ تحقیق یہی ہے کہ ایشور غیر مجسم ہے۔ اگر مجسم ہوتے۔ تو اس کے ناک۔ کان۔ آنکھ وغیرہ اعضا کا بنانے والا کوئی دوسرا ہونا چاہیئے۔ کیونکہ جو ترکیب سے پیدا ہوا اسکو ترکیب دینے والا کوئی غیر مجسم ذی شعور ضرور ہونا چاہیئے۔ اگر اس موقعہ پر کوئی یہ کہے کہ ایشور نے اپنی خواہش سے خود بخود اپنا جسم بنا لیا ہے تو بھی یہی بات ثابت ہوئی کہ جسم ملنے سے پہلے غیر مجسم تھا۔ اس لئے پرماتما کبھی جسم نہیں اختیار کرتا۔ بلکہ غیر مجسم ہونے کے باعث تمام دنیا کو علت مادی کی غیر محسوس حالت سے محسوس شکل میں لاتا ہے۔

(سروشکتیمان کے معنے) ۱۶۔ سوال۔ ایشور سروشکتیمان (قادر مطلق) ہے یا نہیں؟

جواب۔ ہے۔ لیکن جسطرح تم لفظ سروشکتیمان کے معنی سمجھے ہوئے ہو۔ اسطرح پر نہیں۔ لفظ سروشکتیمان کے معنی محض یہی ہیں۔ کہ ایشور اپنے کام یعنی پیدائش پرورش فنا وغیرہ کرنے اور تمام جیووں کے پن پاپ کے متعلق آئین کو واجب طور پر چلانے میں کسی کی ذرا بھی امداد نہیں لیتا یعنی اپنی بے حد طاقت سے اپنے کل کام کو انجام دیتا ہے۔

(سروشکتیمان ایشور اپنی صفات کے خلاف کوئی حرکت نہیں کرتا) ۱۷۔ سوال۔ ہم تو ایسا مانتے ہیں کہ ایشور جو چاہے سو کرے۔ کیونکہ اس کے اوپر کوئی دوسرا نہیں ہے۔

جواب۔ وہ کیا چاہتا ہے۔ اگر تم کہو کہ وہ سب کچھ چاہتا ہے اور کر سکتا ہے تو ہم تم سے پوچھتے ہیں کہ کیا پرمیشور اپنے آپکو مار سکتا ہے۔ بہت سے ایشور بنا سکتا ہے۔ خود بے علم ہو سکتا ہے۔ چوری بدکاری وغیرہ پاپ کے کام کر سکتا ہے اور دکھی بھی ہو سکتا ہے؟ یہ کام اگر ایشور کے صفات فعل اور عادات کے خلاف ہیں تو تمہارا یہ قول کہ وہ سب کچھ کر سکتا ہے کبھی صحیح نہیں ہو سکتا۔ پس لفظ سروشکتیمان کے معنی جو ہمنے بیان کئے ہیں وہی ٹھیک ہیں۔

(پرمیشور قدیم ہے) ۱۸۔ سوال۔ پرمیشور "سادی" (غیر ازلی) ہے یا "انادی" (ازلی)؟

جواب۔ "اناوی" یعنی جس چیز کی "آدی" (باعث ابتدا) کوئی علت یا زمانہ ہو اُس کو "اناوی" (ازلی) کہتے ہیں۔ وغیرہ پہلے باب میں پورے معنی کر دیئے ہیں وہاں دیکھ

پرمیشور سب کا سکھ چاہتا ہے | ۱۹۔ سوال پرمیشور کیا چاہتا ہے؟

جواب۔ سب کی بھلائی اور سب کے لئے سکھ چاہتا ہے لیکن آزاد رکھ کر بغیر کسی کو پاپ کئے بغیر دوسرے کا محتاج یعنی عاجز نہیں بناتا۔

ستتی پرارتھنا اور اپاسنا | ۲۰۔ سوال۔ پرمیشور کی ستتی (حمد و ثنا) پرارتھنا (مناجات) اپاسنا (حضوری و مراقبہ) کرنی چاہئے یا نہیں؟

جواب۔ کرنی چاہئے۔

سوال۔ کیا ستتی وغیرہ کرنے سے ایشور اپنا قانون توڑ کر ستتی پرارتھنا کرنے والے کا پاپ دور کر دے گا؟

جواب۔ نہیں۔

سوال۔ تو پھر ستتی پرارتھنا کیوں کی جائے؟

جواب۔ ان کے کرنے کا مدعا اور ہی ہے۔

ان کا نتیجہ | ۲۱۔ سوال کیا ہے؟

جواب۔ "ستتی" کرنے سے ایشور میں محبت، اس کے صفات و فعل و عادات ذہن نشین ہو جانے سے اپنی صفات و اعمال و عادات کا سدھار ہوتا ہے پرارتھنا کرنے سے غیر متکبری، حوصلہ اور حمایت حاصل ہوتی ہے۔ "اپاسنا" سے پربرہم (ذات الٰہی) سے وصل اور اس کا دیدار (علم بالمشاہدہ) نصیب ہوتا ہے۔

ایشور کی ستتی کی تشریح | ۲۲۔ سوال ان کو ذرا واضح کر کے سمجھاؤ۔

جواب۔

स पर्य्यगाच्छुक्रमकायमव्रणमस्नाविरꣳ शुद्धमपापविद्धम्।

र्मनीषी परिभूः स्वयम्भूर्याथातथ्यतोऽर्थान् व्यदधाच्छाश्वती-

भ्यः समाभ्यः ॥

## ایشور کی ستتی (حمد)

سگن ستتی | وہ پرماتما سب میں موجود سریع العمل (سب کام بلا وقت کرنے والا) بے انتہا طاقت رکھنے والا۔ پاک۔ علیم کل سب کے دلوں پر حاوی۔ سب کا حاکم ازلی ثابت بذاتہٖ

سب ہے۔ علی حشمت والا اپنے قدیمی علم سے اپنی ازلی رعایا "جیووں" کو ٹھیک ٹھیک معانی کی واقفیت بذریعہ ویدوں کے کراتا ہے۔ یہ "سگن ستتی" یعنی صفات کیساتھ پرمیشور کی تعریف کرنا ہے۔

نرگن ستتی | وہ غیر مجسم ہے یعنی نہ کبھی جسم اختیار کرتا ہے نہ جنم لیتا ہے۔ جس میں کوئی رخنہ نہیں ہو سکتا۔ جو نسوں وغیرہ کی بندش میں نہیں آتا نہ کبھی پاپ کے کام کرتا ہے جسمیں کلفت دکھ اور بے علمی کبھی نہیں ہوتی۔ اس طرح جبر الفت ولفرت وغیرہ صفات سے الگ مان کر پرمیشور کی تعریف کرنا "نرگن ستتی" ہے۔ اس سے اپنی صفات اعمال عادات بھی سدھارنے چاہئیں۔ مثلاً وہ انصاف کرنے والا ہے تو خود بھی انصاف کرنے والا ہو۔ جو شخص محض بھانڈ کی مانند پرمیشور کے اوصاف گاتا جاتا ہے اور اپنے چال چلن کو نہیں سدھارتا۔ اسکا ستتی کرنا بے فائدہ ہے۔

پرارتھنا کی تشریح | پرارتھنا

यां मेधां देवगणाः पितरश्चोपासते । तया मामद्य मेधयाऽग्ने मेधाविनं कुरु स्वाहा ॥ १ ॥ यजु० ॥ अ० ३२ । मं० १४ ॥

तेजोऽसि तेजो मयि धेहि । वीर्यमसि वीर्यं मयि धेहि । बलमसि बलं मयि धेहि । ओजोऽस्योजो मयि धेहि । मन्युरसि मन्युं मयि धेहि । सहोऽसि सहो मयि धेहि ॥ २ ॥ यजु० ॥

यज्जाग्रतो दूरमुदैति दैवन्तदु सुप्तस्य तथैवैति । दूरङ्गमं ज्योतिषां ज्योतिरेकन्तन्मे मनः शिवसङ्कल्पमस्तु ॥ ३ ॥ येन कर्माण्यपसो मनीषिणो यज्ञे कृण्वन्ति विदथेषु धीराः । यदपूर्वं यक्षमन्तः प्रजानां तन्मे मनः शिवसङ्कल्पमस्तु ॥ ४ ॥ यत्प्रज्ञानमुत चेतो धृतिश्च यज्ज्योतिरन्तरमृतं प्रजासु । यस्मान्न ऋते किंचन कर्म क्रियते तन्मे मनः शिवसङ्कल्पमस्तु ॥ ५ ॥ येनेदं भूतं भुवनं भविष्यत्परिगृहीतममृतेन सर्वम् । येन यज्ञस्तायते सप्तहोता तन्मे मनः शिवसङ्कल्पमस्तु ॥ ६ ॥ यस्मिन्नृचः साम यजूंषि यस्मिन्प्रतिष्ठिता रथनाभाविवाराः । यस्मिंश्चित्तं सर्व-

मोतं प्रज्ञानां तन्मे मनः शिवसङ्कल्पमस्तु ॥ ७ ॥ सुषारथिर-
श्वानिव यन्मनुष्यान्नेनीयतेऽभीशुभिर्वाजिनऽइव । हृत्प्रतिष्ठं
यदजिरं जविष्ठं तन्मे मनः शिवसङ्कल्पमस्तु ॥ ८ ॥ यजु० ॥

**عقل کے واسطے استدعا** ہے اگنی! یعنی سب کو ظہور میں لانیوالے پرمیشور! جس عقل کیلئے عالم۔ گیانی اور یوگی لوگ پرارتھنا کرتے ہیں۔ ہم کو آپ مہربانی سے موجودہ زمانہ میں اسی عقل سے بہرہ ور (عقلمند) کیجئے (یجروید ۳۲-۱۴)

**ایشور کی صفات کے لئے استدعا** آپ کامل جلال والے ہیں۔ مہربانی کر کے مجھے بھی جلال عطا کیجئے۔ آپ لاانتہا طاقت سے کام لینے والے ہیں اس لئے مجھ میں بھی نظر شفقت سے پورا حوصلہ قائم کیجئے۔ آپ لاانتہا قوّت والے ہیں۔ اس لئے مجھے بھی قوّت عطا کیجئے آپ بڑے کاموں اور بڑے کام کرنے والوں پر غضب ڈھانیوالے ہیں مجکو بھی ویسا ہی کیجئے آپ مذمّت و تعریف کو برداشت اور اپنے تقصیروالوں کا تحمّل کرنے والے ہیں۔ مہربانی کر کے مجکو بھی ویسا ہی کیجئے ÷ (یجروید ۱۹-۹)

**من اور اس کی شدھی کے لئے پرارتھنا** اے بحر رحمت! (رحمت کے سمندر) آپ کی مہربانی سے میرا من جو دور دور جاتا اور روشن صفات سے موصوف رہتا ہے۔ سوتے وقت وہی میرا من سشپتی ” (گہری نیند) میں چلا جاتا ہے یا خواب میں دور دراز مقامات کی سیر کرتا ہے۔ جو تمام روشنی کرنیوالی چیزوں کو ظاہر کرنیوالا ایک ہے۔ میرا وہ من شوسنکلپ یعنی اپنے اور دوسرے جانداروں کے لئے عافیت کی نیّت والا ہو۔ کسی کو نقصان پہونچانے کی خواہش کرنیوالا کبھی نہ ہو (یجروید ۳۴-۱)

اے سرو انتریامی! (سب کے ضابطہ القلوب) جس کے ذریعہ سے کام کرنیوالے مستقل مزاج عالم لوگ یجنہ اور جنگ وغیرہ میں کام کرتے ہیں جو عجیب طاقت والا قابل عزّت اور مخلوق کے اندر رہنے والا ہے وہ میرا من دہرم کی بجا آوری کا خواہشمند ہو کر

لہ ظہور میں لانے سے مراد یہ ہے کہ پرمیشور موجودات کو نمودار کرنیوالا۔ اور اس کی ماہیت کو دکھلانیوالا ہے چنانچہ فاضل مصنف نے اسکو پرکاش سوروپ لکھا ہے۔ اور پرکاش سروپ اس کو کہتے ہیں جو نمودار کنندہ اور ظاہر کنندہ ہو (مترجم)

ادہرم کو بالکل چھوڑ دیوے (یجروید ۳۴-۲)

جو اعلیٰ علم کا ذریعہ اور دوسری چیزوں کو جتانیوالا اور یقین کرانے کا آلہ ہے۔ اور جو مخلوق کے اندر منور غیر فانی ہے۔ جس کے بغیر کوئی شخص کوئی بھی کام نہیں کر سکتا۔ وہ میرا من پاک صفتوں کا طالب ہو کے بری صفتوں سے الگ رہے ۔ (یجروید ۳۴-۳)

اے جگدیشور (مالک عالم) جس کے ذریعہ تمام یوگی لوگ جملہ معاملات (گذشتہ۔ آئندہ اور حال) کی واقفیت حاصل کرتے ہیں جو پرماتما کے ساتھ میل ہونے سے غیر فانی جیو آتما کو تینوں زمانوں کی باتوں کا سب طرح جاننے والا بناتا ہے۔ جس کے ذریعہ سے یوگ ابھیاس کے اس حصہ کو ترقی دیجاتی ہے کہ جس میں علم کی حرکت ہے اور جس میں پانچ حواس علمی اور عقل اور آتما مشغول رہتے ہیں وہ میرا من یوگ کا علم حاصل کرکے ہر قسم کے ہرج وغیرہ تکلیفوں سے آزاد رہے (یجروید ۳۴-۴)

اے علیم برتر پرمیشور! آپ کی مہربانی سے جس میرے من میں رگوید۔ یجروید۔ سام وید اور نیز اتھرووید اسطرح قائم ہوتے ہیں جسطرح گاڑی کی ناف میں آرے لگے رہتے ہیں۔ اور جس میں علیم کل اور موجود کل مخلوقات کا دیکھنے والا چیتن (ذی شعور) عیاں ہوتا ہے وہ میرا من جہالت کو نابود کرکے ہمیشہ علم دوست رہے (یجروید ۳۴-۵)

اے سب کو انتظام میں رکھنے والے ایشور! جو من کو باگ سے گھوڑوں کی طرح یا گھوڑوں کو چلانیوالے کوچوان کی طرح تمام انسانوں کو ادہر ادہر بہت ہی ڈُولاتا رہتا ہے جو سینہ کے اندر قائم باحرکت اور نہایت طاقتور ہے۔ وہ میرا من جملہ حواس کو پاپ کے چلن سے روک کر دہرم کے راستہ پر ہمیشہ چلایا کرے۔ ایسی مہربانی مجھپر کیجئے ۔ (یجروید ۳۴-۶)

अग्ने नय सुपथा राये ऽअस्मान् विश्वानि देव वयनानि

विद्वान् । युयोध्यस्मज्जुहुराणमेनो भूयिष्ठां ते नम उक्तिं विधेम॥

(یجر ۴۰-۱۶)

پاکیزگی کی استدعا - اے سکھ بخشنے والے ظاہر بالذات! اور سب کو جاننے والے پرماتما! آپ ہمکو عمدہ طریقہ پر تمام علوم حاصل کرائیے۔ ہم کو پاپ کے چلن کے ٹیڑھے راستہ سے الگ کیجئے۔ اسلئے ہم لوگ بڑی عاجزی سے آپکی ستتی (حمد و ثنا) کرتے ہیں کہ آپ ہم کو پاکیزہ کیجئے (یجروید ۴۰-۱۶)

मा नो महान्तमुत मा नोऽअर्भकं मा न उक्षन्तमुत मा न उक्षितम् । मा नो वधीः पितरं मोत मातरं मा नः प्रियास्तन्वो रुद्र रीरिषः ॥
(یجو ۱۶-۱۵)

**اپنی اور اپنے لواحقین کی سلامتی کے لئے دعا**

اے رودر! یعنی بدکرداروں کو بدکرداری کی سزا دیکر رلانیوالے پرمیشور! آپ ہمارے چھوٹے بڑے آدمیوں کو۔ حمل کو۔ ہماری ماں باپ کو۔ پیارے رشتہ داروں کو اور ہمارے جسموں کو ہلاکت کیطرف مائل مت ہونے دیجئے! ہم کو ایسے راستہ پر چلائیے کہ جس سے ہم آپ کے حضور میں مستوجب سزا نہ ہوں (یجروید $\frac{16}{15}$)

असतो मा सद् गमय तमसो मा ज्योतिर्गमय मृत्योर्माऽमृतं गमयेति । शतपथब्रा० १४।३।१।३० ॥ (شتپتھ ۱۴-۱-۳۰)

**علم کے لئے استدعا**

سب سے اعلیٰ ہدایت کرنیوالے پرماتما! ہم کو آپ جھوٹے راستہ سے الگ کرکے سچے راستہ پر چلائیے۔ جہالت کی تاریکی سے علیحدہ کرکے علم کے آفتاب کی طرف لیجائیے اور موت کے دکھ سے بچاکر مکتی[1] کے سکھ کا آبحیات دیجیئے (شتپتھ براہمن ۱۴-۱-۳۰)

**سگن اور نرگن پرارتھنا کے لفظی معنی**

۲۴۔ الغرض جس جس عیب یا بری صفت سے پرمیشور الگ ہے اسکو آزاد مان کر پرمیشور کی پرارتھنا کی جاتی ہے وہ بلحاظ امر و نہی[2] "سگن" اور "نرگن" پرارتھنا ہے۔

**پرارتھنا کے ساتھ کوشش اور محنت لازمی ہے**

۲۵۔ جو آدمی کسی بات کی پرارتھنا کرتا ہے اسکو عمل بھی ویسا ہی کرنا چاہیئے مثلاً اگر سب سے اعلیٰ عقل پانے کے لیئے پرمیشور سے پرارتھنا کی جاوے تو اس کیواسطے جسقدر کوشش اپنے سے ہو سکے ضرور کیا کرے۔ یعنی اپنی کوشش کے بعد پرارتھنا کرنی واجب ہے۔ اس قسم کی پرارتھنا کبھی نہ کرنی چاہیئے اور نہ پرمیشور اسے قبول کرتا ہے۔ مثلاً ہے پرمیشور! آپ میرے دشمنوں کو فنا کرو۔ مجھہ کو سب سے بڑا بنادو۔ میری ہی نیکنامی ہو اور سب میرے ماتحت ہو جاویں وغیرہ وغیرہ۔ کیونکہ اگر دو نو دشمن ایکدوسرے

[1] مکتی کے معنی "رستگاری و نجات ہیں"

[2] یعنی جو پرارتھنا بصیغہ اثبات یا امر ہو۔ مثلاً اس سے یہ ظاہر ہو کہ پرمیشور کی ذات میں فلاں فلاں صفت ہے یا خواہش کیجائے کہ ہم کو فلاں بات میسر ہو وہ "سگن" پرارتھنا ہے اور جس پرارتھنا میں نہی جتائی جائے مثلاً اس میں پایا جائے کہ فلاں فلاں نقص پرمیشور کی ذات میں نہیں یا التجا کی جائے کہ فلاں فلاں نقص یا خرابی ہم میں نہ ہو وہ نرگن پرارتھنا ہے لغوی معنوں میں لفظ "سگن" کا ترجمہ با صفت ہے اور لفظ "نرگن" کا ترجمہ بلا صفت ۞ (مترجم)

کے فنا ہونیکے واسطے پرارتھنا کریں تو کیا پرمیشور دونو کو فنا کر دیوے۔ اگر کوئی کہے
کہ جس کی محبت زیادہ ہوگی۔ اس کی پرارتھنا سپھل ہو جائے گی۔ تو ہم کہہ سکتے ہیں
کہ جس کی محبت کم ہو اسکا دشمن بھی کم درجہ فنا ہونا چاہئے۔ ایسی مورکھتا کی پرارتھنا
کرتے کرتے کوئی ایسی بھی پرارتھنا کرنے لگ جائیگا کہ "اے پرمیشور! آپ روٹی
بنا کر ہم کو کھلائیے۔ میرے مکان میں جھاڑو لگائیے۔ کپڑے دھو دیجئے اور کھیتی باڑی
بھی کر دیجئے۔ جو لوگ اسطرح پرمیشور کے بھروسے کاہل الوجود ہو کر بیٹھے رہتے ہیں
وہ سخت جاہل ہیں کیونکہ پرمیشور کی ہدایت ہے کہ کوشش کرو جو شخص اس کو
توڑے گا وہ کبھی سکھ نہیں پائیگا۔ چنانچہ

कुर्वन्नेवेह कर्माणि जिजीविषेच्छतं समाः ॥

(یجو ۴۰۔۲)

پرمیشور ہدایت فرماتے ہیں کہ آدمی سو برس تک یعنی جبتک جیتا رہے تب تک
کام کرتا ہوا جینے کی خواہش رکھے سست کبھی نہ ہو (یجروید ۴۰۔۲)

**انسان کا فرض محنت کرنا**

۲۶۔ دیکھو دنیا میں جسقدر جاندار اور بے جان ہیں وہ سب
اپنا اپنا کام اور کوشش برابر کئے جاتے ہیں مثلاً چیونٹی وغیرہ ہمیشہ محنت کرتے رہتے ہیں
زمین وغیرہ ہمیشہ گردش میں ہیں اور درخت وغیرہ بڑھتے گھٹتے رہتے ہیں نظر بریں انسانوں کو بھی اس مثال کی
پیروی کرنی واجب ہے جسطرح کوشش میں لگے ہوئے آدمی کی مدد دوسرا بھی کرتا ہے اسیطرح دھرم کی کوشش میں
مصروف ہوئے ہوئے آدمی کی امداد ایشور بھی کرتا ہے اور جیسا کہ کارکن آدمی کو
نوکر رکھا جاتا ہے کسی کاہل کو نہیں۔ دیدار کے خواہشمند اور آنکھوں والے کو دکھلایا
جاتا ہے۔ اندھے کو نہیں۔ ویسا ہی پرمیشور بھی سب کا بھلا کرنے کی پرارتھنا میں
مددگار ہوتا ہے نقصان دینے والے کاموں میں نہیں ہوتا۔ جو شخص ایسا کہتا ہے کہ گڑ
میٹھا ہے اسکو گڑ یا اسکا ذائقہ کبھی نصیب نہیں ہوتا لیکن جو کوشش کرتا ہے اسکو
جلدی یا دیر سے گڑ مل ہی جاتا ہے

اب تیسری بات اپاسنا ہے

समाधिनिर्धूतमलस्य चेतसो निवेशितस्यात्मनि यत्सुखं भवेत् । न शक्यते वर्णयितुं गिरा तदा स्वयं तदन्तःकरणेन गृह्यते ॥

**اُپاسنا کے معنی اور اسکے انگ**

۲۷ (یہ اپنشد کا قول ہے) سمادھی یوگ (مراقبہ کے ذریعہ) سے جس آدمی کی اودیا جہالت۔ علم معکوس (الٹا گیان)، وغیرہ کی ناپاکی دور ہو گئی ہے اور جس نے روحانیت میں قائم ہو کر پرماتما میں دھیان لگایا ہے اسکو پرماتما کے وصل سے جو سکھ ہوتا ہے وہ زبان سے نہیں کہا جا سکتا کیونکہ اس آنند کو جیو آتما اپنے "انتہ کرن (حِس باطنی)" سے محسوس کرتا ہے۔ لفظ اپاسنا کے معنی نزدیک ہونا ہے "اشٹانگ[1] یوگ" کے ارکان پرماتما کے نزدیک ہونے کے لیے اور اس کے موجود کل ہونے اور سب کا ضابطہ القلوب ہونے کے اوصاف کو عین الیقین کرنیکے واسطے جو جو کام لازمی ہیں وہ سب عمل میں آنے چاہئیں۔

**پہلا انگ**

۲۸

तत्राऽहिंसासत्यास्तेयब्रह्मचर्यापरिग्रहा यमा ॥

ان میں سے اہنسا[2]۔ ستیہ۔ استیہ۔ برہمچریہ۔ اپری گرہ یم کہلاتے ہیں۔ یوگ سوتر سادھن پاد۔ ۳۰ سوتر (مترجم)

یہ سوتر اور ہم جنیں دیگر سوتر یوگ شاستر مصنفہ پتنجلی رشی کے ہیں جو شخص اپاسنا شروع کرنا چاہتا ہے اس کے لیے ضروری ہے کہ وہ کسی سے دشمنی نہ رکھے ہمیشہ سب سے محبت کرے۔ سچ بولے جھوٹ کبھی نہ بولے چوری نہ کرے سچے کاروبار کرے غالب الحواس ہو شہوت پرست نہ ہو۔ منکسر المزاج ہو۔ تکبر کبھی نہ کرے یہ پانچ قسم کے یم ملکر اپاسنا کا پہلا انگ (جزو) کہلاتے ہیں۔

---

[1] اشٹانگ یوگ کو بطور لفظی ترجمہ کے زبان اردو میں یوگ کے آٹھ حصص یا آٹھ جزو کہا جا سکتا ہے۔ کیونکہ انگ حصہ اور جزو کو کہتے ہیں اور لفظ اشٹ بمعنی ہشت ہے۔

[2] لفظی معنی اہنسا کے ترک ایذا رسانی ہے ایذا رسانی ایک صریح دشمنی ہے سنسکرت کتابوں میں اس بنا پر درندوں اور درندوں کے ذریعہ سے ہلاک ہونیوالے جانداروں کے تعلقات کو ایک قدرتی دشمنی کہا گیا ہے نظر بریں ترک اہنسا کو ترک دشمنی کہا جا سکتا ہے نیز دشمنی کی حالت میں کم سے کم نیت ایذا رسانی کی ضرور ہو سکتی ہے حالانکہ اپاسنا اور یوگ کے سدھانت کے مطابق ایذا رسانی و ضرر رسانی کی نیت بھی نہیں ہونی چاہیئے اس وجہ سے ہی اہنسا کو ترک دشمنی کہنا واجب ہے جیسا کہ قدیمی آریہ رشیوں نے اور فاضل مصنف نے فرمایا ہے۔

शौचसन्तोषतपःस्वाध्यायेश्वरप्राणिधानानि नियमः
यो॰शा॰ साधनपादे । सू॰ ३२ ॥

دوسرا انگ | ۲۹- شَوچ (پاکیزگی)۔ سنتوش (قناعت) تپ (جفاکشی) سوادھیائے (مطالعہ کتب مقدس)۔ ایشور پرنی دھان (خدا کی محبت) نیم ہیں (یوگ درشن سادھن پاد سوتر ۳۲)

الفت اور نفرت کے چھوڑنے سے اندرونی پاکیزگی اور پانی وغیرہ سے بیرونی پاکیزگی رکھے (۱) دھرم کیساتھ محنت کرنے سے نفع ہو تو خوشی اور نقصان ہو تو غمی نہ کرے۔ (۲) خوش ہو کر اور سستی چھوڑ کر ہمیشہ محنت کیا کرے۔ ہمیشہ سکھ دکھ کی برداشت اور دھرم ہی پر عمل کرے پاپ پر نہیں (۳) ہمیشہ سچے شاستروں کو پڑھے اور پڑھاوے سچے آدمیوں کی صحبت میں رہے اور پرمیشور کے ایک نام "اوم" کے معنی پر غور۔ اور روزمرہ اسکا جپ کیا کرے (۴) اپنے آتما کو پرمیشور کا حکم بجالانے میں نذر کر دے۔

یہ پانچ قسم کے نیم ملکر اپاسنا کا دوسرا انگ (جزو) کہلاتے ہیں۔

باقی چھ انگ | ۳۰- باقی چھ انگوں کو لوگ شاستر یا رگوید آدی بھاشیہ بھومکا[1] میں دیکھ لیویں

اپاسنا کا طریق عمل | ۳۱- جب اپاسنا کرنا منظور ہو تو کسی گوشہ تنہائی میں جا کر آسن لگاوے پرانایام (ضبط دم) کرے حواس کو بیرونی محسوسات سے روکے من کو ناف کے موقعہ پر یا دل، حلق، آنکھ، چوٹی یا ریڑھ کی ہڈی[2] میں کسی موقعہ پر قائم رکھتے اپنے آتما اور پرماتما کا امتیاز کر کے پرماتما کے اندر محو ہو جاوے سینیمی[3] کرے جب آدمی ان کو عمل میں لاتا ہے تو اسکا آتما اور انتہ کرن پاک ہو کر سچائی سے بھر جاتا ہے اور روزمرہ علم اور معرفت کو بڑھا کر مکتی تک پہنچ جاتا ہے جو آٹھ پہر میں ایک گھڑی بھر بھی اسطرح دھیان کرتا ہے وہ ہمیشہ ترقی کرتا رہتا ہے۔

سگن اور نرگن اپاسنا | ۳۲- بلحاظ عالم کل وغیرہ صفات کے پرمیشور کی اپاسنا کرنا "سگن" (باصفت) اور نفرت۔ صوت۔ ذائقہ۔ بو۔ لمس وغیرہ اوصاف سے آزاد مان کر نہایت لطیف

[1] رگوید آدی بھاشیہ بھومکا کے "اپاسنا وشئے" میں اسکا بیان ہے۔

[2] یہ پشت کی درمیانی ہڈی کا نام ہے اسکو کمر کا بانس بھی کہتے ہیں۔

[3] "سینیمی" کے لفظی معنی "قابو" ہو سکتے ہیں مراد اس سے یہ ہے کہ من کو جسم کے کسی ایک جزو پر لگا کر پرماتما کے اندر محو ہو کر من پر قابو حاصل کرنا چاہئے (مترجم)

اور آتما کے اندر باہر موجود پرمیشور میں مضبوطی سے قائم ہو جانا "نرگن" خالی از صفت اپاسنا کہلاتی ہے۔

**اپاسنا کا پھل** ۴۴۔ اسکا پھل جسطرح سردی سے گھبرائے ہوئے آدمی کی سردی آگ کے نزدیک جانے سے دور ہو جاتی ہے اسیطرح پرمیشور کی نزدیکی میسر ہونے سے تمام عیب اور دُکھ چھوٹ کر پرمیشور کی صفات فعل اور عادات کی مانند جیوآتما کے صفات۔ اعمال اور عادات پاک ہو جاتے ہیں +

**اُپاسنا کا نتیجہ** ۴۴۔ اس لئے پرمیشور کی ستتی پرارتھنا اور اپاسنا ضرور کرلی جائے اسکا نتیجہ تو علیحدہ ہوگا۔ لیکن آتما کی طاقت اسقدر بڑھے گی کہ پہاڑ جیسے دُکھ کے ہونے پر بھی نہ گھبرائیگا۔ بلکہ سب کو برداشت کرسکیگا۔ کیا یہ چھوٹی بات ہے۔

**ستتی آدی نہ کرنے میں دوش** ۴۵۔ اور جو شخص پرمیشور کی ستتی۔ پرارتھنا۔ اپاسنا نہیں کرتا وہ احسان فراموش اور سخت جاہل بھی ہوتا ہے کیونکہ جس پرماتما نے اس دنیا کی تمام چیزوں کو سکھ کیواسطے عطا فرمائی ہیں اُس کی صفتوں کو بھول جانا یعنی ایشور کو نہ ماننا احسان فراموشی اور جہالت ہے۔

**پرمیشور حواسوں کے کام اپنی طاقت سے کرتا ہے** ۴۶۔ **سوال**۔ پرمیشور کے کان آنکھ وغیرہ حواس نہیں ہیں تو پھر وہ حواس کے کام کسطرح کرسکتا ہے؟

**جواب**

अपाणिपादो जवनो ग्रहीता पश्यत्यचक्षुः स शृणोत्यकर्णः।
स वेत्ति वेद्यं न च तस्यास्ति वेत्ता
तमाहुरग्र्यं पुरुषं महान्तम्।

شوتیا شوتر ۳۔۱۹

یہ اپنشد کا قول ہے۔ پرمیشور کے ہاتھ نہیں لیکن اپنی طاقت کے ہاتھ سے سب کو پکڑتا اور قابو میں رکھتا ہے۔ پاؤں نہیں لیکن محیط ہونے کے باعث سب سے زیادہ صاحب رفتار (حرکت دینے والا) ہے آنکھ کا آلہ نہیں لیکن سب کو ٹھیک ٹھیک دیکھتا ہے۔ کان نہیں لیکن پھر بھی سب کی باتیں سنتا ہے "انتہکرن" (حواس باطنی) نہیں مگر تمام دنیا کو جانتا اس کو حد کے ساتھ جاننے والا کوئی بھی نہیں ہے اسکو قدیم سب سے اعلیٰ اور سب میں بھرپور ہونے کے باعث پُرش کہتے ہیں وہ حواس اور انتہکرن کے بغیر سب کام اپنی طاقت سے کرتا ہے۔

**پرمیشور فعل و صفات سے خالی نہیں** ۴۷۔ اسکو بہت سے لوگ خالی از فعل اور خالی از صفات کہتے ہیں؟

न तस्य कार्यं करणं च विद्यते न तत्समश्चाभ्यधिकश्च दृश्यते । परास्य शक्तिर्विविधैव श्रूयते स्वाभाविकी ज्ञान बल क्रिया च ॥ श्वेताश्वतर उपनिषद् अ० ६। (شویتا شویتر ٦-٨)

یہ شویتا شویتر اُپنشد کا قول ہے۔ پرمیشور سے کوئی معلول اس کے ہمجنس نہیں ہوتا اور نہ اس کو علت آلاتی یعنی دوسرے اعلے اوزار کی ضرورت ہے کوئی اس کے برابر نہیں اور نہ اس سے زیادہ ہے۔ اُس میں سب سے اعلیٰ قدرت یعنی لا انتہا علم۔ لا انتہا قوت اور لا انتہا قسم کی حرکت دینے کی قابلیت ہے۔ جو بالخاصہ یعنی طبعی طور پر اسکی ہستی میں ہی پائی جاتی ہے۔ اگر پرمیشور خالی از فعل ہوتا تو دنیا کی پیدائیش قیام اور فنا کو نہ کرسکتا۔ اس لئے گو وہ ہر جگہ موجود ہے۔ پر چیتن اور ذی شعور ہونے کے باعث اُسمیں فعل بھی ہے۔

پرمیشور کا فعل | ٣٨- سوال جب وہ فعل کرتا ہوگا تو فعل حد والا ہوتا ہوگا یا بے حد؟

جواب۔ جتنے مکان اور زمانہ میں فعل کا کرنا مناسب سمجھتا ہے اتنے ہی مکان و زمان میں فعل کرتا ہے۔ اس سے نہ زیادہ اور نہ کم کیونکہ وہ علیم ہے۔

پرمیشور اپنی انتہا جانتا ہے | ٣٩- سوال۔ پرمیشور اپنی انتہا جانتا ہے یا نہیں؟

جواب۔ پرماتما کامل گیان ہے کیونکہ گیان اس کو کہتے ہیں کہ جس کے ذریعے جیوں کا تیوں جانا جائے۔ یعنی جو شے جسطرح کی ہو اس کو اسیطرح جاننے کا نام گیان ہے۔ پرمیشور غیر محدود ہے۔ پس وہ اپنے آپ کو غیر محدود جانے تو گیان ہے۔ اور اس کے خلاف اگیان یعنی غیر محدود کو محدود اور محدود کو غیر محدود جاننا غلطی ہے۔

"यथार्थ दर्शनं ज्ञानमिति"

جس شے کی جیسی صفت۔ فعل۔ خاصیت ہو اسکو ایسا ہی جاننا گیان کہلاتا ہے اور اس کے برعکس اگیان ہے۔

ایشور کی تعریف | اس لئے

क्लेशकर्मविपाकाशयैरपरामृष्टः पुरुषविशेष ईश्वरः ॥ (یوگ سمادھی پاد سوتر ٢٤)

جو جہالت وغیرہ تکالیف۔ اچھے برے و پسند نا پسند و مخلوق نتیجہ پیدا کرنے والے کاموں کی ہوس سے آزاد ہے وہ سب جیوں سے اعلیٰ تر ہونے کے باعث ایشور کہلاتا ہے

ایشور کی ہستی اور سانکھیہ درشن | ٤٠- سوال ईश्वरासिद्धेः ॥

प्रमाणाभावान्न तत्सिद्धिः ॥ २ ॥ सां० अ० ५ । सू० १०॥

सम्बन्धाभावान्नानुमानम् ॥ ३ ॥ सां० अ० ५ । सू० ११॥

ثبوت لیسے ایشور کا جیہر کہ "پرتیکھش"[1] (ثبوت بذریعہ احساس) عائد کیا جا سکے حاصل نہیں۔ (سانکھ درشن ۱-۹۲)

کیونکہ جب اس کے ثبوت میں "پرتیکش" (ثبوت بذریعہ احساس) نہیں تو انومان (قیاس) وغیرہ ثبوت بھی نہیں ہو سکتے (سانکھ ۵-۱۰)

علی ہذا القیاس "ویاپتی"[2] کا تعلق نہ ہونے سے انومان (قیاس) نہیں ہو سکتا اور پرتیکش و انومان کے نہ ہونے سے شبد پرمان (قول صالح) بھی نہیں لگ سکتا۔ اس وجہ ایشور ثابت نہیں ہو سکتا۔

**پہلے سوتر کے اصلی معنی** | جواب - اس جگہ مراد یہ ہے کہ ایشور کے ثابت کرنے پر تیکش پرمان (ثبوت بذریعہ احساس بیرونی) عائد نہیں ہوتا۔

**پچھلے دو سوتروں کا مطلب** | اور نہ ایشور دنیا کی علت مادی ہے[3] نیز "پرش" (جیو) غیر معمولی صفت رکھنے یعنی سب جگہ بھرپور ہونے کے باعث پرماتما کو "پرش"[4] کے موسوم کیا گیا ہے اور جسم میں آرام کرنے کے لحاظ سے جیو کا بھی نام "پرش" ہے چنانچہ مضمون کے سلسلہ میں درج ہے کہ

प्रधानशक्तियोगाच्चेत् सङ्गापत्तिः ॥ १ ॥ सत्तामात्राच्चेत्सर्वैश्वर्यम् ॥२॥ श्रुतिरपि प्रधानकार्यत्वस्य ॥३॥ सां०

[1] اس جگہ سانکھ درشن میں ایشور کو "واہیہ پرتیکش" یعنی بیرونی حواس سے ثابت نہیں مانا ہے مگر اندرونی حس یعنی یوگ کے ذریعہ ایشور کا پرتیکش ہونا صاف الفاظ میں تسلیم کیا ہے۔ دیکھو سوتر ۹۰-۹۱-۹۵-۹۶ سوال نمبر ۱ کے جواب پرتیکش کی جو تعریف درج کی گئی ہے بعض اسکو اس سے متضاد سمجھتے ہیں مگر در اصل ایسا نہیں ہے ملاحظہ فٹ نوٹ سوال مذکور۔ [2] یہاں لفظ "ویاپتی" سے مراد اس ویاپتی سے ہے جس کی تعریف تیسرے باب میں بحوالہ سانکھ درشن ادھیائے ۱۔ سوتر ۲۹-۳۱-۳۲ کی جا چکی ہے (مترجم)

[3] سوتر نمبر ۱۰ و ۱۱ پانچویں ادھیائے کے ہیں یہاں محض اس بات کی تردید ہے کہ ایشور جگت کی علت مادی نہیں۔ نہ کہ خود ایشور کی ہستی کی تردید۔

[4] یعنی سانکھ درشن میں لفظ پرش سے پرماتما اور جیو دونوں کی طرف اشارہ ہے۔

اگر پرش میں علت کا میل (آمیزش)[1] آئے ہو تو پرش میں ملنے اور ترکیب پانیکی خرابیاں آجائیں یعنی جسطرح کہ علت مادی سوکھشم (عنصروں کے لطیف اجزاء) کے ملنے پر مرکبات کی صورت میں آگئی اسی طرح پرمیشور بھی ستھول (یعنی کثیف یا احساس پذیر) ہو جائے[2] اس لئے پرمیشور دنیا کی علت مادی نہیں بلکہ علت فاعلی ہے جو کہ چیتن (ذی شعور) ہے دنیا بنی ہے جسطرح پرمیشور اعلیٰ جلال و حشمت والا ہے اسیطرح دنیا میں بھی تمام حشمت اور جلال کا لگاؤ ہونا چاہئے حالانکہ نہیں ہے اس لئے پرمیشور کی علت مادی نہیں ہے بلکہ علت فاعلی ہے کیونکہ اپنشد بھی پردھان (لطیف مادی مجموعہ) کو ہی دنیا کی علت مادی بیان کرتا ہے مثلاً

अजामेकां लोहितशुक्लकृष्णां बह्वीः प्रजाः सृजमानां स्वरूपाः ॥ شویتا شوتر ۴۔۵

لطیف مادی مجموعہ جو جنم لینے سے بری (بصورت ستوگن۔ رجوگن۔ تموگن ہے۔ وہی مختلف شکلیں پاکر مخلوقات کی صورت میں آجاتا ہے۔ یعنی لطیف مادی مجموعہ تغیر پذیر ہونے کے باعث مختلف صورتیں اختیار کرتا ہے اور پرش یعنی پرمیشور غیر متغیر ہونے کی وجہ سے اس طرح مختلف حالتیں اختیار کر کے دوسری شکل میں کبھی نہیں آسکتا۔ وہ ہمیشہ یکساں اور غیر متبدل رہتا ہے۔ اسلئے جو شخص کپل آچاریہ کو ایشور سے منکر بیان کرتا ہے

ایشور سے منکر نہیں

سمجھو کہ وہ خود ایشور سے منکر ہے نہ کہ کپل آچاریہ اسی طرح دھرم اور ادھرم والا بیان کرنے سے میمانسا۔ ایشور کا ذکر کرنے سے ویشیشک اور آتما کے بیان کرنے سے نیائے شاستر ایشور سے انکار کرنیوالے نہیں کیونکہ جو ہمہ دانی صفات رکھتا ہے اور جو محیط کل اور علیم کل وغیرہ صفات سے موصوف ہے سب جیووں کا آتما ہے اسکو میمانسا ویشیشک اور نیائے درشن ایشور مانتے ہیں۔

ایشور اوتار نہیں لیتا

۴۲۔ سوال۔ ایشور اوتار لیتا ہے یا نہیں

جواب۔ نہیں۔ کیونکہ "अज एकपात्" (جنم سے آزاد اور یکساں) 'सपर्यगाच्छुक्रमकायम्' (وہ موجود کل۔ طاقت مطلق۔ غیر مجسم ہے) یہ یجروید کے مقولے ہیں۔ ان اقوال سے ثابت ہے کہ پرمیشور جنم نہیں لیتا۔

[1] یعنی علت مادی کے ساتھ پرش کا استعمال بھی ترکیب پذیری میں ہو جائے۔

[2] یعنی جسطرح مادی لطیف اجزا کے ملنے یعنی ترکیب پانے سے جمادات میں آجاتا ہے اسی طرح پرش بھی بناوٹ میں آجائے۔ (مترجم)

यदा यदा हि धर्मस्य ग्लानिर्भवति भारत ।
अभ्युत्थानमधर्मस्य तदात्मानं सृजाम्यहम् ॥ (بھگوت گیتا ۴۔ ۷)

شری کرشن جی کہتے ہیں جب جب دہرم غائب ہوتا ہے تب تب میں جسم اختیار کرتا ہوں۔

**جواب** یہ بات وید کے خلاف ہونے سے مستند نہیں البتہ ایسا ہو سکتا ہے کہ سری کرشن دہرماتما تھے۔ اور دہرم کی حفاظت کے لئے چاہتے تھے کہ میں یگ یگ میں جنم لیکر اچھے لوگوں کی حفاظت اور برے لوگوں کو نیست و نابود کروں ایسے معنوں میں کچھ عیب نہیں کیونکہ نیک لوگوں کا تن من دہن دوسروں کو فیض پہنچانے کے لئے ہوتا ہے سری کرشن اس سے ایشور ثابت نہیں ہو سکتے

| ایشور کے چوبیس اوتار ماننا محض جہالت ہے | **۳۴۔ سوال۔** اگر ایسا ہے تو دنیا میں ایشور کے چوبیس جو ہوتے ہیں ان کو کیوں اوتار مانتے ہیں؟ |
| --- | --- |

**جواب۔** ویدوں کے معنی نہ سمجھنے۔ فرقہ بند لوگوں کے بہکانے اور خود بے علم ہونیکے باعث دھوکے کے پھندے میں پھنسنے سے ایسی ایسی بے دلیل باتیں کرتے اور مانتے ہیں۔

| بُرے آدمیوں کی تباہی کیلئے اوتار | **۴۴۔ سوال۔** اگر ایشور اوتار نہ لیوے تو کنس۔ راون وغیرہ راکھشس لوگ کس طرح ہلاکت کو پہنچیں؟ |
| --- | --- |

**جواب۔** اوّل تو جو پیدا ہوتا ہے وہ ضرور مرتا ہے علاوہ بریں ایشور جو کہ بغیر اوتار جسم اختیار کرنے کے دنیا کو پیدا کرتا۔ قائم رکھتا اور فنا کرتا ہے اس کے آگے کنس و راون وغیرہ ایک چیونٹی کے برابر بھی نہیں ہیں اور وہ بوجہ محیط کل ہونے کے کنس و راون وغیرہ کے جسموں میں بھی موجود ہے جس وقت چاہے اسی وقت کسی عضو رئیسہ کو تن سے جدا کر کے نیست و نابود کر سکتا ہے۔ بھلا ایسے بے انتہا صفات۔ فعل اور عادات والے پرمیشور کو ایک ناچیز جیو کے مارنے کیواسطے جنم لینے اور مرنے والا جو بتلاتا ہے۔ اسکو سوائے اس کی جہالت کے کوئی اور بھی تشبیہ دی جا سکتی ہے؟ اگر کوئی کہے کہ وہ بھگت جنوں اعابد لوگوں کی نجات کی خاطر جنم لیتا ہے تو یہ بھی سچ نہیں کیونکہ جو عابد لوگ ہمیشہ ایشور کی ہدایت کے مطابق چلتے ہیں انکو نجات بخشنے کی پوری طاقت ایشور میں ہے۔

کیا پرمیشور کے زمین سورج چاند وغیرہ دنیا کے بنانے۔ قائم رکھنے اور فنا کرنے کے کاموں سے کنس راون وغیرہ کا باندہنا اور گوردھن وغیرہ پہاڑ کا اٹھانا زیادہ بڑے کام ہیں

اگر کوئی شخص اس دنیا میں ایشور کے کاموں کو نظر غور سے دیکھے تو ایشور کے برابر نہ کوئی ہے اور نہ کوئی ہو گا۔

ایشور کا جنم لینا ناممکن

۴۵۔ اور ایشور کا جنم لینا دلیل سے بھی ثابت نہیں ہوتا مثلاً اگر کوئی شخص اس لاانتہا آکاش کو کہے کہ حمل میں سما گیا یا مٹھی میں رکھ لیا گیا تو ایسا قول کبھی سچ نہیں ہو سکتا کیونکہ آکاش غیر متناہی اور محیط کل ہے اسواسطے آکاش نہ باہر آتا ہے اور نہ اندر جاتا ہے۔ اسیطرح پرمیشور کے بے انتہا اور موجود کل ہونیکی وجہ سے اس کا آنا جانا کبھی ثابت نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ جانا اور آنا اس جگہہ ہو سکتا ہے جہاں وہ نہ ہو۔ کیا ایشور رحم میں نہیں تھا۔ کہ کہیں سے آیا؟ اور کیا باہر نہیں تھا جو اندر سے نکلا؟ ایشور جیسے کے بارے میں ایسی بات علم سے بے بہرہ لوگوں کے سوائے اور کون کہہ اور مان سکیگا اس لئے پرمیشور کا آنا جانا۔ جنم لینا اور مرنا ہرگز ثابت نہیں ہو سکتا۔

عیسےٰ وغیرہ اوتار نہیں تھے

۴۶۔ نظر بریں عیسیٰ وغیرہ کی نسبت یہی سمجھ لینا چاہئے کہ وہ ایشور کے اوتار نہیں کیونکہ الفت۔ نفرت۔ بھوک۔ پیاس خوف افسوس دکھ وغیرہ اور پیدائش اور موت وغیرہ کی صفات رکھنے کے باعث وہ انسان تھے

ایشور گناہ معاف نہیں کرتا

۴۷۔ سوال۔ ایشور اپنے بھگتوں کے پاپ (گناہ) معاف کرتا ہے یا نہیں؟

جواب۔ نہیں کیونکہ اگر وہ پاپ معاف کرے تو اسکا انصاف جاتا رہے اور تمام انسان سخت پاپی ہو جاویں۔ کیونکہ درگذر کے سنتے ہی انکو پاپ کرنے میں بیخوفی اور حوصلہ پیدا ہو جائے جیسے اگر راجہ گناہ معاف کر دیا کرے تو لوگ حوصلہ پاکر اور بھی بڑے بڑے پاپ کرنے لگیں کیونکہ راجہ گناہ بخش دیا کرے گا۔ اور ان کو بھی بھروسہ ہو جائیگا کہ ہم راجہ سے بذریعہ حرکات ہاتھ جوڑنے وغیرہ کے اپنے قصور معاف کرا لیں گے جو لوگ قصور نہیں کرتے وہ بھی تقصیر سے بے ڈر کر پاپ کرنے میں راغب ہو جائیں گے اس لئے ایشور کا کام اعمال کا مناسب پھل دینا ہے نہ کہ معاف کرنا۔

جیو کا خود مختار و غیر خود مختار

۴۸۔ سوال۔ جیو سوتنتر (خود مختار) ہے یا پرتنتر (غیر مختار)

جواب۔ فرائض ادا کرنے میں خود مختار اور ایشور کے آئین (معاملات جزا و سزا) میں پرتنتر (ماتحت) ہے स्वतन्त्र कर्ता یہ پانینی ویاکرن کا سوتر ہے۔ جو خود مختار ہے

تابع ہے وہی فاعل کہلاتا ہے۔

تشریح ۴۹ سوال۔ خود مختار کسکو کہتے ہیں؟

جواب۔ جس کے تابع جسم، پران، اندریہ (حواس بیرونی)، انتہ کرن (حواس اندرونی) وغیرہ ہوں۔ خود مختار نہ ہو تو اس کو پاپ پن کا نتیجہ کبھی نہیں مل سکتا۔ کیونکہ جیسے نوکر اپنے آقا اور فوجی اپنے افسر کے حکم یا تحریک سے جنگ میں کئی آدمیوں کو مار کر قصوردار نہیں ہوتے ویسے اگر پرمیشور کی تحریک سے اور اس کے تابع ہونے سے افعال ہوں تو جیو کو پاپ یا پن نہیں لگنا چاہئے اس نتیجہ کا حقدار تحریک کرنیوالا پرمیشور ہی اور نرک اور سورگ یعنی سکھ اور دکھ بھی پرمیشور ہی کو ہونا چاہئیے مثلاً کسی آدمی نے کسی خاص ہتھیار سے کسی کو مار ڈالا تو وہی مارنیوالا پکڑا جاتا ہے اور وہی سزا پاتا ہے نہ کہ ہتھیار۔ اسیطرح جیو اگر کسی دوسرے کے تابع مرضی ہو تو پاپ پن پانیوالا وہ نہیں ہو سکتا۔ پس جیو اپنی طاقت کے مطابق کام کرنے میں خود مختار لیکن جب وہ پاپ کر چکتا ہے تب ایشور کے آئین کے تابع ہو کر پاپ کا نتیجہ بھوگتا غرضیکہ جیو اعمال کرنے میں خود مختار اور پاپ کا نتیجہ دُکھ بھوگنے میں غیر مختار یعنی تابع اعمال کا ذمہ دار جیو ہے

۵۰۔ سوال۔ اگر پرمیشور جیو کو نہ بناتا اور نہ طاقت دیتا تو جیو کچھ بھی نہ کر سکتا۔ اس لئے جیو پرمیشور کی تحریک سے ہی فعل کرتا ہے۔

جواب۔ جیو کبھی حادث نہیں ہوا۔ ازلی ہے۔ ویسے ہی جیسے کہ ایشور اعلیٰ اور دنیا کی علت مادی ازلی ہیں۔ جیو کا جسم اور آلات متعلقہ حواس بے شک پرمیشور کے بنائے ہوئے ہیں لیکن وہ سب جیو کے تابع ہیں اس لئے اپنے من یا فعل یا زبان سے پاپ پن کرتا ہے وہی بھوگتا ہے نہ کہ ایشور مثلاً کسی نے پہاڑ سے لوہا نکالا اس کو کسی بیوپاری نے خریدا اس کی دوکان سے لوہار نے لیکر تلوار بنائی اس سے کسی سپاہی نے تلوار لے لی اور پھر اس سے کسیکو مار ڈالا تو یہاں جسطرح لوہا بنانیوالے کو اس سے تلوار بنانیوالے کو اور تلوار کو گرفتار کر کے راجا سزا نہیں دیتا بلکہ جس نے تلوار سے مارا اسیکو سزا دیتا ہے اسیطرح جسم وغیرہ کے پیدا کرنے والا پرمیشور اس کے اعمال کا بھگتنے والا نہیں ہے بلکہ جیو کو بھگتانیوالا ہوتا ہے۔ اگر پرمیشور کا فعل ہوتا تو کوئی پاپ نہ کرتا کیونکہ پرمیشور پاک اور دھارمک ہونے کے باعث کسی جیو کو پاپ کرنے کی تحریک

[...]نہیں کرتا اس لیے جیو اپنے کام کرنے میں خود مختار ہے۔ نیز جسطرح جیو اپنے کاموں میں آزاد ہے اسیطرح
[...]ایشور بھی اپنے کاموں کے کرنے میں خود مختار ہے۔

| جیو اور پرمیشور میں فرق |
| --- |
| جیو اور ایشور کی ذات |

۱۵ سوال۔ جیو اور ایشور کی ذات، صفات، فعل و فطرت کیسے ہیں
جواب۔ دونو بالذات چیتن (ذی تعقل) پاک طبیعت، غیرفانی [...]اور دھارمک ہیں۔

| جیو اور ایشور کے افعال |
| --- |

لیکن دنیا کو پیدا کرنا، قائم رکھنا اور فنا کرنا، سب کو انتظام میں رکھنا [...]جیووں کو پاپ پنیوں کے نتیجے دینا وغیرہ دھرم سے کام پرمیشور کے افعال ہیں اور اولاد [...]پیدا کرنا اس کی پرورش کرنا۔ علوم حرفت وغیرہ اچھے برے کام کرنا جیو کے عمل ہیں۔

| جیو اور ایشور کی صفات |
| --- |

ایشور کی صفات ازلی و ابدی گیان آنند اور بے حد طاقت [...]وغیرہ ہیں اور جیو کے

इच्छाद्वेषप्रयत्नसुखदुःखज्ञानान्यात्मनो लिङ्गमिति ॥ प्राणापाननिमेषोन्मेषमनोगतीन्द्रियान्तरविकाराः सुखदुःखेच्छाद्वेषौ प्रयत्नाश्चात्मनो लिङ्गानि ॥

[...]اچھا۔ دویش۔ پریتن۔ سکھ۔ دکھ۔ گیان آتما کے لنگ ہیں (نیائے درشن ۱-۱-۱۰)
[...]پران۔ اپان۔ نمیش۔ انمیش۔ من۔ گتی۔ اندریہ۔ انتروکار۔ سکھ۔ دکھ۔ اچھا۔ دویش۔ پریتن
[...]آتما کے لنگ ہیں (ویشیشک درشن ۳-۲-۴) (مترجم)

تشریح (اچھا) اشیاء کے حاصل کرنے کی خواہش (دویش) دکھ وغیرہ کو نہ چاہنا یعنی تنفر
[...](پریتن) کوشش یا جد و جہد کی طاقت (سکھ) راحت (دکھ) گریہ و زاری (گیان) تمیزی گیان
[...]امتیاز پہچاننا یہ تشریح (نیائے اور ویشیشک میں) یکساں ہے (مگر ویشیشک میں) حسب
[...]ذیل زیادہ ہے (پران) دم کو باہر سے اندر لینا (اپان) دم کو باہر نکالنا (نمیش) آنکھ کو بند کرنا (انمیش) آنکھ
[...]کھولنا (من) یقین یا وہم اور انانیت (اندریہ) حرکت ذاتی (گتی) حرکت حواس اعضاء
[...](انتروکار) بھوک پیاس۔ خوشی۔ غم وغیرہ مختلف خرابیوں کا عائد ہونا (حال)
[...]جیو آتما کے یہ صفات پرماتما سے جدا ہیں انہی سے آتما کو پہچاننا چاہیئے کیونکہ وہ کثیف نہیں
[...]ہے جبتک آتما جسم میں رہتا ہے تبتک ہی یہ صفات ظاہر ہوتی رہتی ہیں اور جب جسم چھوڑ
[...]کر نکل جاتا ہے تب یہ صفات بھی جسم میں نہیں رہتی ہیں جو صفات کسی کے ہونے
[...]سے ہوں اور نہ ہونے سے نہ ہوں وہ اسی کی ہوتی ہیں جسطرح چراغ اور سورج وغیرہ کے نہ ہونے

روشنی وغیرہ کا نہ ہونا اور ہونے سے ہونا ہوتا ہے۔ اسیطرح جیو اور پرماتما کا علم بذریعہ صفات کے ہوتا

**پرمیشور ترکال درشی ہے یا نہیں**

**۵۲ سوال**۔ پرمیشور تینوں زمانوں کا دیکھنے والا اس لئے آئندہ (مستقبل) کی باتیں جانتا ہے وہ جیسا فیصلہ یا قائم کرے گا اسی طرح جیو کام کرے گا۔ اسی وجہ سے جیو خود مختار نہیں اور نہ جیو کو ایشور سزا دے سکتا ہے کیونکہ جسطرح ایشور کے علم سے قائم ہوتا ہے اسیطرح جیو کام کرتا ہے۔

**جواب**۔ ایشور کو تینوں زمانوں کا جاننے والا کہنا پرلے درجہ کی جہالت ہے کیونکہ زمانہ ماضی جو ہو کر نہ رہے اور زمانہ مستقبل وہ ہے جو نہ ہو کے ہووے (یعنی پہلے سے نہ ہو۔ مگر بعد میں ہو) کیا کبھی یہ ہو سکتا ہے کہ ایشور کو کوئی علم ہو کر نہیں رہتا یا نہ ہو کے ہوتا ہے؟ (یعنی پہلے نہیں ہوتا مگر بعد میں ہو جاتا ہے) نظر بریں پرمیشور کا گیان ہمیشہ یکساں اور ناشکستہ رہتا ہے ماضی اور مستقبل جیوں کیواسطے ہیں۔ ایشور میں بلحاظ اعمال جیوں کے تین زمانہ کی واقفیت کا اطلاق ہے۔ نہ کہ بذاتہٖ[1] جسطرح جیو خود مختاری سے کام کرتا ہے اسیطرح علیم کل ہونے سے ایشور واقف ہو جاتا ہے[2]۔ اور جسطرح ایشور جانتا ہے اسیطرح جیو کام کرتا ہے بلکہ زمانہ ماضی مستقبل اور حال کے علم اور نتیجہ دینے میں خود مختار ہے اور جیو کسیقدر زمانہ حال (کے علم میں) اور کام کرنے میں خود مختار ہے۔ ایشور کا علم ازلی ہونے کے باعث فعل کے علم کی طرح سزا دینے کا علم بھی ازل سے ہے اس کے یہ دونوں علم سچے ہیں۔ کیا فعل کا علم سچا اور سزا دینے کا علم کبھی جھوٹا ہو سکتا ہے؟ پس اسمیں کوئی بھی نقص پیدا نہیں ہوتا۔

**جیو جسم کے اندر محدود ہے**

**۵۳ سوال**۔ جیو جسم کے اندر علیحدہ "وبھو" (بسیط) یا پرچھن (ایک مقامی)

**جواب**۔ پرچھن اگر "وبھو" ہوتا۔ تو عالم بیداری۔ سپنے کی نیند۔ گہری نیند۔ مرنا۔ جنم۔ ترکیب۔ تفریق۔ جانا آنا ہرگز نہ ہو سکتا۔ پس جیو محدود العلم اور محدود المقام مگر لطیف

---

[1] یعنی ایشور کے گیان میں ہر ایک زمانہ کی بات بجنسہ ایسی حاضر موجود ہے جیسا کہ ہماری آنکھوں کے سامنے عین اسی لمحہ کی بات اس لئے اسکے علم میں تین زمانہ کا اطلاق بالکل نادانی ہے۔

عہ یعنی ایشور جزا دینے اور پھل دینے میں (جو کہ اس کے اوصاف ہیں) خود مختار ہے اور جیو اپنے میں یعنی وقت رواں کے کسی قدر علم میں اور فعل کرنے میں خود مختار ہے (مترجم)

[2] یعنی جسطرح جیو بذریعہ خود مختاری کے فاعل ہے۔ اسیطرح ایشور بذریعہ علیم کل ہونے کے واقف

ور پرمیشور لطیف تر سے بھی لطیف تر۔ لا انتہا ہمہ دان سب جگہہ موجود بذاتہ ہے اسیواسطے جیو اور ایشور کا تعلق آپس میں محاط (دیاپیہ) اور محیط (دیاپک) کا ہے ؛

| جیو اور ایشور دونوں ایک جگہہ رہ سکتے ہیں | **۵۴ سوال** - جس جگہہ ایک چیز ہوتی ہے اس جگہہ دوسری چیز نہیں رہ سکتی - اس لیئے جیو اور ایشور کا تعلق اتصال کا ہو سکتا ہے |

محاط اور محیط کا نہیں۔

**جواب** - یہ قاعدہ یکساں جسامت (سمان آکار) والی چیزوں پر عائد ہو سکتا ہے۔ غیر یکساں جسامت پر نہیں مثلاً لوہا چونکہ کثیف ہے اور آگ لطیف ہوتی ہے اس لیئے لوہے میں بجلی (آگ) محیط ہو کر دونوں ایک ہی مقام پر رہتے ہیں۔ اسی طرح جیو پرمیشور سے کثیف اور پرمیشور جیو سے لطیف ہونے کے باعث پرمیشور محیط اور جیو محاط ہے۔ جسطرح جیو اور ایشور کا یہ تعلق محیط اور محاط ہے اسیطرح مخدوم۔ خادم۔ سہارا اور سہارا لینے والا۔ آقا۔ نوکر۔ راجا پرجا اور باپ بیٹا وغیرہ بھی تعلق ہیں

| ویدانتیوں کے چار اقوال | **۵۵ سوال** - اگر علیحدہ علیحدہ ہیں - تو |

प्रज्ञानं ब्रह्म ॥ १ ॥ अहं ब्रह्मास्मि ॥ २ ॥

तत्त्वमसि ॥ ३ ॥ अयमात्मा ब्रह्म ॥ ४ ॥

(ارتھات (۱) برہم علیم اعلےٰ ہے (۲) میں برہم ہوں (۳) وہ تو ہے (۴) یہ آتما برہم ہے مترجم) ویدوں کے ان مہا واکیوں (اقوال اعظم) کے معنی کیا ہیں ؟

**جواب** - یہ ویدوں کے قول ہی نہیں ہیں بلکہ برہمن گرنتھوں کے مقولے ہیں اور ان کو "اقوال اعظم" کسی جگہہ سچے شاستروں میں نہیں لکھا -

| قول دوم کی تشریح | یعنی (अहम्) میں (ब्रह्म) "برہم" یعنی (ब्रह्मस्थः) برہم میں |

قائم (**मञ्चाः**) ہوں - اس موقعہ پر "تاتستھ اپادھی" مجاز مرسل کا استعمال ہے مثلاً (मञ्चाः **क्रोशन्ति**) مچان پکارتے ہیں چونکہ مچان جڑ (غیر ذی نفس) ہیں ان میں پکارنے کی طاقت نہیں اس لئے (اس کے معنی یہ ہوتے ہیں کہ) مچانوں کے آدمی پکارتے ہیں اسی طرح اس موقعہ پر

---

[1] دہقان لوگ کھیتوں کی حفاظت کیلئے لکڑیاں نصب کر کے اور اسکو بطور سقف کے پاٹ کر ان پر بیٹھے ہوئے اونچی اونچی آوازیں اس غرض سے لگایا کرتے ہیں کہ جانور وغیرہ اس آواز کو سنکر اڑ جائیں اس سقف دار اونچی جگہہ کو

بھی سمجھنا چاہئے۔ اگر کوئی کہے کہ "برہم میں قائم" تو سب اشیا رہیں پھر جیو کو "برہم میں قائم"
کہنے میں کونسی خصوصیت ہے۔ اسکا جواب یہ ہے کہ سب اشیا "برہم میں قائم" تو ہیں۔ لیکن برہم
متشابہ صفات رکھنے والا اور نزدیک تر جیو ہے اسطرح دوسرا کوئی نہیں اور جیو کو برہم کا علم
ہوتا ہے اور مکتی کے اندر وہ برہم کے "ساکشات سنبندھ" (تعلق بالمشافہ) میں رہتا ہے
اس لئے جیو کا برہم کے ساتھ "ظرف مظروف" کا یا اس کے ساتھ رہنے کا تعلق ہے یعنی
برہم کے ساتھ رہنے والا ہے اسی وجہ جیو اور برہم ایک نہیں مثلاً جسطرح کوئی کسی سے کہے
ہم اور یہ ایک ہیں یعنی غیر مخالف ہیں اسی طرح جو جیو سمادھی (مراقبہ) کی حالت میں
کے سرور میں پرمیشور کی ذات میں مستغرق ہوتا ہے وہ کہہ سکتا ہے کہ میں اور برہم ایک
یعنی غیر مختلف اور ایک ہی جگہ قائم ہیں۔ جو جیو پرمیشور کے صفات فعل اور فطرت کے مطابق
اپنے صفات اعمال اور فطرت کو بناتا ہے وہی بوجہہ رکھنے متشابہ صفات کے برہم کیساتھ یکتائی
کو زبان پر لا سکتا ہے۔

**قول سوم کی تشریح**

سوال - اچھا تو اس کے معنی کیا کرو گے तत् برہم तत् तत् تو جواب
اے جیو (त्वम्) تو तत् وہ برہم असि ہے۔

جواب - تم لفظ तत् "وہ" سے کیا معنی لیتے ہو؟

سوال - "برہم" جواب - لفظ برہم کی تاویل کہاں سے لی ہے؟ اگر کہو کہ

सदेव सोम्येदमग्र आसीदेकमेवाद्वितीयम् ॥

(اس اولین مقولہ) سے (تو) تم نے اس چھاندوگیہ اپنشد کو دیکھا بھی نہیں۔
اگر دیکھا ہوتا۔ تو چونکہ وہاں لفظ برہم نہیں لکھا اس لئے ایسا جھوٹ کیوں کہتے بلکہ
چھاندوگیہ میں تو

सदेव सोम्येदमग्र आसीदेकमेवाद्वितीयम् ।

(چھاندوگیہ ۶-۲-۱)

छां० प्र० ६ । खं० २ । मं० १ ॥

ایسا لکھا ہے۔ وہاں لفظ "برہم" نہیں ہے۔

سوال - تو آپ لفظ तत् "وہ" سے کیا مراد لیتے ہیں؟

جواب -

स य एषोऽणिमा ॥ ऐतदात्म्यमिदꣳ सर्वं तत्सत्यꣳ स आत्मा तत्त्वमसि श्वेतकेतो इति । छान्दो० प्र० ६ । खं० २ ।

وہ پرماتما جاننے کے لائق ہے جو کہ نہایت لطیف ہے اور اس تمام جہان اور جیو کا آتما (محیط) ہے۔ وہی وجود مطلق ہے۔ اور اپنا آتما وہ آپ ہی ہے تاے سویت کیتو پیارے بیٹے! तदात्मकस्तदन्तर्यामी त्वमसि تو اس آتما اور اس انتریامی والا ہے۔ یعنی اس پرماتما انتریامی (ضابطہ القلوب) سے تو پیوستہ ہے۔ یہی معنی اپنشدوں سے غیر متضاد ہیں۔

य आत्मनि तिष्ठन्नात्मनोऽन्तरो यमात्मा न वेद यस्यात्मा शरीरम्। आत्मनोऽन्तरो यमयति स त आत्मान्तर्याम्यमृतः॥

یہ برہدارنیک کا قول ہے۔ مہرشی یاجنیہ ولکیہ اپنی استری میتری سے کہتے ہیں کہ اے میتری! جو پرمیشور "آتما" یعنی جیو میں موجود اور جیو آتما سے علیحدہ ہے جس کی بابت جاہل جیو آتما نہیں جانتا کہ مجھ میں وہ پرماتما محیط ہو رہا ہے۔ جس پرمیشور کا جیو آتما جسم ہے یعنی جس طرح جسم میں جیو رہتا ہے اسی طرح جیو میں پرمیشور موجود رہتا ہے۔ جیو آتما سے علیحدہ رہ کر جیو کے پن پاپ کو دیکھتا ہے اور اسکا ثمرہ جیووں کو دیکر انتظام میں رکھتا ہے۔ وہی غیر فانی وجود تیرا بھی انتریامی (ضابطہ القلوب) آتما یعنی تیرے اندر بھی محیط ہے تو اس کو جان کیا کوئی ایسے ایسے قولوں کے معنی کسی اور طرح کر سکتا ہے؟

قول چہارم کی تشریح | अयमात्मा ब्रह्म اسکا مطلب یہ ہے کہ سمادھی (مراقبہ) کی حالت میں جب یوگی کو پرمیشور کا پرتیکش (علم بالمشاہدہ) ہوتا ہے تب وہ کہتا ہے کہ یہ جو مجھ میں موجود ہے وہی برہم سب جگہ موجود ہو رہا ہے اس لئے جو آجکل کے ویدانتی جیو اور برہم کو ایک بتلاتے ہیں وہ ویدانت شاستر کو نہیں جانتے۔

سوال: अनेन जीवेनात्मनानुप्रविश्य नामरूपे व्याकरवाणीति। तत्सृष्ट्वा तदेवानुप्राविशत्॥ (چھاندوگیہ ۶-۳-۲-۰)

(۱) پرمیشور کہتا ہے کہ میں جہان اور جسم کو پیدا کر کے جہان میں حاضر ناظر ہوں اور جیو کی شکل میں داخل جسم ہوتا ہوا ناموں اور شکلوں کو ظاہر کرتا ہوں

(۲) پرمیشور نے اس جہان اور جسم کو بنایا وہی اس میں داخل ہوا۔

ایسی ایسی شرتیوں کے دوسرے معنی کس طرح کر سکو گے۔

جواب۔ اگر تم جملہ اور جملہ کے معنی جانتے تو ایسے الٹے معنی کبھی نہ کرتے۔ کیونکہ اس

موقعہ پر یہ سمجھنا چاہیئے کہ ایک تو "پرویش" داخل ہوتا ہے اور دوسرا "انو پرویش" یعنی ان کے داخل مابعد پرمیشور جسم میں داخل ہوئے۔ جیووں کے ساتھ داخل[1] مابعد کی مانند ہو کر بذریعہ تمام نام و اشکال وغیرہ کے علم کو ظاہر کرتا ہے اور جسم میں جیو کو داخل کر کے خود جیو کے اندر مابعد ہو رہا ہے اگر تم لفظ "بعد" کے معنی جانتے تو اسطرح اُلٹے معنی کبھی نہ کرتے۔

نوین ویدانتیوں کی مدلل تردید

۵۶ سوال - یعنی جس دیودت کو میں نے موسم گرما میں کاشی میں دیکھا تھا اسی کو موسم برسات میں متھرا میں دیکھتا ہوں اس جگہ مقام کاشی اور موسم گرما کو چھوڑ کر محض جسم کو مدنظر رکھنے سے دیودت جانا جاتا ہے۔ اسی طرح "ترک اجزا" کی دلالت سے ایشور کے غائب از نظر مکان و زمان و مایا وغیرہ اور جیو کے ظاہری مکان و زمان و بے علمی و کم علمی وغیرہ عوارض کو چھوڑ کر محض چیتن (ذی تعقل) کو مدنظر رکھنے سے دونوں میں ایک ہی چیز یعنی برہم جانا جاتا ہے جو کہ اس "ترک اجزا کی دلالت" یعنی کچھ لے لینے اور کچھ چھوڑ دینے سے مثلاً ہمہ دانی وغیرہ مدعا کلامی ایشور کے بارہ میں اور کم علمی وغیرہ جیو کے بارہ میں چھوڑ کر محض چیتن (ذی تعقل) یعنی مقصود شے کو ذہن میں رکھنے سے "ادویت" (وحدت) ثابت ہوتی ہے یہاں کیا کہہ سکو گے؟

جواب - اول یہ تو بتائیے کہ تم جیو اور ایشور کو واجب الوجود مانتے ہو یا حادث؟

سوال - ہم ان دونوں کو عوارض سے پیدا شدہ یعنی مجازی ہونے کے باعث حادث مانتے ہیں۔

جواب - ان عوارض کو واجب مانتے ہو یا غیر واجب؟

سوال - ہمارے اعتقاد میں

जीवेशौ च विशुद्धाचिद्विभेदस्तु तयोर्द्वयोः ।
अविद्या तच्चितोर्योगः षडस्माकमनादयः ॥
कार्योपाधिरयं जीवः कारणोपाधिरीश्वरः ।
कार्यकारणतां हित्वा पूर्णबोधोऽवशिष्यते ॥

"سنکشیپ شاریرک" اور "شاریرک بھاشیہ" کے کارکہیں ہم ویدانتی چھ اشیاء یعنی ایک جیو دوسرا ایشور تیسرا برہم چوتھا جیو اور ایشور کا خاص فرق پانچواں "اودیا" یعنی الٹا علم معکوس چھٹا اودیا اور چیتن کا تعلق ان کو انادی (ازلی) مانتے ہیں لیکن برہم قدیم ...

---

[1] داخل مابعد سے مراد یہ ہے کہ پرمیشور کا جسم میں داخل ہونا مجازی امر ہے کیونکہ پرمیشور بحیثیت انتریامی (ضابطہ القلوب) جیو کے اندر موجود ہے۔ اسواسطے جیووں کے داخل جسم ہونے پر اس پرمیشور کا مجازی دخول سمجھا جاتا ہے چنانچہ حوالہ زبان میں لفظ "انو" واقع ہے جو مجازی معنی دیتا ہے۔ (مترجم)

فانی ہے۔ اور باقی پانچ قدیم مگر فانی ہیں۔ جیسا کہ پردھولنس ابھاد ہوتا ہے۔ جبتک
گیان (الٹا علم) رہتا ہے تبتک یہ پانچ رہتے ہیں۔ نیز ان پانچوں کا آغاز معلوم نہیں
ہوتا اس لئے قدیم ہیں۔ اور گیان (صحیح علم) ہونے کے بعد نیست ہو جاتے ہیں اس لئے انتہا
والے یعنی فانی کہلاتے ہیں۔

اس بیان سے صرف دو ابدی ہو سکتے ہیں۔ ٥٧۔ جواب۔ یہ تمہارے دونوں شلوک غلط ہیں۔ کیونکہ "اودیا" کے تعلق کے بغیر "جیو" اور مایا کے تعلق کے بغیر "ایشور" تمہارے اعتقاد کے بموجب ثابت
نہیں ہو سکتے۔ اس لئے اودیا اور چیتن کا تعلق جو چھٹی چیز گنتے شمار کی ہے۔ وہ نہ رہی کیونکہ وہ
اودیا اور "مایا" جیو اور ایشور میں مفہوم ہو گئی۔ اور برہم بھی مایا اور اودیا کے تعلق کے بغیر ایشور نہیں
بنتا۔ پس ایشور کو اودیا اور برہم سے علیحدہ شمار کرنا فضول ہے اس لئے تمہارے اعتقاد کے
بموجب صرف دو اشیاء یعنی برہم اور اودیا ثابت ہو سکتے ہیں نہ کہ چھ۔

(۱) برہم کو اپادھی لگنا ناممکن ہے۔ ٥٨۔ علیٰ ہذا القیاس آپ کے کارن اپادھی وکاریہ اپادھی
(معلول اور علت کے عوارض) سے جیو اور ایشور کا ثبوت تب ہو سکتا ہے۔ جبکہ آپ غیر محدود
ابدی۔ پاک۔ علیم۔ مکت طبع اور موجود کل برہم میں پہلے اگیان ثابت کریں۔

(الف) برہم میں بے علمی کا ہونا ناممکن ہے۔ اگر اس کے ایک حصہ میں اُسی کے سہارے اور اسی کی ذات میں برعکس
علم کو سب جگہہ قدیم مانوگے۔ تو سارا برہم پاک نہیں ہو سکتا اور جب
ایک حصہ میں برعکس علم مانوگے تو وہ محدود ہونے کے باعث ادہر اُدہر آتا جاتا رہیگا جس جس موقعہ
پر جاویگا اس اس موقعہ کا برہم برعکس علم والا اور جس جس موقعہ کو چھوڑتا جاویگا اس اس
موقع کا برہم صحیح علم والا ہوتا رہے گا۔ پس کسی موقعہ کے برہم کو ازل سے پاک اور با علم نہیں
کہ سکوگے۔ اور جسقدر برہم برعکس علم کی حد کے اندر ہوگا وہ برعکس علم کو جانیگا اس لئے باہر اور
اندر کے برہم کے ٹکڑے ہو جائینگے۔ اگر کہو کہ ٹکڑے ہو جانے سے برہم کا کیا نقصان ہے تو وہ ناشکستہ
ہوا اور اگر نا قابل شکستگی ہے تو اُلٹے علم والا نہیں۔ نیز ماننا پڑے گا کہ علم کی نیستی کو یا اُلٹا علم

ٹکڑے ہو جانیکی وجہ یہ ہے کہ برہم کا ایک حصہ جو بے علمی کی حد کے اندر ہوگا بے علمی محسوس کریگا اور دوسرا حصہ جو بے علمی
کی حد سے باہر ہوگا بے علمی کو محسوس نہ کرے گا۔

نا شکستگی یا عدم نقصان صرف اسی صورت میں ممکن ہے جبکہ کل برہم پاک اور با علم رہے نہ کہ ایک حصہ علیم اور
دوسرا حصہ بے علم جیسا کہ برہم کی ذات کے لئے برہم کے اندر بے علمی کو قدیم ماننے سے لازم آتا ہے۔

ہونے کو صفت ہونیکے باعث دائمی تعلق کسی جوہر کے ساتھ ہے اور ایسا مانا جائے تو سمواگمن
(دائمی تعلق ہونیکی وجہ سے وہ تعلق غیر ابدی کبھی نہیں ہو سکتا نیز جسطرح جسم کے ایک مقام پر
ہونے سے تمام جسم میں دکھ پھیل جاتا ہے اسی طرح ایک موقعہ پر برعکس علم اور سکھ دکھ تکالیف
سارا برہم دکھ وغیرہ محسوس کرے گا۔

(ب) انتہکرن کی اپادی برہم کو نہیں لگ سکتی | اگر کاریہ اُپادھی یعنی عارضی انتہکرن کے تعلق
پر برہم کو جیو مانا جائے تو ہم پوچھتے ہیں کہ برہم سب جگہ موجود ہے یا محدود؟ اگر کہو کہ برہم سب
موجود ہے اور عوارض محدود یعنی ایک مقامی اور الگ الگ ہیں تو انتہکرن "چلتا پھرتا ہے
جواب۔ چلتا پھرتا ہے سوال:۔ "انتہ کرن" کیسا برہم بھی چلتا پھرتا ہے یا مقیم رہتا
جواب۔ مقیم رہتا ہے۔
سوال۔ تو انتہکرن جس جس موقعہ کو چھوڑتا ہے اس موقعہ کا برہم بے علمی سے آزاد
موقعہ پر پہونچتا ہے اس موقعہ کا پاک برہم بے علم ہو جاتا ہوگا۔ اسی طرح ہر لمحہ میں باعلم اور بے
برہم ہوتا رہے گا۔ اور مکتی اور بندھن بھی لمحہ لمحہ میں زائل ہوتے رہیں گے اور جس طرح ایک
دیکھے ہوئے کو دوسرا یاد نہیں کر سکتا اسیطرح کل کی دیکھی یا سنی ہوئی چیز یا بات کا علم
رہتا۔ کیونکہ جسوقت دیکھا سنا تھا وہ دوسرا مقام اور دوسرا وقت تھا اور جب یاد کرتا ہے
دوسرا وقت اور مقام ہے اگر کہو کہ برہم ایک ہے تو وہ علیم کل کیوں نہیں؟ اگر کہو کہ
علیحدہ علیحدہ ہیں اسوجہ سے وہ بھی علیحدہ علیحدہ ہو جاتا۔ تو وہ جڑ (غیر ذی نفس)
میں علم نہیں ہو سکتا اگر کہو کہ نہ محض برہم اور نہ محض انتہکرن کو علم ہوتا ہے بلکہ انتہکرن
ہوئے "چدابھاس" (عکس چیتن) کو علم ہوتا ہے۔ تو بھی انتہکرن کے ذریعے چیتن ہی کو
پس وہ آنکھوں کے ذریعہ قلیل البصارت اور قلیل العلم کیوں ہے؟

برہم اور جیو کا بھید | ۵۹۔ اس لئے علت اور معلول عوارض کے تعلق کی بناء پر
جیو اور ایشور نہیں بنا سکو گے۔ بلکہ ایشور نام برہم کا ہے اور برہم سے علیحدہ اور قدیم
ناپیدا شدہ اور غیر فانی وجود "جیو" کا نام جیو ہے۔ اگر تم کہو کہ جیو چدابھاس (چیتن کے

بقیہ حاشیہ یعنی اگر شکست کو نہ مانا جائے تو برہم کا ایک حصہ علیم اور ایک بے علم نہیں بن سکتا
اس صورت میں نوین ویدانتیوں کے اصول کے مطابق برہم کی ذات پر بے علمی کا اطلاق نہیں
الفاظ مندرجہ خطوط وحدانی ادائے مطلب کے لئے ترجمہ میں ایزاد کئے گئے ہیں (مترجم)

نام ہے تو لمحہ لمحہ میں زوال پذیر ہونیکی وجہ سے نابود ہو جائیگا پھر مکتی کا سکھ کون بھوگے گا اس لئے برہم جیو اور جیو برہم نہ کبھی ہوا ہے اور نہ ہوگا۔

ادویت یعنی عدم اثنینیت کی تشریح

**۶۰ سوال** تو "सदेव सोम्येदमग्र आसीदेकमद्वितीयम्" اے پیارے پہلے ایک ہی برحق اور لاثانی تھا۔ چھاندوگیہ (مترجم۔ چھاندوگیہ) ادویت "وحدت" کسطرح ثابت ہوگی ہمارا اعتقاد ہے تو برہم سے علیحدہ کوئی فرق ہمجنس و غیر جنس و اجزاذاتی کا نہ ہونیکے باعث ایک ہے اگر جیو دوسری چیز ہے تو ادویت کیسے ثابت ہو سکتا ہے۔

جواب۔ اسی وہم میں پڑکر کیوں ڈرتے ہو۔ موصوف مخصوص اور صفت تخصیصی کے علم کو سمجھو کہ ان کا کیا نتیجہ ہوتا ہے۔ اگر کہو کہ صفت تخصیصی تمیز پیدا کرنیوالی ہوتی ہے تو اتنا اور بھی مانو کہ "صفت تخصیصی اپنی اور نیز ہر دو کی موجودگی اور اسکا اظہار کرنیوالی بھی ہوتی ہے"

پس سمجھو کہ "ادویت" صفت تخصیصی برہم کی ہے اس میں تمیز پیدا کرنیکا خاصہ تو یہ ہے کہ ادویت ہونا یہ دیگر بہت سے جیوؤں اور عنصروں سے برہم کو الگ کرتا ہے اور اظہار کرنیکا بھی خاصہ یہ ہے کہ برہم کے ایک ہونیکی تخصیص ہوتی ہے مثلاً:۔

کسی نے کسی سے کہا کہ اس شہر میں دیودت لاثانی دولتمند اور اس لشکر میں وکرم سنگھ لاثانی بہادر ہے تو اس سے کیا ثابت ہوا کہ اس شہر میں دیودت کی مانند دوسرا دولتمند اور اس لشکر میں وکرم سنگھ کے برابر دوسرا بہادر نہیں ہے اس سے کم ہیں اور پرتھوی وغیرہ اشیاء غیر ذی نفس اور جانور وغیرہ متنفس اور درخت وغیرہ دیگر چیزیں بھی ہیں ان کی نفی نہیں ہو سکتی ان چیزوں کی موجودگی میں لاثانی لفظ کی موجودگی دیودت اور بکرم سنگھ کی مخصوص صفت کا اظہار ہے) اسیطرح جیو یا پرکرتی برہم کے برابر نہیں ہیں۔ البتہ کمتر ضرور ہیں پس ثابت ہوا کہ برہم ہمیشہ ایک ہے جیو اور پرکرتی کے عناصر بہت سے ہیں ان سے الگ کرکے برہم کی یکتا، وحدت کو ثابت کرنیوالی ایک صفت "ادویت" یا "ادوتیہ" ہے اس لئے جیو یا پرکرتی (کارنہ) معلول صورت دنیا کی معدومیت اور نفی نہیں ہو سکتی۔ یہ سب ہیں ضرور۔ مگر برہم کے برابر نہیں۔ اس سے نہ تو "ادویت" کے ثبوت میں اور نہ "دویت" (کثرت) کے ثبوت میں نقص ہوتا ہے۔ گھبراہٹ میں مت پڑو اور سوچو اور سمجھو۔

**۶۱ سوال۔** برہم کے اوصاف ست مطلق۔ علم مطلق۔ مسرت مطلق جیو کے اوصاف ہستی۔ علم اور عزیز الوجودی وحدت سے پائی جاتی ہے پھر کیوں تردید کرتے ہو

جیو اور برہم کی مشابہت سے یکتا ثابت نہیں ہوتی

**جواب**۔ تھوڑے سے یکساں خاصہ کی مطابقت سے وحدت ممکن نہیں جسطرح پرتھوی غیر ذی نفس اور دکھائی دینے والی ہے اسیطرح جل اگنی وغیرہ بھی غیر ذی نفس اور دکھائی دینے والے ہیں وہ ملنے سے ایک نہیں بنجاتے ان میں غیر مشابہ اوصاف تفریق کرنے والے ہیں۔ یعنی مختلف خواص مثلاً بو۔ خشکی۔ ٹھوس پن وغیرہ صفات پرتھوی کے اور ذائقہ (رس) نرمی وغیرہ خواص جل کے اور شکل وجلانا وغیرہ خاصیتیں اگنی کی (دہناؤ چکناپن) وہ ایک نہیں ہو جاتے۔ جسطرح انسان اور چیونٹی آنکھ سے دیکھتے منہ سے کھاتے پاؤں سے چلتے ہیں۔ تاہم انسان کی صورت دو پاؤں والی اور چیونٹی کی صورت بہت سے پاؤں والی وغیرہ جدا ہونے سے ایک نہیں ہوتے۔ اسی طرح پرمیشور کے اوصاف لا انتہا علم لا انتہا طاقت فعل اور بے خطا اور ہر جگہہ بذاتہ موجود ہونا جیو سے مختلف اور جیو کی محدود علمی کم طاقتی ایک جگہہ پر موجود ہو گی۔ ہر قسم کا مغالطہ اور محدودیت وغیرہ برہم سے مختلف ہونیکے باعث جیو اور پرمیشور ایک نہیں ہیں کیونکہ انکا وجود بھی بوجہ اس کے کہ پرمیشور غایت درجہ لطیف اور جیو بہ نسبت اس کے کسیقدر کثیف ہے علیحدہ علیحدہ ہے۔

## سوال ۶۲۔ برہدارنیک کا ایک قول

दरमन्तरं कुरुते ।

तस्य भयं भवति द्वितीयाद्वै भयं भवति ॥

یہ برہدارنیک کا قول ہے جو شخص برہم اور جیو میں ذرا بھی فرق کرتا ہے اس کو خوف ہوتا ہے کیونکہ دُوسرے ہی سے خوف ہوا کرتا ہے۔

**جواب**۔ اس کے معنی یہ نہیں ہیں بلکہ یہ مراد[1] ہے کہ (جو شخص جیو اور پرمیشور کا انکار کرے یا پرماتما کو کسی مکان یا زمان میں محدود مانے یا اس کی ہدایت و علم و فعل و فطرت کے خلاف مانے یا کسی دوسرے آدمی سے دشمنی کرے اسکو خوف ہوتا ہے کیونکہ یہ دُوتیہ بدھی (مخالفانہ خیال) کہ ایشور سے مجھ کو کچھ تعلق نہیں (رکھے) نیز اگر کوئی آدمی کو کہے کہ میں تجھ کو کچھ نہیں سمجھتا۔ تو میرا کچھ نہیں کرسکتا یا کسیکو نقصان پہونچا یا یا دیتا جاوے تو اسکو اس سے خوف ہوتا ہے برخلاف اس کے اگر ہر طرحکا عدم اختلاف

[1] الفاظ مندرجہ خطوط وحدانی مطلب کو واضح کرنے کی غرض سے ترجمہ میں ایزاد کئے گئے

ایک کہلاتے ہیں۔ مثلاً دنیا میں کہا جاتا ہے کہ دیودت دگیہ دت و وشنو متر ایک ہیں یعنی غیر مخالف ہیں غرضیکہ اختلاف نہ رہنے سے سکھ اور اختلاف کے ہونے سے دکھ ملتا ہے۔

**برہم اور جیو کا دائمی بھید**

**۶۳ سوال۔** برہم اور جیو کی ہمیشہ ایکتا اور انیکتا (وحدت اور کثرت) رہتی ہے یا کبھی دونوں ملکر ایک بھی ہو جاتے ہیں؟ کہ نہیں؟

**جواب۔** ابھی قبل ازیں کچھ جواب دیدیا گیا ہے۔ لیکن (مخفی نہ رہے) کہ مشابہت اور لازم ملزومیت ہونے کے باعث اتحاد ہوتا ہے۔ مثلاً آکاش سے شکل یا جسم والے جوہر کا بوجہ غیر ذی نفس ہونے اور کبھی علیحدہ نہ رہنے کے اتحاد ہوتا ہے۔ نیز آکاش کے لطافت بے شکلی و بے حد ہونا وغیرہ اوصاف سے اور شکل والی چیزوں کی محدودیت اور دکھائی دینا وغیرہ مخالف خاصیتوں سے فرق ہوتا ہے یعنی جس طرح پرتھوی وغیرہ جوہر آکاش سے کبھی علیحدہ نہیں رہتے۔ کیونکہ لازم و ملزوم ہیں یعنی جگہ کے بغیر کثیف جوہر کبھی نہیں رہ سکتا اور ساتھ ہی بلحاظ ذاتی علیحدگی یعنی وجود میں الگ ہونے کے باعث انمیں علیحدگی ہے اسی طرح برہم کے موجود کل ہونے کی وجہ سے جیو اور پرتھوی وغیرہ جوہر اُس سے الگ نہیں رہ سکتے اور وجود کے لحاظ سے ایک بھی نہیں ہوتے

جسطرح گھر بنانے سے پہلے علیحدہ علیحدہ مقاموں میں مٹی لکڑی اور لوہا وغیرہ اشیاء آکاش میں ہی رہتی ہیں[۲] نیز جب وہ گر جاوے یعنی گھر کے سب اجزا علیحدہ علیحدہ مقام میں چلے جاویں۔ تب بھی آکاش میں رہتے ہیں یعنی تینوں زمانوں میں آکاش سے الگ نہیں ہو سکتے اور باعتبار علیحدگی وجود کے نہ کبھی ایک تھے اور نہ ہیں اور نہ ہونگے اسیطرح جیو اور تمام دنیا کے اشیاء پرمیشور میں جدا جدا محیط علیہ ہونے کے باعث تینوں زمانوں میں پرماتما سے علیحدہ ہیں اور وجود میں علیحدہ ہونیکی وجہ سے ایک کبھی نہیں ہو جاتے آجکل کے ویدانتیوں کی نظر کانے آدمیوں کی مانند تعمیم کیطرف جھکنے اور تخصیص سے الگ ہونے پر الٹی ہو گئی ہے ایسا تو کوئی بھی جوہر نہیں ہے کہ جس میں باصفت اور بے صفت ہونا (بعض صفات کا ہونا اور بعض کا نہ ہونا) تعمیم تخصیص۔ مشابہت۔ غیر مشابہت اور اپنی خصوصیت نہ ہو۔

**سگن اور نرگن دونوں صفات کا ایک جگہ ہونا**

**۶۴ سوال۔** پرمیشور سگن ہے یا نرگن؟

---

[۱] یہ لفظ مطلب کی توضیح کے لیے ترجمہ میں ایزاد کیا گیا۔ (مترجم)

[۲] یہ الفاظ " " " " " " " ایزاد کئے گئے ہیں

اور جب گھر بن جاوے تب بھی آکاش میں ہی رہتی ہیں

**جواب** دونوں طرح کا ہے

**سوال۔** بھلا ایک میان میں کبھی دو تلواریں بھی رہ سکتی ہیں؟ ایک شے میں با صفت
اور بے صفت ہونا کسطرح ہو سکتا ہے؟

**جواب۔** جس طرح جڑ چیزوں میں شکل وغیرہ صفات ہیں۔ الّا چیتن کی صفات علمیت ا
جڑ میں نہیں ہیں۔ اسی چیتن میں خواہش وغیرہ صفات ہیں مگر شکل وغیرہ جڑ کی صفات اس میں
"جو صفات رکھتا ہو وہ سگن (با صفت) اور جو صفات نہ رکھتا ہو وہ نرگن (بے صفت
ہے" اپنی اپنی طبعی صفات کے رکھنے اور دوسری متضاد کی صفات نہ رکھنے کے با
سب اشیاء سگن اور نرگن ہیں کوئی بھی ایسا پدارتھ نہیں ہے کہ جس میں محض نرگن پنا یا
سگن ہونا پایا جاتا ہے۔ مطلب یہ کہ ایک شے میں سگن اور نرگن ہونا ہمیشہ رہتا ہے
طرح پرمیشور اپنے لا انتہا علم و طاقت وغیرہ صفات کے باعث سگن اور شکل وغیرہ جڑ
اوصاف اور مخالفت وغیرہ جیو کے صفات نہ رکھنے کے باعث نرگن کہلاتا ہے۔

سگن اور نرگن کے عام مشہور معنی کی تردید | **۶۵۔ سوال۔** دنیا میں غیر شکل والی چیز کو نرگن اور شکل وا
سگن کہتے ہیں یعنی جب پرمیشور جسم نہیں لیتا ہے تب نرگن اور جسم
لیتا ہے تب سگن کہلاتا ہے۔

**جواب۔** یہ وہم محض بر عکس علم اور کم علم والوں کا ہے جو علم سے بے بہرہ ہوتے ہیں ان
کی مانند کچھ نہ کچھ بکتے رہتے ہیں جسطرح سن نپات (فاسد الاخلاط) تپ میں مبتلا ہوا
آدمی بے معنی باتیں کیا کرتا ہے۔ اسیطرح نرے علموں کی باتوں کو فضول سمجھنا چاہئے

پرمیشور میں راگ ہے نہ ویراگ | **۶۶۔ سوال** پرمیشور "راگی" ہے یا "ورکت"؟

**جواب۔** اس میں دونوں باتیں نہیں کیونکہ راگ (الفت) اپنے سے الگ اور اعلیٰ
اشیاء میں ہوتا ہے مگر پرمیشور سے کوئی شے الگ یا اچھی نہیں ہے اس لئے اس میں راگ
کا ہونا ممکن نہیں اور جو میسر چیز کو چھوڑ دیوے اسکو "ورکت" کہتے ہیں ایشور ہمہ
کل ہونے کے کسی چیز کو نہیں چھوڑ سکتا۔ اس لئے ورکت بھی نہیں۔

ایشور میں خواہش | **۶۷۔ سوال۔** ایشور میں خواہش ہے یا نہیں؟

**جواب۔** ویسی خواہش (جیسی کہ تم خیال کرتے ہو) نہیں۔ کیونکہ خواہش بھی غیر میسر
اچھی چیز کی اور جس کے ملنے سے کسی قسم کا سکھ ہو اس کی ہوتی ہے تو ایسی خواہش

اس کے لئے کوئی چیز نہ تو غیر میسر ہے اور نہ کوئی اس سے اچھی۔ اور بوجہ خود کامل سکھ ہونے کے وہ سکھ کی تمنا بھی نہیں رکھتا۔ اس لئے ایشور میں خواہش کا تو امکان نہیں مگر ...ش" ہے۔ یعنی سب قسم کی دنیا کی نمود اری اور تمام کائنات کو بناتا ہے" اسکو ...ش" کہا گیا ہے۔
...یسے اپنے مختصر مطالب سے سجن لوگ بہت کچھ سمجھ لیں گے اسقدر مضمون اختصار کے ... ایشور کے بارے میں لکھکر اب وید کی بابت لکھتے ہیں۔

## وید ایشوری گیان ہے

यस्मादृचो अपातक्षन् यजुर्यस्मादपाकषन्, सामानि य... लोमान्यथर्वाङ्गिरसो मुखम्, स्कम्भन्तं ब्रूहि कतमः स्वि...सः ॥ अथर्व० कां० १० । प्रपा० २३ । अनु० ४ । मं० २० ॥

| ...دوں کے ایشور وکت ...نے میں پرمان | ۶۸۔ سوال۔ جس پرماتما سے رگوید۔ یجروید۔ سام وید اور اتھرو وید ظاہر ہوئے ہیں وہ کونسا دیوتا ہے؟ |
|---|---|

...واب۔ وہ پرماتما جو سب کو پیدا کر کے ضبط میں لائے ہوئے ہے۔

स्वयम्भूर्याथातथ्यतोऽर्थान् व्यदधाच्छाश्वतीभ्यः समा...भ्यः ॥ यजु० अ० ४० । मं० ८ ॥

...خود بخود موجود ہر جگہہ موجود۔ پاک۔ ازلی۔ بے جسم و شکل پرمیشور ہے وہ اپنی ازلی رعایا جیوو... بہبودی کی خاطر تمام علوم کا اپدیش (تلقین) بذریعہ ویدوں کے ٹھیک ٹھیک طریقہ پر کرتا ہے

| ...کار پرمیشور سے وید کا پرکاش | ۶۹۔ سوال۔ آپ پرمیشور کو شکل والا مانتے ہو یا بے شکل؟ |
|---|---|

جواب۔ بے شکل۔
سوال۔ اگر بے شکل ہے تو وید ودیا کا اپدیش منہ سے حروف کا تلفظ کئے بغیر کسطرح ...سکا ہوگا۔ کیونکہ حروف کے تلفظ میں تالو وغیرہ مخرج اور زبان کی حرکت ضرور ہونی چاہئے
...واب۔ چونکہ پرمیشور قادر مطلق اور موجود کل ہے۔ اسکو ہر جگہہ موجود ہونے کی وجہ سے ...جیودں کو وید ودیا کے اپدیش کرنے میں کچھ بھی منہ وغیرہ کی حاجت نہیں کیونکہ منہ اور ...ان سے حروف کا تلفظ اپنے سے جدا آدمی کو جتلانے کے لئے کیا جاتا ہے نہ کہ اپنے لئے

کیونکہ منہ اور زبان کی حرکت کے بغیر ہی من کے اندر بہت سے امور کی غور و پرداز
اور لفظوں کا تلفظ ہوتا رہتا ہے۔ کانوں کو انگلیوں سے بند کرکے دیکھو۔ سنو کہ بغیر
زبان اور تالو وغیرہ مخرجوں کے کیسی کیسی آوازیں ہو رہی ہیں اسیطرح عالم الغیب
ہونے سے اس نے جیوؤں کو اپدیش کیا ہے البتہ تلفظ کی ضرورت صرف دوسروں کو
سمجھانے کے لئے ہوا کرتی ہے۔ چونکہ پرمیشور بے شکل اور موجود کل ہے۔ پس اپنی
وید ودیا کو اپدیش جیوؤں کے اندر موجود ہونے سے جیو آتما پر روشن کر دیتا ہے
بعد وہ آدمی اپنے منہ کے تلفظ سے دوسرے کو سناتا ہے اس لئے ایشور پر یہ اعتراض
نہیں آ سکتا۔

**۷۰۔ سوال۔** ویدوں کا اظہار کب اور کیسے کیا گیا؟

*(حاشیہ: وید چار رشیوں کے آتما میں ظاہر ہوئے)*

**جواب**

...ग्वेदो वायोर्यजुर्वेदः सूर्य्यात्सामवेदः ॥

...११ । ४ । २ । ३ ॥

پہلے پہل یعنی پیدائش کے شروع میں پرماتما نے اگنی وایو آدتیہ اور انگرہ رشیوں کے
آتما میں ایک ایک وید کو ظاہر کیا

**سوال**

...णं विदधाति पूर्वं यो वै वेदांश्च प्रहिणोति तस्मै

...० अ० ६ । मं० १८ ॥

شویتا شوتر ۶-۱۸

یہ اپنشد کا قول ہے اس قول کے بموجب تو برہما جی کے دل میں ویدوں کا اظہار
کیا گیا ہے پھر اگنی وغیرہ رشیوں کے آتما میں کیوں کیا؟

**جواب۔** برہما کے آتما میں اگنی وغیرہ کے ذریعہ سے قائم کرایا۔ دیکھو منو میں کہا ہے

अग्निवायुरविभ्यस्तु त्रयं ब्रह्म सनातनम् ।
दुदोह यज्ञसिद्ध्यर्थमृग्यजुःसामलक्षणम् ॥ (منو ۱-۲۳)

پرماتما نے شروع پیدائش میں آدمیوں کو پیدا کرکے اگنی وغیرہ چاروں مہارشیوں
کے ذریعہ چاروں وید برہما کو حاصل کرائے اور اس برہما نے اگنی وایو۔ آدتیہ اور انگرا
سے رگ۔ یجر۔ سام اور اتھرو وید کو حاصل کیا۔

**۷۱۔ سوال۔** ان چاروں پر ہی ویدوں کو ظاہر کیا اور دوسروں پر نہیں
اس سے ایشور عایت کا ملزم ٹھہرتا ہے۔

*(حاشیہ: کیوں ان چار پر ہی وید ظاہر ہوئے)*

ب - وہی چار سب جیوں سے زیادہ تر پاک آتما تھے دوسرے لوگ ان کی مانند نہیں اس لئے انہی کے باطن میں پاک علم کا اظہار کیا

سنسکرت میں ظاہر ہوئے

۲۷ سوال - کیا وجہ ہے کہ کسی ملک کی زبان میں ویدوں کا اظہار نہ کیا اور سنسکرت میں کیا؟

جواب - اگر کسی ملک کی زبان میں اظہار کرتا تو ایشور طرفدار ٹھیرتا کیونکہ جس کی زبان میں اظہار کرتا۔ ویدوں کے پڑھنے پڑھانے میں وہاں کے لوگوں کو سہولت دوسرے ملک والوں کو مشکل ہوتی۔ اس لئے سنسکرت میں ہی اظہار کیا جو کسی ملک کی زبان نہیں ہے اور ویدوں کی زبان دیگر تمام زبانوں کا ماخذ ہے پس اسی میں ویدوں کو ظاہر کیا۔ کہ جسطرح ایشور کی زمین وغیرہ آفرینش تمام ملکوں اور ملک والوں کیلئے ایک سی اور تمام علم صنعت کی علت (باعث) ہے اسی طرح پرمیشور کی زبان بھی ایک سی ہونی چاہیئے کہ اسطرح سب ملک والوں کو پڑھنے پڑھانے میں یکساں محنت ہونے کے باعث ایشور طرفدار نہیں ٹھیرتا اور وہ سب زبانوں کا ماخذ بھی ہے۔

ایشور کا کلام ہے

۲۸ سوال - اسکا کیا ثبوت ہے کہ وید ایشور کے بنائے ہوئے ہیں اور کسی کے بنائے ہوئے نہیں؟

جواب - جسطرح ایشور پاک تمام علوم کا جاننے والا بے لوث صفات فعل اور فطرت رکھنے والا عادل رحیم وغیرہ صفات سے موصوف ہے اسی طرح جس کتاب میں ایشور کی صفات فعل اور فطرت کے مطابق بیان ہو وہ ایشور کی بنائی ہوئی ہے نہیں۔ نیز جس میں سلسلہ کائنات "پرتیکش" وغیرہ ثبوت نیک اور پاکیزہ منش لوگوں کے چال چلن کے خلاف بیان نہ ہوں وہ ایشور کا کلام ہے۔ جسطرح ایشور کا علم منزہ عن الخطا ہے اسیطرح جس کتاب میں غلطی سے مبرا علم کا بیان ہو وہ ایشور کا کلام ہے جیسا پرمیشور ہے ویسا (یعنی جو ایشور کے اوصاف ہیں انکے عین مطابق) اور جس طرح سلسلہ کائنات رکھا گیا ہے اسی طرح ایشور جگت معلول علت اور جیو کا جس میں بیان ہو وہ کتاب پرمیشور کا کلام ہے۔ نیز جو پرتیکش وغیرہ ارکان ثبوت کے مخالف ہو۔ اور پاک آتما کی طبیعت کے خلاف نہ ہو؟

صرف وید ہی اس قسم کے ہیں - دیگر کتب بائیبل قرآن وغیرہ نہیں اس کی
بائیبل اور قرآن کے مضامین میں یعنی تیرہویں اور چودھویں باب میں کی جاویگی

تمام علوم کا منبع وید

۴۷ سوال - ایشور کی طرف سے وید کے ظاہر ہونے کی
کچھ بھی ضرورت نہیں کیونکہ انسان بتدریج واقفیت بڑھاتے بڑھاتے بعد میں
بھی بنا سکتے ہیں - **جواب** - ہرگز نہیں بنا سکتے کیونکہ علت کے بغیر معلول
ہونا ناممکن ہے جسطرح جنگلی آدمی کائنات کو دیکھکر بھی عالم نہیں ہوتے
انکو کوئی سکھانیوالا مل جائے تو عالم ہو جاتے ہیں - نیز اب بھی کسی سے پڑھے بغیر
کوئی بھی آدمی عالم نہیں ہوتا - اسیطرح اگر پرماتما ان ابتدائی پیدائش کے رشیوں کو
وید کا علم نہ پڑھاتا اور نہ وہ دوسروں کو پڑھاتے تو تمام لوگ بے علم ہی رہجاتے
کسی کے بچہ کو پیدا ہوتے ہی تنہا جگہہ میں جاہلوں یا جانوروں کی صحبت میں رکھدیں
تو جیسی صحبت ہوگی ویسا ہی ہو جائیگا - اس امر کی نظیر جنگلی بھیل وغیرہ ہیں جنکو
آریہ ورت سے تعلیم نہیں گئی تھی تب تک مصر یونان - یوروپ وغیرہ ممالک
کو ذرا بھی علم نہیں ہوا تھا اور یوروپ کے کولمبس وغیرہ لوگ جبتک امریکہ میں نہیں
تھے تب تک وہ ہزاروں بلکہ لاکھوں کروڑوں برسوں سے جاہل یعنی علم سے بے بہرہ
تھے - بعد میں نیک تربیت کے پانے سے عالم ہو گئے - اسی طرح پیدائش کے شروع
میں پرماتما سے علم و تربیت کے ملنے کے باعث ہر زمانہ میں یکے بعد دیگرے عالم

स पूर्वेषामपि गुरुः कालेनानवच्छेदात् ॥ योग सू०

(یوگ سمادھی پاد ۲۶)

समाधिपादे सू० २६ ॥

(وہ پہلوں کا بھی گورو ہے زمانہ سے محدود نہ ہونیکی وجہ سے" یوگ درشن سمادھی پاد
سوتر ۲۶ مترجم)

جسطرح موجودہ زمانہ میں ہم لوگ استادوں سے پڑھکر عالم ہوتے ہیں اسیطرح پرمیشور
پیدائش میں پیدا ہوئے - اگنی وغیرہ رشیوں کا گرو یعنی پڑھانیوالا ہے - جس
طرح جیو گہری نیند اور پرلے میں علم سے خالی ہو جاتے ہیں اسطرح پرمیشور نہیں
ہے - اسکا علم جاودانی ہے اس لئے یہ بات بالیقین جاننی چاہئے کہ سبب

لہ یعنی جو ملک کہ عالم ہو چکے ہیں اب ان میں سے بھی کوئی شخص بغیر پڑھنے لکھنے کے عالم نہیں

بغیر نمیتک چیز موجود نہیں ہو سکتی۔

(رشیوں نے کس طرح وید ارتھ جانا)

۷۵۔ سوال۔ وید سنسکرت زبان میں ظاہر ہوئے اور اگنی وغیرہ رشی لوگ اُس سنسکرت زبان کو نہیں جانتے تھے پھر انہوں نے ویدوں کے معنی کیسے سمجھے۔

جواب۔ پرمیشور نے جتلایا اور دھرماتما یوگی مہرشی لوگ جب جب جس جس منتر کے معنی جاننے کی خواہش سے توجہ کو یکسو کر کے پرمیشور کی ہستی میں سمادھی (مراقبہ) کے اندر قائم ہوئے تب تب پرماتما نے مطلوبہ منتروں کے معنی جتلائے۔ جب بہت لوگوں کے آتماؤں میں وید کے معنی ظاہر ہوئے تب رشی منیوں نے وہ معنی معہ رشی منیوں کی روایات کے کتابوں میں لکھے انکا نام "برہمن" یعنی برہم جو بمعنی وید ہے اس کی شرح ہونے کے باعث برہمن نام رکھا گیا ہے۔ اور (मन्त्रदृष्टयः मन्त्रान् सम्प्रादुः) (رشی کون ہیں؟) (رشی منتر کے دیکھنے والے اور منتروں کو اچھی طرح سمجھنے والے ہیں (از نرکت ا۔ ۲۰ مترجم)

جس جس منتر کے معنی کا انکشاف جس جس رشی کو ہوا اور پہلے ہی ہوا۔ جس سے پیشتر اس منتر کے معنی کسی نے ظاہر نہیں کئے تھے۔ نیز اس نے دوسروں کو پڑھایا بھی تھا۔ اس توضیح کے لئے آجتک اُس اُس منتر کے ساتھ رشی کا نام بطور یادگار کے لکھا چلا آتا ہے جو شخص رشیوں کو منتروں کا مصنف بتلاوے۔ اسکو غلط سمجھنا چاہئے وہ تو منتروں کے معنی کو ظاہر کرنے والے ہیں:

سوال۔ وید کن کتابوں کے نام ہیں؟

(وید منتر سنگھتاؤں کا نام ہے اوروں کا نہیں)

۷۶۔ جواب رگ۔ یجو۔ سام اور اتھرو منتر سنگھتاؤں کا مन्त्रब्राह्मणयोर्वेदनामधेयम्॥

(ویدوں میں برہمن گرنتھ داخل نہیں)

۷۷۔ سوال (منتر اور برہمن کا نام وید ہے) اس قسم کے کاتیاین[۱] وغیرہ کے بنائے ہوئے پرتگیا سوتر کے معنی کیا کہو گے

جواب۔ دیکھو سنگھتا پستک کے شروع میں اور ادھیائے کے اختتام پر ہمیشہ سے لفظ "وید"

[۱] معنی سے مراد منتر کی خاص خاص باریکیوں کے علم سے ہے۔ مترجم

[۱] کاتیاین ایک رشی کا نام ہے (مترجم)

لکھا چلا آتا ہے۔ مگر برہمن پستک کے شروع میں یا ادھیاء کے اختتام پر کہیں بھی نہیں
اور نروکت میں یہ لکھا ہے:

इत्यपि निगमो भवति । इति ब्राह्मणम् ॥

(یہ نگم (وید) کا قول ہے۔ یہ برہمن کا (نروکت ۵۔۳۔۲۰) (مترجم)
नीज़ پانینی کا یہ سوتر ہے:

छन्दोब्राह्मणानि च तद्विषयाणि ॥

(چھند اور برہمن دونو کی پراکت علامت اس موقعہ پر تصور ہو سکتی ہے کہ جہاں پڑھنے
اور جاننے والوں کی علامتوں کا تصور بھی ہو۔ اشٹادھیائی ۴۔۲۔۶۶) مترجم)
اس سے بھی صاف ظاہر ہوتا ہے کہ وید تو منتر بھاگ اور برہمن ان کی شرح ہیں اس
متعلق جو مزید دیکھنا چاہے تو میری مرتب کی ہوئی "رگ وید آدی بھاشیہ بھومکا"
دیکھ لیوے۔ وہاں یہ ثابت کیا گیا ہے کہ یہ قول کتنے ہی حوالجات کے خلاف ہونے
کا قائل کا نہیں ہو سکتا۔ اور اگر اس قول کو درست مانیں تو وید کبھی قدیم نہیں
سکیں گے۔ کیونکہ برہمن گرنتھوں میں بہت سے رشی مہرشی راجاؤں وغیرہ کی روایات
میں۔ روایات جس کے متعلق ہوتی ہیں وہ اس کے پیدا ہونے کے بعد لکھی جاتی ہیں
وہ کتاب بھی گویا اس کی پیدائش کے بعد بنتی ہے۔ ویدوں میں کسی کی روایت نہیں
بلکہ بالخصوص جس جس لفظ سے علمی واقفیت ہووے ان لفظوں کا استعمال کیا گیا
کسی انسان کا نام یا خاص حکایت کا ذکر از کار ویدوں میں نہیں ہے۔

شاکھائیں ویدوں میں شامل نہیں

**سوال**۔ ویدوں کی کتنی شاکھائیں ہیں؟

**جواب**۔ ایک ہزار ایک سو ستائیس (۱۱۲۷)

**سوال**۔ شاکھا کسکو کہتے ہیں؟ **جواب** شرح کو شاکھا کہتے ہیں:

**سوال**۔ دنیا میں عالم لوگ ویدوں کے جزوی حصوں کو شاکھا مانتے ہیں؟

**جواب**۔ تھوڑا سا غور کرو تو معاملہ صاف ہے کیونکہ جسقدر شاکھائیں ہیں وہ اشولائن
وغیرہ رشیوں کے نام سے مشہور ہیں اور منتر سنگھتائیں پرمیشور کے نام سے مشہور ہیں
چاروں ویدوں کو پرمیشور کا بنایا ہوا مانتے ہیں اسی طرح اشولائن وغیرہ شاکھاؤں کو
اُس اُس رشی کا (جس کے نام سے وہ مشہور ہیں) بنایا ہوا مانتے ہیں اور سب شاکھاؤں
میں منتروں کے ابتدائی جملے رکھ کر تشریح کی گئی ہے مثلاً تیتریہ شاکھا میں ...र्जे त्वेति

ایسی ایسی شرح کی عبات رکھکر تشریح کی ہے۔ مگر وید سنگھتا ونہیں کسی کی عبارت نہیں رکھی اس لیے پرمیشور کے بنائے ہوئے چاروں وید اصلی درخت ہیں اور اشولائین وغیرہ سب شاخیں رشی منیوں کی بنائی ہوئی ہیں لے پرمیشور کی نہیں۔ جو اس مضمون کی مزید تشریح دیکھنا چاہیں وہ "رگ وید آدی بھاشیہ بھومکا" میں دیکھ لیں۔

ويد گیان کا دینا ایشور کی بڑی مہربانی ہے

۷۸۔ جسطرح ماں باپ اپنی اولاد پر مہربانی کی نظر کرکے دل وجان سے ان کی بہتری چاہتے ہیں اسی طرح پرماتما نے سب آدمیوں پر مہربانی کی نظر کرکے ویدوں کو ظاہر کیا جس سے انسان اودیا کی تاریکی اور توہمات کے پھندے سے چھوٹ کر ودیا گیان لے (ودیا سے حاصل شدہ علم) کے آفتاب کو پاکر اعلے درجہ کی راحت میں رہیں۔ اور ودیا اور سکھوں کو بڑھاتے جاویں۔

ويد غیر فانی ہیں

۷۹۔ **سوال**۔ وید غیر فانی ہیں یا فانی؟

**جواب**۔ غیر فانی۔ کیونکہ پرمیشور کے غیر فانی ہونے کے باعث اس کے علم وغیرہ کی صفات بھی غیر فانی ہیں جو اشیاء غیر فانی ہیں ان کے صفات و فعل و فطرت بھی غیر فانی ہیں اور فانی جوہروں کے فانی ہوتے ہیں۔

**سوال**۔ کیا یہ کتابیں بھی غیر فانی ہیں؟

**جواب** نہیں۔ کیونکہ کتاب تو کاغذ اور سیاہی سے بنی ہے وہ غیر فانی کیسے ہو سکتی ہے مگر جو الفاظ معنی اور تعلقات ہیں وہ غیر فانی ہیں۔

**سوال**۔ ایشور نے ان رشیوں کو گیان (علم) دیا ہوگا اور اس گیان سے ان لوگوں نے وید بنائے ہونگے

**جواب**۔ علم بغیر شئے معلومہ کے نہیں ہو سکتا۔ گائتری وغیرہ چھندوں (اوزان نظم) اور "شڈج" وغیرہ اونچی نیچی سُروں کے علم سے مالامال گائتری وغیرہ چھندوں کے بنانے کی طاقت سوائے علیم کل کے کسی اور میں نہیں ہے کہ جو اس قسم کا مخزن ہمہ علوم شاستر بنا سکے۔ ہاں ویدوں کو پڑھنے کے بعد رشی منی لوگوں نے "ویاکرن" (علم نحو) نروکت (علم لسان)

---

لہ یعنی رشیوں نے بعض مضامین ویدوں سے لیکر ان کی تشریح کی ہے

لے گیان دو قسم کا ہوتا ہے ایک جو حواس کے ذریعہ حاصل ہو جسکو اندریہ گیان کہتے ہیں جیسے روپ رس وغیرہ کا گیان دوم ودیا گیان جو بدہی کے ذریعہ حاصل ہوتا ہے جیسے روپ رس کو دیکھکر اس جوہر کا گیان ہونا۔ جس میں یہ گن موجود ہوتے ہیں (مترجم)

عروض وغیرہ کی کتابیں علوم کی اشاعت کے لئے تصنیف کی ہیں۔ اگر پرماتما ویدوں کو ظاہر نہ کرے تو کوئی شخص کچھ بھی نہ بنا سکے اس لئے وید پرمیشور کا کلام ہیں۔ انہیں کے مطابق سب لوگوں کو چلنا چاہئے۔ اگر کوئی کسی سے پوچھے کہ تمہارا کیا اعتقاد ہے تو یہی جواب دینا چاہئے کہ ہمارا اعتقاد وید ہے یعنی جو کچھ ویدوں میں بیان کیا گیا ہے۔ ہم اسکو مانتے ہیں اب اس کے آگے پیدائش کائنات کا مضمون لکھیں گے۔ یہ ایشور اور وید کے بارے میں مختصراً تشریح کی ہے۔ شری سوامی دیانند سرسوتی کی شستہ عبارت سے آراستہ ستیارتھ پرکاش کا ساتواں باب ایشور اور وید کے بیان میں ختم ہوا۔

# آٹھواں باب

## پیدائش. قیام اور فناء عالم کا بیان

इयं विसृष्टिर्यत आ बभूव यदि वा दधे यदि वा न। यो अस्याध्यक्षः परमे व्योमन्त्सो अङ्ग वेद यदि वा न वेद ॥ १ ॥

तम आसीत्तमसा गूढमग्रे प्रकेतं सलिलं सर्वमा इदम्।

तुच्छ्येनाभ्वपिहितं यदासीत्तपसस्तन्महिना जायतैकम् ॥ २ ॥

ऋ० मं० १० । सू० १२९ । मं० ७ । ३ ॥

हिरण्यगर्भः समवर्त्तताग्रे भूतस्य जातः पतिरेक आसीत्।

स दाधार पृथिवीं द्यामुतेमां कस्मै देवाय हविषा विधेम ॥ ३ ॥

ऋ० मं० १० । सू० १२१ । मं० १ ॥

पुरुष एवेदं सर्वं यद्भूतं यच्च भाव्यम्। उतामृतत्वस्येशानो यदन्नेनातिरोहति ॥ ४ ॥ यजुः अ० ३१ । मं० २ ॥

यतो वा इमानि भूतानि जायन्ते येन जातानि जीवन्ति।

यत्प्रयन्त्यभिसंविशन्ति तद्विजिज्ञासस्व तद्ब्रह्म (تیتری اپنشد بھرگو ۱)

پرمیشور دنیا کی اتپتی ستھتی اور پرلے کرتا ہے۔

اے (انگ) انسان! جسطرح سے یہ طرح طرح کی خلقت ظاہر ہوئی ہے جو اسکو قائم رکھتا اور فنا کرتا ہے اور جو اس دنیا کا مالک ہے جس موجود کل میں یہ سب اتپتی (پیدائش) ستھتی (قیام) پرلے (فنا) پاتی ہے وہ پرمیشور ہے اسکو تو جان اور کسی دوسرے کو دنیا پیدا کرنیوالا نہ مان (۱)

یہ سب عالم پیدائش سے پیشتر تاریکی میں چھپا ہوا اندھیرے جیسا ناقابل تمیز اور آکاش کی طرح (جسم و شکل نہ رکھنے والا) تھا اور غیر محدود پرمیشور کے مقابلے میں محدود اور اس سے آچھادت (پرمیشور اس میں اور اس سے باہر موجود) تھا۔ بعد ازاں پرمیشور

اس کو اپنی قدرت سے حالت علت سے حالت معلول میں لایا (۲)

اے انسانو! جو سب سورج وغیرہ چیزوں کو قائم رکھنے والا اور جسقدر عالم ہو چکا ہے اور آگے ہوگا۔ اس تمام کا ایک بے مثل مالک پرمیشور ہے وہ اس عالم کی پیدائش سے پہلے موجود تھا۔ جس نے زمین سے لیکر سورج تک تمام عالم کو پیدا کیا ہے اس پرمیشور کی محبت سے عبادت کرنی چاہیئے (۳)

اے انسانو! جو سب کے اندر سمایا ہوا موجود کل پرمیشور ہے اور جو غیر فانی علت مادی اور جیو کا مالک اور زمین وغیرہ غیر ذی روح اور جیو سے بھی جدا ہے وہی موجود کل البشر گذشتہ آئندہ ہونیوالے اور موجودہ عالم کا پیدا کرنے والا ہے۔ (۴)

جس پرمیشور نے اپنی رچنا (صنعت کاملہ) سے زمین وغیرہ تمام کائنات کو پیدا کیا ہے جس سے جیو قائم ہیں جس کے اندر پرلے میں تمام کائنات سما جاتی ہے وہ برہم ہے۔ اس کے جاننے کی خواہش کرو۔ (۵)

जन्माद्यस्य यतः ॥ शरीरिक सू० अ० १। पा० १। सू० २ ॥

جس کے اختیار میں اس عالم کی پیدائش قیام و فنا ہے وہی برہم جاننے کے لائق ہے

| تین پدارتھ انادی | ۲۔ سوال۔ اس دنیا کو پرمیشور نے پیدا کیا ہے یا کسی اور نے؟

جواب۔ اس کائنات کو اس علت فاعلی یعنی پرماتما نے پیدا کیا ہے مگر اس کی علت مادی پرکرتی ہے ٭

سوال۔ کیا پرکرتی کو پرمیشور نے پیدا نہیں کیا؟

جواب۔ نہیں وہ ازلی ہے ٭

سوال۔ ازلی کس کو کہتے ہیں اور کتنی اشیاء ازلی ہیں ٭؟

جواب۔ ایشور۔ جیو اور کائنات کی علت مادی (پرکرتی) تین چیزیں ازلی ہیں۔

سوال۔ اس کے متعلق کیا ثبوت ہے؟ جواب

از مترجم لہ یہ جان کائنات کی علت مادی کو پرکرتی کہتے ہیں گویا پرکرتی مادہ کی حالت اولین کا نام ہے جسکو ناقابل محسوس حالت میں سامرتھ (قدرت) وغیرہ بھی کہتے ہیں تہ درکش کے معنی درخت کے بھی ہیں یہ معنی مروجہ یعنی رسمی طرز ہیں ورنہ درکش کے معنی بلحاظ دیا کرن لپٹنے وجوکے ہیں جو معلول سے علت اور علت سے معلول ہونیوالا ہے۔

द्वा सुपर्णा सयुजा सखाया समानं वृक्षं परिषस्वजाते ।

तयोरन्यः पिप्पलं स्वाद्वत्त्यनश्नन्नन्यो अभि चाकशीति ॥ १ ॥
ऋ० मं० १ । सू० १६४ । मं० २० ॥

शाश्वतीभ्यः समाभ्यः ॥ २ ॥ यजुः० अ० ४० । मं० ८ ॥

وید سے

۳۔ سوال پرمیشور اور جیو دونوں کی ذی شعور اور ان میں پرورش کرنا وغیرہ صفات یکساں ہیں۔ ان میں باہم محیط اور محاط کا تعلق ہے اور باہم متر (مانوس) گویا قدیم اور ازلی ہیں ایسے ہی (ورکش) درخت جس کی جڑیں بصورت ازلی علت اور شاخیں بصورت معلول یعنی جو حالت کثیف میں آکر پرلے کے وقت ذرّوں میں مل جاتا ہے تیسری ازلی شے ہے۔ ان تینوں کے فعل صفت اور عادات بھی ازلی ہیں۔ جیو اور پرمیشور دونوں میں سے ایک یعنی جیو اس کائنات میں پاپ اور پن کے پھل کو اچھی طرح بھوگتا ہے اور دوسرا یعنی پرماتما کرموں کے پھل کو نہیں بھوگتا اور چاروں طرف یعنی اندر باہر سب جگہہ موجود ہے جیو سے ایشور اور ایشور سے جیو اور ان دونوں سے پرکرتی اپنی ذات سے جدا ہے اور تینوں ازلی ہیں

ازلی و قدیم جیوؤں یعنی مخلوقات کے لیے پرمیشور نے بذریعہ الہام وید (تمام علوم) کو ظاہر کیا ہے

अजामेकां लोहितशुक्लकृष्णां बह्वीः प्रजाः सृजमानां

स्वरूपाः । अजो ह्येको जुषमाणोऽनुशेते जहात्येनां भुक्तभो-

गामजोऽन्यः ॥ श्वेताश्वतरोपनिषदि । अ० ४ । मं० ५ ॥

اُپنشد سے

۴۔ سوال۔ پرکرتی۔ جیو اور پرمیشور تینوں غیر پیدا شدہ ہیں یعنی ان کی کبھی پیدائش نہیں ہوتی اور نہ کبھی پیدا ہوتے ہیں۔ گویا یہ تینوں اس عالم کے سبب یا علت ہیں انکی علت کوئی نہیں۔ ازلی جیو اس ازلی پرکرتی کا بھوگ کرتا ہوا اس میں پھنستا ہے اور پرمیشور نہ اس میں پھنستا ہے اور نہ اسکو بھوگتا ہے۔ (شویتا شوتیر ۴۔۵)

پرکرتی کی تعریف اور اس کے معلول

۵۔ سوال۔ ایشور اور جیو کی تعریف ایشور کے مضمون میں کر چکے اب پرکرتی کی تعریف لکھتے ہیں۔

सत्त्वरजस्तमसां साम्यावस्था प्रकृतिः प्रकृतेर्महान् मह-

तोऽहङ्कारोऽहङ्कारात् पञ्चतन्मात्राण्युभयमिन्द्रियं पञ्च-

तन्मात्रेभ्यः स्थूलभूतानि पुरुष इति पञ्चविंशतिर्गणः ॥

साङ्ख्यसू० अ० १ । सू० ६१ ॥

(سانکھیہ ۱-۶۱)

ستو (مقدار) لطافت وپاکیزگی - رج (حرکت پذیری کی قابلیت یا مقامات حرکت) حالت متوسط (تم)، (وزن)، کثافت یا غیر ذی شعوری ان تین گنوں کا جو ایک جامع جوہر ہوتا ہے اسے پرکرتی کہتے ہیں - اس سے مہت تتو (بدھی)، اور بدھی سے اہنکار اور اس سے پانچ تن ماترا (عناصر لطیف) اور دس اندریاں (قوائے احساس)، اور گیارہواں من پانچ تن ماتراؤں سے مٹی وغیرہ پانچ بھوت (عناصر کثیف) یہ کل چوبیس ہوتے ہیں اور پچیسواں پرش یعنی جیو اور پرمیشور ہے - ان میں سے پرکرتی اویکاری (غیر مولود) اور مہت تتو (عقل)، اہنکار (انانیت)، نیز پانچ عناصر لطیف پرکرتی سے بنتے ہیں اور یہ اندریوں (قوائے احساس)، من (دل)، اور نیز عناصر کثیف کی بھی علت مادی ہے اور پرش نہ کسی کی علت مادی (اپادان کارن)، اور نہ کسی کا معلول ہے۔

سوال

सदेव सोम्येदमग्र आसीत् ॥ १ ॥ छान्दो० । प्र० ६ ।

असद्वा इदमग्र आसीत ॥ २ ॥ तैत्तिरीयोपनि० । ब्रह्मानन्दव०

अनु० ७ ॥ आत्मैवेदमग्र आसीत् ॥३॥ बृह० अ० १ । ब्रा० ४ ।

मं० १ ॥ ब्रह्म वा इदमग्र आसीत् ॥ ४ ॥ शत० ११ । १ । ११ । १ ॥

اے شویت کیتو! یہ عالم پیدائش سے پیشتر

(۱) بشکل ست (ہست)، ۲- بشکل اَست (غیر محسوس) ۳- بشکل آتما روح) اور ۴- بشکل برہم (پرمیشور) تھا

तदैक्षत बहुः स्यां प्रजायेयेति । सोऽकामयत बहुः स्यां प्रजायेयेति ॥ तैत्तिरीयोपनि० ब्रह्मानन्दवल्ली । अनु० ६ ॥

(تیتری اپنشد برہمانند ولی انو واک ۶) پھر وہی پرمیشور اپنی خواہش سے عالم کثرت میں آگیا

सर्वं खल्विदं ब्रह्म नेह नानास्ति किञ्चन ॥

یہ بھی اپنشد کا قول ہے جسقدر یہ عالم ہے وہ سب بالیقین برہم ہی ہے اس میں دوسری کسی قسم کی شے ذرا بھی نہیں ہے بلکہ یہ سب بذات خود برہم ہے

(دین ویدانتیوں کے مسئلہ کی تردید | ۶- جواب - ان حوالوں کے معنی کیوں بگاڑتے ہو؟

کیونکہ انہی اپنشدوں میں لکھا ہے کہ:۔

एवमेव खलु सोम्यान्नेन शुङ्गेनापो मूलमन्विच्छाद्भिस्सोम्य शुङ्गेन तेजोमूलमन्विच्छ तेजसा सोम्य शुङ्गेन सन्मूलमन्विच्छ सन्मूलाः सोम्येमाः सर्वाः प्रजाः सदायतनाः सत्प्रतिष्ठाः ॥

छान्दो० प्र० ६। खं० ८। म० ४ ॥

اے شویت کیتو! ان روپ پرتھوی یعنی حالت کثیف میں آئی ہوئی مٹی سے اس کی علت یعنی پانی کو جان اور حالت معلول میں آئے ہوئے پانی سے اس کی علت آگ کو جان اور حالت محسوس میں آئی ہوئی آگ سے اس کی حالت علت کو جو غیر فانی پرکرتی ہے۔ اسکو جان یہی غیر فانی پرکرتی تمام عالم کی بنیاد مخرج اور جائے قیام ہے۔ یہ تمام عالم پیدائش کے پہلے اَست یعنی غیر محسوس کی مثال تھا۔ اور جیوآتما برہم اور پرکرتی میں سمایا ہوا موجود تھا ابھاو یعنی عدم نہ تھا اور جو کہا وہ ایسی بات ہے جیسے

"کہیں کی اینٹ کہیں کا روڑا ۔ بھان متی نے کنبہ جوڑا"

کیونکہ

सर्वं खल्विदं ब्रह्म तज्जलानिति शान्त उपासीत ॥

छान्दो० प्र० ३। खं० १४। मं० १ ॥ और:—

नेह नानास्ति किञ्चन ॥ कठोपनि० अ० २। वल्ली ४। मं० ११ ॥

جس طرح جسم کے اعضا جبتک جسم کے ساتھ رہتے ہیں تب تک کام کے اور الگ ہونے سے نکمے ہو جاتے ہیں اسی طرح بات اپنے محل دموقع پر بامعنی اور اپنے موقع سے الگ ہو جانے پر یا کسی دوسرے کے ساتھ ملانے سے بے معنی ہو جاتی ہے۔ سنو اسکے یہ معنی ہیں:-

اے جیوتو پرمیشور کی عبادت کر جس پرمیشور سے عالم کی پیدائش قیام اور پرورش ہوتی ہے جس کے بنانے اور قائم رکھنے سے یہ تمام مخلوقات عالم وجود میں آتی ہے یا جسکا برہم کیساتھ رہنے کا تعلق ہے اُس برہم کو چھوڑکر دوسرے کی اُپاسنا (عبادت) نہیں کرنی چاہیئے۔ اُس چیتن ماتر (عین علم)، لازوال ہمیشہ یکساں رہنے والے پرمیشور کی ذات میں مختلف چیزیں شامل نہیں ہیں بلکہ سب اپنی اپنی ذات سے الگ اور پرمیشور کے ضبط میں

قائم ہیں۔

**تین علتوں کا بیان** ۷ **سوال** عالم کی کتنی علتیں ہوتی ہیں

**جواب** - تین - ایک نمت (علت فاعلی) دوسری اپادان (علت مادی) تیسری

سادھارن (علت آلی) (علت عامہ)

نمت کارن (علت فاعلی) اس کو کہتے ہیں کہ جس کے بنانے سے کوئی شے بن سکے۔ اور

اور جس کے نہ بنانے سے کچھ نہ بنے جو نہ خود کسی سے بنا ہو مگر دوسری چیزوں کو بنا کر مختلف

صورتوں میں ظاہر کرے۔

دوسرا اپادان کارن (علت مادی) اس کو کہتے ہیں کہ جس کے بغیر کچھ نہ بنے اور وہ بنائے

سے مختلف صورتوں میں ظاہر ہو اور پھر بگڑ جائے۔

تیسرا ساد ھارن کارن (علت آلی) اس کو کہتے ہیں جو بنانے کا آلہ اور عام علت ہو

**علت فاعلی کی دو قسمیں** ۸ - علت فاعلی دو قسم کی ہے ایک تمام کائنات کو حالت علت سے

معلول بنانے والا قائم رکھنے والا اور فنا کرنے اور سب کا انتظام کرنے والا اور مقدم علت فاعلی

پرماتما ہے دوسرا پرمیشور کی کائنات میں سے اشیاء کو لیکر کئی طریقے سے مختلف چیزیں بنانے والا

عام علت فاعلی جیو ہے

**علت مادی کی مثال** ۹ علت مادی پرکرتی اور پرمانو (ذرے) ہیں جسکو تمام کائنات کے

بنانے کا سامان کہتے ہیں وہ بیجان ہونے کی وجہ سے خود بخود معلول نہیں بن سکتی اور نہ خود بگڑ

کر حالت علت آسکتی ہے بلکہ دوسرے کے (معلول) بنانے سے بنتی اور معلول کے بگاڑنے

سے حالت علت میں آتی ہے۔ کہیں کہیں بے جان یعنی جڑ بھی معلول جڑ کے بنانے اور بگاڑنے

میں علت ہو جاتی ہے مثلاً پرمیشور کے بنائے ہوئے بیج زمین پر گر کر پانی ملنے سے درخت

بنجاتے ہیں اور آگ وغیرہ جڑ کے ملاپ سے بگڑ بھی جاتے ہیں لیکن ان کا باقاعدہ بنانا

یا بگاڑنا پرمیشور اور جیو کے اختیار میں ہے۔

**علت آلی کی مثال** ۱۰ - جب کوئی چیز بنائی جاتی ہے۔ تب مختلف ذریعوں یعنی علم

نگاہ طاقت، ہاتھ اور طرح طرح کے آلات اور مکان وقت اور آکاش (جگہ) وغیرہ

علت ہائے عام کی ضرورت ہوتی ہے مثلاً گھڑے کے بنانے والا کمہار (علت فاعلی ہے) مٹی

علت مادی ہے اور چاک۔ ڈنڈا وغیرہ علت آلی اور مکان وقت جگہ روشنی آنکھ ہاتھ

علم. حرکت وغیرہ عام علت اور علت آلی بھی ہوتے ہیں ان تینوں علتوں کے بغیر کوئی شے بھی نہیں بن سکتی اور نہ بگڑ سکتی ہے۔

| نوین ویدانتوں کے بموجب ایشور دنیا کی علت فاعلی اور مادی دونو نہیں ہو سکتا | ۱۱۰ سوال نئے ویدانتی لوگ صرف پرمیشور ہی کو دنیا کی مشترک علت فاعلی و مادی مانتے ہیں۔ |
| --- | --- |

यथोर्णनाभिः सृजते गृह्णते च ॥ मुण्डकोपनि० मुं० १ ।

اپنشد کا قول ہے جس طرح مکڑی باہر سے کوئی شے نہیں لیتی اپنے ہی اندر سے ریشہ نکالکر جالا بناکر خود اس میں کھیلتی ہے اسی طرح برہم بھی اپنے اندر سے دنیا کو بنا اور خود دنیا کی صورت اختیار کرکے اپنے آپ کھیل رہا ہے۔ اس برہم نے خواہش و آرزو کی کہ عالم کثرت میں آؤں یعنی اشکال عالم بن جاؤں ارادہ کرتے ہی وہ دنیا کی صورت بن گیا۔ کیونکہ

आदावन्ते च यन्नास्ति वर्त्तमानेऽपि तत्तथा ॥ गौडपादीय कारिका श्लोक ३१ ॥

گوڑپاد کارکا-۳۱

یہ الفاظ کیا اپنشد پر کارکا ہے کہ جو پہلے نہ ہو اور آخر میں نہ رہے وہ زمانہ حال میں بھی نہیں ہے۔ چونکہ پیدائش عالم سے پیشتر دنیا نہ تھی۔ برہم تھا۔ اور پرلے کے آخیر میں دنیا نہ رہیگی تو زمانہ حال میں بھی یہ تمام عالم برہم کیوں نہیں؟

جواب. اگر تمہارے کہنے کے مطابق دنیا کی علت مادی برہم ہووے تو وہ برہم زوال اور تغیر و تبدل کے تابع ہو جائیگا۔ علاوہ ازیں علت مادی کے صفت فعل اور عادت معلول میں بھی آتے ہیں۔

कारणगुणपूर्वकः कार्यगुणो दृष्टः ॥ वैशेषिक० अ० २ आ० १ । सू० २४ ॥

(ویشیشک ۲-۱-۲۴)

علت مادی کے مطابق معلول میں بھی گن ہوتے ہیں حالانکہ برہم سچدانند سروپ (ہست مطلق بین علم عین راحت) ہے اور دنیا اس کے برعکس معلول ہونیکی وجہ سے ناپائدار غیر ذی شعور اور راحت و سرور سے خالی ہے۔ برہم غیر پیدا شدہ اور دنیا پیدا ہوئی ہے۔ برہم غیر محسوس اور دنیا محسوس ہے برہم لازوال ہے اور دنیا با زوال ہے۔ اگر زمین وغیرہ کائنات برہم کا معلول ہوتیں تو ان میں جو حالت معلول میں غیر ذی شعور وغیرہ صفات پائی جاتی ہیں وہ برہم میں بھی ہونی چاہئے یعنی جسطرح زمین وغیرہ غیر ذی شعور ہیں اسی طرح برہم بھی غیر ذی شعور ہو جائیگا۔ یا جسطرح برہم ذی شعور ہے اسی طرح اس کے معلول زمین وغیرہ بھی ذی شعور ہونے چاہئیں اور جو مکڑی

کی مثال دی ہے، وہ تمہارے مت کو ثابت نہیں کرتی بلکہ رد کرتی ہے۔ کیونکہ جالے کی علت مادی غیر ذی
شعور جسم ہے اور علتِ فاعلی (مکڑی کا) جیو آتما ہے۔ یہ بھی پرمیشور کی عجیب و غریب صنعت کا
ظہور ہے۔ کیونکہ دوسرے جانوروں کے جسم سے جیو ایسے نہیں نکال سکتا۔ اسی طرح موجود کل برہم اپنی
موجود کرتی اور پرماتو کی علت سے عالم کثیف کو بنا کر یعنی اس کو کثافت خارجی عطا کر کے
اس کے اندر موجود رہکر شاہد کل اور عین سرور رہتے۔ پرماتما نے اِکھشن یعنی علم اور غور اور ارادہ
کیا ہے تمام عالم کو بنا کر ظاہر ہو دُوں یعنی جب دنیا پیدا ہوتی ہے۔ تب ہی جیووں کے غور
تصور و وعظ اور سننے سے پرمیشور ظاہر ہوتا ہے وہ تمام اشیاء کثیف کے اندر موجود ہوتا
جب پرلے ہوتی ہے۔ تب اسکو پرمیشور اور مکتی یافتہ جیووں کے سوائے اور کوئی نہیں
اور جو یہ آپکی کاریکا ہے وہ غلطی پر مبنی ہے کیونکہ پرلے میں عالم کا ظہور نہ تھا اور دنیا کے
اختتام یعنی پرلے کے شروع سے لیکر جبتک دوسری بار دنیا پیدا نہ ہو۔ تب تک بھی
دنیا کی علت لطیف ہو کر ظہور والی نہیں ہوتی۔ کیونکہ:-

आसीत्तमसा गूळ्हमग्रे ॥ ऋ० मं० १० । सू० १२९ मं० ३ ॥

...मोऽसीदिदं तमोभूतमप्रज्ञातमलक्षणम् ।

...प्रतर्क्यमविज्ञेयं प्रसुप्तमिव सर्वतः ॥ (رگوید ۱۰۔۱۲۹۔۳)

(منو ۱۔ ۵)

یہ تمام کائنات پیدائش سے پیشتر پرلے میں (تاریکی میں) چھپی ہوئی تھی اور پرلے شروع ہونے کے
بعد بھی ویسی ہی ہو جاتی ہے۔ اُس وقت اس دنیا کو نہ کوئی جان سکتا تھا۔ نہ بحث کر سکتا تھا
اور نہ علامات ظاہری سے بذریعہ حواس اس کو علم ہو سکتا تھا اور نہ ہوگا۔ کیونکہ اسکا علم
زمانہ حال میں ہوتا ہے اور اسی حالت میں وہ علامات ظاہری سے نمایاں اور جاننے کے
لائق ہوتا ہے اور ٹھیک ٹھیک جانا جاتا ہے۔

پھر اس کاریکا کے مصنف نے زمانہ حال میں بھی عالم معدوم لکھا۔ یہ بالکل ثابت نہیں
کیونکہ جس کو محقق ثبوتوں سے جانتا اور حاصل کرتا ہے وہ ہرگز خلاف نہیں ہو سکتا۔

دنیا کے بنانے کا مقصد | ۱۲۔ سوال۔ دنیا کے بنانے سے پرمیشور کی کیا غرض ہے؟

جواب۔ نہ بنانے میں کیا غرض ہے؟

سوال۔ اگر نہ بناتا تو آرام سے رہتا اور جیووں کو بھی سکھ دکھ نہ ہوتا۔

جواب۔ یہ سُست اور کاہل الوجود لوگوں کی باتیں ہیں اہل ہمت کی نہیں اور دُکھوں کو پرلے
۔۔۔ پانسکھ یاد کھ ہے؟ اگر دنیا کے سکھ دکھ کا اندازہ کیا جائے تو سکھ کئی گنا زیادہ ہوتا ہے
۔۔۔ سی پاک آتمائیں مکتی کے تدابیر میں مشغول ہو کر مکتی کے سرور کو حاصل بھی کرتی ہیں پر کیے
۔۔۔ ہو اسطرح نکمے پڑے رہتے ہیں جیسے کوئی گہری نیند میں پڑا ہوا۔ اگر ایشور دنیا نہ بناتا
۔۔۔ پاپ پُن جیووں نے پر لے سے پہلے کئے تھے انکو پھل پرمیشور کیسے دے سکتا۔ اور جیو
۔۔۔ ہیں کو کس طرح بھوگ سکتے؟ اگر کوئی تم سے پوچھے کہ آنکھ کے بنانیکا کیا مدعا ہے
۔۔۔ ہی کہو گے کہ دیکھنا تو پھر پرمیشور میں دنیا کے بنانیکا علم طاقت اور فعل ہے اسکا دنیا
۔۔۔ بنانے کے سوائے اور کیا مدعا ہے؟ آپ اس کے سوائے اور کوئی دوسرا مدعا نہ بتا سکو گے
۔۔۔ پرمیشور کے اوصاف۔ پرورش۔ رحم وغیرہ اوصاف بھی تب ہی بامعنی ہو سکتے ہیں
۔۔۔ دنیا کو بنائے۔ اس کی لامحدود طاقت دنیا کی پیدائش قیام فنا اور انتظام
۔۔۔ ہی پھل (بامقصد) ہے جیسے آنکھ کی ذاتی صفت دیکھنا ہے ویسے ہی پرمیشور کی
۔۔۔ صفت ہی دنیا کو پیدا کر کے سب جیووں کو بیشمار سامان راحت دیکر بھلائی کرتا ہے۔

۔۔۔ معلول سے پہلے | ۱۳۔ سوال۔ بیج پہلے ہے یا درخت؟

جواب۔ بیج۔ کیونکہ بیج۔ وجہ۔ سبب۔ باعث اور علت وغیرہ الفاظ ایک ہی معنی والے
۔۔۔ ہیں۔ چونکہ علت کا نام بیج ہے اس لیئے وہ معلول سے پہلے ہوتا ہے ؛

۔۔۔ قادر مطلق سے مراد | ۱۴۔ سوال۔ جب پرمیشور قادر مطلق ہے تو وہ علت اور جیو کو بھی
۔۔۔ سکتا ہے اور اگر نہیں کر سکتا تو قادر مطلق نہیں ہو سکتا۔

جواب۔ قادر مطلق لفظ کے معنی پہلے لکھ آئے ہیں مگر کیا قادر مطلق وہ کہلاتا ہے جو
۔۔۔ بات کو بھی ممکن کر سکے؟ اگر کسی ناممکن بات یعنی جیسے علت کے بدون معلول کو کر
۔۔۔ ہے تو کیا بغیر علت دوسرا پرمیشور بھی پیدا کر سکتا۔ خود مر سکتا اور غیر ذی شعور ہو کبھی
۔۔۔ صفت ناپاک اور بدکار وغیرہ ہو سکتا ہے یا نہیں؟ جو قدرتی اصول ہیں مثلاً آگ گرم
۔۔۔ ٹھنڈا اور مٹی وغیرہ تمام غیر ذی شعور ہیں انکی طبعی صفت کو پرمیشور بھی نہیں پلٹ سکتا
۔۔۔ پرمیشور کے اصول سچے اور مکمل ہیں اس لیئے ان میں تبدیلی نہیں کر سکتا۔ پس
۔۔۔ سرو شکتیمان (قادر مطلق) کے معنی صرف اسیقدر ہیں کہ پرمیشور کسی کی مدد کے بغیر
۔۔۔ سب کام پورے کر سکتا ہے۔

پرمیشور غیر مجسم

۱۵۔ سوال۔ پرمیشور مجسم ہے یا غیر مجسم؟ اگر غیر مجسم ہے تو ہاتھ وغیرہ آلات کے بغیر دنیا کو نہ بنا سکیگا اور مجسم ہے تو کوئی اعتراض عائد نہیں ہوتا۔

جواب۔ پرمیشور غیر مجسم ہے۔ جو مجسم ہو تو وہ پرمیشور نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ جو محدود طاقت مکان۔ وقت اور اشیا سے محدود دھوک پیاس چیر پھاڑ گرمی۔ سردی بخار درد وغیرہ ہو۔ اس میں جیو کے سوائے پرمیشور کے اوصاف کبھی نہیں ہو سکتے جیسے تم اور ہم چونکہ مجسم اسوجہ سے ترسرینو[1]۔ انو۔ پرمانو اور پرکرتی کو اپنے بس میں نہیں لا سکتے ویسے ہی اگر پرمیشور بھی جسم والا ہو تو ان لطیف اشیائے سے عالم کثیف نہیں بنا سکتا۔ اگرچہ پرمیشور محسوس کے مادی حواس ہاتھ پاؤں وغیرہ اعضائے سے مبرّا ہے تاہم وہ اپنی لامحدود طاقت اور ہمت سے سب کام کرتا ہے جن کو جیو اور پرکرتی نہیں کر سکتے چونکہ وہ پرکرتی سے لطیف اور ان کے اندر موجود ہے۔ اسی لئے وہ انکو لیکر دنیا کی شکل میں بنا دیتا ہے۔

پرمیشور دنیا کی علت فاعلی ہے

۱۶۔ سوال۔ جیسے انسان وغیرہ کے ماں باپ مجسم ہیں ان کی اولاد بھی مجسم ہوتی ہے اگر وہ غیر مجسم ہوتے تو ان کے لڑکے بھی غیر مجسم ہوتے اسی طرح اگر پرمیشور غیر مجسم ہو تو اسکا بنایا ہوا عالم بھی غیر مجسم ہونا چاہیئے۔

جواب۔ یہ تمہارا سوال بچوں کا سا ہے کیونکہ ہم ابھی کہہ چکے ہیں کہ پرمیشور جگت کا اُپادان کارن (علت مادی) نہیں بلکہ نمت کارن (علت فاعلی) ہے اور جو یہ عالم کا اس کے پرکرتی اور پرمانو اُپادان کارن ہیں۔ جو غیر مجسم مطلق نہیں بلکہ پرمیشور کے نزدیک میں کثیف اور دیگر اشیا (معلول) سے لطیف صورت رکھتے ہیں۔

نیستی سے ہستی نہیں ہو سکتی

۱۷۔ سوال۔ کیا علت کے بغیر پرمیشور معلول نہیں بنا سکتا؟

جواب۔ نہیں کیونکہ جو نیست ہے یعنی جسکا وجود نہیں اسکا ہست ہونا بالکل غیر ممکن ہے۔ جیسے کوئی گپ ہانکدے کہ میں نے عقیمہ کے لڑکے اور لڑکی کی شادی دیکھی اور وہ انسان کے سینگ کی کمان اور اکاش[2] کے پھول کی مالا پہنے ہوئے تھے سراب کے پانی میں غسل کرتے اور گندھرب[2] شہر میں رہتے تھے وہاں بادل کے بغیر بارش اور

---

[1] مادہ کا نہایت آخری جزو پرمانو کہلاتا ہے۔ ۲۰ پرمانو کا ایک انو ہوتا ہے دو انو کا ایک دونیک ہوتا ہے۔ تین دونیک کا ایک ترسرینو ہوتا ہے۔ پرکرتی مادہ کی حالت اوّلین کا نام ہے۔ (منجانب مترجم)

[2] شاعرانہ مبالغہ میں ایک فرضی شہر کا نام جو آکاش میں ہے بظاہر اشکال ابر کے کسی ہیئت خاص سے یہ خیال سوجھا ہے

मम मातापितरौ नास्तो: ह्येवमेव जातः । मम मुखे जिह्वा नास्ति वदामि ॥

میرے ماں باپ تھے میں ویسے ہی پیدا ہو گیا ہوں میرے منہ میں زبان نہیں لیکن میں بولتا ہوں یا سوراخ
زبان نہ تھا لیکن نکل آیا میں کہیں نہ تھا یہ کبھی نہ ہے لیکن ہم سب ہو گئے ہیں ایسی ناممکن بات ہے سو

علت کی علت نہیں ہوتی

**۱۸ سوال** ۔ اگر علت کے بغیر معلول نہیں ہوتا تو علت کی علت کیا ہے؟

**جواب** ۔ جو علت اولی ہیں وہ کسی کے معلول نہیں ہوتے اور جو کسی کی علت اور معلول ہوتا ہے وہ دوسری علت کہلاتی ہے جیسے مٹی گھر وغیرہ کی علت اور جس غیر کا معلول ہونا
لیکن جو علت اولی پرکرتی ہے وہ ازلی ہے۔

مول کا مول یعنی علت نہیں ہوتی (سانکھیہ ۱۔ ۶۷)

لئے جس کی علت نہ ہو وہ سب معلولوں کی علت ہوتی ہے کیونکہ کسی معلول کی ابتدا
میں علتیں ضرور ہوتی ہیں جیسے کپڑا بنانے سے پہلے جلاہا۔ روئی کا سوت اور نلی وغیرہ موجود
ہو تو کپڑا بنایا جاتا ہے۔ اسطرح پیدائش عالم سے پیشتر پرمیشور پرکرتی۔ کال (زمانہ)
آکاش اور جیو جو ازلی ہیں موجود ہوتے ہیں ان سے دنیا کی پیدائش ہوتی ہے۔ اگر انہیں سے
کوئی نہ ہو تو دنیا بھی پیدا نہ ہو۔

अत्र नास्तिका आहुः—शून्यं तत्त्वं भावो विनश्यति वस्तुधर्मत्वाद्विनाशस्य ॥ १ ॥ सांख्य द० अ० १ । सू० ४४ ॥

अभावाद्भावोत्पत्तिर्नानुपमृद्य प्रादुर्भावात् ॥ २ ॥

ईश्वरः कारणं पुरुषकर्माफल्यदर्शनात् ॥ ३ ॥

अनिमित्ततो भावोत्पत्तिः कण्टकतैक्ष्ण्यादिदर्शनात् ॥ ४ ॥

सर्वमनित्यमुत्पत्तिविनाशधर्मकत्वात् ॥ ५ ॥

सर्वं नित्यं पञ्चभूतनित्यत्वात् ॥ ६ ॥

सर्वं पृथग् भावलक्षणपृथक्त्वात् ॥ ७ ॥

सर्वमभावो भावेष्वितरेतराभावसिद्धेः ॥ ८ ॥

ناستکوں کے خیالات اور ان کا کھنڈن

**۱۹ سوال** ۔ بعض ناستک لوگ ایسا کہتے ہیں کہ شونیہ (خلا یا نیستی)

ہی ایک شے ہے۔ پیدائش سے پہلے شونیہ تھا آخیر میں شونیہ ہوگا۔ کیونکہ جو ہستی یعنی موجود
ہے اس کی نیستی ہو کر شونیہ ہو جائیگا۔

جواب۔ شونیہ۔ آکاش۔ غیر محسوس شے خلا اور نکتہ کو ہی کہتے ہیں پس شونیہ
شے ہے اس شونیہ میں سب اشیار غیر محسوس رہتی ہیں جیسے ایک نقطہ سے خط۔ خطوں
گول شکل بنتی ہے۔ اسی طرح (شونیہ یعنی پرمانوؤں سے) کرہ زمین۔ پہاڑ وغیرہ
کی صنعت اور حکمت کے ذریعے بنتے ہیں اور شونیہ کا جاننے والا شونیہ نہیں ہوتا

**نیستی سے ہستی ماننے والوں کی تردید**

٢٠ سوال۔ دوسرا ناستک کہتا ہے کہ نیستی سے ہستی کی
جیسے بیج کی صورت بدلے بغیر انکر پیدا نہیں ہوتا۔ اور بیج کو توڑ کر
تو انکر کا عدم ہے۔ جب اول انکر نظر نہیں آتا تھا تو نیستی سے ہستی ہوئی۔

جواب۔ جو بیج کی صورت بدلتا ہے وہ اول ہی بیج میں تھا جو نہ ہوتا تو اس کی
کون اختیار کرتا۔ وہ کبھی پیدا نہ ہوتا۔

**کرم پھل میں نیائے نیم نہ ماننے والے**

٢١ سوال۔ تیسرا ناستک کہتا ہے کہ کرموں کا پھل انسان
فعل کرنے سے حاصل نہیں ہوتا کتنے ہی افعال کے الٹے پھل دیکھنے میں
ہیں اس لئے قیاس کیا جاتا ہے کہ کرموں کا پھل ملنا پرمیشور کی مرضی پر ہے جس کو
پھل پرمیشور دینا چاہے دیتا ہے جسکا پھل دینا نہیں چاہتا نہیں دیتا اس لئے کرموں کا پھل پرمیشور کے اختیار
جواب۔ جو کرموں کا پھل (بالحاظ کرموں کے) پرمیشور دیتا ہو تو بغیر کرم کئے پرمیشور پھل
نہیں دیتا۔ پس جیسا کرم انسان کرتا ہے ویسا ہی نتیجہ پرمیشور دیتا ہے اسلئے پرمیشور
یعنی اپنی مرضی سے انسان کو کرموں کا پھل نہیں دے سکتا بلکہ جیسا فعل جیو (روح) کرتا
ویسا ہی پھل پرمیشور دیتا ہے۔

**بغیر علت کے معلول ماننے والے**

٢٢ سوال۔ چوتھا ناستک کہتا ہے کہ بدون علت کے
کی پیدائش ہوتی ہے جیسے ببول وغیرہ درختوں کے کانٹے تیز نوک والے دیکھنے میں
اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ جب جب دنیا کی پیدائش کا شروع ہوتا ہے تب تب جسم وغیرہ اشیا بدون علت کے
جواب۔ جس سے شے پیدا ہوتی ہے وہی اس کی علت ہے کانٹے دار درخت بغیر کانٹوں
پیدا کیوں نہیں ہوتے؟

**تمام اشیار کو حادث ماننے والے**

٢٣ سوال۔ پانچواں ناستک کہتا ہے کہ سب اشیا پیدا

ہونیوالی ہیں اس لئے سب انت (حادث) ہیں۔

श्लोकार्धेन प्रवक्ष्यामि यदुक्तं ग्रन्थकोटिभिः ।

ब्रह्म सत्यं जगन्मिथ्या जीवो ब्रह्मैव नापरः ॥

یہ کسی کتاب کا شلوک ہے۔ نوین ویدانتی (برہم لوست کے معتقد) لوگ پانچویں ناستک کے درجہ میں ہیں کیونکہ وہ کہتے ہیں کہ کروڑوں کتابوں کا سدھانت یہ ہے کہ برمیشور برحق۔ دنیا جھوٹی یا فانی اور روح خدا سے علیحدہ نہیں ہے۔

**جواب**۔ اگر سب کی ازلیت ازل سے ہے۔ تو سب حادث نہیں ہو سکتا۔

**سوال**۔ سب کی ازلیت بھی حادث ہے جیسے آگ لکڑیوں کو فنا کر کے آپ ہی فنا ہو جاتی ہے۔ **جواب**۔ جو شئے بخوبی محسوس ہوتی ہے اسکا زمانہ حال میں اعدام (کہنا اور نہایت لطیف علت کو حادث کہنا کبھی ٹھیک نہیں ہو سکتا۔ جو نئے ویدانتی لوگ برہم (خدا) سے عالم کی پیدائش مانتے ہیں تو برہم کے برحق ہونے سے اسکا معلول اسیہ (فانی مطلق یا معدوم) مطلق کبھی نہیں ہو سکتا۔ اگر خواب رسی کا سانپ وغیرہ (وہمی) کہیں تو بھی نہیں بن سکتا۔ کیونکہ کلپنا (وہم) عرض (صفت) ہے جوہر (موصوف) اور جوہر سے عرض علیحدہ نہیں رہ سکتا جب وہم کا کرنیوالا ازلی ہے تو اسکا وہم بھی ازلی ہونا چاہئے نہیں تو اس کو بھی حادث مانو جیسے بے دیکھی سنی کا خواب کبھی نہیں آتا بلکہ جو جاگرت یعنی عالم بیداری میں چیزیں موجود ہیں ان کے ساکھشات تعلق سے پرتیکھش وغیرہ علم ہونے پر انکا نقش (یعنی اثر خیال کی صورت میں علم) ذہن میں قائم ہوتا ہے خواب میں انہی کو (بالمشافہ) ہو بہو دیکھتا ہے۔ جیسے گہری نیند میں خارجی چیزوں کے محسوس ہونے کی صورت میں بھی وہ خارجی چیزیں موجود رہتی ہیں ویسے ہی پرلے میں بھی جوہر علت قائم رہتی ہے۔ اگر اثر خیال کے بغیر خواب نظر آوے تو جنم کے اندھے کو بھی خواب میں صورتیں نظر آنی چاہئیں اس لئے اس (حالت خواب) میں انکا محض وجود ہے اور باہر وہ سب اشیاء موجود ہیں۔ **سوال**۔ جیسے جاگرت (عالم بیداری) کی چیزیں خواب میں اور (بیداری و خواب) دونوں کی باتیں گہری نیند میں زائل ہو جاتی ہیں ویسے جاگرت (عالم بیداری) کی اشیاء کو بھی مثل خواب ماننا چاہئے۔

مخاطب کنز جم لٹ واقعی یا بے شک وشبہ۔ کلے علم الیقین وغیرہ

جواب۔ ایسا کبھی نہیں مان سکتے کیونکہ خواب اور گہری نیند میں صرف بیرونی اشیار کی لاعلمی ہوتی ہے نیستی نہیں جیسے کسی کی پیٹھ کے پیچھے بہت سی اشیار نا معلوم رہتی ہیں لیکن ان کی نیستی نہیں ہوتی ویسے ہی خواب اور گہری نیند کی بات ہے لہذا جو پہلے کہہ چکے ہیں کہ پرمیشور اور مادی علت ابدی و ازلی ہیں وہی درست ہے۔

معلول کو ازلی ماننے والے

۲۴۔ چھٹا ناستک کہتا ہے کہ پانچ بھوتوں کے ازلی ہونے سے سب عالم ازلی ہے۔

جواب۔ یہ بات درست نہیں کیونکہ جن اشیار کی پیدائش اور فنا کا باعث دیکھنے میں آتا ہے۔ اگر وے سب ازلی ہیں تو کیا باعث ہے کہ سب کثیف عالم اور جسم برتن اور کپڑا وغیرہ کو پیدا اور فنا ہوتے دیکھتے ہیں اس لئے معلول کو ازلی نہیں مان سکتے۔

موجودات میں تعلق باہمی نہ ماننے والے

۲۵۔ ساتواں ناستک کہتا ہے کہ سب اشیار جدا جدا ہیں کوئی شے ایک نہیں ہے جس جس شے کو ہم دیکھتے ہیں اس میں دوسری کسی شے کا کبھی تعلق نہیں معلوم ہوتا۔

جواب۔ حصوں میں کُل زمانہ (جس میں کہ وہ موجود ہوں) آکاش، پرمیشور اور ذات (جنس) جدا جدا اشیاء کے مجموعوں میں ایک ہی ہیں ان سے کوئی شے علیحدہ نہیں ہو سکتی اس لئے اشیاء علیحدہ علیحدہ نہیں صرف اپنی ذات سے جدا جدا ہیں یا فرداً فرداً موجودات میں فرد بھی ایک ہیں۔

ابھاؤ روپ ماننے والے

۲۶۔ آٹھواں ناستک کہتا ہے کہ سب اشیار میں اترےترا بھاؤ کے ثابت ہونے سے سب ابھاؤ روپ (معدوم) ہیں۔ جیسے:- گائے گھوڑا نہیں اور گھوڑا گائے نہیں اس لئے سب کو ابھاؤ روپ (معدوم) ماننا چاہئے۔

جواب۔ سب اشیار میں اترےترا بھاؤ کا اطلاق ہو سکتا ہے۔ لیکن گائے میں گائے اور گھوڑے میں گھوڑے کی ہستی ہی ہے نیستی کبھی نہیں ہو سکتی اگر اشیار کی ہستی نہ ہو تو پھر اترےترا بھاؤ کس میں کہا جاوے۔

فطرت سے ہی دنیا کی پیدائش ماننے والے

۲۷۔ نواں ناستک کہتا ہے کہ فطرت سے دنیا کی پیدائش ہوتی ہے جیسے پانی اناج کے ملنے سے کرم پیدا ہوتے ہیں اور بیج مٹی پانی کے ملاپ سے گھاس درخت وغیرہ اور پتھر وغیرہ بن جاتے ہیں جیسے سمندر اور ہوا کے میل سے لہریں اور لہروں سے

(۱) منجانب مترجم: ایک دوسرے کے نہ ہونے کو اترےترا بھاؤ کہتے ہیں۔

سمندر جھاگ اور ہلدی چونہ اور لیموں کا عرق ملانے سے رولی بنجاتی ہے اسی طرح تمام
عالم عناصر کی تاثیر و خاصیت سے پیدا ہوا ہے اسکا بنانیوالا کوئی بھی نہیں۔

جواب۔ اگر دنیا فطرت سے پیدا ہوتی تو فنا کبھی نہ ہوتی اور جو فنا ہونا بھی طبعی مانو۔ تو
پیدائش نہ ہوگی۔ اگر دونوں خاصیتیں اشیار کے اندر ایکجا مانوگے تو پیدائش اور فنا کی
کارروائی نہ ہوسکے گی اور اگر علت فاعلی سے پیدائش اور فنا مانوگے تو فاعل کو پیدائش اور
فنا ہونیوالے جوہروں سے علیحدہ ماننا پڑیگا۔ اگر فطرت ہی فنا اور پیدائش ہوتی تو پیدائش اور فنا کا ایک
ہی وقت ہونا ممکن نہیں ہو سکتا۔ اگر فطرت سے ہی پیدائش ہوتی ہے تو اس کرہ زمین کے ترتیب دوسری زمین
چاند سورج وغیرہ کیوں پیدا نہیں ہوتے اور جس شے کے ملاپ سے جو پیدا ہوتا ہے وہ سب گھاس درخت اور کرم
(کیڑے) بغیر بیجوں کے پیدا کیسے ہوسکتے بیج اناج وغیرہ کے ملاپ سے ہی پیدا ہوتے ہیں بغیر اسکے نہیں جیسے ہلدی چونا اور لیموں کا
عرق دور دراز سے آکر خود بخود نہیں ملتے بلکہ کسی کے ملانے سے ملتے ہیں اور اس پر بھی ٹھیک
اندازے ملانے پر رولی بنتی ہے۔ کم و بیش یا بے قاعدہ کرنے سے رولی نہیں بنتی۔ ویسے ہی
جبتک پرمیشور پرکرتی کے ذرات کو علم اور حکمت سے نہیں ملاتا ہے بیجان اشیا خود بخود
کسی مقصد کو پورا کرسکنے کیلئے کوئی خاص شے نہیں بن سکتیں لہٰذا فطرت وغیرہ سے دنیا نہیں
بنتی بلکہ پرمیشور کے بنانے سے ہی بنتی ہے۔

**دنیا کو ازلی و ابدی ماننے والے**

۲۸۔ اس دنیا کا فاعل نہ تھا نہ ہے اور نہ ہوگا بلکہ ازلی زمانہ
سے جیسی کی تیسی قائم ہے نہ کبھی اس کی پیدائش ہوئی نہ کبھی فنا ہوگی۔

جواب۔ بغیر فاعل کے کوئی بھی فعل (حرکت) اور فعل ترکیبی (حرکت ترکیبی) سے پیدا ہونے
والے نہیں بن سکتی جو زمین وغیرہ اشیا ترکیب خاص سے ملکر بنی ہوئی نظر آتی ہیں وے
ازلی کبھی نہیں ہوسکتیں جو شے ترکیب سے بنتی ہے وہ ترکیب سے پیشتر نہیں ہوتی اور تفریق
و تقسیم کے آخیر میں نہیں رہتی۔ اگر تم اسکو نہ مانو تو سخت سے سخت پتھر ہیرے اور فولاد وغیرہ کو توڑ کر
گلا یا جلا کر دیکھو کہ ان میں ذرات جدا جدا ملے ہیں یا نہیں اگر ملتے ہیں تو وے زمانہ پاکر الگ
الگ بھی ضرور ہوتے ہیں۔

**یوگی کو ایشور ماننے والوں کی تردید**

۲۹۔ ازلی پرمیشور کوئی نہیں بلکہ جو صرف یوگ ابھیاس* سے اینما وغیرہ
جلال کو حاصل کرکے سروگیہ (علیم کل) وغیرہ صفات سے موصوف گیانی ہوتا

* یہاں یوگ ابھیاس سے ریاضت کی مراد نفس کشی و ریاضت وغیرہ سے پائی جاتی ہے۔ دیکھو دوسرا صفحہ

ہے اسی جیو (روح) کو پرمیشور کہتے ہیں۔

**جواب**۔ اگر ازلی پرمیشور دنیا کو پیدا کرنیوالا نہ ہو۔ تو سادھنوں (وسائل یا تدبیروں) اسے سدھ (صاحب کمال و قدرت) ہونیوالے جیووں کا سہارا اور زندگی کو قائم رکھنے والا جسم اور آلات احساس کیسے بنتے۔ ان کے بغیر جیو کوئی سادھن (تدبیر) نہیں کر سکتا۔ اگر سادھن (اندریوں کے کوگ) سے تدبیر نہ ہوتی تو سدھ (کامل) کہاں سے ہو جاتا؟ جیو سادھن کر کے کیسا ہی سدھ (کامل) ہو جائے تاہم جو پرمیشور کی قائم بالذات ازلی سدھی (کمال) ہے اور جس میں بیشمار سدھیاں (قدرتیں) موجود ہیں اس کے برابر کوئی بھی جیو نہیں ہو سکتا کیونکہ اگر جیو کا علم غایت درجہ تک بڑھ جاوے تب بھی وہ محدود علم اور قدرت والا رہتا ہے۔ غیر محدود علم اور قدرت والا کبھی نہیں ہو سکتا۔ دیکھو کوئی بھی آج تک پرمیشور کے بنائے ہوئے قانون قدرت کو بدلنے والا نہیں ہوا ہے اور نہ ہوگا جیسے ازلی سدھ (قدرت والے) پرمیشور نے آنکھ سے دیکھنے اور کانوں سے سننے کا قانون باندھا ہے اس کو کوئی بھی یوگی نہیں بدل سکتا۔ پس جیو پرمیشور کے برابر کبھی نہیں ہو سکتا۔

ہر کلپ میں دنیا کا یکساں رہنا

**سوال**۔ کلپ[1] کلپانتر میں پرمیشور نئے نئے ڈھنگ کی دنیا بناتا ہے یا ایک ہی سی؟

**جواب**۔ جیسی کہ اب ہے ویسی ہی پہلے تھی اور آگے بھی ویسے ہی ہوگی۔ اختلاف نہیں ہوتا۔

सूर्याचन्द्रमसौ धाता यथापूर्वमकल्पयत्। दिवं च पृथिवीं चान्तरिक्षमथो स्वः॥ ऋ० ॥ मं० १०। सू० १९०। मं० ३॥

ﷺ یوگ کی آٹھ سدھیوں میں سے ایما ایک سدھی ہے جس میں یوگی کا اتما لطیف سے لطیف چیز کی نسبت بھی زیادہ تر لطیف ہو کر اس چیز کو ملنے والا ہوتا ہے۔ دیکھو لیڈیش منجری صفحہ ۱۴ مطبوعہ ستیہ دھرم پرچارک پریس جالندھر

[1] کلپ ۱۴ منونتر کے زمانہ کو کہتے ہیں ایک منونتر میں ۷۱ چتر یگیاں ہوتی ہیں چتر یگی سے چار یگ کا مجموعی زمانہ مراد ہے جس کی تعداد حسب ذیل ہے (۱) ست یگ ۱۷۲۸۰۰۰ برس۔ (۲) تریتا یگ ۱۲۹۶۰۰۰ برس (۳) دواپر یگ ۸۶۴۰۰۰ برس (۴) کل یگ ۴۳۲۰۰۰ برس میزان ۴۳۲۰۰۰۰ برس۔ چودہ منونتروں کے علاوہ پندرہ سندھیاں بھی ہوتی ہیں جن کی تعداد ایک ایک ست یگ کے برابر ہوتی ہے گویا ایک کلپ میں کل ایک ہزار چتر یگیاں ہوتی ہیں یعنی ۱۴ منونتروں کی (۷۱ × ۱۴) ۹۹۴ چتر یگیاں اور ۱۵ سندھیوں ۶ چتر یگیاں ملکر کل ایک ہزار چتر یگیاں پوری ہو جاتی ہیں اس حساب سے ایک کلپ میں ۴۳۲۰۰۰۰۰۰۰ (چار ارب بتیس کروڑ) برس ہوتے ہیں۔ ایک ہزار چتریگی کے زمانہ تک دنیا حالت محسوس میں قائم رہتی ہے اور پھر اسیقدر زمانہ تک حالت غیر محسوس میں۔ حالت محسوس کو سرشٹی اور غیر محسوس کو پرلے کہتے ہیں اور یہ سلسلہ ہمیشہ چلا جاتا ہے۔

(دھاتا) پرمیشور نے جسطرح پہلے کلپ میں سورج۔ چاند۔ بجلی۔ پرتھوی انترکش وغیرہ کو بنایا تھا۔
اسیطرح اُس نے اب بھی بنائے ہیں اور آگے بھی ویسے ہی بناویگا۔ پرمیشور کے کام بے خطا ہونیکی وجہ سے
ہمیشہ یکساں ہی ہوا کرتے ہیں جو محدود علم والا ہو اور جسکا علم بڑہتا گھٹتا ہے۔ اسی کے کام میں
بھول چوک ہوتی ہے۔ پرمیشور کے کام میں نہیں (رگ ۱۰۔۱۹۰۔۳) ؛

پیدائش عالم کے بارہ میں شاستروں کا اتفاق

۱۴۲۔ پیدائش عالم کے بارہ میں وید وغیرہ شاستروں کا اتفاق ہے یا اختلاف؟

جواب۔ اتفاق ہے۔ سوال: اگر اتفاق ہے۔ تو

**तस्माद्वा एतस्मादात्मन आकाशः सम्भूतः। आकाशाद्वायुः। वायोरग्निः। अग्नेरापः। अद्भ्यः पृथिवी। पृथिव्या ओषधयः। ओषधिभ्योऽन्नम्। अन्नाद्रेतः। रेतसः पुरुषः।**

**स वा एष पुरुषोऽन्नरसमयः॥ तैत्तिरीयोपनि० ब्रह्मानन्दव०**

اُس پرمیشور اور پرکرتی سے آکاش۔ خلا یعنی جو جوہر لطیف علت سب جگہ پھیل رہا تھا اسکو اکٹھا کرنے
سے آکاش (خلا) پیدا سا (اسکا بیوہار شروع) ہوتا ہے در حقیقت آکاش کی پیدائش نہیں ہوتی
کیونکہ بغیر آکاش کے پرکرتی اور پرمانو کہاں ٹھیر سکیں؟ آکاش کے بعد وایو۔ وایو کے بعد اگنی۔
اگنی کے بعد جل۔ جل کے بعد پرتھوی۔ پرتھوی سے نباتات۔ نباتات سے اناج۔ اناج سے نطفہ۔
نطفہ سے انسان یعنی جسم پیدا ہوتا ہے یہاں آکاش وغیرہ کی ترتیب سے اور چھاندوگیہ میں اگنی
وغیرہ ایتریہ میں جل وغیرہ کی ترتیب سے دنیا کی پیدائش بتائی ہے (تیتریہ اپنشد برہمانند ولی انوواک ۱)

ویدوں میں کہیں پرش (ایشور) کہیں ہرنیہ گربھ (پرمیشور) وغیرہ سے میمانسا میں کرم (فعل)
ویشیشک میں کال (زمان) نیائے میں پرمانو (ذرات) یوگ میں پرشارتھ (جہد کے لئے) سانکھیہ میں
پرکرتی (مادہ) اور ویدانت میں برہم (پرمیشور) سے دنیا کی پیدائش مانی ہے اب کسکو سچا اور کسکو جھوٹا مانیں؟
جواب۔ اس میں سب سچے کوئی جھوٹا نہیں جھوٹا وہ ہے جو الٹا سمجھتا ہے کیونکہ پرمیشور نمت (علت
فاعلی) اور پرکرتی دنیا کا اُپادان کارن (علت مادی) ہے۔ جب مہاپرلے ہوتی ہے تب اس کے
بعد آکاش وغیرہ کی ترتیب سے اور جب آکاش اور وایو کی پرلے نہیں ہوتی اور اگنی وغیرہ کی ہوتی ہے
تو اگنی (حرارت) وغیرہ کی ترتیب سے اور جب (ودیت) اگنی (حرارت برق) کا بھی ناش نہیں
ہوتا۔ تب پانی کی ترتیب سے دنیا کی پیدائش ہوتی ہے یعنی جس جس پرلے میں جہاں

جہاں تک پرلے ہوتی ہے۔ وہاں وہاں سے دنیا کی پیدائش ہوتی ہے۔ پرش اور ہرنیہ گربھ وغیرہ کے معنی پہلے باب میں لکھ آئے ہیں وے سب پرمیشور کے نام ہیں۔ لیکن اختلاف اسکو کہتے ہیں کہ ایک کام میں ایک ہی معاملہ پر اختلاف بیان ہو۔ دیکھو چھ شاستروں میں اختلاف نہ ہونا اس طرح ثابت ہے۔

میمانسا میں دکھا ہے کہ | ۴۳ "ایسا کوئی بھی معلول دنیا میں نہیں ہوتا۔ جس کے بنانے میں چیشٹا (حرکت فعلی) نہ کی جاوے"

ویشیشک میں کہا ہے کہ | ۴۴۔ وقت لگے بغیر بن ہی نہیں سکتا۔

نیائے میں لکھا ہے کہ | ۴۵ اپادان کارن (علت مادی) نہ ہو تو کچھ بھی نہیں بن سکتا"

یوگ میں کہا ہے کہ | ۴۶۔ ودیا (علم)، گیان (معرفت) اور ویچار (غور) نہ کیا جائے تو کچھ نہیں بن سکتا

سانکھیہ میں دکھا ہے کہ | ۴۷۔ تتوں (عنصروں) کا میل نہ ہونے سے کچھ بھی نہیں ہو سکتا"

ویدانت میں کہا ہے کہ | ۴۸۔ بنانیوالا نہ بناوے تو کوئی بھی شئے پیدا نہ ہو سکے"

اس لئے دنیا چھ علتوں سے بنتی ہے ان چھ علتوں میں سے ایک ایک کی تشریح ایک ایک شاستر میں کی ہے۔ اس لیے ان میں کچھ بھی اختلاف نہیں جیسے چھ آدمی ملکر ایک چھپر اٹھا دیں اور اسے دیواروں پر رکھیں ویسے ہی اس معلول دنیا کی تشریح چھ شاستروں کے مصنفوں نے ملکر پوری کی ہے۔ جیسے پانچ اندھوں اور ایک ایسے شخص کو جسے دھندلا نظر آتا ہو کسی نے ہاتھی کا ایک ایک حصہ بتلا دیا۔ پھر ان میں سے ہر ایک کو پوچھا کہ ہاتھی کیسا ہے ان میں سے ایک نے کہا ستون دوسرے نے کہا چھاج تیسرے نے کہا موسل چوتھے نے کہا جھاڑو پانچویں نے کہا چبوترہ اور چھٹے نے کہا کالا کالا۔ چار ستونوں کے اوپر کچھ بھینسے کی سی شکل کا ہے۔ اسی طرح آجکل کی انارش[2] کتابوں کے پڑھنے اور پراکرت[3] بھاشا والوں نے رشیوں کے بنائے ہوئے گرنتھ (کتابیں) نہ پڑھکر نئی کم عقل لوگوں کی بنائی ہوئی سنسکرت اور دیگر زبانوں کی کتابیں پڑھ کر ایک دوسرے کی

(اصحاب مترجم) ۱؎ اگر پانچوں بھوتوں (عناصر) کی پرلے ہو جاتی ہے تو ازسر نو دنیا کی پیدائش ہوتی ہے اور اس میں ترتیب آکاش سے شروع ہوتی ہے۔ یعنی پہلے آکاش ہوتا ہے پھر ہوا۔ پھر آگ پھر پانی پھر زمین علیٰ ہذا اگر پوری پرلے (مہاپرلے) نہ ہوئی ہوا اور صرف جزوی پرلے ہو مثلاً ہوا تک پرلے ہوئی ہے تو ہوا سے ہی پھر شروع ہوگی اور اگر آگ تک پرلے ہوئی ہے تو دوبارہ پیدائش عالم میں آگ ہی سے ترتیب شروع ہوگی اسی طرح اگر پانی تک پرلے ہوئی ہے تو پانی سے ترتیب شروع ہوگی علیٰ ہذا القیاس۔ واضح ہو کہ آکاش کی کبھی پرلے نہیں ہوتی کیونکہ وہ اتصال ہے
۲؎ جو کتابیں رشی منی کی بنائی نہ ہوں۔ انہیں انارش کہتے ہیں ۳؎ پراکرت بھاشا ایک خاص زبان بھی ہے (دیکھو

ذمت میں مصروف ہو کر جھوٹا جھگڑا مچا رکھا ہے ان کی بات عقلمندوں یا دیگر آدمیوں کے ماننے لائق نہیں۔ کیونکہ جو اندھوں کے پیچھے اندھے چلیں تو تکلیف کیوں نہ اٹھائیں؟ ویسے ہی آجکل کے کم علم۔ خودغرض نفس پرست آدمیوں کی کارروائی دنیا کی تباہی کرنیوالی ہے۔

علت کی علت | ۸۳۳ - جب علت کے بغیر معلول نہیں ہوتا تو علت کی علت کیوں نہیں؟

جواب۔ ارے بھولے بھائیو! کچھ اپنی عقل کو کام میں کیوں نہیں لاتے؟ دیکھو دنیا میں دو ہی اشیا ہوتی ہیں۔ ایک علت دوسری معلول۔ جو علت ہے وہ معلول نہیں اور جو معلول ہے۔ وہ علت نہیں۔ جبتک انسان سرشٹی (کائنات) کو بخوبی نہیں سمجھتا تبتک اسکو کامل علم حاصل نہیں ہوتا

नित्यायाः सत्त्वरजस्तमसां साम्यावस्थायाः प्रकृतेरुत्पन्नानां परमसूक्ष्माणां पृथक् पृथग्वर्तमानानां तत्त्वपरमाणूनां प्रथमः संयोगारम्भः संयोगविशेषादवस्थान्तरस्य स्थूलाकारप्राप्तिः सृष्टिरुच्यते ॥

ابدی۔ ازلی ستو[1] رج اور تم گنوں کی ہیئت مجموعی یعنی پرکرتی سے پیدا ہوئے ہوئے جو نہایت لطیف فرد یعنی تتو ادیو (اجزاء عناصر) موجود ہیں۔ ان کی ابتدائی ترکیب سے شروع ہو کر خاص۔ خاص ترکیبوں سے مختلف حالتیں بدلتے ہوئے لطیف سے کثیف بنتے بناتے عجیب غریب چیزیں بن گئی ہیں۔ پس ترکیب پانے سے اسکو "سرشٹی" (دنیا) کہتے ہیں۔ گویا جو پہلے سنجوگ (ترکیب) میں ملنے اور ملانے والی شے ہے۔ اور جس میں سنجوگ (ترکیب) شروع اور ویوگ (تقسیم و تفریق) ختم ہوتا ہے یعنی جسکے حصے اور زیادہ نہیں ہو سکتے اسکو علت اور جو ترکیب کے بعد بنتا ہے اور تفریق و تقسیم کے بعد ویسا نہیں رہتا اسے معلول کہتے ہیں جو شخص اس علت کی علت معلول کا معلول۔ فاعل کا فاعل۔ سادھن (تدبیر) کا سادھن اور سادھیہ[2] کا سادھیہ کہتا ہے۔ وہ باوجود دیکھ سکنے کے اندھا سن سکنے کے بہرہ اور جان سکنے کے بالکل بے علم ہے۔

بقیہ حاشیہ۔ مگر یہاں سوامی جی کی مراد اس زبان سے ہے جسکو عموماً ہندی بھاشا کے نام سے پکارتے ہیں

[1] ستو رج اور تم کی تعریف کے لئے دیکھو پرکرتی کی تعریف جو اس باب کے شروع میں درج کی گئی ہے۔

[2] تدبیر یا وسیلہ کو کہتے ہیں اور جس کے لئے سادھن کیا جاوے اسے سادھیہ کہتے ہیں۔

[3] مہت تتو سے بدھی یعنی مادہ کی حالت مراد ہے جبکہ اس میں علم و حرکت کے قبول کرنے کی قابلیت ہوتی ہے،

کیا آنکھ کی آنکھ چراغ کا چراغ اور سورج کا سورج کبھی ہو سکتا ہے؟ جس سے پیدا ہوتا ہے وہ علت اور جو پیدا ہوتا ہے وہ معلول اور جو علت کو معلول صورت بنانیوالا ہے وہ فاعل کہلاتا ہے

नासतो विद्यते भावो नाभावो विद्यते सतः ।

उभयोरपि दृष्टोऽन्तस्त्वनयोस्तत्त्वदर्शिभिः ॥

(بھگوت گیتا ۲-۱۶)

کبھی نیستی کی ہستی نہیں ہوتی ان دونوں کی تحقیق تتودرشی (علم عناصر کے جاننے والے یا سائنس دان یا باریک بین) لوگوں نے کی ہے دیگر ضدی نہ سمجھنے والے کھوٹا دل رکھنے والے اور بے علم لوگ اس بات کو آسانی سے کیسے جان سکتے ہیں کیونکہ جو انسان عالم ہو کر اور نیک صحبت میں رہکر پورا پورا غور و فکر نہیں کرتا وہ ہمیشہ وہم کے جال میں پڑا رہتا ہے۔

مبارک ہیں وہ لوگ! جو سب علوم کے اصولوں کو جانتے ہیں اور جاننے کے لئے کوشش کرتے ہیں خود جانکر دوسروں کو بلا مکر و فریب اس علم کو بخشتے ہیں اس لئے جو کوئی علت کے بغیر دنیا کی پیدائش مانتا ہے وہ کچھ بھی نہیں جانتا۔

**پیدائش عالم کی ترتیب**

۴۹۔ جب دنیا کی پیدائش کا وقت آتا ہے تب پرمیشور ان نہایت لطیف وجودوں کو اکٹھا کرتا ہے اس (پیدائش) کی پہلی (تبدیل شدہ) حالت میں جو نہایت لطیف (علت) پرکرتی سے کچھ کثیف ہوتی ہے اسکا نام مہتتو اور جو اس سے کچھ کثیف ہوتی ہے اسکا نام اہنکار[1] اور اہنکار سے علیحدہ علیحدہ پانچ سوکھشم بھوت[2] کان کھال آنکھ زبان ناک یہ پانچ گیان اندریاں (قوائے احساس باطنی) زبان ہاتھ پاؤں عضو تناسل اور مقعد یہ پانچ کرم[3] اندریاں اور گیارہواں من (دل) کچھ کثیف پیدا ہوتا ہے اور ان پنچ تن ماتراؤں[5] سے کئی کثیف حالتوں میں گذرتے ہوئے سلسلہ وار پانچ عناصر کثیف جن کو ہم لوگ پرتیکش (ظاہر) دیکھتے ہیں پیدا ہوتے ہیں

[1] اہنکار سے انانیت یعنی لطیف مادہ کی وہ حالت جبکہ ذرات میں جداگانہ قسم کی کشش ظہور میں آتی ہے
[2] سوکھشم سے عناصر لطیف مراد ہیں [3] کرم اندریوں سے وہ لطیف حواس مراد ہیں جن سے افعال ظاہری صادر ہوتے ہیں۔ [4] ان سترہ چیزوں کے متفرق مجموعوں سے ارواح کے مختلف اعمال کے مطابق اجسام لطیفہ بنتے ہیں جیسے ارواح کثیف جسموں میں کام کرتی ہیں یہ بعد موت بھی ارواح کے ساتھ رہتے ہیں [5] پنچ تن ماترا سے سوکھشم بھوت یعنی عناصر لطیف مراد ہیں

ان سے قسم قسم کی نباتات درخت وغیرہ اور ان سے غذا۔ غذا سے نطفہ اور نطفہ سے جسم ہوتا ہے

**آدمی اور میتھنی سرشٹی**

۴۰۔ لیکن ابتدائی پیدائش میتھنی نہیں ہوتی۔ کیونکہ جب پرمیشور نر اور مادہ کے جسم بنا کر ان میں جیو کا تعلق کر دیتا ہے تب اس کے بعد میتھنی سرشٹی چلتی ہے۔

**جسم انسانی کی عجیب و غریب بناوٹ**

۴۱۔ دیکھو کس علم و حکمت سے جسم کی بناوٹ ہے کہ جس کو عالم بھی دیکھ کر دنگ رہ جاتے ہیں۔ اندر ہڈیوں کا جوڑ۔ ناڑیوں کا بندھن۔ گوشت کی لپائی۔ کھال کا ڈھکنا۔ تلی۔ جگر۔ پھیپھڑہ۔ پنکھے کی کل (یعنی سانس کی آمد و رفت) جیو کا لگانا۔ سر کو بصورت میگزین (بصورت جڑی) بنانا۔ بال ناخن وغیرہ کا لگانا۔ آنکھ کی نہایت لطیف شریان (رگوں) کا مثل تار گوندھنا۔ اندریوں کے جدا جدا راستوں کا جاری ہونا۔ جیو کی جاگرت (بیداری)، سوپن (خواب)، سوشپتی (گہری نیند) کی حالت بھوگنے کے لیے خاص مقامات کی بناوٹ۔ سب دھاتوؤں کی تقسیم۔ مختلف کلوں کا خاتمہ کرنا وغیرہ وغیرہ عجیب و غریب بناوٹ کو پرمیشور کے سوا کون کر سکتا ہے؟

اس کے علاوہ طرح طرح کے جواہرات اور دھاتوں سے جڑی ہوئی زمین۔ قسم قسم کے درخت وغیرہ کے بیجوں میں نہایت لطیف کاری گری کی بناوٹ۔ بیشمار سبز۔ سفید۔ پیلے۔ کالے۔ نقش دار پتے۔ پھول پھل۔ مول (جڑوں) کی بناوٹ۔ میٹھے کھارے کڑوے کسیلے۔ چرپرے۔ میٹھے وغیرہ طرح طرح کے ذائقے۔ خوشبودار پتے۔ پھول۔ پھل۔ اناج۔ کند مول وغیرہ کی صنعت۔ بیشمار کروڑوں زمینیں سورج چاند وغیرہ لوک (کروں) کی بناوٹ۔ انکو قائم رکھنا اور باقاعدہ گردش وغیرہ پرمیشور کے بغیر کوئی بھی نہیں کر سکتا۔ جب کوئی کسی شے کو دیکھتا ہے تو اس کو دو قسم کا علم پیدا ہوتا ہے ایک جیسے وہ شے ہے اور دوسرا اس کی صنعت دیکھ کر بنانے والے کا علم۔ جیسے کسی شخص نے کوئی خوبصورت زیور جنگل میں پایا۔ دیکھا تو ظاہر ہوا کہ یہ سونے کا ہے اور کسی عقلمند کاریگر نے بنایا ہے اسی طرح دنیا

---

۱؎ ان ستر چیزوں کے متفرق مجموعوں سے ارواح کے مختلف اعمال کے مطابق اجسام لطیف بنتے ہیں جیسے ارواح کثیف جسموں میں کام کرتی ہیں بعد موت بھی ارواح کے ساتھ رہتے ہیں۔ ۲؎ پنچ تن ماترا سے پانچ سوکشم بھوت یعنی عناصر لطیف مراد ہیں۔ ۳؎ نر و مادہ کے ذریعہ پیدا ہونے والی مخلوقات کو میتھنی سرشٹی کہتے ہیں۔ ۴؎ ایک جسم میں سات دھاتو تسلیم ہوتی ہیں یا رس (کیلوس)، رکت (خون)، ماس (گوشت)، میدا (چربی)، استھی (ہڈی)، مجا (مغز استخوان)، شکر (منی)۔ بعض اوقات کیش (بال)، توچا (کھال) دھاتوؤں کو ملا کر دس دھاتو شمار کرتے ہیں۔ وات (بادی)، کف (بلغم)، پت (صفرا) کو بھی دھاتو کہتے ہیں۔

ہیں یہ طرح طرح کی عجیب و غریب بناوٹ بنانیوالے پرمیشور کو ثابت کرتی ہے۔

زمین کی پیدائش پہلے اور انسان کی بعد میں ہوئی

**۴۲ سوال**۔ انسان کی پیدائش پہلے ہوئی یا زمین وغیرہ کی؟

**جواب**۔ زمین وغیرہ کی کیونکہ زمین وغیرہ کے بغیر انسان کا قیام اور پرورش نہیں ہو سکتی۔

**سوال**۔ آغاز دنیا میں ایک یا کئی انسان پیدا کئے تھے یا کیا؟

**جواب**۔ کئی۔ کیونکہ جن جیوؤں کے کرم ایشوری سرشٹی میں پیدا ہونے کے تھے ان کی پیدائش شروع دنیا میں پرمیشور نے کی "मनुष्या ऋषयश्च ये । ततो मनुष्या अजायन्त" یہ یجروید (اور اس کے برہمن) میں لکھا ہے اس شہادت سے ہی یقین ہے کہ ابتدا میں انیک یعنی سینکڑوں ہزاروں انسان پیدا ہوئے اور دنیا میں دیکھنے سے بھی یقین ہوتا ہے کہ انسان کئی ماں باپ کی اولاد ہیں۔

**سوال**۔ ابتدائے دنیا میں انسان وغیرہ کی پیدائش بچپن جوانی یا بڑھاپے کی عمر میں ہوئی تھی۔ یا تینوں میں؟

**جواب**۔ جوانی کی عمر میں کیونکہ اگر بچے پیدا کرتا تو ان کی پرورش کے لئے دوسرے انسان درکار ہوتے۔ اگر بوڑھے بناتا تو میتھنی سرشٹی نہ ہوتی اس لئے جوانی کی عمر میں پیدائش کی

سلسلۂ پیدائش کی ہمیشگی

**۴۳ سوال**۔ کبھی دنیا کا آغاز ہوا ہے یا نہیں؟

**جواب**۔ نہیں جیسے دن کے پہلے رات اور رات کے پہلے دن نیز دن کے پیچھے رات اور رات کے پیچھے دن برابر چلا آتا ہے اسیطرح پیدائش سے پہلے پرلے اور پرلے سے پہلے پیدائش نیز پیدائش کے پیچھے پرلے اور پرلے کے بعد پیدائش ازلی زمانہ سے ہی چلا آتا ہے اسکا شروع یا انتہا نہیں۔ البتہ جیسے دن اور رات کا شروع اور خاتمہ دیکھنے میں آتا ہے اسیطرح پیدائش اور پرلے کا شروع اور خاتمہ ہوتا ہے کیونکہ جیسے پرمیشور جیو اور دنیا کی مادی علت تینوں ذات سے ازلی ہیں ویسے ہی دنیا کی پیدائش قیام اور پرلے (فنا) پرواہ یعنی سلسلہ کے لحاظ سے ازلی ہیں جیسے کبھی دریا کا بہاؤ نظر آتا ہے کبھی سوکھ جاتا ہے۔ کبھی نظر نہیں آتا پھر برسات میں نظر آتا ہے اور موسم

نوٹ ۱۔ ابتدائی مخلوقات جو ماں باپ کے بغیر پیدا ہوئی تھی ایشوری سرشٹی کہلاتی ہے (مہرتم)

نوٹ ۲۔ ویدوں میں मनुष्या کے بجائے साध्या ہے۔ مگر معنی ایک ہی ہیں۔

را میں غائب ہو جاتا ہے اسی قسم کی باتوں کو سلسلہ کی صورت میں جاننا چاہئے جیسے پرمیشور
کی صفتیں فعل اور عادتیں ازلی ہیں ویسے ہی اس کے دنیا کی پیدائش قیام اور پرلے کرنا
بھی ازلی ہیں جیسے کبھی پرمیشور کے اوصاف افعال عادات کا شروع اور خاتمہ نہیں
اسیطرح اس کے کاموں کا بھی شروع اور خاتمہ نہیں۔

جیوں کے مختلف قالب کیوں ہیں | ۴۴ سوال۔ پرمیشور نے بعض جیووں کو انسان کا جسم اور بعض جیووں کو شیر وغیرہ بے رحم جانوروں کا جسم اور بعض کو ہرن گائے وغیرہ حیوانوں کا اور بعض کو درخت وغیرہ اور کیڑے مکوڑے پتنگ وغیرہ کے جنم دیئے ہیں اسواسطے پرمیشور طرفدار ٹھیرتا ہے

جواب طرفداری نہیں آتی کیونکہ وہ اُن جیووں کے پہلے جنم میں کئے ہوئے کرموں کے مطابق فیصلہ کرتا ہے۔ اگر کرموں کے بغیر جنم دیتا تب البتہ طرفداری عائد ہوتی

ابتدائی پیدائش | ۴۵ سوال انسانوں کی ابتدائی پیدائش کس مقام پر ہوئی

جواب تری وشٹپ جس کو تبت کہتے ہیں۔

سوال شروع دنیا میں ایک ذات تھی یا بہت۔

جواب انسان کی ایک ذات تھی بعد ازاں विजानी ह्यार्यान्ये च दस्यवः یہ رگوید کا قول ہے۔

شریفوں کا نام آریہ عالم۔ دیو۔ اور بدوں کا نام دسیو یعنی ڈاکو جاہل ہو جانے سے آریہ اور دسیو دو نام ہو گئے۔ उत श्रूद्रे उतार्ये (قول اتھروید ۱۹-۶۲)

آریوں میں مذکورہ بالا طور سے برہمن کھشتری ویش اور شودر چار قسم ہوئیں دوج عالموں کا نام آریہ اور جاہلوں کا نام شودر اور اناریہ یعنی اناڑی ہوا۔

آریہ ورت میں آریہ لوگ | ۴۶ سوال۔ پھر وے یہاں کیسے آئے۔

جواب۔ آریہ اور دسیوں میں یعنی عالموں (دیو) اور جاہلوں (آسُر) کے درمیان لڑائی بکھیڑا ہوتا رہا جب بہت فساد ہونے لگا تب آریہ لوگ تمام کرہ زمین میں اس قطعہ زمین کو سب سے عمدہ جان یہاں آ بسے اسوجہ سے اس ملک کا نام آریہ ورت ہوا

آریہ ورت کا حدود اربعہ | ۴۷۔ سوال آریہ ورت کی حد کہاں تک ہے؟

आसमुद्रात्तु वै पूर्वादासमुद्रात्तु पश्चिमात्।
तयोरेवान्तरं गिर्योरार्यावर्तं विदुर्बुधाः॥
सरस्वतीदृषद्वत्योर्देवनद्योर्यदन्तरम्।
तं देवनिर्मितं देशमार्यावर्तं प्रचक्षते॥ मनु० २। २२। १७॥

شمال میں ہمالہ۔ جنوب میں بندھیاچل مشرق اور مغرب میں سمندر یا مغرب میں سرسوتی یعنی دریائے اٹک۔ مشرق میں درشدوتی جو نیپال کے مشرقی حصہ کے پہاڑ سے نکلکر بنگال اور آسام کے مشرق اور برہما کے مغرب کی طرف ہوکر جنوب کے سمندر میں ملی ہے جسکو برہم پترا کہتے ہیں اور جو شمال کے پہاڑوں سے نکلکر جنوب کے سمندر میں کھاڑی میں آکر ملی ہے ہمالہ کے درمیانی خطہ سے جنوب اور پہاڑوں کے درمیان اور رامیشور تک بندھیاچل کے اندر اندر جتنے ملک ہیں ان سب کو آریہ ورت اسلئے کہتے ہیں کہ یہ آریہ ورت دیو یعنی عالموں نے بسایا ہے اور آریہ لوگوں کے بود و باش کرنے سے یہ آریہ ورت کہلاتا ہے (منو ۲۔ ۲۲۔ ۱۷)

آریہ ورت کی قدامت

**۴۸ سوال**۔ پہلے اس ملک کا نام کیا تھا اور اس میں کون بستے تھے

**جواب**۔ اس سے پہلے اس ملک کا نام کچھ بھی نہیں تھا اور نہ کوئی آریوں سے پہلے اس ملک میں بستا تھا۔ کیونکہ آریہ لوگ ابتدائے عالم میں کچھ عرصہ کے بعد تبت سے سیدھے (اول ہی) اسی اس ملک میں آکر بسے تھے

آریہ ایران سے نہیں آئے

**۴۹ سوال**۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ لوگ ایران سے آئے اور اسی وجہ سے ان لوگوں کا نام آریہ ہوا ان سے پہلے یہاں جنگلی لوگ بستے تھے جن کو اسر اور راکشس کہتے تھے اور آریہ لوگ اپنے تئیں دیوتا بتاتے تھے اور جب ان کی لڑائی ہوئی تو اسکا نام "دیو اسر سنگرام" کتھاؤں میں ٹھیرایا۔

**جواب**۔ یہ بات بالکل جھوٹی ہے۔ کیونکہ

वि जानीह्यार्यान्ये च दस्यवो बर्हिष्मते रन्धया शासदव्रतान्॥ (رگ۔ ۱۔ ۵۱۔ ۸)
उत शूद्रे उतार्ये॥ अथर्व० कां० १९। व० ६२॥ (اتھروید ۱۹۔ ۶۲)

یہ لکھ چکے ہیں کہ آریہ نام دھرم پر چلنے والے عالم۔ راستباز آدمیوں کا اور ان کے خلاف لوگوں کا دسیو یعنی ڈاکو۔ بداعمال دھرم پر نہ چلنے والا اور جاہل نام ہے تیز برہمن کھشتری

دیش دوجوں کا آریہ اور شودر کا نام اناریہ یعنی اناڑی ہوا۔
جب وید ایسا کہتا ہے تو دوسرے غیر ممالک کے رہنے والوں کی من گھڑت باتوں کو عقلمند لوگ کبھی نہیں مان سکتے۔ اور دیو آسر سنگرام میں آریہ ورت کے باشندے ارجن اور مہاراجہ دشرتھ وغیرہ آریوں اور دسیو ملیچھ اسروں کے جنگ میں جو کوہ ہمالہ میں ہوا تھا دیو یعنی آریوں کی حفاظت اور اسروں کو مغلوب کرنے میں مددگار ہوئے تھے آریہ ورت کے باہر چاروں طرف جو ہمالہ کے مشرق اور جنوب مشرق جنوب۔ جنوب مغرب۔ مغرب شمال مغرب۔ شمال اور شمال مشرق کے ملک میں جو انسان رہتے ہیں انہی کا نام اسر ثابت ہوتا ہے۔ کیونکہ جب جب (اسر) ہمالیہ کے علاقہ میں رہنے والے آریوں پر چڑھائی کرتے تھے۔ تب تب یہاں کے راجا مہاراجا لوگ انہی شمال وغیرہ ملکوں میں آریوں کے مددگار ہوتے تھے۔ اور جو شری رام چندر جی کے ساتھ دکن میں جنگ ہوا ہے اسکا نام دیو آسر سنگرام نہیں ہے بلکہ اس کو رام۔ راون یا آریہ اور راکھشوں کا سنگرام کہتے ہیں کسی سنسکرت کی کتاب یا تاریخ میں نہیں لکھا کہ آریہ لوگ ایران سے آئے۔ اور یہاں کے جنگلیوں سے لڑکر ان کو فتح کرکے نکال دیا ہو۔ اور اس ملک کے راجا ہوئے ہوں۔ پھر غیر ملک کے باشندوں کی تحریر قابل تسلیم کیسے ہو سکتی ہے؟ اور

म्लेच्छवाचश्चार्यवाचः सर्वे ते दस्यवः स्मृताः ॥ منو۱۰۔۴۵
म्लेच्छदेशस्त्वतः परः ॥ मनु० २ । २३ ॥
(منو۲۔۲۳)

آریہ ورت ملک کے علاوہ جو ملک ہیں وے "دسیو دیش" اور ملیچھ دیش کہلاتے ہیں۔ اس سے بھی ثابت ہوتا ہے۔ کہ آریہ ورت کے علاوہ مشرقی۔ شمال مشرقی۔ شمالی۔ شمال مغربی اور مغربی ملکوں میں رہنے والوں کا نام دسیو اور ملیچھ نیز اسر ہے اور جنوب مغربی۔ جنوبی اور جنوب مشرقی اطراف میں آریہ ورت ملک سے باہر رہنے والے لوگوں کا نام راکھشس ہے اب بھی دیکھ لو حبشی لوگوں کی شکل ایسی خوفناک نظر آتی ہے جیسی کہ راکھشوں کی بیان کی گئی ہے اور آریہ ورت کی سیدھ میں نیچے رہنے والوں کا نام ناگ اور اس ملک کا نام پاتال ہو سکتی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ وہ ملک آریہ ورتی لوگوں کے پاؤں کے تلے ہے اور ان کے ناگ ونشی یعنی ناگ نام والے خاندان کے راجا ہوتے تھے۔ اسی (خاندان) کی الوپی شہزادی سے ارجن کی شادی ہوئی تھی یعنی اکشواکو سے لیکر کورو پانڈو تک تمام کرہ زمین پر آریوں کا

راج اور ویدوں کا تھوڑا تھوڑا پرچار آریہ ورت کے علاوہ دیگر ملکوں میں بھی رہا تھا اس میں یہ ثبوت ہے کہ برہما کا بیٹا وراٹ۔ وراٹ کا منو اور منو کا مریچی وغیرہ دس اور انکے سویمبھو وغیرہ سات راجا اور انکی اولاد اکشواکو وغیرہ راجا جو آریہ ورت کے اول راجا ہوئے انہوں نے ہی یہ آریہ ورت بسایا ہے۔

اب بدبخت آریوں کی سستی غفلت اور باہمی نفاق کی وجہ سے دوسرے ملکوں میں راج کرنیکا تو ذکر ہی کیا ہے خود آریہ ورت میں بھی اسوقت آریوں کا کامل آزاد خود مختار اور بے خوف راج نہیں ہے جو کچھ ہے اسکو بھی غیر ملک والے پامال کر رہے ہیں کچھ تھوڑے سے راجا خود مختار ہیں۔ جب بُرے دن آتے ہیں تب ملک کے رہنے والوں کو کئی طرح کی تکلیف بھوگنی پڑتی ہے کوئی کتنا ہی کرے لیکن جو اپنے ملک کا راج ہوتا ہے وہ سب سے افضل ہوتا ہے یعنی مختلف مذہبوں کی طرفداری اور اپنے اور بیگانے کی پاسداری سے آزاد ہونے اور رعیت پر ماں باپ کی مانند مہربانی کرنے۔ انصاف اور رحم کو کام میں لانیکے باوجود غیر ملک والوں کا راج پورا پورا آرام دہ نہیں ہے لیکن جدا جدا بولوں میں علیحدہ علیحدہ تعلیم و تربیت اور مختلف کاروبار کا اختلاف چھوٹنا نہایت مشکل ہے اور اس کے چھوٹے بغیر باہمی پوری ہمدردی و امداد اور مطلب برآری ہونی مشکل ہے۔ اسلئے جو کچھ وید وغیرہ شاستروں میں قانون یا تاریخ لکھی ہے اسکی

دنیا کی عمر

۵۰ سوال۔ دنیا کو پیدا ہوئے کتنا وقت گذر چکا ہے۔

جواب۔ ایک ارب[1] چھیانوے کروڑ کئی لاکھ اور کئی ہزار برس دنیا کی پیدائش اور وید کے ظاہر ہونے میں ہوئے ہیں اسکی مفصل تشریح میری بنائی ہوئی بھومیکا میں لکھی ہے وہاں سے دیکھ لیجیے۔ الغرض دنیا کے بننے اور بنانے کی یہی کیفیت ہے۔

یہ بھی واضح ہو کہ سب سے لطیف جزو جو کاٹا نہیں جاتا اسکا نام پرمانو۔ ساٹھ پرمانوؤں کے ملنے کا نام انو۔ دو انو کا ایک دونیک جو کثیف ہوتا ہے۔ تین دونیک کی آگ چار دونیک کا پانی۔ پانچ دونیک کی لطیف مٹی۔ گویا تین دونیک کا ترسرینو اور اسکے دوگنا وغیرہ ہونے سے مٹی وغیرہ نظر آنیوالی اشیا رہتی ہیں۔ اسی طرح سلسلہ وار ترتیب سے کرۂ زمین وغیرہ پرمیشور نے بنائے ہیں

کرۂ زمین کا سہارا

۵۱ سوال۔ اسکا دھارن کون کرتا ہے؟ کوئی کہتا ہے کہ زمین شیش یعنی ہزار پھن والے سانپ کے سر پر ٹھہری ہوئی ہے دوسرا کہتا ہے کہ بیل کے سینگ

[1] ۹۶ کروڑ کی بجائے ۹۷ کروڑ چاہیے ہے۔ رگوید آدی بھاشیہ بھومکا کے ویداتپتی مضمون کو دیکھو۔

پر ہے۔ تیسرا کہتا ہے کسی پر نہیں۔ چوتھا کہتا ہے کہ ہوا کے سہارے پر ہے پانچواں کہتا ہے کو سورج
کی کشش سے کھنچی ہوئی ہے۔ اپنی جگہہ پر قائم ہے۔ چھٹا کہتا ہے کہ زمین بھاری ہونے کی
وجہ سے نیچے نیچے آکاش میں چلی جاتی ہے۔ ان سبھیں سے کس بات کو سچی مانیں؟
جواب۔ جو زمین کو شیش سانپ اور بیل کے سینگ پر دھری ہوئی یا قائم بتلاتا ہے اس سے
پوچھنا چاہئے کہ سانپ اور بیل کے ماں باپ کی پیدائش کے وقت کس پر تھی۔ نیز سانپ اور
بیل وغیرہ کس پر ہیں؟ بیل والے مسلمان تو چپ ہی ہو جائیں گے لیکن سانپ والے کہیں
گے کہ سانپ کچھوے پر کچھوا پانی پر پانی آگ پر آگ ہوا پر اور ہوا آکاش پر ٹھیری ہوئی
ہے۔ ان سے پوچھنا چاہئے کہ سب کس پر ہیں؟ تو جواب میں کہیں گے پرمیشور کے سہارے
جب ان سے کوئی پوچھے گا کہ شیش اور بیل کس کا بچہ ہے کہیں گے کشیپ کی شیش کدرو سے
کا اور بیل گئے کا۔ کشیپ مریچی کا۔ مریچی منو کا۔ منو وراٹ کا اور وراٹ برہما کا بچہ تھا
اور برہما ابتدائی سرشٹی کا تھا جب شیش کی پیدائش نہ ہوئی تھی اس کے پہلے پانچ
پشتیں ہو چکی تھیں تب کس نے دھارن کی تھی یعنی کشیپ کی پیدائش کے وقت زمین
کس پر تھی؟ تو "تیری چپ میری بھی چپ" اور لڑنے لگ جائیں گے اسکا سچا
مطلب یہ ہے کہ جو "باقی" رہتا ہے اسکو شیش کہتے ہیں سو کسی شاعر نے

"शेषाधारा पृथिवीत्युक्तम्" ایسا کہا کہ شیش کے سہارے زمین ہے
دوسرے نے اس کے مطلب کو نہ سمجھکر سانپ کا جھوٹا گمان کر لیا لیکن چونکہ پرمیشور
پیدائش اور پرلے سے باقی یعنی الگ رہتا ہے اس لئے اسکو "شیش" کہتے ہیں اور اسی
کے سہارے زمین ہے

सत्येनोत्तभिता भूमिः ॥

(اتھروید) یعنی جو تین زمانوں کی قید سے آزاد ہے جسکا کبھی ناش نہیں ہوتا اس پرمیشور نے
زمین سورج اور سب لوگوں کو دھارن کیا ہے

उक्षा दाधार पृथिवीमुत द्याम

یہ رگ وید کا قول ہے۔ اسی (اکھشا) لفظ کو دیکھکر کسی نے بیل کا خیال کیا
ہوگا کیونکہ اکھشا بیل کا نام ہے۔ لیکن اس جاہل کو یہ سمجھہ نہ آئی کہ اتنے بڑے کرہ
زمین کے دھارن کرنے کی طاقت بیل میں کہاں سے آئے گی اس لئے بارش کے
ذریعے زمین کو سیراب کرنیکی وجہ اکھشا سورج کا نام ہے اس نے اپنی کشش سے زمین

پرانوں کی گپ کے بموجب دکش کی ۱۳ بیٹیوں میں سے ایک کا نام کدرو تھا یہ تیرہ لڑکیاں کشیپ کے

کو دھارن کیا ہے لیکن سورج وغیرہ کا دھارن کرنیوالا پرمیشور کے بغیر دوسرا کوئی نہیں ہے۔

**سب لوک لوکانتر پرمیشور کے سہارے**

**۵۲ سوال۔** اتنے اتنے بڑے کروں کو پرمیشور کیسے دھارن کرسکتا ہے؟

**جواب** جیسے غیر محدود آکاش کے آگے بڑے بڑے بھوگول[2] (کرہ زمین) کچھ بھی نہیں یعنی سمندر کے مقابلہ میں پانی کے چھوٹے قطرہ کے برابر بھی نہیں ہیں ویسے لامحدود پرمیشور کے سامنے بیشمار لوک ایک پرمانو کے برابر بھی نہیں کہہ سکتے وہ باہر اندر ہر جگہہ موجود ہے یعنی विभुः प्रजासु (یہ یجروید کا قول ہے) وہ پرمیشور سب پرجاؤں (مخلوق) میں ویاپک موجود یا حاضر ہو کر سب کو دھارن کر رہا ہے۔ اگر وہ عیـ مسلمان، پرانیوں کے قول کے مطابق موجود کل نہ ہوتا تو اس تمام دنیا کا دھارن کبھی نہ کرسکتا۔ کیونکہ پراپتی (حصول) کے بغیر کسی کو کوئی دھارن نہیں کرسکتا۔ اگر کوئی کہے کہ یہ سب لوک (کرّے) باہم کشش سے قائم ہونگے پھر پرمیشور کے دھارن کرنے کی کیا ضرورت ہے تو ان کو یہ جواب دینا چاہئے کہ سب دنیا لامحدود ہے یا محدود؟ اگر لامحدود کہیں تو جسم والی شے لامحدود کبھی نہیں ہوسکتی۔ اگر محدود کہیں تو ان کے پرے سرے کی طرف یعنی جس کے پرے کوئی بھی دوسرا لوک نہیں ہے وہاں کس کی کشش سے قائم ہو سکیں گے؟ جیسے سمشٹی مجموعہ کل۔ ویشٹی (فرد یا جزو) مثلاً جب تمام مجموعہ کا نام بن (جنگل) رکھتے ہیں تو وہ سمشٹی کہلاتی ہے ایک ایک درخت وغیرہ کی علیحدہ علیحدہ گنتی کریں تو اس کو ویشٹی کہتے ہیں اسی طرح سب زمینوں کو ایک مجموعہ خیال کر کے دنیا کہیں تو سب دنیا کا دھارن اور آکرشن (کشش) کا کرنیوالا پرمیشور کے سوائے دوسرا کوئی بھی نہیں ہے اسلئے جو سب دنیا کو بناتا ہے وہی स दाधार पृथिवीं द्यामुतेमाम्

یہ یجروید ۱۳۔۴ کا قول ہے جو پرمیشور پرتھوی وغیرہ غیر روشن کروں اور پدارتھوں (اشیاء) کو سورج وغیرہ روشن لوکوں (کروں) اور اشیاء کو بناتا اور قائم رکھتا ہے اور جو سب میں ویاپک ہو رہا ہے وہی تمام دنیا کو بنانے اور دھارن کرنیوالا ہے

**زمین وغیرہ کی گردش**

**۵۳ سوال۔** پرتھوی وغیرہ لوک گھومتے ہیں یا ساکن؟

**جواب۔** گھومتے ہیں۔

ساتھ پیدا ہو گئیں ان میں سے کدرو کے بطن سے سانپ پیدا ہوئے تھے (مہاشے مترجم)

۲؎ یعنی ماں باپ سے پیدا نہیں ہوا تھا۔ بلکہ شروع میں ماں باپ کے بغیر پیدا ہوا تھا ۱۲ منہ یہاں لفظ ارضی

بھوگول تمام کرہ جات کے قائمقام کے طور پر استعمال ہوا ہے جیسا صفحہ ۲۶۲ کی نویں سطر میں ثابت

سوال۔ کتنے ہی لوگ کہتے ہیں کہ سورج گھومتا ہے اور زمین نہیں گھومتی بعض کہتے ہیں زمین گھومتی ہے سورج نہیں گھومتا اس میں سچ کونسی بات کو مانا جائے

جواب۔ یہ دونوں آدھے جھوٹے ہیں کیونکہ وید میں لکھا ہے کہ

आयं गौः पृश्निरक्रमीदसदन्मातरं पुरः । पितरं च प्रयन्त्स्वः ॥ यजु० अ० ३ । मं० ६ ।

یہ گرہ زمین پانی کے سمیت سورج کے چاروں طرف گھومتی جاتی ہے اس لئے زمین گردش کرتی ہے

आकृष्णेन रजसा वर्त्तमानो निवेशयन्नमृतं मर्त्यं च ।

हिरण्ययेन सविता रथेना देवो याति भुवनानि पश्यन् ॥
यजु० अ० ३३ । मं० ४३ ॥

جو سوتا یعنی (سورج) بارش وغیرہ کا کرنیوالا اجگیتا روشنی کا منبع خوشنما سب جاندار و بیجان میں بارش یا کرنوں کے ذریعہ سے امرت کو داخل کرتا اور سب مجسم اشیاء کو دکھاتا ہوا سب کروں (گروں) کو کشش کرتا ہوا اپنے محور کے گرد گھومتا رہتا ہے لیکن کسی لوک (کرہ) کے چاروں طرف نہیں گھومتا۔ ویسے ہی ایک ایک برہمانڈ (نظام شمسی) میں ایک سورج روشنی کرنیوالا اور دوسرے سب لوک اسکا تتر (کرتے) روشن ہونیوالے ہیں۔ جیسے ۳۳ ۔ ۴۳ ۔ جیسے

दिवि सोमो अधि श्रितः ॥ ۱۰۱۱

جیسے یہ چاند سورج سے روشن ہوتا ہے ویسے ہی زمین وغیرہ لوک (کرہ) بھی سورج کی روشنی سے روشن ہوتے ہیں لیکن رات اور دن ہمیشہ بنے رہتے ہیں کیونکہ زمین وغیرہ لوکوں (کروں) کے جتنا حصہ سورج کے سامنے آتا ہے اتنے میں دن اور جتنا پیٹھ کیطرف یعنی آڑ میں ہوتا جاتا ہے اتنے میں رات یعنی نکلنے کا وقت چھپنے کا وقت شام دوپہر آدھی رات وغیرہ جتنے وقت کے حصے ہیں وہ سب ملکوں میں ہمیشہ بنے رہتے ہیں یعنی جب آریہ ورت میں سورج نکلتا ہے اسوقت پاتال یعنی امریکہ میں غائب ہوجاتا ہے اور جب آریہ ورت میں چھپتا ہے تب پاتال کے ملک میں نکلتا ہے جب آریہ ورت میں نصف دن یا نصف رات ہے اسوقت پاتال کے ملک میں نصف رات اور نصف دن ہوتا ہے جو لوگ کہتے ہیں کہ سورج گھومتا ہے اور زمین نہیں گھومتی وہ سب غلطی پر ہیں کیونکہ اگر ایسا ہوتا تو کئی ہزار برس کے دن اور رات ہوتے سورج کا نام بردھن ہے یعنی وہ زمین سے لاکھوں گنا بڑا اور کروڑوں کوس دور ہے جیسے رائی کے مقابلہ میں پہاڑ گھومے تو بہت

دیر لگتی اور رائی کے گھومنے میں بہت وقت نہیں لگتا ویسے ہی زمین کے گھومنے سے ٹھیک
ٹھیک دن رات ہوتا ہے سورج کے گھومنے سے نہیں اور جو سورج کو ساکن بتاتے
وہ بھی جیوتش (علم سیارات) کے جاننے والے نہیں کیونکہ اگر سورج نہ گھومتا ہوتا تو ایک
راشی ستھان (برج) سے دوسری راشی یعنی برج کو پراپت نہ ہوتا اور بھاری وزندار چیز
گھومے بغیر آکاش میں مقرر جگہ پر کبھی نہیں رہ سکتا اور جو جینی کہتے ہیں کہ زمین گھومتی
نہیں بلکہ نیچے نیچے چلی جاتی ہے اور دو سورج اور دو چاند صرف جمبو دیپ میں بتاتے
ہیں وے تو گہری بھنگ کے نشے میں مست ہیں۔ کیونکہ جو نیچے نیچے چلی جاتی تو چاروں طرف
ہوا کے چکر نہ بننے سے زمین ریزہ ریزہ ہو جاتی اور اوپر کی جگہ رہنے والوں کو ہوا
نہ ہوتی نیچے والوں کو زیادہ مس کرتی اور ایک سی ہوا کی حرکت ہوتی دو سورج چاند
ہونے سے رات اور کرشن پکش[2] ہونیکا قاعدہ ٹوٹ پھوٹ جاتا اس لئے اس زمین کے پاس ایک
چاند اور کئی زمینوں کے درمیان ایک سورج رہتا ہے۔

سوال ۴۰۵۔ سورج چاند اور تارے کیا شے ہیں اور | سورج چاند وغیرہ میں آبادی
انسان وغیرہ کی آبادی ہے یا نہیں؟ جواب: یہ سب کرہ ہیں اور ان میں انسان
کی آبادی بھی رہتی ہے۔

एतेषु हीदं वसु सर्वं वसु हितमेते हीदं वसु सर्वं वासयन्ते
तदिदं वसु सर्वं वासयन्ते तस्माद्वसव इति ॥

شت پتھ ۱۴-۶-۷-۴۔ زمین پانی آگ ہوا آکاش چاند تارہ اور سورج کو اس لئے
کہتے ہیں کہ انہیں میں تمام اشیاء اور مخلوقات بستی ہے اور یہی سب کا مسکن ہیں اور
یہ جائے سکونت ہیں اس لئے انکا نام وسو ہے جب سورج چاند اور ستارے بھی زمین کی
طرح ہیں پھر ان میں اسیطرح آبادی ہونے میں کیا شک ہے؟ اور جسطرح پرمیشور کا یہ چھوٹا
لوک (دنیا) انسان وغیرہ کی آبادی سے بھرا ہوا ہے تو کیا باقی سب لوک (کرے) خالی
ہیں پرمیشور کا کوئی بھی کام بے مطلب نہیں ہوتا۔ کیا اتنے بیشمار لوکوں (کروں) میں انسان

(مترجم) [1] چونکہ راشی ستاروں کے ان مجموعوں کا نام ہے جو سورج کے گرد آکاش میں بارہ نظر آتے
ہیں اس لئے سورج کی اپنی محوری گردش اور زمین کی سورج کے گرد گردش کی وجہ سے سورج
راشیوں میں معلوم ہوتا ہے۔ [2] کرشن پکش مہینے کے پندرہ اندھیرے دنوں کو کہتے ہیں۔

وغیرہ کی آبادی نہ ہونے سے ایشور کا کام کبھی سپھل (بانتیجہ) ہوسکتا ہے؟ اس لیے سب جگہ انسان وغیرہ کی آبادی ہے۔

**مختلف کرّوں میں اختلاف صورت**

**سوال ۵۵۔** جیسے اس ملک میں انسان وغیرہ مخلوقات کی صورت (اور) اعضا ہیں ویسے ہی دیگر لوکوں (کرّوں) میں ہونگے یا اس کے برعکس؟

**جواب۔** کچھ کچھ صورت میں اختلاف ہونا ممکن ہے جطرح اس کرہ زمین پر چینی حبشی اور آریہ ورت اور یوروپ والوں کے اعضا، رنگ روپ اور شکل میں تھوڑا تھوڑا فرق ہوتا ہے اسی طرح دیگر کروں میں بھی فرق ہوتا ہے لیکن جس نوع کی جیسی خلقت اس دنیا میں ہے اسیطرح کی خلقت دیگر لوکوں (کرّوں) میں بھی ہے جس جس جسم کے حصے آنکھ وغیرہ جو جو اعضا ہیں دیگر کروں میں بھی اسی نوع کے اعضا اسی طرح اور اسی مقام میں ہوتے ہیں کیونکہ:

**सूर्याचन्द्रमसौ धाता यथा पूर्वमकल्पयत् । दिवं च पृथिवीं चान्तरिक्षमथो स्वः ॥ ऋ॰ १०। सू॰ १९०॥**

(دھاتا)[1] پرمیشور نے جس قسم کے سورج چاند۔ روشنی زمین آسمان اور ان کے اندر راحت کے سامان پہلے کلپ میں بنائے تھے ویسے ہی اس کلپ یعنی سرشٹی میں بھی بنائے ہیں۔ نیز سب لوک لوکانتر بھی بنائے ہیں۔ فرق ذرا بھی نہیں ہوتا۔

**مختلف کرّوں میں وید یکساں**

**سوال ۵۶۔** جن ویدوں کا اس لوک میں ظہور ہے انہی کا ان لوکوں میں بھی ظہور ہے یا نہیں؟ **جواب۔** انہی کا ہے جطرح ایک راجہ کے انتظام سلطنت کے قانون سب ملکوں میں یکساں ہوتے ہیں اسیطرح اس شہنشاہ عالم پرمیشور کی ویدوکت قانون ہر ایک سرشٹی (دنیا) روپی تمام راج میں یکساں ہیں۔

**جیو اور پرکرتی کا پرمیشور کے تابع رہنا**

**سوال ۵۷۔** جب یہ جیو اور پرکرتی کے تتو ازلی اور پرمیشور کے بنائے ہوئے نہیں ہیں تو پرمیشور کا اختیار بھی ان پر نہ ہونا چاہیے کیونکہ سب آزاد ہیں۔ **جواب۔** جیسے راجا اور رعیت ایک ہی وقت میں ہوتے ہیں اور راجا کے ماتحت رعیت ہوتی ہے ویسے ہی پرمیشور کے ماتحت جیو اور مادی اشیا رہیں۔ جب پرمیشور سب مخلوق کا بنانیوالا اور جیوں کے کرموں کا پھل دینے والا سب کی ٹھیک ٹھیک حفاظت کرنیوالا اور بیحد طاقت والا ہے تو محدود طاقت والا جیو اور مادی اشیا اس کے ماتحت کیوں نہ ہوں۔

[1] (مترجم) سب کو قائم رکھنے والا۔

اس لیے جیو کرم (فعل) کرنے میں خودمختار مگر کرموں کا پھل بھوگنے میں پرمیشور کے قانون کے تابع ہیں۔ اسی طرح قادر مطلق (پرمیشور) دنیا کی پیدائش سنگھار (پرلے) پرورش کرنیوالا اور تمام کائنات کا بنانیوالا ہے۔

اس سے آگے ودیا۔ اودیا۔ بندھ اور موکش کے مضمون پر لکھا جائیگا۔

یہ شریمد سوامی دیانند سرسوتی جی کی بنائی ہوئی سیتارتھ پرکاش کا شستہ زبان سے آراستہ آٹھواں باب ختم ہوا۔

# نواں باب

## ودّیا ۔ اودّیا ۔ بندھ اور موکش

विद्यां चाऽविद्यां च यस्तद्वेदोभय॑ सह । अविद्यया मृत्युं तीर्त्वा विद्ययाऽमृतमश्नुते ॥ यजु॰ ॥ अ॰ ४० । मं॰ १४ ॥

**ودیا اور اودّیا کی ماہیت** ۱۔ جو انسان ودّیا اور اودّیا کی ماہیت کو ساتھ ہی ساتھ جانتا ہے۔ وہ اودّیا (غیر یا ما سوائے علم) یعنی کرم اور اُپاسنا کے ذریعے موت کو تیر جاتا ہے۔ اور ودّیا یعنی حقیقی علم کے ذریعے موکھش کو حاصل کرتا ہے۔

**اودّیا کی تعریف** ۲ अनित्याशुचिदुःखानात्मसु नित्यशुचिसुखात्मख्यातिरविद्या ॥ पात॰ द॰ साधनपादे सू॰ ५ ॥

یوگ سادھن پاد سوتر ۵۔

انت (غیر دائمی) اشوچی (ناپاک) دکھ۔ اناتما (غیر ذی نفس) کو نت (دائمی) شوچی (پاک) سکھ۔ آتما (ذی نفس) سمجھنا۔ (اودّیا ہے) ﴿مترجم﴾

تشریح۔ یہ یوگ سوتر کا قول ہے دنیا کو فانی اور جسم وغیرہ کو غیر فانی سمجھنا یعنی جو دنیا بصورت معلول دیکھی سنی جاتی ہے ہمیشہ رہے گی ہمیشہ سے ہے اور یوگ کے زور سے دیوتاؤں کا یہی جسم ہمیشہ بنا رہتا ہے۔ ایسی الٹی عقل کا ہونا اودیا کا پہلا جزو ہے۔ ناپاکی یعنی غلاظت بھری عورات وغیرہ اور جھوٹ بولنا۔ چوری وغیرہ ناپاک کو پاک سمجھنا دوسرا جزو۔ دنیا کی لذّتوں کی کثرت کو (جو دکھ ہے) سکھ سمجھنا وغیرہ تیسرا۔ اور بیجان کو جاندار سمجھنا اودّیا کا چوتھا جزو ہے یہ چار قسم کا الٹا علم اودیا کہلاتا ہے۔

**ودیا کی تشریح** ۳۔ اس کے برخلاف یعنی فانی کو فانی اور غیر فانی کو غیر فانی ناپاک کو

---

ودّیا بمعنی علم۔ اودّیا بمعنی لاعلمی۔ کم علمی علم بر عکس۔ بندھ بمعنی بندش۔ قید۔ موکش بمعنی نجات۔
[1] کرم اور اپاسنا کو مجازاً باعتبار اس امر کے اودیا کہا گیا ہے کہ عین علم نہیں بلکہ علم سے علیحدہ خاص حرکات اور علم حقیقی کے وسائل میں سے ہیں۔

ناپاک اور پاک کو پاک دکھ کو دکھ اور سکھ کو سکھ اور ذی روح کو ذی روح اور غیر ذی روح کو غیر ذی روح

**وِدیا اور اوِدیا کے معنی** ۴۔ یعنی جس سے اشیار کی اصلی ماہیت سمجھی جائے اسکو وِدیا اور جس سے اصلی ماہیت نہ جان پڑے۔ دھوکے سے ایک چیز کو دوسری سمجھا جاوے اسکو اوِدیا کہتے ہیں

**کرم اور اُپاسنا کیوں اوِدیا ہیں** ۵۔ کرم اور اپاسنا اس لئے اوِدیا ہیں کہ یہ محض بیرونی اور اندرونی افعال کا نام ہیں۔ علم محض نہیں اسی وجہ سے منتر میں کہا ہے کہ پاکیزہ افعال اور پرمیشور کی اپاسنا کے بغیر موت کے دکھ سے کوئی پار نہیں ہوتا۔

مطلب یہ ہے کہ پاک کرم اُپاسنا (حضوری) اور پاک علم ہی سے مکتی (نجات) اور دروغگوئی وغیرہ ناپاک اعمال۔ پتھر کی تصویر وغیرہ کی اپاسنا اور جھوٹے علم سے بندھ ہو جاتا ہے کوئی انسان ایک لمحہ بھر بھی اعمال اپاسنا اور علم سے خالی نہیں رہتا اس لئے راستگوئی وغیرہ دھرم کے کام کرنا اور دروغگوئی وغیرہ ادھرم کے کاموں کو چھوڑ دینا ہی مکتی کا ذریعہ ہے

**مکتی اور بندھ عارضی ہیں** ۶۔ مکتی کسکو حاصل نہیں ہوتی؟ **جواب** جو بندھ میں ہے۔

**سوال** بندھ میں کون ہے؟ **جواب**۔ جو جیو ادھرم اور اگیان میں پھنسا ہوا ہے **سوال**۔ بندھ اور موکش طبعی ہوتا ہے یا عارضی؟

**جواب**۔ عارضی۔ کیونکہ اگر طبعی ہوتے تو بندھ اور مکتی کبھی دور نہ ہوتے۔

**سوال**

न निरोधो न चोत्पत्तिर्न बद्धो न च साधकः।

न मुमुक्षुर्न वै मुक्त इत्येषा परमार्थता॥

گوڑپادکارکا

गौडपादीयकारिका। प्र० २। का० ३२॥

مانڈوکیہ اپنشد کی شرح میں یہ شلوک آیا ہے جیو کے برہم ہونے کی وجہ سے دراصل جیو کا نرودھ (نہیں) یعنی نہ کبھی پردہ میں نہیں آتا اور نہ جنم لیتا ہے نہ بندھ ہے اور نہ سادھک یعنی نہ کوئی تدبیر عمل میں لانیوالا ہے نہ چھٹنے کی خواہش کرتا ہے اور نہ کبھی اس کو مکتی ہے کیونکہ جب اصل میں بندھ قید ہی نہیں ہوا تو مکتی کیسی۔؟

**جواب**۔ یہ نوین ویدانتوں کا کہنا سچ نہیں کیونکہ جیو بوجہ محدود الوجود ہونے کے پردہ میں آتا ہے اُس کے جسم کے ساتھ محدود ہونے کو جنم لینا کہتے ہیں وہ اپنے اعمال کے نتائج بھوگنے کے لئے بندھن میں پھنستا ہے اس (بندھن) کے چھڑانے کی تدبیر کرتا ہے دکھ سے چھوٹنے کی خواہش کرتا ہے اور دکھوں سے چھوٹ کر پرم آنند پرمیشور کو پا کر مکتی کو بھی بھوگتا ہے

جیو اعمال کا نتیجہ بھوگنے والا ہے نہ کہ شاہد

۷۔ یہ سب خاصیتیں جسم اور انتہ کرن کی ہیں جیو کی نہیں کیونکہ جیو تو گناہ اور ثواب سے الگ ہے اور محض ان کا دیکھنے والا ہے۔ سردی گرمی وغیرہ جسم کے خاصے ہیں۔ آتما بے لوث (نرلیپ) ہے

جواب۔ جسم اور انتہکرن (یعنی حواس اندرونی) جڑ ہیں۔ انکو سردی اور گرمی کا لگنا اور بھوگنا نہیں ہوتا۔ جو چیتن ذی نفس انسان وغیرہ جاندار انکو چھوتا ہے وہی سردی گرمی معلوم کرتا اور بھوگتا ہے۔ اسی طرح پران بھی جڑ غیر ذی نفس ہیں نہ ان کو بھوک اور نہ پیاس ہے کیونکہ پران والے جیو کو بھوک پیاس لگتی ہے ایسے ہی من بھی جڑ ہے نہ اسکو خوشی ہوسکتی اور نہ غم بلکہ من کے ذریعہ خوشی غم۔ دکھ سکھ کا بھوگنے والا جیو ہے جیسے بہشکرن (آلات بیرونی) کان وغیرہ حواس سے اچھی بری آواز وغیرہ محسوسات کو گرہن کر کے جیو سکھی دکھی ہوتا ہے۔ اسی طرح انتھکرن (آلات اندرونی) یعنی من (جوہر ادراک) بدھی (عقل) چت (حافظہ) اور اہنکار (انانیت) کے ذریعہ سنکلپ وکلپ (ارادہ) نشچے (یقین) سمرن (یاد) ابھیمان (غرور یا خودی) کا کرنے والا سزا اور جزا کو پاتا ہے جیسے تلوار سے مارنے والا مستوجب سزا ہوتا ہے۔ نہ کہ تلوار۔ ویسے ہی جسم۔ حواس انتہکرن اور پران کے ذریعے اچھے برے کاموں کا کرنے والا جیو سکھ اور دکھ کا بھوگنے والا ہے۔ جیو کرموں کا شاہد نہیں بلکہ کرنے والا اور بھوگنے والا ہے کرموں کو دیکھنے والا ایک لاثانی پرماتما ہے جو فعلوں کا فاعل جیو ہے وہی کرموں میں آلودہ ہوتا ہے وہ ناظر اور شاہد نہیں ہے۔

جیو برہم کا عکس نہیں

۸۔ جیو برہم کا عکس ہے۔ جیسے آئینہ کے ٹوٹ پھوٹ جانے سے عکس والی شے میں کچھ نقص نہیں آتا۔ اسی طرح انتہ کرن میں برہم کا عکس جیو تبتک رہتا ہے جب تک انتہکرن کا عارضہ موجود ہے۔ جب انتہ کرن زائل ہوگیا تب جیو مکت ہے۔

جواب۔ یہ بچوں کی سی بات ہے کیونکہ صورت والی چیز کا عکس صورت والی چیز میں ہوا کرتا ہے جیسے منہ اور آئینہ صورت رکھتے ہیں اور جدا بھی ہیں جدا نہ ہوتے تو بھی عکس نہیں پڑسکتا۔ برہم کے لئے شکل اور موجود کل ہونے کی وجہ سے اسکا عکس ہی نہیں ہوسکتا۔

برہم کا عکس نہیں ہوتا

۹۔ دیکھو گہرے اور صاف پانی میں بے صورت اور ہر جگہہ موجود

آکاش کا "آبھاس" (خلار کا عکس) پڑتا ہے۔ اسی طرح صاف انتہکرن میں پرماتما کا عکس ہوتا ہے اسی وجہ سے اس کو "چد ابھاس" چت کا ابھاس (برہم کا عکس) کہتے ہیں :

**جواب** - یہ لڑکپن کی فضول بات ہے کیونکہ آکاش دیکھنے کے قابل نہیں تو اسکو آنکھ سے کوئی بھی نہیں دیکھ سکتا۔ جب خلا سے کثیف ہوا نظر نہیں آتی تو خلا کو کوئی بھی نہیں دیکھ سکتا : **سوال** یہ جو اوپر کو نیلا اور دھندلا پن نظر آتا ہے وہ آکاش نیلگوں دکھلائی دیتا ہے یا

**جواب** نہیں۔ **سوال** پھر وہ کیا ہے ؟

**جواب** - الگ الگ مٹی۔ پانی۔ آگ کے ترسرینو (ذرّے) نظر آتے ہیں۔ اس میں جو نیلا پن دکھلائی دیتا ہے وہ زیادہ تر پانی ہے جو برستا ہے اور وہی نیلا ہے جو دھندلا پن نظر آتا ہے وہ زمین سے اڑی ہوئی گرد ہوا میں گھومتی ہے وہی نظر آتی ہے اور اسکا عکس پانی یا آئینہ میں دکھائی دیتا ہے آکاش کا ہرگز نہیں ؛

**آکاش کے ٹکڑے نہیں ہوسکتے** | **۱۰** - جیسے گھٹ آکاش (گھڑے کا خلا) مٹھ آکاش (خلاء مکان) میگھ آکاش (خلار ابر) اور مہد آکاش (خلار اعظم) کی تقسیم کہنے سننے میں آتی ہے ویسے ویسے برہمانڈ (کائنات) اور انتہ کرن (حواس اندرونی) - آپادھیوں (عوارض) کی تفریق کے باعث برہم کے نام الیشور اور جیو ہوتے ہیں۔ جب گھڑا وغیرہ ٹوٹ جاتے ہیں تو اسکو مہا آکاش (خلار اعظم) کہتے ہیں ؛

**جواب** - یہ بات بھی بے علموں کی سی ہے کیونکہ آکاش کے کبھی ٹکڑے نہیں ہوتے کہنے سننے میں بھی "گھڑا لاؤ" وغیرہ محاورہ آتا ہے کوئی نہیں کہتا کہ گھڑے کا آکاش لاؤ اس لئے یہ بات ٹھیک نہیں۔

**انتہکرن میں آکر برہم جیو نہیں بنتا** | **۱۱** - جیسے سمندر میں مچھلیاں اور کیڑے اور آکاش میں پرندے وغیرہ گھومتے ہیں ویسے ہی چد آکاش برہم میں سب انتہکرن گھوم رہے ہیں وہ خود تو جڑ (غیر ذی نفس) ہیں مگر موجود کل پرماتما کے وجود سے ایسے چیتن ہو رہے ہیں جیسے آگ سے لوہا گرم ہوتا ہے جیسے وہ چلتے پھرتے ہیں اور آکاش (علیٰ ہذالقیاس) بے حرکت ہے اسی طرح جیو کو برہم ماننے میں کوئی نقص نہیں آتا ؛

**جواب** - تمہاری یہ مثال بھی درست نہیں۔ کیونکہ اگر موجود کل برہم انتہکرن میں جلوہ گر ہو کر جیو ہو جاتا ہے تو اس میں کامل علم وغیرہ صفات ہوتی ہیں یا نہیں اگر کہو کہ پردہ

کے باعث کامل علم نہیں رہتا تو بتاؤ کہ برہم پردے میں آنے کے باٹکڑے ہونیکے قابل ہے یا نہیں۔ اگر کہو کہ ناقابل شکست ہے تو بیچ میں پردہ کوئی بھی نہیں ڈال سکتا اور جب پردہ نہیں تو عالم کل کیوں نہیں اگر کہو کہ بوجہ بھول جانے اپنی ماہیت کے انتہکرن کے ساتھ چلتا ہوا سا نظر آتا ہے۔ اپنی ذات سے نہیں چلتا تو جس حالت میں خود نہیں چلتا۔ تو انتہکرن جتنا جتنا پہلے آئے ہوئے مقامات کو چھوڑتا ہوا جہاں جہاں آگے سرکتا جائیگا وہاں وہاں کا برہم بے خطا اور گیانی ہوتا جائیگا۔ اور جتنا جتنا مقام چھوڑتا جائیگا اس اس مقام کا گیانی پاک اور مکت ہوتا جائے گا اسی طرح تمام دنیا کے برہم کو ہر جگہ انتہکرن بگاڑا کریگے اور لمحہ بہ لمحہ بندھ (بندش) اور مکتی (وارستگی) ہوا کریگی تمہارے کہنے کے مطابق اگر ایسا ہوتا تو کسی جیو کو پہلے دیکھے سنے کی یاد نہ رہتی کیونکہ جس برہم نے دیکھا سنا تھا وہ نہیں رہا اس لئے برہم اور جیو یا جیو اور برہم ایک کبھی نہیں ہوتے۔ ہمیشہ جدا جدا رہتے ہیں۔

ادھیاروپ

ید ۱۴۔ یہ سب محض "ادھیاروپ" ہے یعنی ایک چیز میں دوسری چیز کو قائم کرنا ادھیاروپ کہلاتا ہے۔ گویا برہم میں کل دنیا اور اس کے سلسلہ کاروبار کو عائد کر کے متلاشی کو سمجھایا جاتا ہے (ورنہ) دراصل سب برہم ہی ہے ٭

سوال۔ "ادھیاروپ" کا کرنیوالا کون ہے؟ **جواب** جیو۔

سوال۔ جیو کس کو کہتے ہیں؟ **جواب** انتہکرن سے محدود چیتن کو ٭

سوال۔ انتہکرن سے محدود چیتن کوئی دوسرا ہے یا وہی برہم؟ **جواب** وہی برہم ہے

سوال۔ تو کیا برہم نے ہی اپنے اندر دنیا کو جھوٹ موٹ فرض کر لیا ہے؟

جواب۔ ہو۔ برہم کا اس سے کیا نقصان ہے؟

سوال۔ جو جھوٹا فرض کرتا ہے۔ کیا وہ جھوٹا نہیں ہوتا؟

جواب۔ نہیں کیونکہ جو کچھ من زبان سے فرض کیا یا کہا جاتا ہے وہ سب جھوٹ ہے۔

سوال۔ پھر من اور زبان سے جھوٹ فرض کرنے والا اور جھوٹ بولنے والا برہم فرضی اور جھوٹا ہوا یا نہیں؟ **جواب**۔ ہو۔ ہم کو غرض مطلب سے ہے۔

واہ رے جھوٹے ویدانتیو! تم نے ست سروپ (صادق وجود) ست کام (صادق مشیت) ست سنکلپ (صادق ارادہ) والے پرمیشور کو جھوٹا بنا دیا۔ کیا یہ تمہاری ذلت کا باعث نہیں ہے؟ کس اپنشد کے سوتر یا وید میں لکھا ہے کہ پرمیشور جھوٹا ارادہ کرنیوالا اور جھوٹ بولنے والا ہے۔

کیونکہ جیسا کسی چور نے کوتوال کو سزا دی یا یوں کہو کہ الٹا چور کوتوال کو ڈانٹے۔ اس ضرب المثل کے مطابق تمہاری بات ٹھہری یہ تو امر واجبی ہے کہ کوتوال چور کو سزا دے مگر یہ برعکس معاملہ ہے کہ چور کوتوال کو سزا دیوے۔ ایسے ہی تم جھوٹے ارادے رکھنے والے اور جھوٹے ہو کر وہی اپنا عیب ناحق برہم پر لگاتے ہو۔ اگر برہم جھوٹے علم والا جھوٹے قول والا۔ جھوٹے کام والا ہووے تو بجہ برہم سب کا سب ویسا ہی ہو جائے کیونکہ وہ یکساں رہتا ہے وہ صادق الوجود۔ صادق الفکر۔ صادق القول اور صادق العمل ہے یہ سب عیب تمہارے ہیں برہم کے نہیں ہیں۔ جس کو تم ودیا کہتے ہو وہ اودیا ہے اور تمہارا ادھیاروپ بھی باطل ہے کیونکہ آپ برہم نہ ہو کر اپنے تئیں برہم اور برہم کو جیو ماننا خیال باطل نہیں تو کیا ہے۔ جو موجود کل ہے وہ محدود اور اگیان وبندھن میں پڑنے والا کبھی نہیں ہوتا۔ کیونکہ اگیان محدود۔ مختص المقام۔ محدود الوجود اور محدود العلم جیو ہوا کرتا ہے نہ کہ علیم کل و محیط کل برہم۔

مکتی کے معنی | ۱۴۳۔ سوال۔ مکتی کسکو کہتے ہیں؟

جواب۔ جس کو حاصل کر کے لوگ رہائی پاتے ہیں۔ یا الگ ہوتے ہیں وہ مکتی ہے یعنی جس میں مخلصی ہو اسکا نام مکتی ہے۔

سوال۔ کس سے مخلصی پانا؟

جواب۔ جس سے چھوٹنے کی خواہش سب جیو کرتے ہیں۔

سوال۔ کس سے چھوٹنے کی خواہش کرتے ہیں؟

جواب۔ جس سے چھوٹنے کی انہیں ضرورت ہے

سوال۔ کس سے چھوٹنے کی انہیں ضرورت ہے؟

جواب۔ دکھ سے

سوال۔ چھوٹ کر کس کو پاتے ہیں اور کہاں رہتے ہیں۔

جواب۔ سکھ کو پاتے ہیں اور برہم میں رہتے ہیں۔

مکتی حاصل کرنے کے وسائل | ۱۴۴۔ سوال۔ مکتی اور بندھ کن کن باتوں سے ہوتا ہے؟

جواب۔ پرمیشور کا حکم بجا لانے سے۔ ادھرم اودیا۔ بد صحبت بد تاثیرات اور بد عادات کے پرہیز سے۔ راستگوئی۔ رفاہ دیگران و دیا اور بے رو رعایت انصاف اور دھرم کو ترقی دینے سے پیچھے بیان کئے ہوئے طریقہ پر پرمیشور کی ستتی (حمد و ثنا) پرارتھنا (مناجات)

(اپاسنا (عبادت) یعنی یوگ کی مشق کرنے سے علم کے پڑھنے پڑھانے سے اور دھرم کوشش
سے گیان کو ترقی دینے سے سب سے عمدہ سادھن (کامیابی کے ذریعہ) کو کام میں لانے سے اور
جو کیا جاوے وہ سب بخوبی رعایت انصاف اور دھرم کے مطابق ہی کیا جاوے ایسی ایسی
باتوں سے مکتی ہوتی ہے اور اس کے برعکس ایشور کے حکم کے خلاف ورزی وغیرہ کا موں سے بندھ ہوتا ہے

مکتی میں جیو کی ہستی | ۱۵- مکتی میں جیو لے (تحلیل) ہو جاتا ہے یا قائم رہتا ہے؟

جواب قائم رہتا ہے۔
سوال۔ کہاں رہتا ہے۔
جواب۔ برہم میں؟
سوال برہم کہاں ہے اور وہ مکت جیو کسی ایک مقام میں رہتا ہے یا اپنی خواہش سے ہر جگہ پھرتا ہے
جواب۔ برہم ہر جگہ بھرپور ہے اسی میں مکت جیو بے روک ٹوک وگیان (معرفت) اور آنند کیساتھ پھرتا ہے

مکتی میں سکھ بھوگنا | ۱۶- مکت جیو کا کثیف جسم ہوتا ہے یا نہیں؟

جواب۔ نہیں۔
سوال۔ پھر وہ سکھ اور آنند کو کس طرح بھوگتا ہے؟
جواب۔ پاک اور درست ارادہ وغیرہ اس کے طبعی اوصاف اور طاقتیں سب رہتی ہیں
مادی تعلق نہیں رہتا ہے؟

शृण्वन् श्रोत्रं भवति, स्पर्शयन्त्वग्भवति, पश्यन् चक्षुर्भवति, रसयन् रसना भवति, जिघ्रन् घ्राणं भवति, मन्वानो मनो भवति, बोधयन् बुद्धिर्भवति चेतयंश्चित्तं भव-त्यहङ्कुर्वाणोऽहङ्कारो भवति ॥ शतपथ कां० १४ ॥

مکتی میں مادی جسم یا اندریاں (آلات احساس) جیو آتما کے ساتھ نہیں رہتے مگر اس کے طبعی
اوصاف رہتے ہیں۔ جب سننا چاہتا ہے تو کان۔ چھونا چاہتا ہے تو جلد دیکھنے کے ارادہ سے
آنکھ ذائقہ کے لئے زبان سونگھنے کے لئے ناک سنکلپ وکلپ کرنیکے واسطے من۔ یقین کرنے
کے لئے عقل یاد کرنے کیلئے حافظہ اہنکار کے لئے انانیت کی قابلیت والا اپنی ذاتی طاقت سے
مکتی میں جیو آتما بن جاتا ہے۔ گویا محض ارادی جسم ہوتا ہے جیسے جسم کے سہارے ہونے پر حواس کے
ذریعہ سے جیو اپنے کام کرتا ہے ویسے ذاتی طاقت سے مکتی میں تمام آنند حاصل کر لیتا ہے۔

**مکتی میں جیو کی طاقتیں**

**۱۷ سوال** - اس کی طاقت کتنی قسم کی اور کتنی ہے؟

**جواب** - بقدم تو ایک قسم کی طاقت ہے - مگر زور - ہمت - گرکشن - تحریک - حرکت
خوف - تمیز - فعل - حوصلہ - یاد - یقین - خواہش - محبت - نفرت - ملاپ - جدائی - ملانا
جدا کرنا - سننا - چھونا - دیکھنا - چکھنا - سونگھنا - اور گیان - یہ ۲۴ قسم کی طاقتیں جیو
اس وجہ سے مکتی میں بھی آنند کو حاصل کر کے بھوگتا ہے اگر مکتی میں جیو لے ہو جاتا تو مکتی کے سکھ
کو کون بھوگتا - اور جو جیو کے فنا ہونے کو مکتی سمجھتے ہیں وہ تو سخت جاہل ہیں کیونکہ مکتی تو یہ
ہے کہ دکھوں سے چھوٹ کر راحت مطلق - موجود کل - بیحد پرمیشور میں جیو آنند کے ساتھ رہے
دیکھو ویدانت شاریرک سوتروں میں۔

अभावं बादरिराह ह्येवम् ॥ वेदान्त द० ४।४।१०॥

**ویدانت درشن سے ثبوت**

**۱۸** - بادری جو ویاس جی کے والد تھے وہ مکتی میں جیو کا اور اس کے
ساتھ من کا بھاؤ (موجود رہنا) مانتے ہیں یعنی پراشر جی (بادری) جیو اور من کا لے ہونا نہیں
مانتے - (ویدانت ۴-۴-۱۰)

भावं जैमिनिर्विकल्पामननात् ॥ वेदान्त द० ४।४।११॥

جیمنی آچاریہ مکت پرش کے لطیف جسم - حواس اور پران وغیرہ کا بھی مثل من کے موجود رہنا
مانتے ہیں - نہ کہ معدوم ہو جانا - (ویدانت ۴-۴-۱۱)

द्वादशाहवदुभयविधं बादरायणोऽतः ॥ वेदान्त द० ४।४।१२॥

ویاس منی - مکتی میں موجودگی - اور معدومیت دونوں کو مانتے ہیں (یعنی مکتی کے اندر جیو پاک
طاقتوں والا بنا رہتا ہے) اور ناپاکی بدعملی - دکھ - اگیان وغیرہ کا معدوم ہو جانا مانتے ہیں

यदा पंचावतिष्ठन्ते ज्ञानानि मनसा सह ।

बुद्धिश्च न विचेष्टते तामाहुः परमां गतिम् ॥

**موکش**

**۱۹** - جب پانچ گیان - اندری (حواس خمسہ علمی) مع پاک من کے جیو کے ساتھ
رہتی ہیں - اور عقل کی تحقیقات کا مقصد قائم ہو جاتا ہے - اس کو پرم گتی (حالت اعلیٰ)
یعنی موکش کہتے ہیں - (کٹھ ۶-۲-۱۰)

य आत्मा अपहतपाप्मा विजरो विमृत्युर्विशोकोऽविजि

ऽपिपासः सत्यकामः सत्यसङ्कल्पः सोऽन्वेष्टव्यः स

निजिज्ञासितव्यः सर्वांश्च लोकानाप्नोति सर्वांश्च कामान् य

स्तमात्मानमनुविद्य विजानातीति ॥ छान्दो० प्र० ८ । खं० ७

स वा एष एतेन दैवेन चक्षुषा मनसैतान् कामान् पश्यन्

रमते ॥ य एते ब्रह्मलोके तं वा एतं देवा आत्मानमुपासते

तस्मात्तेषाᳪ सर्वे च लोका आत्ताः सर्वे च कामाः स सर्वां

लोकानाप्नोति सर्वाᳪश्च कामान्यस्तमात्मानमनुविद्य विजा

नातीति ॥

मघवन्मर्त्यं वा इदᳪ शरीरमात्तं मृत्युना तदस्याऽमृतस्या

शरीरस्यात्मनोऽधिष्ठानमात्तो वै सशरीरः प्रियाप्रियाभ्यां न

सशरीरस्य सतः प्रियाप्रिययोरपहतिरस्त्यशरीरं वाव सन्तं

प्रियाप्रिये स्पृशतः ॥ छान्दो० प्र० ८ । खं० १२

...ا سب گناہوں۔ موت۔ بڑھاپے۔ غم۔ بھوک پیاس سے الگ ہے۔ سچی خواہش اور سچے
...ا ہے اس کی تلاش اور اس کے جاننے کی خواہش کرنی چاہیئے۔ جس پرماتما کے تعلق
...ت جیو سب لوکوں (انتظام دنیا) اور تمام خواہشوں کو حاصل کرتا ہے جو اس پرماتما کو جان کر
...کے ویلوں کا اور اپنے آپکو پاک کرنے کا علم رکھتا ہے سو ایسا مکتی یافتہ جیو پاک اور رد
...ر پاکیزہ من سے خواہشوں کو دیکھتا اور حاصل کرتا ہوا مسرور پھرتا ہے۔ جو برہم لوک یعنی
...دار پرمیشور میں قیام کرکے موکش سکھ کو بھوگتے ہیں ان کو اس پرماتما سے (جو
...کے اندر انتظام کرنیوالا اور سب کے اندر موجود ہے جس کی مکتی حاصل کرنے میں سرگرم
...اپاسنا کرتے ہیں) سب لوک (انتظام دنیا) اور تمام خواہشات حاصل ہوتی ہیں۔
...ارادہ میں آتا ہے وہ وہ علم اور وہ وہ خواہش حاصل ہو جاتی ہے اور وہ مکت جیو جسم
...کو چھوڑ کر جسم آزادی سے آکاش کے اندر پرمیشور میں پھرتے ہیں لیکن جو جسم والے
...ہیں وہ دنیوی دکھ سے بری نہیں ہو سکتے۔ چنانچہ اندر کو پرجاپتی نے کہا کہ اے قابل تعظیم
...دولت کے مالک! مرنا اس کثیف جسم کا دھرم (خاصہ) ہے اور جیسے شیر کے منہ
...بکری ہو ویسے یہ جسم موت کے منہ میں ہے۔ ایسا جسم اس نہ مرنے والے اور غیر جسم

جیوآتما کے رہنے کا مقام ہے۔ اسی لئے جسم میں آیا ہوا جیو سکھ اور دُکھ میں ہمیشہ مبتلا رہتا ہے
کیونکہ جسم والے جیو کی دُنیوی خوشی کا خاتمہ ضرور ہی ہوتا رہتا ہے اور جو جسم سے بری ہو کر
جیوآتما برہم میں رہتا ہے اس کو دنیوی سکھ دکھ چھوتے بھی نہیں بلکہ ہمیشہ آنند میں رہتا ہے
۲۰۔ سوال۔ جیو مکتی پا کر پھر کبھی پیدا ہونے اور مرنے کے دکھ میں آتے ہیں یا نہیں۔

न च पुनरावर्त्तते न च पुनरावर्त्तते इति ॥ छान्दो० प्र०

ख० १५ ॥ अनावृत्तिः शब्दादनावृत्तिः शब्दात् ॥ वेदान्त

(ویدانت ۴۔۴۔۳۳)

यद्गत्वा न निवर्त्तन्ते तद्धाम परमं मम ॥ भगवद्गीता ।

ایسے ایسے قولوں سے واضح ہوتا ہے کہ مکتی وہی ہے جس سے علیحدہ ہو کر پھر دُنیا میں کبھی نہیں آتا
جواب۔ یہ بات ٹھیک نہیں کیونکہ وید میں اس بات کی تردید کی گئی ہے۔

कस्य नूनं कतमस्यामृतानां मनामहे चारु देवस्य नाम ।

को नो मह्या अदितये पुनर्दात् पितरं च दृशेयं मातरं च ॥ १ ॥

अग्नेर्वयं प्रथमस्यामृतानां मनामहे चारु देवस्य नाम ।

स नो मह्या अदितये पुनर्दात् पितरं च दृशेयं मातरं च ॥ २ ॥

ऋ० ॥ मं० १ । सू० २४ । मं० १ । २ ॥

इदानीमिव सर्वत्र नात्यन्तोच्छेदः ॥ ३ ॥ सांख्य० अ० १ ।

سوال۔ ہم لوگ کس کا نام پاک سمجھیں کون غیر فانی اشیا کے اندر موجود دیوتا ہمیشہ
موجود بالذات سب کو ظاہر کرنے والا ہے اور ہم کو مکتی کا سکھ بھگتوا کر پھر اس دنیا میں جنم
اور ماں باپ کا دیدار دکھاتا ہے۔

جواب۔ ہم تجلّی بالذات۔ قدیم۔ ہمیشہ۔ مُکت پرماتما کا نام پاک سمجھیں جو ہم کو مکتی میں آنند
بھگوا کر پھر زمین پر ماں باپ کے تعلق سے جنم دیکر ماں باپ کا دیدار دکھاتا ہے وہی پرماتما
مکتی کی آئین بندی کرنے والا اور سب کا مالک ہے جیسے اس وقت جیو بندھ اور مکت ہیں
ویسے ہی ہمیشہ رہتے ہیں (رگ ۱۔۲۴۔۱و۲)
بندھ اور مکتی سے دائمی طور پر چھٹکارا ہرگز نہیں ہوتا۔ یعنی بندھ اور مکتی ہمیشہ نہیں رہتی

तदत्यन्तविमोक्षोऽपवर्गः । (۱۔۱۔۲۲)

مکتی کی اتینت کا مطلب

**۲۱ سوال** - جو دکھ کا اتینت (غایت درجہ) چھوٹ جانا ہے۔ وہی مکتی کہلاتا ہے کیونکہ جب غلط علم اودیا۔ لالچ وغیرہ عیب[1] بری عادات وغیرہ نقص[2] جنم (جسم کے ساتھ تعلق[3]) اور دکھ[4] رفع ہوں یعنی ان پہلی پہلی تکلیفات کے دور ہونے سے آخری آخری تکلیفات زائل ہوں تب ہی مکتی ہوتی ہے جو ہمیشہ بنی رہتی ہے۔

**جواب** - یہ ضروری نہیں کہ لفظ اتینت (غایت) سے پھر نہ ہونا ہی مراد ہو جیسے کہا جائے اس آدمی کو اتینت دکھ یا اتینت سکھ ہے یعنی غایت درجہ کا دکھ یا سکھ اس آدمی کو ہے اس سے یہی مراد ہوتی ہے کہ اسکو بہت سکھ یا دکھ ہے۔ پس یہاں بھی لفظ اتینت (غایت) سے یہی مطلب سمجھنا چاہئے۔

مکتی کی میعاد

**۲۲ سوال** - اگر جیو مکتی سے بھی لوٹ آتا ہے تو وہ کتنے عرصہ تک مکتی میں رہتا ہے؟

**جواب** - ते ब्रह्मलोकेषु परान्तकाले परामृतात् परिमुच्यन्ति सर्वे (منڈک اپنشد ۳۔۲۔۶)

وہ مکت جیو مکتی پاکر برہم میں آنند کو مہاکلپ کے عرصہ تک بھوگتے ہیں اور پھر مکتی کے سکھ کو چھوڑ کر دنیا میں آتے ہیں اسکی گنتی اسطرح پر ہے کہ تینتالیس لاکھ بیس ہزار برس کی ایک چترجگی

---

[1] مراد ایسی قبیح عادتوں سے ہے جن سے الگ رہنا انسان کے لئے محال ہو جائے جیسا کہ شراب خوری، قماربازی یا کوئی اور خاص قسم کا عیب یا اور عادات وغیرہ۔ [2] مطابق الفاظ نیائے سوتر کے جو کہ شاستر میں درج ہے یہ نقص یا قباحتیں علی الترتیب اسطرح پر ہیں۔ دکھ (مصیبت) جنم (پیدائش) پرورتی (محسوسات پر دلدادگی اور عادات قبیحہ کا میلان)۔ دوش (لالچ وغیرہ عیوب) متھیا گیان (علم باطل)، پس بقول اس ترتیب کے آخیر ترین نقص یا قباحت متھیا گیان یعنی علم باطل ہے جس کے دور ہونے پر پہلا نقص لالچ وغیرہ معیوب اور پھر اس سے پہلے نقص دلدادگی اور عادات قبیحہ کا میلان دور ہو جاتے ہیں اور ان کے زائل ہو جانے پر جنم اور جنم کے رفع ہونے پر دکھ دور ہو جاتا ہے۔ لیکن ایسا نہیں ہوتا جیسا کہ دنیاوی سکھ مدت العمر میں یکساں طور پر قائم نہیں رہتے بلکہ وہ سکھ حالات عالم مکتی کی تمام عزیز تر عمر میں ہمیشہ یکساں بنی رہتی ہے۔ یعنی جو اوپر کہا گیا کہ دکھ کے اتینت انقطاع سے مکتی ہوتی ہے اس سے قطعی انقطاع مراد نہیں بلکہ زیادہ تر انقطاع سے مراد ہے۔

یگی۔ دو ہزار چترجگیوں کا ایک دن رات ایسے تیس دن رات کا ایک مہینہ ایسے بارہ مہینوں کا
برس ایسے سو برسوں کا ایک پرانت کال[1] ہوتا ہے۔ اسکو حساب کے قاعدہ سے ٹھیک
سمجھ لیجئے۔ اتنا عرصہ مکتی میں سکھ بھوگنے کا ہے۔

**نجات لاانتہا نہیں ہو سکتی**

۲۳ سوال۔ ساری دنیا اور تمام مصنفوں کی یہی رائے ہے
کہ جس سے پھر کبھی جنم لینے اور مرنے میں نہ آویں (وہ مکتی ہے)[2]

جواب۔ یہ بات کبھی نہیں ہو سکتی۔ کیونکہ اول تو جیو کی طاقت جسم وغیرہ سامان اور
محدود ہیں پھر اسکا نتیجہ لاانتہا کیسے ہو سکتا ہے۔ نیز لاانتہا آنندہ بھوگنے کی بجید طاقت عمل اور ذریعہ
جیوؤں میں نہیں اسلئے وہ لاانتہا سکھ نہیں بھوگ سکتے (علیٰ ہذا القیاس) جن کے وسیلے عارضی ہیں انکا نتیجہ دائمی کبھی نہیں ہو
سکتا اور اگر مکتی سے لوٹ کر کوئی بھی جیو اس دنیا میں نہ آوے۔ تو دنیا کا سلسلہ ٹوٹ جانا چاہیئے یعنی جیو ختم

**مکتی کے محدود ہونے میں آٹھ دلائل**

۲۴ سوال۔ جسقدر جیو مکت ہوتے ہیں ایشور اسیقدر نئے پیدا کر کے
دنیا میں رکھ دیتا ہے۔ اس لئے خاتمہ نہیں ہوتا۔

جواب۔ اگر ایسا ہو تو جیو فانی ہو جاویں۔ کیونکہ جس کی پیدائش ہوتی ہے اس کی موت
ضرور ہوتی ہے۔ اور ایسی صورت میں تمہارے اعتقاد کی رو سے مکتی پا کر بھی فنا ہو جائیں
اور مکتی فانی ہو جاوے گی نیز مکتی کے مقام پر بہت سی بھیڑ بھاڑ[3] ہو جاوے گی۔ کیونکہ
زیادہ اور انکا اس کچھ بھی نہ ہونے کی وجہ سے وہاں زیادتی کا کچھ وار پار نہیں رہے گا
دکھ کے انوبھو کے بغیر سکھ کچھ بھی نہیں ہو سکتا جیسے کڑوا نہ ہو تو میٹھا کیا اور میٹھا نہ ہو تو
کڑوا کس کو کہیں۔ کیونکہ ایک ذائقہ کے خلاف دوسرے ذائقہ کے ہونے پر دونوں کی تمیز ہوتی
ہے مثلاً کوئی آدمی میٹھا ہی میٹھا کھاتا پیتا رہے تو اس کو ویسا سکھ نہیں ہوتا جیسا کہ سب
قسم کے ذائقوں کے بھوگنے والے کو ہوتا ہے اور اگر ایشور انتہا والے کرموں کا لاانتہا پھل
دیوے تو اسکا انصاف جاتا رہے۔ پھر جسقدر بوجھ کوئی اٹھا سکتا ہے اسیقدر اسپر رکھنا
عقلمندوں کا کام ہے جیسے ایک من بوجھ اٹھا سکنے والے کے سر پر دس من رکھنے سے
بوجھ رکھنے والے کی مذمت ہوتی ہے ویسے ہی ذرا سے علم اور ذرا سی طاقت والے

[1] پرانت کال کا نام مہا کلپ بھی ہے۔ جس کی تعداد (۳۱۱۰۴۰۰۰۰۰۰۰۰۰۰) برس ہے۔
[2] الفاظ مندرجہ خطوط وحدانی مطلب کو صاف کرنے کے لئے ایزاد کئے گئے ہیں [3] یہ لفظ اردو کا محاورہ درست رکھنے کی غرض سے ایزاد ہوا [4] بھیڑ بھاڑ ہجوم اور اژدہام کو کہتے ہیں۔

انتہا سکھ کا بوجھ رکھ دینا ایشور کے لئے ٹھیک نہیں نیز اگر پرمیشور نے جیو پیدا کرتا ہے
جس ادھر سے پیدا ہوتے ہیں وہ ختم ہو جائیگا۔ کیونکہ چاہے کتنا ہی بڑا خزانہ کیوں نہ
ہو اس میں اگر خرچ ہے اور آمد نہیں تو اسکا کبھی نہ کبھی دیوالہ نکل ہی جائیگا۔ اس لئے یہی قاعدہ
ٹھیک ہے کہ مکتی میں جانا اور پھر وہاں سے واپس آنا اچھا ہے کیا تھوڑی قید کی نسبت عمر
بھر کی قید یا پھانسی کو کوئی سزا پانیوالا اچھا سمجھتا ہے؟ اگر وہاں سے آنا نہ ہو تو عمر قید سے
اتنا ہی فرق ہے کہ وہاں مزدوری نہیں کرنی پڑتی اور برہم میں لَے (یعنی تحلیل) ہو جانا تو ایسا
ہے جیسا سمندر میں ڈوب مرنا۔

جیو پرمیشور کی مانند مکت نہیں ہو سکتا

**۲۵۔ سوال۔** جیسے پرمیشور ہمیشہ مکت اور کامل سکھی ہے ویسے ہی جیو بھی ہمیشہ مکت اور سکھی رہیگا پھر تو کوئی نقص نہیں پیدا ہوگا۔

**جواب۔** پرمیشور اپنی ذات۔ طاقت۔ صفات افعال اور طبیعت سے لا انتہا ہے اسلئے وہ کبھی اودیا اور دکھ کے قید میں نہیں گر سکتا۔ جیو مکتی پا کر گو پاکیزہ ہو جاتا ہے پھر بھی محدود علم والا اور محدود صفات افعال اور طبیعت والا رہتا ہے۔ پرمیشور کی مانند ہر گز نہیں ہو سکتا۔

مکتی کا دائمی نہ ہونے سے مکتی فضول نہیں

**۲۶ سوال۔** اگر اسی طرح ہے تو مکتی بھی پیدا ہونے اور مرنے کی مانند ہے اس لئے کوشش کرنا فضول ہے۔

**جواب۔** مکتی پیدا ہونے اور مرنے کی مانند نہیں کیونکہ جتنی مدت دنیا کی ۳۶ ہزار بار پیدائش اور فنا کی ہے اتنے عرصہ تک جیو کا مکتی کے آنند میں رہنا اور دکھ کے نزدیک نہ آنا کیا چھوٹی سی بات ہے۔ پھر جبکہ آج کھاتے پیتے ہو کل بھوک لگنے والی ہے تو اس کی تدبیر کیوں کرتے ہو؟ جب بھوک پیاس ناچیز دولت۔ حکومت۔ عزت۔ عورت۔ اولاد وغیرہ کے لئے تدبیر کرنا ضروری ہے تو مکتی کے لئے کیوں تدبیر نہ کی جائے جیسے مرنا لازمی ہونے پر بھی زندگی بسر کرنے کی تدبیر کی جاتی ہے۔ ویسے ہی گو مکتی سے لوٹ کر جنم لینا ہے تو بھی اس کے لئے تدبیر کرنا نہایت ضروری ہے۔

مکتی کے وسائل

**۲۷۔ سوال۔** مکتی کے وسائل کیا ہیں؟

**جواب۔** کچھ وسائل تو بیشتر لکھ چکے مگر خاص تدابیر یہ ہیں۔

---

مکتی جبکہ جیو کی طاقت برداشت سے زیادہ ہو جائے اور وہ اسکا متحمل نہ ہو سکے تو بیشک وہ مکتی اس کے لئے بارگراں بمنزلہ سزائے موت یا حبس دوامی کے ہو جائے گی۔

| دہرم کا کام اور چار قسم کا ویک | جو مکتی چاہے وہ جیون مکت یعنی جھوٹ بولنا وغیرہ پاپ |
|---|---|

کام جن کا نتیجہ دکھ ہے ان کو چھوڑ کر سکھ کا نتیجہ دینے والے راست گو وغیرہ دہرم کے کام ضرور کرے جو شخص دکھ سے چھوٹنا اور سکھ پانا چاہے اسکو ادہرم چھوڑ کر دہرم کرنا لازم کیونکہ پاپ کا چلن دکھ کا اور دہرم کا چلن سکھ کا اصل باعث ہے ؛

| ا سچ جھوٹ وغیرہ کی تمیز | نیک آدمیوں کی صحبت سے وویک یعنی سچ جھوٹ دہرم ادہرم کرنا |
|---|---|

ناکردنی کی تحقیق ضرور کریں اور جدا جدا جانیں۔

| ب پانچ کوش | اور جسم یعنی جیو اور پانچ کوشوں (غلاف) کی تمیز کرنی چاہئے |
|---|---|

اوّل "ان مے" جو چمڑے سے لیکر ہڈی تک ارضیت کا مجموعہ ہے۔

دوم "پران مے" جس میں حسب ذیل قسم کے پانچ پران شامل ہیں۔

(۱) "پران" یعنی سانس جو باہر سے اندر جاتا ہے۔

(۲) "اپان" جو اندر سے باہر آتا ہے۔

(۳) "سمان" جو ناف میں ٹھیر کر تمام جسم میں رس (رطوبت) پہنچاتا ہے۔

(۴) "ادان" جس سے حلق میں آیا ہوا کھانا پینا کھینچا جاتا ہے اور طاقت اور ہمت پیدا ہوتی ہے

(۵) "ویان" جس سے جیو تمام جسم میں حرکت فعلی وغیرہ کرتا ہے۔

سوم "منومے" جس میں من کے ساتھ اہنکار (انانیت)، بچن (گفتار)، پاؤں۔ ہاتھ۔ مقعد اور عضو تناسل۔ یہ پانچ کرم اندریاں (حواس فعلی) شامل ہیں۔

چہارم "وگیان مے" جس میں "بدہی" (عقل) "چت" (حافظہ) اور کان۔ جلد۔ آنکھ۔ زبان اور ناک یہ پانچ گیان اندریاں (حواس علمی) ہیں جن سے جیو آگاہی وغیرہ کی کارروائی کرتا ہے

پنجم "آنندمے کوش" جس میں محبت۔ خوشی۔ خفیف راحت۔ راحت کثیر۔ خوش دلی اور سہارے کا سبب پرکرتی (لطیف سے لطیف حالت مادہ کی) بحالت علت کے شامل ہیں یہ پانچ کوش کہلاتے ہیں انہی سے جیو سب قسم کے فعل اپاسنا اور گیان وغیرہ کا کاروبار کرتا ہے

| ج۔ تین اوستھائیں | تین اوستھا (حالتیں) ہیں |
|---|---|

اوّل "جاگرت" (بیداری)

دوم "سوپن" (خواب)

سوم "سشپتی" (گہری نیند) کی اوستھا کہلاتی ہے۔

**۴. تین جسموں کا امتیاز** تین "شریر" (جسم) ہیں۔ اول "ستھول" (کثیف) جو یہ نظر آ رہا ہے۔
دوم۔ "سوکشم شریر" (جسم) لطیف کہلاتا ہے۔ جو پانچ پران۔ پانچ گیان اندریہ (حواس علمی) پانچ "سوکشم بھوت" (عناصر لطیف) من اور بدھی (عقل) ان سترہ چیزوں کا مجموعہ ہے یہ لطیف جسم پیدا ہونے اور مرنے وغیرہ کی حالت میں بھی جیو کے ساتھ رہتا ہے اس کی دو تفریق ہیں۔ ایک "بھوتک" (عنصری) جو لطیف عناصر کے اجزا سے بنا ہے۔ دوسرا "سوبھاوک" (طبعی) جو جیو کے اوصافِ طبعی ہیں۔ یہ دوسرا بھوتک شریر (سوبھاوک) مکتی میں بھی رہتا ہے اور اس سے جیو مکتی میں سکھ بھوگتا ہے۔
سوم "کارن" جس میں سشپتی یعنی گہری نیند ہوتی ہے وہ بوجہ اس کے کہ بصورتِ پرکرتی ہوتا ہے۔ سب جگہ محیط اور سب جیووں کے لئے ایک ہے۔
چہارم۔ "تریہ شریر" کہلاتا ہے۔ جس سے کہ جیو سمادھی (مراقبہ) کے ساتھ پرماتما کی ذات عین راحت میں محو ہوتے ہیں اس سمادھی کے اثرات سے پیدا شدہ جسم کی طاقت مکتی میں بھی عمر گی سے مددگار رہتی ہے۔

**۵. جیو کوشوں اوستھاؤں اور جسموں سے علیحدہ ہے** ان تمام کوشوں (غلافوں) اور اوستھاؤں (حالتوں) سے جیو علیحدہ ہے چنانچہ یہ سب کو معلوم ہے کہ جیو اوستھاؤں سے جدا ہے کیونکہ جب موت واقع ہوتی ہے۔ تو سب ہی کہتے ہیں کہ "جیو نکل گیا" یہی جیو سب کو حرکت دینے والا سب کا دیکھنے والا فاعل اور بھوگنے والا (دکھ سکھ کا پانے والا) کہلاتا ہے۔ جو شخص ایسا کہے کہ جیو فاعل اور بھوگنے والا نہیں سمجھو کہ وہ "اگیانی" اور "اوویکی" (تمیز کا نہ رکھنے والا ہے) کیونکہ جیو کے سوائے جس قدر یہ تمام بیجان چیزیں ہیں۔ انکو نہ تو دکھ سکھ کا بھوگ (استعمال) ہے اور نہ پاپ پن کرنے کی طاقت کبھی ہو سکتی ہے۔ ہاں ان کے تعلق سے جیو پاپ پن کا کرنے والا اور سکھ دکھ کا بھوگنے والا ہے۔

**پرمیشور کی ہدایت اندر سے** جب حواس محسوسات سے ملتے ہیں اور من حواس کے ساتھ اور آتما من کے ساتھ ملکر پرانوں کو حرکت دیتا اور اچھے برے طریقہ میں چلاتا ہے۔ تب اسکا رخ باہر کیطرف ہو جاتا ہے اور اسی وقت اندر سے خوشی حوصلہ بے خوفی نمودار ہوتی ہے اور برے کاموں میں خوف تامل اور شرم پیدا ہوتی ہے اور وہ ضابطہ القلوب پرماتما کی ہدایت ہے جو شخص اس ہدایت کے مطابق عمل کرتا ہے وہی مکتی کے سکھوں کو حاصل کرتا ہے اور جو خلاف

عمل کرتا ہے۔ وہ بندھن سے پیدا ہوئے دُکھ کو بھوگتا ہے +

**دوسرا سادھن ویراگ**[1] دوسرا سادھن ویراگ (ترک)، وویک (تمیز) سے جو سچ جھوٹ کو جان لیتا ہے۔ اس میں سے سچ کے رویہ کو اختیار کرنا اور جھوٹ کے چلن کو ترک کرنا ویراگ ہے اور مٹی سے لیکر پرمیشور تک تمام چیزوں کے صفات فعل اور عادات سے واقف ہو کر اس (پرمیشور) کے حکموں کو بجا لانا اور اس کی اُپاسنا میں ثابت قدم رہنا (اس کے خلاف نہ چلنا) اور کائنات سے فائدہ اُٹھانا وویک کہلاتا ہے +

**تیسرا سادھن "شٹ سمپتی"** بعدازاں تیسرا سادھن (شٹ سمپتی) یعنی چھ قسم کے کام کرنا:

اول "شم" یعنی اپنے آتما اور انتہکرن (حواس باطنی) کو ادھرم کے چال چلن سے ہٹا کر دھرم کے رویہ میں ہمیشہ مشغول رکھنا +

دوم "دم" یعنی کان وغیرہ حواس اور جسم کو شہوت پرستی وغیرہ بُرے کاموں سے ہٹا کر ضبط حواس وغیرہ نیک کاموں میں مشغول رکھنا +

سوم "اُپ رتی" یعنی بدافعال لوگوں سے ہمیشہ دُور رہنا +

چہارم "تتکشا" چاہے مذمت اور تعریف، نقصان اور نفع کتنا ہی کیوں نہ ہو۔ مگر خوشی اور غم کو چھوڑ کر مکتی کی عملی کارروائیوں میں ہمیشہ لگے رہنا +

پنجم "شردھا" یعنی وید وغیرہ سچے شاستروں پر نیز ایسے لوگوں کے اقوال پر جو ان شاستروں کو جان کر پورے نیک عالم اور سچ کی نصیحت کرنیوالے ہیں۔ اعتقاد رکھنا +

ششم "سادھان" یعنی چت (طبیعت) کو یکسُو رکھنا +

یہ چھ ملکر تیسرا سادھن کہلاتا ہے +

**چوتھا سادھن مُکشو ہونا** چوتھا مُکشو ہونا یعنی جسطرح بھوک اور پیاس کے ستائے ہوئے کو خوراک اور پانی کے سوا دوسری کوئی چیز بھی اچھی نہیں لگتی۔ اسی طرح مکتی کے عمل اور مکتی کے سوا کسی دوسری چیز میں دل بستگی نہ ہونا۔

یہ چار سادھن ہیں اور چار انوبندھ[2] (لوازمات) ہیں۔ یعنی "سادھنوں" کے بعد یہ

[1] اصلی کتاب میں بجائے لفظ ویراگ کے لفظ وویک طبع ہوا ہے اور یہ ظاہرا لکھائی چھپائی کا سہو ہے کیونکہ باعتبار تعریف ویراگ کے یہاں لفظ ویراگ چاہیئے نہ کہ وویک اس لئے ترجمہ میں بہ نظر صحت لفظ ویراگ درج کیا گیا ہے۔

[2] مذکورۃ الصدر چار سادھنوں کے ذریعے ادھیکاری بنتا ہے۔

سادھنوں کے ساتھ چار لوازمات عمل لازمی ہیں۔ ان کی تفصیل

اوّل "ادھیکاری" جو شخص ان چاروں (مذکورالصدر) سادھنوں میں مصروف ہوتا ہے۔ وہی مکتی کا ادھیکاری ہوتا ہے ؎

دوم "سمبندھ" برہم کے ملنے یعنی مکتی کے بیان کو اور اس کے بیان کرنے والے کو وید وغیرہ شاستروں کو ٹھیک ٹھیک سمجھکر طلب کو پہنچنا۔

سوم "وشئی" تمام شاستروں کے بیان کا وشئے (مدعا) برہم ہے اس کو پانے کا مقصد رکھنے والا وشئی کے نام سے نامزد ہے۔

چہارم۔ "پریوجن" سب دکھوں کا مٹ جانا اور پرم آنند کو پاکر مکتی کے سکھ کا ہونا یہ چار "انوبندھ" کہلاتے ہیں۔

بعد ازاں "شروَن چتشٹیہ" چار قسم کا شروَن یا (سماعت) ہے۔

(۴) حصول علم الٰہی کی چار منزلیں | اوّل "شروَن" جب کوئی عالم اُپدیش کرے تو طبیعت کے کانوں کے ساتھ توجہ سے سننا۔ خصوصاً "برہم ودّیا" (علم الٰہی) کے سننے میں نہایت ہی توجہ دینی چاہیے۔ کیونکہ یہ تمام علوم سے دقیق تر علم ہے۔ سننے کے بعد

دوم۔ "منن" گوشہ تنہائی میں بیٹھکر سنے ہوئے پر غور کرنا جس بات میں شک ہو پھر پوچھنا اور سننے کے وقت بھی اگر بولنے والا اور سننے والا مناسب سمجھیں تو پوچھنا اور سمادھان (رفع شک کرنا)

سوم "ندھی دھیان" جب سننے اور سوچنے سے شک رفع ہو جائیں تب سمادھی (مراقبہ میں بیٹھ کر اس بات پر نظر ڈالنا اور سمجھنا کہ جیسا سُنا تھا اور سوچا تھا وہ ویسا ہی ہے یا نہیں۔ یعنی دھیان یوگ (عالم مراقبہ کے خیالات) سے دیکھنا۔

چہارم "ساکشات کار" یعنی جیسے کسی چیز کی ماہیت صفت اور خاصیت ہے اسکو ویسا ہی ٹھیک جان لینا۔ یہ "شروَن چتشٹیہ" کہلاتا ہے۔

ہمیشہ تموگن یعنی غصہ۔ گندہ پن سستی۔ غفلت وغیرہ سے اور "رجوگن" یعنی حسد دشمنی

تموگن کو اختیار کرنا | انفسانیت غرور۔ پراگندہ دلی وغیرہ عیبوں سے الگ ہو کر "ستیہ (ستوگن) یعنی طبیعت کی قائمی۔ پاکیزگی علم۔ تمیز وغیرہ صفات کو اختیار کرے

**میتری**

(۱) "میتری" یعنی سکھی آدمیوں کے ساتھ دوستانہ برتاؤ۔
(۲) "کرونا" دُکھی آدمیوں پر رحم۔
(۳) "مُدِتا" نیک لوگوں سے خوش ہونا۔
(۴) "اپیکھشا" بُرے آدمیوں سے نہ محبت نہ عداوت رکھنا۔

**روزمرّہ کم از کم دو گھنٹے دھیان کرنا**

نجات چاہنے والا ہر روز کم از کم دو گھنٹے تک دھیان ضرور کیا کرے، تاکہ اندرونی چیزیں من وغیرہ صاف طور پر ظاہر ہوں۔ دیکھو! ہم لوگ "چیتن سروپ" ہیں اور اسی وجہ سے ہیں باخبر اور من کے شاہد ہیں کیونکہ جب من برقرار، بیقرار، خوش یا رنجیدہ ہوتا ہے اُسکو جوں کا توں دیکھتے ہیں اسیطرح حواس اور پران وغیرہ سے باخبر ہیں پہلے دیکھی ہوئی چیز کے یاد کرنیوالے ہیں اور ایک وقت میں انیک چیزوں کے جاننے والے ہیں۔ سہارا دینے والے اور کشش والے اور سب سے علیحدہ ہیں۔ اگر علیحدہ نہ ہوتے تو فاعل خود مختار (ان مذکورۃ الصدر چیزوں) کو تحریک دینے والے اور ماتحت رکھنے والے نہ ہو سکتے۔

अविद्या ऽस्मितारागद्वेषाभिनिवेशाः पञ्च क्लेशाः ॥

योगशास्त्रे पादे २ । सू० ३ ॥

**پانچ کلیش**

(اُودیا۔ اسمتا۔ راگ۔ دویش۔ ابھی نویش پانچ کلیش ہیں) (مترجم یوگ سوتر)

ان میں سے اودیا کی ماہیت بیان کر چکے ہیں۔ عقل جو علیحدہ وجود رکھتی ہے اس کو آتما سے جُدا نہ سمجھنا "اسمتا" ہے۔ سکھ سے محبت رکھنا "راگ" اور دُکھ سے نفرت "دویش" ہے اور سب جانداروں کو جو یہ خواہش رہتی ہے کہ میں ہمیشہ جسم میں قائم رہوں مروں نہیں یہ موت کے دُکھ کا خوف "ابھی نویش" کہلاتا ہے ان پانچ کلیشوں کو بذریعہ یوگ ابھیاس (یوگ کی مشق) اور گیان (معرفت) دور کرکے اور برہم کو حاصل کرکے مکتی کے اعلیٰ انند کو بھوگنا چاہیئے

**دیگر مختلف خیالات مکتی کے بارے میں**

۲۸۔ سوال جیسی مکتی آپ مانتے ہیں اور کوئی نہیں مانتا۔ دیکھو جینی لوگ "موکش شلا" یعنی شولر میں جا کر چپ چاپ بیٹھے رہنے کو عیسائی

---

^ اصلی کتاب میں بجائے لفظ "اسمتا" کے "ابھی نویش" درج ہے چونکہ بلحاظ سلسلہ مضمون یہاں لفظ "اسمتا" چاہیئے اور یہاں تعریف بھی "اسمتا" ہی کی ہے چنانچہ ابھی نویش کی تعریف آئندہ درج ہے اس لئے ترجمہ میں اصلی لفظ "اسمتا" درج کیا گیا ہے۔ (مترجم) ^ یہاں پر وکشمار پورانک لوگوں کی مکتی کی پانچ قسمیں ہوتی ہیں۔ چار غالباً اسوجہ سے درج ہوئی ہیں کہ پورانک لوگوں میں ساجن

چوتھے آسمان کو جس میں شادی لڑائی باجے گاجے لباس وغیرہ پہننے سے فرحت حاصل ہوتی ہے۔ اسیطرح مسلمان ساتویں آسمان کو۔ وام مارگی شری پور کو۔ شیو کیلاش کو ویشنو ویکنٹھ کو اور گوکلیے گوسائیں "گولوک" وغیرہ میں پہونچنے پر اچھی اچھی عورات خورد و نوش۔ پوشش۔ مکان وغیرہ کے ملنے سے آنند میں رہنے کو مکتی مانتے ہیں۔ پورانک لوگ سالوک یعنی ایشور کے مقام میں بود و باش یعنی ایشور کے ساتھ چھوٹے بھائی کیطرح بسر اوقات کرنا "سارُوپ" یعنی جیسی شکل معبود دیوتا کی ہے ویسا بن جانا "سامیپ" یعنی مثل خدمتگار ایشور کے ساتھ رہنا "سایُج" یعنی ایشور سے سنیکت (متواصل) ہو جانا۔ یہ چار قسم کی مکتی مانتے ہیں ویدانتی لوگ برہم میں لے (تحلیل) ہو جانے کو مکتی سمجھتے ہیں۔

جواب جینیوں کے بارہویں۔ عیسائیوں کے تیرہویں اور مسلمانوں کے چودہویں باب میں مکتی وغیرہ پر خاص طور سے لکھا جاویگا۔

وام مارگی جو سری پور میں جا کر لکشمی جیسی عورات شراب و گوشت وغیرہ کھانا پینا اور اور اگ رنگ کے بھوگنے کو مانتے ہیں وہ یہاں سے کچھ بڑھکر نہیں ہے۔

اسیطرح مہادیو اور وشنو کی شکل بن کر اور پاربتی اور لکشمی کی مانند عورتوں کو بنا کر آنند بھوگنا ہے۔ اس کی نسبت اس دنیا کے دولتمند اور راجاؤں سے صرف اتنی بات زیادہ لکھی ہے کہ وہاں بیماری نہ ہوگی۔ اور ہمیشہ جوانی کی حالت بنی رہے گی لیکن یہ ان کی بات غلط ہے کیونکہ جہاں بھوگ وہاں روگ اور جہاں روگ ہو وہاں بڑھاپا بھی لازمی ہے نیز پورانکوں سے پوچھنا چاہیے جیسی تمہاری مکتی چار قسم کی ہے ویسی تو چیونٹیوں کیڑوں ملخ پتنگوں اور جیو وغیرہ کو بھی خود میسر ہے۔ کیونکہ جسقدر مقام ہیں وہ سب ایشور کے ہیں انہی میں سب جیو رہتے ہیں

---

بقیہ حاشیہ۔ اور سایُج مکتی کے بارہ میں اختلاف ہے بعض سایُج کو تسلیم نہیں کرتے اور بعض سایُج کو نہیں مانتے اسواسطے دونوں فریق مکتی کے اقسام چار ہی قائم کرتے ہیں ۲؎ ساروپ یعنی معبود دیوتا کے ہمشکل ہونے کی صورت میں جو مکتی ہے اس کی مناسب تردید مہادیو اور وشنو کی ہمشکلی اختیار کرنے اور پاربتی اور لکشمی کی مانند عورتیں حاصل کرنے کی بحث میں آچکی ہے۔ آنند باستثنا اس کے تردید دیگر چار اقسام کی ہے ۳؎ پتنگ کو فارسی میں پروانہ کہتے ہیں جو چراغ کو دیکھ کر پر گرتا ہے۔ علاوہ اس کے موسم برسات کے اکثر پردار کیڑے کو پتنگ کہا جا سکتا ہے۔

۴؎ کیونکہ ایشور سب جگہ موجود ہے۔

اس لئے سالوک "مکتی بلا محنت خود بخود حاصل ہے۔

"سامیپ" ایشور کے سب جگہہ موجود ہونے کی وجہ سے سب اس کے نزدیک ہیں اسلئے سامیپ مکتی بھی خود بخود حاصل ہے ؛

"سانج" ایشور سے جیو بہر حال چھوٹا ہے اور بوجہ چیتن ہونے کے خود بخود مثل رشتہ دار کے ہے اس لئے "سانج" مکتی بھی بلا کوشش کے حاصل ہے۔

اور تمام جیو موجود کل پرماتما کے اندر ہونے کے باعث اس سے ملے ہوئے ہیں اس لئے سانج مکتی بھی خود بخود حاصل ہے ؛

نیز دیگر معمولی ناستک لوگ جو مرنے پر عناصر میں عناصر مل جانے کو اعلیٰ مکتی ملتے ہیں وہ کتے اور گدہے وغیرہ کو بھی حاصل ہے۔

**مذکورہ بالا مکتیاں ایک قسم کی قیود ہیں**

۲۹۔ یہ مکتیاں نہیں ہیں بلکہ ایک قسم کی قیدیں ہیں کیونکہ یہ لوگ شو پور۔ موکش شلا۔ چوتھے آسمان۔ ساتویں آسمان شری پور۔ کیلاش بیکنٹھ۔ گو لوک وغیرہ کو ایک جگہہ پر مقام کی قسم سے ملتے ہیں چنانچہ اگر وہ ان مقاموں سے الگ ہو جاویں تو مکتی جاتی رہتی ہے۔ پس جیسے کوئی بارہ پتھر کے اندر نظر بند ہو ویسے یہ لوگ قید ہونگے مکتی تو یہی ہے کہ جہاں چاہیں آئیں جائیں کہیں اٹکیں نہیں وہاں تو نہ خوف ہے نہ شک اور نہ دکھ ہوتا ہے۔

جنم ہونے کو اتپتی (پیدائش) اور مرنے کو پرلے (فنا دینا) کہا گیا ہے اس لئے وقت پر جنم لیتے ہیں[1]

**تناسخ**

۴۰۔ **سوال**۔ جنم ایک ہے یا بہت سے؟

**جواب** بہت سے۔

۴۱۔ **سوال**۔ اگر بہت ہیں تو پہلے جنم یا موت کی باتیں کیوں یاد نہیں رہتی ہیں؟

**جواب**۔ جیو تھوڑے علم والا ہے تینوں زمانوں کی باتیں نہیں جانتا

---

[1] چونکہ مکتی یافتہ لوگوں نے جنم پر نئی الفین کو تامل واعتراض ہو سکتا ہے اور ہوتا ہے اسلئے جتلایا گیا ہے کہ دنیا کا سلسلہ جنم لینے اور مرنے پر ہی منحصر ہے جو اتپتی اور پرلے صرف جنم اور مرن ہی کا نام ہے اسلئے وقت پر مکتی یافتہ جیو بھی جنم لیتے ہیں اور یہ بیشتر جتلایا جا چکا ہے کہ جیو اپنے محدود ترین علم اور طاقت کی وجہ سے انتہا عرصہ تک محال مکتی کر سکتا (مترجم)

اس لیئے یاد نہیں رہتا اور جس من کے ذریعے حاصل ہوتا ہے۔ وہ بھی ایک وقت میں دو علم حاصل نہیں کر سکتا بھلا پہلے جنم کی بات تو دور رہنے دیجئے۔ اس جسم میں جب جیو حمل میں تھا جہاں جسم تیار ہوا اور پھر پیدا ہوا نیز پانچ سال کی عمر سے پہلے جو جو باتیں ہوئی ہیں وہ بھی تو یاد نہیں رہتی ہیں۔ ایسے ہی بیداری یا خواب میں بہت سا کاروبار ظاہر طور پر کرکے سشپتی یعنی گہری نیند کی حالت میں اس بیداری وغیرہ کے کاروبار کو یاد کیوں نہیں کر سکتا اور اگر تمسے کوئی پوچھے کہ بارہ برس سے پہلے تیرھویں برس کے پانچویں مہینے کے نویں دن دس بجے پر پہلے منٹ میں تمنے کیا کیا تھا؟ تمہارا منہ ہاتھ۔ کان۔ آنکھ جسم کسطرف اور کس قسم کا تھا اور من میں کیا خیال تھا؟ تو تم کوئی جواب نہیں دے سکتے جب اس جنم میں یہ حال ہے تو پچھلے جنم کے یاد رہنے کے متعلق شک پیدا کرنا محض لڑکپن کی بات ہے،

گذشتہ واقعات کو بھول جانا سکھ کا باعث ہے

۴۲۔ یاد نہ رہنے کی وجہ سے جیو سکھی ہے نہیں تو سارے جنموں کے دکھوں کو دیکھ دیکھ کر دکھی ہو کر مر جاتا نیز کوئی شخص پچھلے اور اگلے جنم کے حالات کو جاننا چاہے تو جان بھی نہیں سکتا کیونکہ جیو کا علم اور وجود محدود ہے یہ بات ایشور کے جاننے کی ہے نہ کہ جیو کی۔

انسان پچھلے حال سے بالکل بے خبر نہیں ہے

۴۳۔ سوال۔ جب جیو کو گذشتہ اعمال کا علم نہیں اور ایشور اسکو سزا دیتا ہے تو جیو کا سدھار نہیں ہو سکتا کیونکہ جب اسکو علم ہو کہ میںنے فلاں کام کیا تھا اور اسکا یہ نتیجہ ہے۔ تب ہی وہ پاپ کے کاموں سے بچ سکے گا۔

جواب۔ تم علم کتنے قسم کا مانتے ہو؟

سوال۔ پرتیکش وغیرہ پرمانوں (ثبوت بدیہی وغیرہ) کے لحاظ سے آٹھ قسم کا[2]

جواب۔ تو پھر تم جنم سے لیکر ہر وقت وقت میں حکومت دولت۔ عقل علم۔ غریبی بے عقلی۔ جہالت اور سکھ دکھ دنیا میں دیکھ کر پچھلے جنم کی باتیں کیوں نہیں جان لیتے؟

---

[1] یعنی انسان کا من اس جنم کی کیفیتوں میں ہمہ تن محو اور مستغرق ہو جانے پر پچھلے جنم کی باتوں کو یاد نہیں رکھ سکتا۔ نیز یاد کرنے سے تمام دکھ بیچ کے سامنے آ جاتے ہیں اس لیئے یاد ایک قسم کا مشاہدہ ہے (مترجم)

[2] آٹھ قسم کے علم کی تفصیل تیسرے باب میں مفصل طور پر بیان ہو چکی ہے

اگر ایک حکیم اور ایک غیر حکیم کو کوئی بیماری ہو تو گو اس کی تشخیص یا اسکا سبب طبیب کو معلوم ہو جاتا اور نا واقف نہیں جان سکتا۔ کیونکہ ایک نے علم حکمت پڑھا ہے اور دوسرے نے نہیں پڑھا۔ مگر حکمت سے نا واقف بھی بخار وغیرہ بیماریوں کے ہونے سے اتنا جان سکتا ہے کہ مجھ سے کوئی بد پرہیزی ہوگئی ہے جس سے مجھکو یہ بیماری ہوئی ہے۔ اسیطرح دنیا میں مختلف قسم کے سکھ دکھ وغیرہ کے گھٹاؤ بڑھاؤ کو دیکھ کر پچھلے جنم کا انومان (قیاس) کیوں نہیں کر سکتے؟ اور اگر پچھلے جنم کو نہ مانوگے تو پرمیشور طرفداری کرنیوالا ٹھہر جاتا ہے۔ کیونکہ پاپ کے بغیر غریبی وغیرہ دکھ اور پچھلے کئے ہوئے پن کے بغیر حکومت دولتمندی اور عقل اسکو کیوں دی پس پچھلے جنم کے پاپ اور پن کے مطابق دکھ سکھ دینے

| ایشور منصف ہے | ۳۴ سوال۔ ایک جنم ہونے سے بھی پرمیشور منصف ہو سکتا |

جیسے سب سے بڑا راجا جو کرے وہی انصاف ہے جیسے مالی اپنے باغ میں چھوٹے اور بڑے درخت لگاتا ہے کسی کو کاٹتا ہے کسی کو اکھاڑتا ہے اور کسی کو حفاظت سے بڑھاتا ہے مالک اپنی چیزوں کو جسطرح چاہے رکھے اس (ایشور) کے اوپر کوئی بھی دوسرا انصاف کرنیوالا نہیں ہے جو اس کو سزا دے سکے یا ڈرا سکے۔

جواب (چونکہ پرماتما انصاف چاہتا ہے اور انصاف کرتا ہے اور بے انصافی کو کبھی عمل میں نہیں لاتا۔ اس وجہ سے وہ قابل پرستش اور بڑا ہے جو انصاف کے خلاف کرے وہ ایشور ہی نہیں اور جسطرح مالی بلاوجہ معقول راستے میں بے موقعہ درخت لگانے سے کاٹنے کے نا قابل کو کاٹنے سے۔ نہ بڑھانے کے لائق کو بڑھانے سے اور بڑھانے کے لائق کو نہ بڑھانے سے قابل اعتراض ہوتا ہے اسی طرح بے موجب کارروائی سے ایشور کو عیب لگتا ہے۔ پرمیشور پر انصاف سے کام کرنا لازم آتا ہے کیونکہ وہ طبعاً پاک اور منصف ہے اگر دیوانہ وار کام کرے تو دنیا کے اچھے افسران عدالت سے بھی اونے ہونے پر بے توقیر ہو جاوے کیا اس دنیا میں لیاقت کی عمدہ کارگذاریوں کے بغیر عزت دینے والا اور بد اعمالی کے بغیر سزا دینے والا قابل مذمت اور بے وقعت نہیں ہوتا۔ پس ایشور بے انصافی نہیں کرتا اور اسی لئے وہ کسی سے نہیں ڈرتا۔

| مسئلہ قضا و قدر | ۳۵ سوال: پرماتما نے پہلے ہی سے جس کے لئے جس قدر دینا تجویز کیا ہے |

[1] اصل کتاب با سموقعہ پر لفظ نیربدھی (بے عقلی) کا درج ہے۔ (جو با عتبار طرز بیان کے چھاپہ یا کتابت کا سہو پایا جاتا ہے اسواسطے بجائے بے عقلی کے لفظ عقل درج کیا گیا ہے۔ (مترجم)

بقدر دیتا ہے۔ اور جتنا کام کرنا ہے اُتنا ہی کرتا ہے۔

جواب۔ اس کی تجویز جیوؤں کے کرموں کے مطابق ہوتی ہے نہ کہ کسی اور طرح اگر کسی
طرح ہو تو وہ خطاوار اور بے انصاف ہو جائے۔

**بڑے چھوٹوں کو یکساں دکھ سکھ نہیں**

۳۶۔ سوال۔ بڑے چھوٹوں کو یکساں ہی دکھ سکھ نہیں ہے۔ بڑوں کو بڑی اور چھوٹوں کو چھوٹی تشویش۔ مثلاً کسی
ساہوکار کا مقدمہ ایک لاکھ روپیہ کا عدالت میں ہو تو وہ اپنے گھر سے پالکی میں بیٹھکر گرمی
کے وقت کچہری میں جاتا ہے اسکو بازار میں سے گذرتا دیکھ کر نادان لوگ کہتے ہیں کہ پن
پاپ کا پھل دیکھو ایک پالکی میں آنند کیساتھ بیٹھا ہے اور دوسرے بغیر جوتا پہنے اوپر
نیچے تپش سے جل رہے ہیں اور پالکی کو اٹھائے لئے جاتے ہیں مگر عقلمند دیکھ کر اس
بات کا خیال کرتے ہیں کہ جوں جوں کچہری نزدیک آتی جاتی ہے ساہوکار کے دل میں بڑا
فکر ہوتا ہے اور اندیشہ بڑھتا جاتا ہے۔ اور کہاروں کو خوشی ہوتی جاتی ہے جب کچہری
پہنچتے ہیں تب سیٹھ جی اِدھر اُدھر جانیکا فکر کرتے ہیں کہ وکیل کے پاس جاؤں یا سررشتہ دار
کے پاس آج ہاروں گا یا جیتوں گا۔ نہ جانے کیا ہوگا اور کہار لوگ تمباکو پیتے آپسمیں
بات چیت کرتے ہوئے مزے سے سو جاتے ہیں۔ سیٹھ جی اگر جیت جائیں تو کچھ تسکین ہوتی
ہے ورنہ ہار جائیں تو گویا دکھ کے سمندر میں ڈوب گئے اور کہار جیسے کے تیسے رہتے ہیں
اسی طرح جب راجا خوبصورت اور ملائم بچھونے پر سوتا ہے تو بھی اسکو جلدی نیند نہیں آتی
اور مزدور کو کنکر پتھر مٹی اور اونچی نیچی جگہ پر فی الفور نیند آجاتی ہے بس سب جگہ یہی حال سمجھو

جواب۔ یہ نادانوں کی سمجھ ہے۔ اگر کسی ساہوکار سے کہیں کہ تو کہار بن جا اور کہار سے
کہیں کہ تو ساہوکار بن جا تو ساہوکار کبھی کہار بننا نہیں چاہے گا مگر کہار ساہوکار بننے کے
لئے تیار ہو جائیگا۔ اگر سکھ دکھ برابر ہوتا تو اپنی اپنی حالت چھوڑ کر دونوں نیچا یا اونچا بننا نہ چاہتے
دیکھو ایک جیو عالم۔ نیک دل صاحب حشمت راجا کی رانی کے حمل میں آتا ہے اور دوسرا نہایت
مفلس گھسیارن کے حمل میں آتا ہے۔ ایک کو تو وقت حمل سے برابر سکھ اور دوسرے کو ہر طرح سے
دکھ ملتا ہے۔ ایک جب پیدا ہوتا ہے تو عمدہ خوشبودار پانی وغیرہ سے نہلایا جاتا ہے نال باقاعدہ کاٹی
جاتی ہے دودھ پلانے وغیرہ کا انتظام بطریق مناسب ہوتا ہے جب وہ دودھ پینا چاہتا ہے
تو مصری وغیرہ سے ملا ہوا حسب خواہش ملجاتا ہے۔ اسکو خوش رکھنے کے لئے نوکر چاکر کھلونے سواری

موجود ہوتے ہیں۔ اور لاڈ سے عمدہ جگہوں میں آرام پاتا ہے دوسرے کا جنم جنگل میں ہوتا ہے جہاں کیواسطے پانی تک میسر نہیں ہوتا۔ جب دودھ پینا چاہتا ہے تو دودھ کے بدلے گھونسے اور طمانچے وغیرہ سے پیٹا جاتا ہے۔ نہایت ہی دردناک آواز سے روتا ہے اور کوئی پوچھتا تک نہیں الغرض بغیر پن اور پاپ کے سکھ دکھ ہونے سے پرمیشور پر اعتراض آتا ہے۔

سکھ دکھ کا باعث اعمال ہی ہیں

۷۴ سوال - علاوہ ازیں اگر کرموں کے بغیر سکھ دکھ ملتے ہیں تو انکے لئے آگے نرک (دوزخ) سورگ (بہشت) بھی نہیں ہونے چاہئیں کیونکہ جسطرح اسوقت پرمیشور نے کرموں کے بغیر سکھ دکھ دیا ہے اسیطرح مرنے کے بعد جسکو چاہے گا سورگ میں اور جس کو چاہے نرک میں بھیج دیگا اسپر تمام جیو ادھرم میں مشغول ہو جائیں گے وہ دہرم کو کسطرح عمل میں لائیں کہ دہرم کا نتیجہ ملنے میں شک ہے پرمیشور کے اختیار میں ہے جسطرح اس کی مرضی ہوگی کرے گا اسطرح سے پاپ کے کاموں پر خوف نہ ہونیکی وجہ سے دنیا میں پاپ کی ترقی اور دہرم کا زوال ہوگا۔

پس پچھلے جنم کے پن پاپ کے مطابق موجودہ جنم ہے اور موجودہ اور گذشتہ جنم کے کرموں کے مطابق آئندہ جنم ہوگا۔

جیوئیں باہم فرق

۷۸ سوال انسان اور دیگر حیوانات وغیرہ کے جسم میں جیو یکساں ہیں یا جدا جدا قسم کے؟

**جواب** - یکساں ہیں مگر پاپ اور پن کی تاثیر سے ناپاک اور پاک ہوتے ہیں۔

ایک ہی جیو انسانی و حیوانی مگر دونوں قالبوں میں جنم پا سکتا ہے

۷۹ سوال انسان کا جیو حیوان وغیرہ کے جسم میں اور حیوان وغیرہ کا انسان کے جسم میں اور عورت کا جیو مرد کے جسم میں اور مرد کا عورت کے جسم میں جاتا آتا ہے یا نہیں؟

**جواب** - ہاں جاتا آتا ہے کیونکہ جب پاپ بڑھ جاتا ہے اور پن کم ہوتا ہے تو انسان کا جیو حیوان وغیرہ نیچے درجہ کا جسم پاتا ہے اور جب دہرم زیادہ اور ادہرم کم ہوتا ہے تو دیوتا یعنی عالموں کا جسم ملتا ہے جب پاپ پن برابر ہوں تو معمولی انسانی جسم ہوتا ہے یہ بھی یاد رکھنا چاہئے کہ پن پاپ کے اعلیٰ درمیانی اور ادنے ہونیکی وجہ سے انسان وغیرہ بھی اعلیٰ درمیانی اور ادنے جسم وغیرہ سامان پاتے ہیں اور جب زیادہ پاپ کا نتیجہ حیوان وغیرہ کے جسم میں بھگت لیتا ہے۔ تب پاپ پن کے برابر ہوجانے کی وجہ سے انسان کے جسم میں آتا ہے اور زیادہ پن کا پھل بھگت کر پھر بھی درمیانی درجہ کے انسانی جسم میں آتا ہے۔

[جنم مرن] وغیرہ | ۴۰ - سوال - جیو جب جسم سے نکلتا ہے تو جیو کی صورت کیسی ہو جاتی ہے اور جسم
دھارنے کا نام جنم ہوتا ہے۔ جب جسم کو چھوڑتا ہے تب یمالیہ یعنی فضا میں ٹھیری ہوئی ہوا
میں رہتا ہے کیونکہ وید میں لکھا ہے यमेन वायुना "یم" نام ہوا کا ہے۔ گرڑ
پران کا بناوٹی "یم" نہیں۔ اسکی خاص تردید اور تائید گیارہویں باب میں درج ہوگی۔ اسکے
بعد "دھرم راج" یعنی پرمیشور اس جیو کے پاپ پن کے مطابق جنم دیتا ہے۔ وہ ہوا، اناج
پانی یا جسم کے مساموں کے ذریعہ سے دوسرے کے جسم میں ایشور کی تحریک سے داخل ہوتا
ہے اور داخل ہونے کے سلسلہ وار منی میں جاکر حمل میں قائم ہو کر جسم اختیار کرکے باہر آتا
ہے۔ اگر عورت کا جسم حاصل کرنے کے لائق ہو تو عورت کے جسم میں اور اگر مرد کا جسم حاصل کرنے
کے لائق ہو تو مرد کے جسم میں داخل ہوتا ہے اور حمل ٹھیرنے کے وقت عورت اور مرد کے
[ملاپ] کے وقت ہم ابتری حیض اور منی کے برابر ہونے کی وجہ سے مخنث پیدا ہوتا ہے۔

[کب تک] بار بار جنم | ۴۱ - سوال - اسطرح قسم قسم کے جنم اور موت میں جیو اسوقت تک
[پڑتا] رہتا ہے جبتک نیک کرم اپاسنا اور گیان کے ذریعے مکتی نہیں پاتا کیونکہ نیک کرموں سے
[انسانوں] میں اعلےٰ جنم ملتا ہے اور مکتی میں زمانہ "مہا کلپ" تک جنم لینے اور مرنے کے دکھوں
سے آزاد رہکر آنند میں بسر کرتا ہے۔

[مکتی ایک جنم میں یا] کئی جنموں میں ہوتی ہے | ۴۲ - سوال - مکتی ایک جنم میں ہوتی ہے یا کئی جنموں میں؟
جواب - کئی جنموں میں۔ کیونکہ

भिद्यते हृदयग्रन्थिश्छिद्यन्ते सर्वसंशयाः ।

क्षीयन्ते चास्य कर्माणि तस्मिन् दृष्टे परावरे ॥

मुण्डक २ । खं० २ । मं० ८ ॥

جب اس جیو کے ہردے (دل) سے اودیا اور اگیان کی گرہ کٹ جاتی ہے۔ تمام شک
[دور] ہو جاتے ہیں اور برے کرم چھوٹ جاتے ہیں تب اس پرماتما میں جو ہمارے آتما
کے اندر اور باہر موجود ہے قیام کرتا ہے۔ (منڈک ۲-۲-۸)

[مکتی میں جیو] اور مکتی | ۴۳ - سوال - مکتی کے اندر جیو پرمیشور میں ملجاتا ہے یا جدا رہتا ہے؟
جواب - جدا رہتا ہے کیونکہ اگر ملجاوے تو مکتی کا سکھ کون بھوگے اور مکتی کی جتنی
[تدبیریں] ہیں وہ سب بے فائدہ جائیں وہ مکتی تو نہیں بلکہ جیو کی فنا یا موت سمجھنی چاہئے۔

جو جیو پرمیشور کے حکموں کو بجا لاتا ہے۔ نیک کرم۔ نیک صحبت۔ یوگ ابھیاس (کی مشق) مذکورہ بالا سب تدبیریں کرتا ہے وہ مکتی پاتا ہے۔

सत्यं ज्ञानमनन्तं ब्रह्म यो वेद निहितं गुहायां परमे व्योमन्
सोऽश्नुते सर्वान् कामान् सह ब्रह्मणा विपश्चितेति ॥ तैत्तिरी०

جو جیو آتما۔ اپنی عقل اور آتما کے اندر ہست مطلق۔ عین عالم لاانتہا۔ عین راحت کو جانتا ہے وہ اس موجود کل برہم میں قائم ہو کر اس بے انتہا علم والے برہم کے ساتھ سب مرادوں کو حاصل کرتا ہے۔ یعنی جس جس آنند کی خواہش کرتا ہے اُس اُس کو پاتا ہے یہی مکتی کہلاتی ہے (تیتری آنند ولی انوواک ۱)

**مکتی میں سکھ ۴۴ سوال** جیسے جسم کے بغیر دُنیوی سکھ نہیں بھوگ سکتے ویسے مکتی میں جسم کے بغیر آنند کس طرح بھوگ سکیگا؟

**جواب**۔ اس کا جواب پہلے دے چکے ہیں اتنا اور سنئے جسطرح جیو آتما دنیوی سکھ جسم کے سہارے سے بھوگتا ہے۔ اسیطرح پرمیشور کے سہارے مکتی کے آنند کو وہ مکت جیو بے انتہا ہر جگہ موجود برہم کے اندر اپنی خوشی کے موافق چلتا پھرتا ہے اپنے علم سے تمام کائنات کو دیکھتا ہے۔ دوسرے مکتی پائے ہوں کے ساتھ ملتا ہے پیدائش کی حکمت کو ترتیب وار دیکھتا ہوا تمام مختلف دنیاؤں میں یعنی جتنی یہ دنیا میں نظر آتی ہیں دیکھتا ہے۔ جسقدر گیان بڑھتا ہے اس کو اتنا ہی زیادہ آنند ہوتا ہے مکتی پر آتما بے عیب ہونے کی وجہ سے پراگیانی ہوتا ہے اور تمام اشیاء کو جو اس کے فریب ہوتی ہیں بخوبی معلوم کرتا ہے۔ یہی غیر معمولی سکھ "سورگ" اور محسوسات کی خواہش میں پھنسکر خاص دکھ بھوگنا نرک کہلاتا ہے۔

**سورگ اور نرک ۴۵** स्वः "سو" سکھ کو کہتے ہیں۔ اور جس میں سکھ حاصل ہو وہ سورگ اسکے خلاف دُکھ پانا نرک کہلاتا ہے (مترجم) دنیوی سکھ معمولی سورگ ہے اور پرمیشور کے ملنے سے آنند ہوتا ہے وہی غیر معمولی سورگ کہلاتا ہے۔ تمام جیو طبعاً سکھ ملنے کی خواہش کرتے ہیں اور دکھ سے دور رہنا چاہتے ہیں مگر جبتک دھرم پر نہیں چلتے اور پاپ نہیں چھوڑتے تب تک ان کو سکھ کا ملنا اور دکھ کا چھوٹنا ناممکن ہے۔ کیونکہ جس چیز کی علت یعنی جڑ ہوتی ہے وہ کبھی معدوم نہیں ہو سکتی جیسے

छिन्ने मूले वृक्षः नश्यति तथा पापे क्षीणे दुःखं नश्यति ।

جڑ کے کٹ جانے سے درخت کا خاتمہ ہو جاتا ہے اسیطرح پاپ چھوڑنے سے دکھ ہوتا ہے ۔

کرم ہوسکتا | ۴۹ سہم - دیکھو منوسمرتی میں پاپ اور پن کی بہت سی قسم کی گتی (انجام)

मानसं मनसैवायमुपभुङ्क्ते शुभाऽशुभम् ।

वाचा वाचा कृतं कर्म कायेनैव च कायिकम् ॥ १ ॥

शरीरजैः कर्मदोषैर्याति स्थावरतां नरः ।

वाचिकैः पक्षिमृगतां मानसैरन्त्यजातिताम् ॥२॥

यो यदैषां गुणो देहे साकल्येनातिरिच्यते ।

स तदा तद्गुणप्रायं तं करोति शरीरिणम् ॥३॥

सत्त्वं ज्ञानं तमोऽज्ञानं रागद्वेषौ रजः स्मृतम् ।

एतद् व्याप्तिमदेतेषां सर्वभूताश्रितं वपुः ॥ ४ ॥

तत्र यत्प्रीतिसंयुक्तं किञ्चिदात्मनि लक्षयेत् ।

प्रशान्तमिव शुद्धाभं सत्त्वं तदुपधारयेत् ॥ ५ ॥

यत्तु दुःखसमायुक्तमप्रीतिकरमात्मनः ।

तद्रजोऽप्रतिपं विद्यात्सततं हारि देहिनाम् ॥ ६ ॥

यत्तु स्यान्मोहसंयुक्तमव्यक्तं विषयात्मकम् ।

अप्रतर्क्यमविज्ञेयं तमस्तदुपधारयेत् ॥ ७ ॥

त्रयाणामपि चैतेषां गुणानां यः फलोदयः ।

अग्र्यो मध्यो जघन्यश्च तं प्रवक्ष्याम्यशेषतः ॥ ८ ॥

वेदाभ्यासस्तपो ज्ञानं शौचमिन्द्रियनिग्रहः ।

धर्मक्रियात्मचिन्ता च सात्त्विकं गुणलक्षणम् ॥ ९ ॥

आरम्भरुचिताऽधैर्यमसत्कार्यपरिग्रहः ।

...पर्याप्सेवा चाजस्रं राजसं गुणलक्षणम् ॥ १० ॥

...लोभः स्वप्नो धृतिः क्रौर्यं नास्तिक्यं भिन्नवृत्तिता ।
...याचिष्णुता प्रमादश्च तामसं गुणलक्षणम् ॥ ११ ॥

...कर्म कृत्वा कुर्वंश्च करिष्यंश्चैव लज्जति ।
...ज्ञेयं विदुषा सर्वं तामसं गुणलक्षणम् ॥ १२ ॥

...तास्मिन्कर्मणा लोके ख्यातिमिच्छति पुष्कलाम् ।
...न च शोचत्यसम्पत्तौ तद्विज्ञेयं तु राजसम् ॥ १३ ॥

...त्सर्वेणेच्छति ज्ञातुं यन्न लज्जति चाचरन् ।
...येन तुष्यति चात्मास्य तत्सात्त्वगुणलक्षणम् ॥ १४ ॥

...तमसो लक्षणं कामो रजसस्त्वर्थ उच्यते ।
सत्त्वस्य लक्षणं धर्मः श्रैष्ठ्यमेषां यथोत्तरम् ॥ १५ ॥

(منو ۱۲-۸ و ۹ و ۲۵ نغایت ۳۲ و ۳۵ نغایت ۳۸)

اعمال اور ان کی تاثیر | یعنی انسان اپنی اعلیٰ درمیانی اور ادنےٰ درجہ کی عادتوں
کو عمدہ خصلتوں کو اختیار کرکے درمیانی اور ادنےٰ کو چھوڑ دیوے اور یہ بھی یقین
کرے جیو جس نیک یا بدکام کو من سے کرتا ہے اس کو من سے۔ زبان سے کئے ہوئے
زبان سے اور جسم سے کئے ہوئے کو جسم سے پاتا ہے یعنی سکھ دکھ کو بھوگتا ہے (منو
جو شخص بذریعہ جسم کے چوری دوسرے کی عورت سے صحبت نیک آدمیوں کی ہلاکت
بدکام کرتا ہے اسکا جنم درخت وغیرہ نہ چلنے والے جسموں میں ہوتا ہے زبان سے
ہوئے پاپوں کے بدلے پرند اور مرگ (جنگلی چوپایہ) وغیرہ کا جسم اور من سے کئے ہوئے
پاپوں کے بدلے چنڈال وغیرہ کا جسم ملتا ہے (منو ۱۲ )

جیووں کے جسم میں جو صفت سب سے زیادہ ہوتی ہے وہ صفت جیو کو اپنی مانند بنا دیتی ہے (منو
گنوں کی علامت | جب آتما میں گیان ہو تب ستوگن اور جب اگیان ہو تب تموگن اور جب
آتما رغبت اور نفرت میں لگے تب رجوگن جاننا چاہیئے۔ پرکرتی (مادہ) کے یہ تین گن
کی تمام چیزوں میں محیط ہو کر رہتے ہیں (منو ۱۲-۲۶)

ستوگن۔ اس کی تمیز اسطرح کرنی چاہیئے کہ جب آتما میں بشاشت ہو۔ دل شاد ہو۔ اور دل برقرار طبیعت جیسا صاحب برہاؤ پایا جاوے۔ تب سمجھنا چاہیئے کہ ستوگن غالب ہے اور رجوگن اور تموگن دبے ہوئے ہیں (منو ۱۲-۲۷)

رجوگن۔ جب آتما اور من دُکھی اور بشاشت سے خالی ہوئے بر دنیوی چیزوں میں ادھر ادھر بھٹکیں تب سمجھنا چاہیئے کہ رجوگن غالب ہے اور ستوگن اور تموگن مغلوب ہیں (منو ۱۲-۲۸)

تموگن۔ جب آتما اور من موہ میں ہوں یعنی دنیوی چیزوں میں پھنسے ہوئے ہوں اور جبکہ اس میں تمیز کچھ نہ رہے عیش و عشرت میں اندھے ہو جانے سے حجت و دلیل تک نہ رہے اور کسی بات کو جاننے کے لائق نہ ہو تب یقین جاننا چاہیئے کہ اسوقت مجھ میں تموگن غالب اور ستو و رجوگن مغلوب ہیں (منو ۱۲-۲۹)

ستوگن کا نتیجہ۔ اب ان تینوں گنوں کے اعلےٰ درمیانی اور ادنےٰ نتیجوں کو مفصل بیان کرتے ہیں (منو ۱۲-۳۰) ویدوں کا مطالعہ دہرم پر قائم ہونا۔ گیان کو بڑھانا پاکیزگی کی خواہش۔ حواس کا ضبط۔ دہرم کے کام اور آتما کا دھیان یہی علامات ستوگن کی ہیں (منو ۱۲-۳۱)

رجوگن کا ظہور۔ جب رجوگن نمودار ہوتا ہے اور ستوگن اور تموگن پوشیدہ ہوتے ہیں تب شروع میں شوق۔ ترک استقلال ناراست کارروائیوں کے اختیار کرنے اور نفسانی میں رغبت ہوا کرتی ہے ایسی حالت میں سمجھنا چاہیئے کہ مجھ میں رجوگن خصوصیت سے زیادہ ہوا ہوا ہے (منو ۱۲-۳۲)

غلبہ تموگن۔ جب تموگن کا ظہور اور باقی دونوں پوشیدہ ہوں تب نہایت درجہ کا لالچ جو سب پاپوں کی جڑ ہے بڑھتا ہے۔ غائت درجہ کی سستی اور نیند نمودار ہو جاتی ہے۔ استقلال جاتا رہتا ہے بدمزاجی پیدا ہو جاتی ہے اور ناستک پن آ جاتا ہے یعنی وید اور ایشور پر شردھا نہیں رہتی۔ انتھکرن میں تلوّن کی ترقی ہوتی ہے طبیعت میں یکسوئی نہیں رہتی اور من کئی عیبوں میں پھنس جاتا ہے ایسی ایسی صورتوں میں عالم آدمی کو علامات تموگن سمجھنی چاہیئے (منو ۱۲-۳۳)

پھر جس کام کے ہونے کے بعد یا اس کے کرتے ہوئے یا عین اس کی خواہش کے وقت اپنی آتما کو شرم۔ تامل اور خوف معلوم ہو تب یعنی اس فعل کے وقت سمجھو کہ مجھ میں بہت

بڑھا ہوا تموگن ہے (منو ۱۲-۳۵)

غلبہ رجوگن۔ جب جیوآتما کسی کام کے کرنے سے بڑی ناموری چاہتا ہے مفلس ہونے پر
نقال اُپر بھاٹ وغیرہ کو انعام دینا نہیں چھوڑتا تب سمجھنا چاہیے کہ مجھ میں رجوگن زور پر
غلبہ ستوگن۔ جب انسان کی آتما سب سے سیکھنے کی خواہش کرے خوبیاں حاصل کرتی
جاوے اچھے کاموں میں شرم نہ کرے اور جس کام سے آتما خوش ہو یعنی دھرم ہی کے کاموں
میں رغبت رہے تب سمجھنا چاہیے کہ مجھ میں ستوگن غالب ہے (منو ۱۲-۳۷)

**ہر سہ گنوں کے عام اور مختصر علامات**

تموگن کی علامت نفسانیت رجوگن کی پہچان دنیوی سامان کے جمع کرنے کی خواہش اور ستوگن کی علامت دھرم کی پابندی کرنا ہے
لیکن تموگن سے رجوگن اور رجوگن سے ستوگن اچھا ہے (منو ۱۲-۳۸)
اب جس جس گن سے جیوآتما جس جس گتی یعنی درجہ کو پاتا ہے اُسکو آگے لکھتے ہیں۔

देवत्वं सात्त्विका यान्ति मनुष्यत्वञ्च राजसाः ।
तिर्यक्त्वं तामसा नित्यमित्येषा त्रिविधा गतिः ॥ १ ॥
स्थावराः कृमिकीटाश्च मत्स्याः सर्पाश्च कच्छपाः ।
पशवश्च मृगाश्चैव जघन्या तामसी गतिः ॥ २ ॥
हस्तिनश्च तुरङ्गाश्च शूद्रा म्लेच्छाश्च गर्हिताः ।
सिंहा व्याघ्रा वराहाश्च मध्यमा तामसी गतिः ॥ ३ ॥
चारणाश्च सुपर्णाश्च पुरुषाश्चैव दाम्भिकाः ।
रक्षांसि च पिशाचाश्च तामसीषूत्तमा गतिः ॥ ४ ॥
झल्ला मल्ला नटाश्चैव पुरुषाः शस्त्रवृत्तयः ।
द्यूतपानप्रसक्ताश्च जघन्या राजसी गतिः ॥ ५ ॥
राजानः क्षत्रियाश्चैव राज्ञां चैव पुरोहिताः ।
वादयुद्धप्रधानाश्च मध्यमा राजसी गतिः ॥ ६ ॥
गन्धर्वा गुह्यका यक्षा विबुधानुचराश्च ये ।
तथैवाप्सरसः सर्वा राजसीषूत्तमा गतिः ॥ ७ ॥

तापसा यतयो विप्रा ये च वैमानिका गणाः ।
नक्षत्राणि च दैत्याश्च प्रथमा सात्त्विकी गतिः ॥ ८ ॥
यज्वान ऋषयो देवा वेदा ज्योतींषि वत्सराः ।
पितरश्चैव साध्याश्च द्वितीया सात्त्विकी गतिः ॥ ९ ॥
ब्रह्मा विश्वसृजो धर्मो महानव्यक्तमेव च ।
उत्तमां सात्त्विकीमेतां गतिमाहुर्मनीषिणः ॥ १० ॥
इन्द्रियाणां प्रसंगेन धर्मस्यासेवनेन च ।
पापान्संयान्ति संसारानविद्वांसो नराधमाः ॥ ११ ॥

(منو ۱۲۔ ۴۸۔ ۴۹ لغایت ۵۰، ۵۲)

**ہرسہ گنوں کا پھل** ۴۷ - جو انسان ستوگن والے ہیں وہ دیو یعنی عالموں کا درجہ جو رجوگنی ہیں وہ متوسط درجہ کے انسانوں کی گتی اور جو تموگن والے ہیں وہ نیچ گتی (ادنے درجہ) کو پاتے ہیں (منو ۱۲ - ۴۰)

جو نہایت درجہ کے تموگنی ہیں وہ نہ چلنے والے درخت وغیرہ کا۔ کیڑے مکوڑوں کا۔ مچھلی سانپ کچھوے۔ مویشی اور مرگ (خشکی چوپایہ) وغیرہ کا جنم پاتے ہیں (منو ۱۲-۴۲) جو اوسط درجہ کے تموگنی ہیں وہ ہاتھی۔ گھوڑا۔ شودر ملیچھ اور قابل مذمت کام کرنے والے شیر پلنگ اور خوک یعنی سور کا جنم پاتے ہیں (منو ۱۲-۴۳)۔ جو اچھے تموگنی ہیں وہ چارن (دوم) یعنی جو کبت دوہا وغیرہ بنا کر لوگوں کی تعریف کرتے ہیں۔ خوبصورت پرند مکار آدمی یعنی اپنے سکھ کے لئے اپنی تعریف کرنے والے راکشس یعنی موذی آدمی اور پشاچ یعنی بدچلن لوگ ہوتے ہیں جو شراب وغیرہ کی عادت اختیار کرتے ہیں اور غلیظ رہتے ہیں۔ یہ اعلیٰ تموگنی کرموں کا پھل ہے (۱۲-۴۴) جو نیچ رجوگنی ہیں وہ جھلا یعنی تلوار وغیرہ سے ہلاک کرنے والے یا کدال وغیرہ سے کھودنے والے ملاح یعنی کشتی وغیرہ کے چلانے والے نٹ جو بانس وغیرہ پر چڑھنے اترنے والے اور کودنے کے کرتب کرتے ہیں۔ ہتھیار بند ملازم اور شراب خوری کی عادت میں مبتلا ہوتے ہیں۔ ایسے ایسے جنم پانا نیچ رجوگن کا نتیجہ ہوتا ہے (منو ۱۲-۴۵) جو متوسط درجہ کے رجوگنی ہوتے ہیں وہ راجہ کشتری ورن والے یعنی اہل سیف کے زمرہ میں سے) راجاؤں کے

پروہت بحث اور مقدمہ بازی کرنے والے سفیر وکیل بیرسٹر محکمہ جنگی کے افسر کا جنم پاتے ہیں (منو ۱۲-۴۶)

جو عمدہ رجو گنی ہیں وہ "گندہرب یعنی گانے والے گھیک یعنی باجہ بجانیوالے یکش یعنی دولتمند۔ عالموں کے خدمتگار اور الپسرا یعنی خوبصورت عورت کا جنم پاتے ہیں (منو ۱۲-۴۷)

جو تپ کرنیوالے جتی سنیاسی۔ ویدپاٹھی۔ دِمان (غبارہ) چلانیوالے علم ہیئت کے عالم اور حکیم یعنی جسم کو سلامت رکھنے والے ہوتے ہیں انکو ابتدائی درجہ کے ستوگنی اعمال کا نتیجہ سمجھو (۱۲-۴۸)

جو متوسط درجہ کے ستوگن کے ساتھ کام کرتے ہیں وہ جیو یجنہ کرنیوالے وید کے معنی کو جاننے والے عالم وید کے علم اور بجلی وغیرہ کے علم اور وقت کے علم کے واقف محافظ اور گیانی (عارف) ہوتے ہیں اور سادھو یعنی جن کی خدمت سے نجی (کامیابی) کے لئے ضروری ہوتی ہے ایسے استادوں کا جنم پاتے ہیں (منو ۱۲-۴۹) جو اعلیٰ درجہ کے ستوگنی ہوکر عمدہ ترین کام کرتے ہیں وہ برہما یعنی سب ویدوں کو جاننے والے "وشوسرج" یعنی علم قانون قدرت کو جانکر قسم قسم کے دمان (غبارہ) وغیرہ سواریاں بنانیوالے دہارمک اور سب سے اعلیٰ عقل والے ہوتے ہیں اور "ادیکت" (دوزدل) کے جنم یعنی کثیف حالت اور پرکرتی یعنی لطیف علت مادی پر غلبہ پانے میں کامیابی حاصل کرتے ہیں (منو ۱۲-۵۰) جو حواس کے تابع ہوکر نفس پرست اور دہرم کو چھوڑکر ادہرم کو کام میں لانیوالے جاہل ہیں وہ انسانوں میں نیچ اور برے دکھوں کے جنم پاتے ہیں (منو ۱۲-۵۱) اسطرح سے جو انسان ستوگن رجوگن اور تموگن کے غلبہ سے جس جس قسم کا کام کرتا ہے اسکو اسی قسم کا نتیجہ ملتا ہے۔

مکتی کے لئے مہایوگی ہونا | ۸۴ ہم۔ جو مکت ہونے میں سرگرم ہیں وہ "گن اتیت" ہوکر یعنی ان تینوں گنوں کی تاثیرات میں نہ پھنسنے کے ذریعے سے مہایوگی ہوکر مکتی کی تدبیر کریں چنانچہ لکھا ہے:

योगश्चित्तवृत्तिनिरोधः ॥ २ ॥ पा० १ । २ ॥ یوگ ۱۔۲

तदा द्रष्टुः स्वरूपेऽवस्थानम् ॥ ३ ॥ पा० १ । ३ ॥ یوگ ۱۔۳

چیت کو روکنا | ۸۵ ہم۔ چیت کی برتیوں (حرکتوں) کا نرودھ (روکنا) یوگ ہے تب (ایشور کے سروپ) یعنی ذات میں قیام ہوتا ہے (مترجم) ؛ یہ یوگ شاستر مصنفہ پتنجل منی کے سوتر ہیں۔

انسان رجوگن اور تموگن کے کاموں سے من کو روکے اور خالص ستوگن کے کاموں سے بھی من کو روک کر خالص ستوگنی ہو پھر اسکو نرودھ کرکے (روک کر) ایکاگر ایکسو طبیعت ہو یعنی ایک پرماتما اور دھرم کے کام ان کے سب سے اعلیٰ حصّہ چت (قوت متخیلہ) کو ٹھیرا رکھے اسے نرودھ کہتے ہیں یعنی من کی حرکتوں کو سب طرف سے روک دینا (یوگ شاستر ا۔ ۲) جب چت ایکاگر اور نرودھ ہو جاتا ہے تب سب کے دیکھنے والے ایشور کی ذات میں جیو آتما کا قیام ہوتا ہے (یوگ ا۔ ۳) الغرض ایسی ایسی تدبیریں مکتی کے لئے کرنی چاہئیں۔ اور دُکھوں کا دفعیہ مکتی ہے ۵۰

अथ त्रिविधदुःखात्यन्तनिवृत्तिरत्यन्तपुरुषार्थः ॥ سانکھیہ ۱۔۱

تین قسم کے دکھوں کو بالکل ہٹانا غایت درجہ کا پُرشارتھ (مقصد روحانی) ہے مترجم یہ سوتر سانکھیہ درشن کا ہے "ادھیاتمک" یعنی تکالیف متعلق جسم "آدھی بھوتک" یعنی دوسرے جانداروں سے تکلیف پہونچنا "ادھی دیوک" جو حد سے زیادہ بارش حد سے زیادہ گرمی اور حد سے زیادہ سردی اور من اور حواس کی بیقراری سے تکلیف پیدا ہوتی ہے ان تین قسم کے دکھوں کو ہٹا کر مکتی پانا غایت درجہ کا پرشارتھ (مقصد روحانی) ہے۔ اس سے آگے نیک و بد چلن اور خوردنی و ناخوردنی اشیاء کے بارہ میں لکھیں گے۔

یہ شری سوامی دیانند سرسوتی جی کی شستہ عبارت سے آراستہ ستیارتھ پرکاش کا نواں باب دربار مکتی ختم ہوا۔

# دسواں باب

اب آچار اناچار (اخلاق عدم اخلاق) اور بھکشیہ ابھکشیہ (کھانے نہ کھانے کی چیزوں) کا ذکر کرینگے

**آچار اناچار کی تعریف**

۱- اب جو دھرم کے اعمال- خوش خلقی- بھلے لوگوں کی صحبت علم حق حاصل کرنے کی رغبت وغیرہ کو "آچار" (اخلاق) اور ان کے برعکس کو "اناچار" (عدم اخلاق) کہتے ہیں- اسکا بیان کیا جاتا ہے

**آچار اناچار کی تشریح**

विद्वद्भिः सेवितः सद्भिर्नित्यमद्वेषरागिभिः ।

हृदयेनाभ्यनुज्ञातो यो धर्मस्तन्निबोधत ॥ १ ॥

कामात्मता न प्रशस्ता न चैवेहास्त्यकामता ।

काम्यो हि वेदाधिगमः कर्मयोगश्च वैदिकः ॥ २ ॥

सङ्कल्पमूलः कामो वै यज्ञाः सङ्कल्पसम्भवाः ।
व्रतानि यमधर्माश्च सर्वे सङ्कल्पजाः स्मृताः ॥ ३ ॥

अकामस्य क्रिया काचिद् दृश्यते नेह कर्हिचित् ।

यद्यद्धि कुरुते किञ्चित् तत्तत्कामस्य चेष्टितम् ॥ ४ ॥
वेदोऽखिलो धर्ममूलं स्मृतिशीले च तद्विदाम् ।

आचारश्चैव साधूनामात्मनस्तुष्टिरेव च ॥ ५ ॥
सर्वन्तु समवेक्ष्यदं निखिलं ज्ञानचक्षुषा ।

श्रुतिप्रामाण्यतो विद्वान् स्वधर्मे निविशेत वै ॥ ६ ॥

श्रुतिस्मृत्युदितं धर्ममनुतिष्ठन् हि मानवः ।

इह कीर्त्तिमवाप्नोति प्रेत्य चानुत्तमं सुखम् ॥ ७ ॥
योऽवमन्येत ते मूले हेतुशास्त्राश्रयाद् द्विजः ।

स साधुभिर्बहिष्कार्यो नास्तिको वेदनिन्दकः ॥ ८ ॥

वेदः स्मृतिः सदाचारः स्वस्य च प्रियमात्मनः ।
एतच्चतुर्विधं प्राहुः साक्षाद्धर्मस्य लक्षणम् ॥ ९ ॥

अर्थकामेष्वसक्तानां धर्मज्ञानं विधीयते ।
धर्मं जिज्ञासमानानां प्रमाणं परमं श्रुतिः ॥ १० ॥

वैदिकैः कर्मभिः पुण्यैर्निषेकादिर्द्विजन्मनाम् ।
कार्यः शरीरसंस्कारः पावनः प्रेत्य चेह च ॥ ११ ॥

केशान्तः षोडशे वर्षे ब्राह्मणस्य विधीयते ।
राजन्यबन्धोर्द्वाविंशे वैश्यस्य द्व्यधिके ततः ॥ १२ ॥

منو ۲۔ ۱ سے ۴۔ ۶۔ ۸۔ ۹۔ ۱۰۔ ۱۱۔ ۱۲۔ ۱۳۔ ۲۶۔ ۶۵

نیکوں اور اپنی ضمیر کے مطابق عمل

۱۔ انسان کو ہمیشہ اس بات کا دھیان رکھنا چاہئے کہ وابستگی (راگ) اور نفرت (دویش) سے بچے ہوئے عالم لوگ جس پر ہمیشہ عمل کریں اور جس کو دل یعنی آتما سے سچا فرض سمجھیں وہی دھرم تسلیم اور تعمیل کے قابل ہے (منو ۲۔ ۱)

کام اَتما اور اکامتا اچھی نہیں

۲۔ کیونکہ اس دنیا میں غایت درجہ کا خواہشمند ہونا اور بلا خواہش کے ہونا اچھا نہیں ہے۔ ویدوں کے معانی کو جاننا اور ویدوں میں بیان کئے ہوئے فرائض یہ سب خواہش ہی سے پورے ہوتے ہیں۔ (منو ۲۔ ۲)

کوئی آدمی بے ارادہ نہیں ہو سکتا

۳۔ اگر کوئی کہے کہ میں بے خواہش اور نشکام ہو جاؤں تو وہ کبھی نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ سب کام یعنی یجنہ راستگوئی وغیرہ برت (عہد) یم "اور نیم" کے فرائض وغیرہ ارادہ کرنے ہی سے عمل میں آ سکتے ہیں (منو ۲۔ ۳)

کوئی حرکت بلا خواہش نہیں ہو سکتی

۴۔ کیونکہ جو جو ہاتھ پاؤں آنکھ من وغیرہ کی حرکات ہیں وہ سب خواہش ہی سے ہوتی ہیں اگر خواہش نہ ہو تو آنکھ کا کھولنا اور بند کرنا بھی نہیں ہو سکتا (منو ۲۔ ۴)

دھرم کی بنیاد چار چیزیں ہیں

۵۔ اس لئے تمام وید۔ منو سمرتی اور رشیوں کی تصنیف کئے ہوئے شاستر نیک آدمیوں کے چلن اور جس جس کام کے کرنے میں اپنا آتما خوش رہے یعنی جن میں خوف شک اور شرم نہ ہو ان کاموں کو عمل میں لانا واجب ہے۔ دیکھو جب کوئی آدمی جھوٹ بولنے اور چوری وغیرہ کرنے کی خواہش کرتا ہے۔ تو اسی وقت اس کے آتما میں خوف شک

اور شرم ضرور پیدا ہوتے ہیں اس لئے وہ کام کرنے کے لائق نہیں ہے (منو ۲-۶۰)

**ان چاروں پر غور کرنا**

۶- انسان کو چاہئے کہ ان تمام یعنی وید - شاستر - نیک آدمیوں کے چلن اور اپنے آتما کے غیر مخالف باتوں کو گیان کی آنکھ سے اچھی طرح غور کر کے اپنے ضمیر کے مطابق جو دھرم ہو۔ اس میں بشرطیکہ شرتی (وید) کے مطابق ہو مصروف ہو (منو ۲-۸)

**دھرم پر چلنے کا نتیجہ**

۷- کیونکہ جو انسان ویدوں میں اور ویدوں کے غیر مخالف سمرتیوں میں بیان کئے ہوئے دھرم پر چلتا ہے۔ وہ اس دنیا میں نیک نامی اور مرنے کے بعد اعلیٰ ترین راحت حاصل کرتا ہے (منو ۲-۹)

**ناستک ذات سے خارج**

۸- "شرتی" ویدوں کو اور "سمرتی" دھرم شاستر کو کہتے ہیں انکے ذریعے تمام کرنے اور نہ کرنے کی باتوں کا یقین کر لینا چاہئے جو شخص وید اور وید کے مطابق اہل کمال کی تصانیف کی توہین کرے اسکو نیک لوگ جاتی (ملت) سے خارج کر دیں کیونکہ جو شخص وید کی مذمت کرتا ہے وہی ناستک (ملحد) کہلاتا ہے (منو ۲-۱۱)

**دھرم کے چار معیار**

۹- اس لئے وید سمرتی - نیک لوگوں کا چلن - اور اپنے آتما کے گیان کے غیر مخالف پسندیدہ چلن یہ چار دھرم کے معیار ہیں یعنی انہی سے دھرم کی پہچان ہوتی ہے

**دھرم کا گیان کس کو حاصل ہو سکتا ہے**

۱۰- لیکن جو شخص مال و دولت کے لالچ اور "کام" یعنی لذات میں پھنسا ہوا نہیں ہوتا اسی کو دھرم کا گیان ہوتا ہے۔ جو لوگ دھرم کو جاننے کی خواہش کریں ان کے لئے وید ہی اعلیٰ سند ہے (منو ۲-۱۳)

**دوجوں کا سنسکار کرنا واجب ہے**

۱۱- اسی لئے واجب ہے کہ ویدوں میں بیان کئے ہوئے نیک اعمال سے برہمن کشتری اور ویش اپنے بچوں کا گربھادھان وغیرہ سنسکار کریں جو اس جنم اور دوسرے جنم میں پاک کرنے والا ہے (منو ۲-۲۶)

**سر کے بال داڑھی وغیرہ**

۱۲- برہمن کے سولھویں - کشتری کے بائیسویں - ویش کے چوبیسویں سال میں "کیشانت کرم" یعنی مونڈن ہو جانا چاہئے۔ یعنی اس رسم کے بعد صرف چوٹی رکھ کر باقی داڑھی مونچھ اور سر کے بال ہمیشہ منڈواتے رہنا چاہئے اور پھر کبھی نہ رکھنا چاہئے اگر ملک بہت سرد ہو تو اپنی مرضی ہے کہ جتنے چاہے بال رکھے اور اگر بہت گرم ملک ہو تو چوٹی سمیت سب کٹوا دینے چاہئیں کیونکہ سر پر بال رہنے سے گرمی زیادہ ہوتی ہے اور اس سے عقل کم ہو جاتی ہے۔ داڑھی - مونچھ رکھنے سے کھانا پینا اچھی طرح نہیں ہو سکتا

اور چوتھا بھی باتوں میں رہ جاتی ہے (منو-۷۵)

مزید تشریح

इन्द्रियाणां विचरतां विषयेष्वपहारिषु ।
संयमे यत्नमातिष्ठेद्विद्वान् यन्तेव वाजिनाम् ॥ १ ॥

इन्द्रियाणां प्रसङ्गेन दोषमृच्छत्यसंशयम् ।
सन्नियम्य तु तान्येव ततः सिद्धिं नियच्छति ॥ २ ॥

न जातु कामः कामानामुपभोगेन शाम्यति ।
हविषा कृष्णवर्त्मेव भूय एवाभिवर्द्धते ॥ ३ ॥

वेदास्त्यागश्च यज्ञाश्च नियमाश्च तपांसि च ।
न विप्रदुष्टभावस्य सिद्धिं गच्छन्ति कर्हिचित् ॥ ४ ॥

वशे कृत्वेन्द्रियग्रामं संयम्य च मनस्तथा ।
सर्वान् संसाधयेदर्थानक्षिण्वन् योगतस्तनुम् ॥ ५ ॥

श्रुत्वा स्पृष्ट्वा च दृष्ट्वा च भुक्त्वा घ्रात्वा च यो नरः ।
न हृष्यति ग्लायति वा स विज्ञेयो जितेन्द्रियः ॥ ६ ॥

नापृष्टः कस्यचिद् ब्रूयान्न चान्यायेन पृच्छतः ।
जानन्नपि हि मेधावी जडवल्लोक आचरेत् ॥ ७ ॥

वित्तं बन्धुर्वयः कर्म विद्या भवति पञ्चमी ।
एतानि मान्यस्थानानि गरीयो यद्यदुत्तरम् ॥ ८ ॥

अज्ञो भवति वै बालः पिता भवति मन्त्रदः ।
अज्ञं हि बालमित्याहुः पितेत्येव तु मन्त्रदम् ॥ ९ ॥

न हायनैर्न पलितैर्न वित्तेन न बन्धुभिः ।
ऋषयश्चक्रिरे धर्मं योऽनूचानः स नो महान् ॥ १० ॥

विप्राणां ज्ञानतो ज्यैष्ठ्यं क्षत्रियाणां तु वीर्यतः ।
वैश्यानां धान्यधनतः शूद्राणामेव जन्मतः ॥ ११ ॥

न तेन वृद्धो भवति येनास्य पलितं शिरः ।
यो वै युवाप्यधीयानस्तं देवाः स्थविरं विदुः ॥ १२ ॥
यथा काष्ठमयो हस्ती यथा चर्ममयो मृगः ।
यश्च विप्रोऽनधीयानस्त्रयस्ते नाम बिभ्रति ॥ १३ ॥
अहिंसयैव भूतानां कार्यं श्रेयोऽनुशासनम् ।
वाक् चैव मधुरा श्लक्ष्णा प्रयोज्या धर्ममिच्छता ॥ १४ ॥

منو ادھیائے ۲۔ ۸۸۔ ۹۲۔ ۹۴۔ ۹۷۔ ۱۰۰۔ ۹۸۔ ۱۱۰۔ ۱۲۰۔ ۱۳۶۔ ۱۵۳ سے ۱۵۶۔ ۱۵۹۔

**حواس کو قابو میں رکھنا**

۱۔ انسان کا اعلےٰ درجہ کا چلن یہ ہے کہ جو حواس دل کو فریفتہ کرنے والی چیزوں میں لگاتے ہیں انکے روکنے کی کوشش کرے جسطرح گاڑی چلانیوالا گھوڑوں کو روک کر سیدھے راستہ پر چلاتا ہے۔ اسی طرح انکو اپنے بس میں کرکے ادھرم کے راستہ سے ہٹا کر ہمیشہ دھرم کے راستہ پر چلایا کرے (منو ۲۔ ۸۸)

**کیونکہ اس کے سوا ئے دھرم نہیں ہو سکتا**

۲۔ کیونکہ حواس کو لذات میں پھنسانے اور ادھرم پر چلانے سے انسان یقیناً پاپ کماتا ہے اور جب انکو مغلوب کرکے دھرم میں چلاتا ہے۔ تبھی مقصد مطلوبہ میں کامیابی حاصل کرتا ہے (منو۔ ۲۔ ۹۲)

**بھوگنے سے خواہش کم نہیں ہوتی**

۳۔ یہ بات تحقیق ہے کہ جسطرح آگ میں لکڑی اور گھی ڈالنے سے آگ بڑھتی جاتی ہے اسیطرح لذات کے متواتر بھوگنے سے خواہش کبھی سیر نہیں ہوتی بلکہ بڑھتی جاتی ہے اسلئے انسان کو لذات میں کبھی نہیں پھنسنا چاہیئے (منو ۲/۹۴)

**مغلوب الحواس کی ناکامیابی**

۴۔ جو آدمی غالب الحواس نہیں ہے اسکو "دُرِشٹ" کہتے ہیں اسکو باوجود کوشش کرنے کے نہ وید کے گیان۔ نہ ترک دنیا۔ نہ یگیہ نہ نیم اور نہ دھرم پر چلنے میں کامیابی حاصل ہوتی ہے بلکہ ان سب باتوں میں غالب الحواس برہمچاری آدمی کو کامیابی حاصل ہوتی ہے (منو ۲/۹۷)

**غالب الحواس کی کامیابی**

۵۔ اس لئے پانچ حواس فعلی۔ پانچ حواس علمی اور گیارہویں من کو اپنے بس میں کرکے مناسب خوراک دلفریح سے جسم کی حفاظت کرتا ہوا سب مقاصد

...اکرے۔ (منو ۲۔ ۱۰۰)

**غالب الحواس کی تعریف**

۶۔ غالب الحواس اسکو کہتے ہیں جو تعریف سنکر خوش اور مذمت ...نکر ناخوش نہیں۔ نرم چیز کے چھونے سے سکھی اور سخت چیز کے چھونے سے دکھی۔ خوبصورت شکل دیکھ کر خوش اور بدصورت شکل دیکھ کر ناخوش۔ اعلےٰ خوراک کھانے سے شاداں اور ردی خوراک کھانے سے رنجیدہ۔ خوشبو کا مشتاق اور بدبو سے متنفر نہیں ہوتا (منو ۲۔ ۹۸)

**کس موقعہ پر جواب دینا اور کس موقعہ پر جواب نہ دینا چاہیے**

۷۔ کبھی بغیر پوچھے یا بے انصافی سے پوچھنے والے کو یعنی جو فریب سے پوچھتا ہو اسکو جواب نہ دے۔ اُن کے سامنے عقلمند آدمی بے جان شے کی طرح خاموش رہے۔ البتہ جو فریب سے خالی اور سچائی کی تلاش کرنے والے ہوں ان کو بغیر پوچھے بھی اُپدیش کرے (منو ۲۔ ۱۱۰)

**قابل تعظیم آدمی**

۸۔ اول دولت۔ دوم رشتہ یعنی خاندان و نسب۔ سوم عمر۔ چہارم اچھے کام ... اور پنجم علم یہ پانچ عزت کے مقام ہیں لیکن دولت سے افضل نسب اور نسب سے اعلیٰ عمر اور عمر سے اعلیٰ کام اور کام سے زیادہ اعلیٰ علم والے درجہ بدرجہ زیادہ عزت کے لائق ہیں (منو ۲۔ ۱۳۶)

**... سے زیادہ ... کے لائق ہے**

۹۔ کیونکہ چاہے آدمی سو برس کا بھی ہو۔ لیکن جو علم اور معرفت سے بے بہرہ ہے وہ بالک ہے اور جو علم اور معرفت کا دینے والا ہے اس بالک کو بھی بزرگ ماننا ... ہے۔ کیونکہ تمام شاستر اور علماء کامل بے علم کو بالک اور صاحب علم کو بزرگ کہتے ہیں (منو ۲۔ ۱۵۳)

**... علم سے ہے**

۱۰۔ زیادہ سال گذرنے۔ سفید بالوں کے ہونے زیادہ دولت اور بڑے ... سے بزرگ نہیں ہوتا۔ بلکہ رشی مہاتماؤں کا یہی یقین ہے۔ کہ جو ہمارے درمیان علم اور ... میں زیادہ ہے۔ وہی آدمی بزرگ کہلاتا ہے (منو ۲۔ ۱۵۴)

**... اپنے ورن میں بزرگی**

۱۱۔ برہمن علم سے۔ کھشتری زور سے۔ ویش مال و دولت سے ... شودر جنم یعنی زیادہ عمر سے بزرگ ہوتا ہے (منو ۲۔ ۱۵۵)

**سفید بالوں سے بڑائی نہیں**

۱۲۔ بال سر کے سفید ہونے سے کوئی بزرگ نہیں ہوتا بلکہ جو نوجوان ... پڑھا ہوا ہے اسی کو عالم لوگ بڑا جانتے ہیں (منو ۲۔ ۱۵۶)

**بے علم در اصل انسان نہیں**

۱۳۔ اور جو علم نہیں پڑھا جسطرح لکڑی کا ہاتھی اور چمڑے کا ... ہوتا ہے۔ اسیطرح وہ بے علم آدمی جہان میں محض برائے نام آدمی کہلاتا ہے (منو ۲۔ ۱۵۷)

**... سے ترقی کرنا**

۱۴۔ اس لئے علم پڑھ کر اور صاحب علم و دھرماتما ہو کر بلا خصومت ...

سب جانداروں کی بھلائی کا اُپدیش کرے اور اُپدیش کے وقت زبان شیریں اور ملائم رکھے۔ جو سچے اُپدیش سے دھرم کی ترقی اور ادھرم کو پامال کرتے ہیں وہ لوگ مبارک ہیں۔ (منو۔

صفائی رکھنا

روزمرہ غسل کرے۔ پوشاک کھانے پینے کی چیزیں رہنے کی جگہہ سب صاف رکھے کیونکہ ان کے صاف رہنے سے دل کی صفائی اور تندرستی حاصل ہو کر ہمت بڑھتی ہے۔ صفائی کرنی واجب ہے جس سے میل اور بدبو دور ہو جائے۔

[आचा]रः प्रथमो धर्मः श्रुत्युक्तः स्मार्त्त एव च ॥

[मनु]० अ० १। १०८ ॥

(منو۱۔ ۱۰۸)

وید وسمرتی پر چلنا ہی نیک چلنی ہے

۴۔ جو راستگوئی وغیرہ کاموں کا کرنا ہے۔ وہی وید اور سمرتی کا کہا ہوا نیک چلن (آچار) ہے۔ (منو۱۔ ۱۰۸)

मा नो वधीः पितरं मोत मातरम् ॥

(یجر ۱۶۔ ۱۵)

आचार्य्यो ब्रह्मचर्य्येण ब्रह्मचारिणमिच्छते ॥

अथर्व० कां० ११। वं० १५। मं० १७ ॥

(اتھروید ۱۱۔ ۱۵۔ ۱۷)

[मातृ]देवो भव। पितृदेवो भव। आचार्य्यदेवो भव। अतिथिदेवो [भव]

॥ तैत्तिरीयारण्यके ॥ प्र० ७। अनु० ११ ॥

تیتری اُپنشد،

دیو پوجا سب کا فرض ہے

۵۔ ماں۔ باپ۔ آچاریہ اور اتھتی کی خدمت کرنے کو دیو پوجا کہتے ہیں۔ جس کام سے جہان کی بہبودی ہو وہ کام کرنا اور نقصان پہنچانے والے کام چھوڑ دینا ہی انسان کا اعلیٰ فرض ہے۔

بد صحبت ترک کرنی چاہیئے

۶۔ کبھی ناستک۔ شہوت پرست۔ دغاباز۔ دروغ گو۔ خود غرض۔ فریبی۔ حیلہ ساز وغیرہ بُرے آدمیوں کی صحبت نہ کرے۔ آپت (اہل کمال) جو سچ بولنے والے دھرماتما ہیں اور جن کو دوسروں کی بہبودی عزیز ہے۔ ہمیشہ ان کی صحبت کرنے ہی کا نام "شرلشٹ آچار" پاکیزہ چلن ہے۔

غیر ملکوں میں جانا

۷۔ **سوال**۔ آریاورت کے باشندوں کا آریاورت سے غیر ملکوں میں جانے سے "آچار" بگڑتا ہے یا نہیں؟

**جواب**۔ یہ بات غلط ہے کہ جو بیرونی اور اندرونی پاکیزگی رکھنا اور راستگوئی وغیرہ

اور سنج وراحت وغیرہ محسوس ہونیوالی صفات سے بری ہے وہ کیونکر ایک چھوٹے سے نطفہ۔ رحم اور جسم میں سما سکتا ہے؟ جو محدود ہے اسکا آنا جانا تو ہو سکتا ہے لیکن جو لاتحلل قائم ہے جس کے بغیر ایک ذرہ بھی خالی نہیں ہے۔ اسکا اوتار (جسم میں حلول کرنا) کہنا گویا عقیم کے لڑکے کی شادی کر کے اس کے فرزند کے دیکھنے کی بات کا کہنا ہے۔

۴۴ سوال۔ جب پرمیشور موجود کل ہے۔ تو بت میں بھی ہے۔ پھر خواہ کوئی شے بُت میں پرمیشور کا تصور کر کے اس میں تصور کر کے پرستش کرنا اچھا کیوں نہیں؟ دیکھو

न काष्ठे विद्यते देवो न पाषाणे न मृण्मये ।

भावे हि विद्यते देवस्तस्माद्भावो हि कारणम् ॥

پرمیشور دیوتا نہ کاٹھ نہ پتھر نہ مٹی سے بنائی اشیاء میں ہے بلکہ پرمیشور تو تصور میں موجود ہے۔ جہاں تصور کریں وہاں ہی پرمیشور ثابت ہوتا ہے۔

جواب۔ جب پرمیشور موجود کل ہے تو کسی ایک چیز میں پرمیشور کا تصور کرنا اور دوسری میں نہ کرنا یہ ایسی بات ہے کہ جیسے شہنشاہ عالم کو سب سلطنت کی حکومت سے ہٹا کر ایک چھوٹی سی جھونپڑی کا مالک ماننا۔ دیکھو یہ کتنی بڑی توہین ہے ویسے تم پرمیشور کی بھی توہین کرتے ہو جب موجود کل مانتے ہو تو باغیچہ میں سے پھول پتے توڑ کر کیوں چڑھاتے ہو۔ صندل رگڑ کر کیوں لگاتے ہو؟ دھوپ کو کیوں جلاتے ہو؟ گھنٹہ۔ گھڑیال۔ جھانجھ۔ پکھاوجوں کو لکڑی سے کوٹنا پیٹنا کیوں کرتے ہو؟ تمہارے ہاتھوں میں ہے۔ کیوں ہاتھ جوڑتے ہو؟ سر میں ہے کیوں سر جھکاتے ہو۔ کھانے پینے کی چیزوں میں ہے کیوں تبرک دھرتے ہو؟ پانی میں ہے کیوں غسل کراتے ہو؟ کیونکہ ان سب اشیاء میں پرمیشور موجود ہے اور تم موجود کل کی پرستش کرتے ہو۔ یا جس میں موجود ہے اس کی۔ اگر موجود کل کی کرتے ہو تو پتھر لکڑی وغیرہ پر چندن پھول وغیرہ کیوں چڑھاتے ہو۔ اور اگر جس میں موجود ہے اس کی کرتے ہو تو ایسا جھوٹ کیوں بولتے ہو کہ ہم پرمیشور کی پرستش کرتے ہیں؟ ہم پتھر وغیرہ کے پوجاری (عبادت کنندہ) ہیں یہ سچ کیوں نہیں کہتے ہو؟

اب کہیئے کہ بھاؤ (تصور) سچا ہے یا جھوٹا۔ اگر کہو کہ سچا ہے تو تمہارے تصور کے تابع

ہونے سے پرمیشور قید والا ہو جائیگا۔ اور تم مٹی میں سونا چاندی وغیرہ۔ پتھر میں ہیرا پنا وغیرہ۔ سمندر جھاگ میں موتی۔ پانی میں گھی۔ دودھ۔ دہی وغیرہ اور خاک میں میدہ شکر وغیرہ کا تصور کر کے انکو ویسے ہی کیوں نہیں بنا لیتے؟ تم لوگ تکلیف کا تصور کبھی نہیں کرتے پھر وہ کیوں ہوتی ہے۔ اور آرام کا تصور ہمیشہ کرتے ہو۔ وہ کیوں میسر نہیں ہوتا؟ انسان آنکھ کا تصور کر کے کیوں نہیں دیکھ لیتا؟ مرنے کا تصور نہیں کرتے۔ کیوں مر جاتے ہو؟ اس لئے تمہارا تصور سچا نہیں۔ کیونکہ وہ چیز جیسی ہے اس میں ویسا ہی خیال کرنیکا نام بھاونا یا تصور ہے۔ مثلاً آگ میں آگ۔ پانی میں پانی جاننا (تصور) اور پانی میں آگ۔ آگ میں پانی سمجھنا تصور نہیں ہے کیونکہ جو چیز جیسی ہے اسکو ویسا جاننا علم اور اس کے خلاف جاننا لاعلمی یا جہالت ہے۔ اس لئے تم غیر تصور کو تصور اور تصور کو غیر تصور کہتے ہو۔

**ویدوں میں بت پرستی وغیرہ کا ذکر نہیں**

۴۴۔ **سوال**۔ اجی! جبتک وید منتروں سے آواہن (بلانا) نہیں کرتے تب تک دیوتا نہیں آتا اور بلانے سے جھٹ آتا۔ اور وسرجن (رخصت) کرنے سے چلا جاتا ہے۔

**جواب**۔ جو منتر کو پڑھکر بلانے سے دیوتا آجاتا ہے۔ تو بت جاندار کیوں نہیں ہو جاتا؟ اور رخصت کرنے سے چلا کیوں نہیں جاتا؟ اور وہ کہاں سے آتا اور کہا جاتا ہے؟ سنو بھائی! موجودِ کل پرمیشور نہ آتا اور نہ جاتا ہے۔ اگر تم منتر کے زور سے پرمیشور کو بلا لیتے ہو تو انہی منتروں سے اپنے مرے ہوئے بیٹے کے جسم میں روح کو کیوں نہیں بلا لیتے؟ اور دشمن کے جسم سے روح کو رخصت کر کے کیوں نہیں مار سکتے۔

سنو بھائی بھولے بھالے لوگو! یہ پوپ جی تمکو ٹھگ کر اپنا مطلب نکال لیتے ہیں۔ ویدوں میں پتھر وغیرہ بت پرستی اور پرمیشور کے بلانے۔ رخصت کرنے کے متعلق ایک بھی حرف نہیں ہے؟

प्राणा इहागच्छन्तु सुखं चिरं तिष्ठन्तु स्वाहा । आत्मेहागच्छतु सुखं चिरं तिष्ठतु स्वाहा । इन्द्रियाणीहागच्छन्तु सुखं चिरं तिष्ठन्तु स्वाहा ॥

اس قسم کے وید منتر موجود ہیں۔ تم کیسے کہتے ہو کہ نہیں ہیں؟

**جواب**۔ اے بھائیو! عقل کو تھوڑا سا تو اپنے کام میں لاؤ۔ یہ سب من گھڑت وام مارگیوں کی تنتر نامی ویدوں کی مخالف کتابوں کے پوپ رچت (یعنی پوپ کے بنائے ہوئے) فقرے

ہیں۔ وید کے قول نہیں۔

۴۵۔ **سوال** - کیا منتر جھوٹا ہے ؟

منتر گرنتھ جھوٹا ہے

**جواب** - ہاں بالکل جھوٹا ہے۔ جیسے آواہن (بلانے) پران پرتشٹھا (جان ڈالنے) وغیرہ۔ پتھر وغیرہ۔ بتا کے متعلق وید میں ایک منتر بھی نہیں۔ ویسے स्नानं समर्पयामी اس قسم کے قول بھی یعنی اتنا بھی نہیں ہے کہ پتھر کا بت بنا مندروں میں قائم کر چندن اکشت (چاول)، وغیرہ سے پرستش کرے ایسا کچھ بھی نہیں ؛

۴۶۔ **سوال** - اگر ویدوں میں اجازت نہیں تو ممانعت بھی نہیں ہے۔ اور اگر ممانعت ہے تو بت پرستی کے ہونے سے ہی ممانعت ہو سکتی ہے ؟

بت پرستی کی ممانعت

**جواب** - حکم تو نہیں۔ لیکن پرمیشور کی جگہہ میں کسی غیر چیز کو معبود نہ ماننا (لکھا ہے) اور بالکل ممانعت کی ہے۔ کیا اپوروودھی (موجودگی سے پیشتر حکم) نہیں ہوتا؟ سنو یہ ہے۔

अन्धन्तमः प्रविशन्ति येऽसम्भूतिमुपासते । ततो भूय इव ते तमो य उ सम्भूत्याᳬ रताः ॥ १ ॥ यजु० ॥ अ० ४० ।
मं० ९ ॥ न तस्य प्रतिमा अस्ति ॥२॥ यजु० ॥ अ० ३२ । मं० ३ ॥

यद्वाचानभ्युदितं येन वागभ्युद्यते ।
तदेव ब्रह्म त्वं विद्धि नेदं यदिदमुपासते ॥ ३ ॥

यन्मनसा न मनुते येनाहुर्मनो मतम् ।
तदेव ब्रह्म त्वं विद्धि नेदं यदिदमुपासते ॥ ४ ॥

यच्चक्षुषा न पश्यति येन चक्षूंषि पश्यन्ति ।
तदेव ब्रह्म त्वं विद्धि नेदं यदिदमुपासते ॥ ५ ॥

यच्छ्रोत्रेण न शृणोति येन श्रोत्रमिदᳬ श्रुतम् ।
तदेव ब्रह्म त्वं विद्धि नेदं यदिदमुपासते ॥ ६ ॥

यत्प्राणेन न प्राणिति येन प्राणः प्रणीयते ।
तदेव ब्रह्म त्वं विद्धि नेदं यदिदमुपासते ॥ ७ ॥ (کین اپنشد)

جو اسمبھوتی یعنی نہ پیدا ہوئی ازلی پرکرتی یعنی علت مادی کی پرمیشور کی جگہہ میں عبادت کرتے

ہیں وہ تاریکی یعنی جہالت اور مصیبت کے سمندر میں ڈوبتے ہیں اور سمبھوتی جو علت مادی سے پیدا ہوئے معلول پرتھوی وغیرہ بھوت (عناصر) پتھر اور درخت وغیرہ اویو (اجزا) اور انسان وغیرہ کے جسم کی عبادت پرمیشور کی جگہہ کرتے ہیں وے اس تاریکی سے بھی زیادہ تاریکی یعنی سخت جہالت میں مبتلا ہو بہت مدت تک نرک یعنی سخت تکالیف میں گر کر بہت مصیبت اٹھاتے ہیں (۱)

جو سب دنیا میں موجود ہے۔ اس بے شکل پرمیشور کی تصویر۔ ناپ۔ مشابہت۔ یا بت نہیں ہے (۲)

جو کلام کی [illegible] یعنی یہ بانی ہے۔ لیجیئے وہ الیا دشہ (مضمون) نہیں اور جس کے سہارے اور ہستی سے کلام کی پرورتی (بنیاد) ہوتی ہے اسی کو پرمیشور جان اور عبادت کر۔ اور جو اس کے سوائے دوسرا ہے وہ معبود نہیں (۱)॥

جو من سے "[illegible]" کرکے دلمیں نہیں آتا۔ جو من کو جانتا ہے اسی پرمیشور کو تو جان اور اسی کی عبادت کر جو اس کے سوائے روح اور انتہکرن ہے۔ اس کی عبادت پرمیشور کی بجائے مت کر (۲)

جو آنکھ سے نظر نہیں آتا اور جس سے سب آنکھیں دیکھتی ہیں اسکو تو پرمیشور جان اور اُسکی عبادت کر اور جو اس کے سوائے سورج۔ بجلی اور آگ وغیرہ وغیر مدرک اشیاء ہیں انکی عبادت مت کر (۳)॥

جو کان سے نہیں سنا جاتا اور جس سے کان سنتا ہے اُسکو تو پرمیشور جان اور اسی کی عبادت کر اور اس کے سوائے آواز وغیرہ کی عبادت اس کی جگہہ مت کر (۴)

جو پرانوں سے چلایا نہیں ہوتا اور جس سے پران حرکت حاصل کرتا ہے۔ اسی پرمیشور کو تو جان اور اسی کی عبادت کر۔ جو یہ اس کے سوائے ہوا ہے۔ اس کی عبادت مت کر (۵)

اس قسم کی بہت سی ممانعت کی گئی ہے ممانعت پراپت (حاصل) اور اپراپت (غیر حاصل) کی بھی ہوتی ہے "پراپت" کی جیسے کوئی کہیں بیٹھا ہو۔ اسکو وہاں سے اٹھا دینا "اپراپت" کی۔ جیسے اے بیٹے! چوری کبھی مت کرنا۔ کنوئیں میں مت گرنا۔ بدوں کی صحبت میں مت بیٹھنا۔ بے علم مت رہنا۔ اسطرح "اپراپت" کی بھی ممانعت ہوتی ہے جو انسانوں کے علم میں اپراپت ہے وہ پرمیشور کے علم میں پراپت ہے۔ اسلئے اس کی ممانعت کی ہے لہذا پتھر وغیرہ بت پرستی سخت ممنوع

**۴۷۔ سوال**۔ بُت پرستی میں ثواب نہیں تو گناہ بھی نہیں ہے

**بُت پرستی میں گناہ**

**جواب**۔ فعل دو ہی قسم کے ہوتے ہیں۔ دھرم (فرض) جو راست گفتاری وغیرہ کرنے کے لائق ہونے کی وجہ سے وید میں جائز مانے گئے ہیں۔ دوسرے نشیدھ (ممنوع) جو نہ کرنے لائق ہونے سے دروغگوئی وغیرہ وید کی رو سے ناجائز ہیں۔ جیسے فرض کو ادا کرنا دھرم اور اسکا نہ کرنا ادھرم ہے ویسے ہی ممنوع فعل کرنا ادھرم اور نہ کرنا دھرم ہے۔ جب ویدوں میں منع کئے ہوئے بُت پرستی وغیرہ کرموں کو کرتے ہو تو تم گنہگار کیوں نہیں ؟

**۴۸۔ سوال**۔ دیکھو! وید غیر فانی ہے۔ اس وقت بُت کا کیا کام تھا۔ کیونکہ پہلے دیوتا ظاہر میں موجود تھے۔ یہ رواج تو پیچھے سے تنتر اور پرانوں سے چلا ہے۔ جب انسانوں کے علم اور طاقت کم ہو گئے۔ تو پرمیشور کو دھیان میں نہیں لا سکے۔ مگر بت کا دھیان تو کر سکتے ہیں اس لئے جاہلوں کے لئے بت پرستی ہے۔ کیونکہ سیڑھی سیڑھی سے چڑھے تو محل پر پہونچ جائے۔ پہلی سیڑھی چھوڑ کر اوپر جانا چاہے تو نہیں جا سکتا۔ اس لئے بُت پرستی پہلی سیڑھی ہے۔ اس کی پرستش کرتے کرتے جب علم حق ہو گا اور دل پاکیزہ ہو جائیگا تب پرمیشور کا دھیان کر سکے گا جیسے نشانہ انداز اول موٹے نشانہ میں تیر۔ گولی یا گولا وغیرہ مارتا مارتا بعد میں باریک بھی نشانہ مار سکتا ہے۔ ویسے ہی کثیف بت کی پرستش کرتا کرتا پھر لطیف پرمیشور کو بھی حاصل کر سکتا ہے۔ جیسے لڑکیاں گڑیوں کا کھیل تب تک کرتی ہیں کہ جبتک سچے خاوند کو حاصل نہیں کرتیں۔ اس قسم کے دلائل سے بُت پرستی کرنا خراب کام (ثابت) نہیں ہوتا۔

**بت پرستی پرمیشور کے حصول کی سیڑھی نہیں**

**جواب**۔ جب وید کے مطابق دھرم اور وید کے خلاف عمل کرنے میں ادھرم ہے تو پھر تمہارے کہنے سے بھی بت پرستی کرنا ادھرم قرار پایا۔ جو جو کتابیں وید کے خلاف ہیں اُن اُن کا حوالہ ماننا گویا ناستک ہوتا ہے سنو۔

नास्तिको वेदनिन्दकः ॥ १ ॥ मनु० २ । ११ ॥

या वेदबाह्याः स्मृतयो याश्च काश्च कुदृष्टयः ।

सर्वास्ता निष्फलाः प्रेत्य तमोनिष्ठा हि ताः स्मृताः ॥ २ ॥

उत्पद्यन्ते च्यवन्ते च यान्यतोन्यानि कानिचित् ।

तान्यर्वाक्कालिकतया निष्फलान्यनृतानि च ॥ २

(منو ۱۲۔ ۹۵۔ ۹۶)

منو جی کہتے ہیں کہ جو ویدوں کی نندا یعنی بے قدری۔ ترک اور خلاف ورزی کرتا ہے وہ ناستک کہلاتا ہے ॥ (۱)

جو غیر از وید کتابیں خراب لوگوں کی بنائی ہوئی دنیا کو تکلیف کے سمندر میں غرق کرنے والی ہیں وہ سب بے فائدہ جھوٹی۔ تاریکی مجسم اور آخرت میں تکلیف دہ ہیں ॥ جو ان ویدوں کے برعکس کتابیں پیدا ہوتی ہیں وہ جدید ہونے کی وجہ سے جلد تباہ ہو جاتی ہیں۔ ان کا ماننا بے فائدہ اور باطل ہے اسیطرح برہما سے لیکر جیمنی رشی تک کا اعتقاد ہے کہ وید کے خلاف کو نہ ماننا بلکہ وید کے مطابق ہی عمل کرنا دہرم ہے کیونکہ وید صحیح معانی کا ظاہر کرنے والا ہے۔ اس سے خلاف جتنے تنتر اور پران ہیں وید کے خلاف ہونے سے جھوٹے ہیں اور جو وید کے خلاف کتابیں ہیں ان میں کہی ہوئی بت پرستی بھی ادہرم ہی ہے۔ انسانوں کا علم غیر جاندار کی پرستش سے نہیں بڑھ سکتا۔ بلکہ جو علم ہے وہ بھی زائل ہو جاتا ہے۔ اس لئے عالموں کی خدمت صحبت سے علم بڑھتا ہے۔ پتھر وغیرہ سے نہیں کیا بت پرستی سے پرمیشور کو کبھی کوئی دہیان میں لا سکتا ہے؟ نہیں ہرگز نہیں بت پرستی سیڑھی نہیں بلکہ ایک خندق ہے جس میں گر کر انسان چکنا چور ہو جاتا ہے۔ پھر اس خندق سے نکل نہیں سکتا بلکہ اسی میں مر جاتا ہے ہاں دہرم پر چلنے والے معمولی عالموں سے لیکر اعلے عالم یوگیوں کی صحبت سے سچا علم اور راستبازی وغیرہ پرمیشور کے حصول کی سیڑہیاں ہیں جیسے کہ بالا خانے پر جانیکا زینہ ہوتا ہے۔ بت پرستی کرتے کرتے عالم تو کوئی نہ ہوا۔ البتہ برخلاف اس کے بت پرست جاہل رہکر انسانی جامہ بیفائدہ کھو کر بہت سے مر گئے اور جو اب ہیں یا ہونگے وہ بھی انسانی جامہ کے مقصد یعنی دہرم۔ ارتھ۔ کام اور موکش کے حصول آپ پھل سے محروم رہکر بیفائدہ برباد ہو جائیں گے۔ بت پرستی پرمیشور کے حاصل کرنے میں موٹے نشانہ کی طرح نہیں بلکہ دہرم پر چلنے والا فاضل اور علم طبعی (نشانہ) ہیں۔ اسکو (علم طبعی) بڑھاتا بڑھاتا پرمیشور کو بھی پاتا ہے اور بت پرستی گڑیوں کے کھیل کیطرح نہیں بلکہ اول حرف شناسی۔

نیک تربیت کا ہونا گڈریوں کے کھیل کی طرح پرمیشور کے حصول کا ذریعہ ہے۔ سنئیے جب انسان اچھی تربیت اور علم کو حاصل کرے گا تب سچے مالک پرمیشور کو بھی حاصل کرے گا۔

۴۹۔ سوال۔ شکل والی چیز میں من ٹھہرتا ہے اور بے شکل میں ٹھہرنا مشکل ہے اسلئے بت پرستی رہنی چاہیئے۔ | من غیر مجسم میں ہی بھٹکتا ہے

جواب۔ شکل والی چیز میں من قائم کبھی نہیں رہ سکتا۔ کیونکہ اس کو من فوراً قبول کر کے اسی کے ایک ایک حصہ میں گھومتا اور دوسرے میں دوڑ جاتا ہے اور بے شکل پرمیشور کے قبول کرنے میں حتی المقدور من نہایت تیزی سے دوڑتا ہے۔ تب ہی انتہا نہیں پاتا حصوں سے پاک ہونے کے باعث چنچل بھی نہیں رہتا۔ بلکہ اسی کے صفات افعال اور خواص کو سوچتا سوچتا سرور میں محو ہوکر قائم ہو جاتا ہے اور اگر مجسم اشیاء میں قائم ہو جاتا تو کل دنیا کا من قائم ہو جاتا۔ کیونکہ دنیا میں آدمی عورت۔ بیٹے کو دولت۔ دوست وغیرہ مجسم چیزوں میں غلطاں رہتا ہے تاہم کسیکا من قائم نہیں ہوتا جبتک غیر مجسم میں نہ لگاوے۔ کیونکہ حصوں سے بری ہونیکے باعث اس میں من قائم ہو جاتا ہے اسلئے بت پرستی کرنا ادھرم ہے (۱)

۵۰ دوم۔ اس میں کروڑوں روپے مندروں پر خرچ کر کے (لوگ) مفلس ہوتے ہیں۔ اور اس میں کاہلی ہوتی ہے۔ | بت پرستی سے سولہ خرابیاں

سوم۔ عورت۔ مرد و لڑکا مندروں میں میل ہونے سے زنا کاری لڑائی بکھیڑا اور بیماریاں وغیرہ پیدا ہوتی ہیں۔

چوتھا۔ اسی کو دھرم۔ ارتھ۔ کام۔ اور مکتی کا ذریعہ مان کر سست ہوکر انسانی جامہ رائیگان کھوتے ہیں۔

پنجم۔ مختلف قسم کے مخالف شکلوں۔ ناموں اور حالات والے بتوں کے پجاریوں کا اعتقاد ایک ہونے اور ایکدوسرے کے خلاف عقیدے رکھتے ہوئے باہمی نفاق پڑ جانے سے ملک کی بربادی کر دیتے ہیں۔

ششم۔ اسی کے بھروسے دشمن کی شکست اور اپنی فتح مان بیٹھے رہتے ہیں ان کی ہار ہو کر سلطنت آزادی اور دولت کا آرام ان کے دشمنوں کے قبضہ میں ہو جاتا ہے اور آپ محتاج بالغیر بھٹیار کے ٹٹو اور کمہار کے گدھے کی مانند دشمنوں کے بس میں ہو کر کئی طرح کی تکلیف پاتے ہیں۔

ہفتم۔ جب کوئی کسی کو کہے کہ ہم تیری نشستگاہ یا نام پر پتھر دھریں تو جیسے وہ اسپر خفا

ہو کر مارتا یا گالی دیتا ہے ویسے ہی جو پرمیشور کی عبادت کی بجائے دل اور نام پر پتھر وغیرہ بت دھرتے ہیں۔ ان بے عقلوں کی تباہی پرمیشور کیوں نہ کرے؟

ہشتم۔ وہم میں پڑ کر مندر بمندر ملک بملک پھرتے پھرتے تکلیف پاتے۔ دھرم دنیا اور عاقبت برباد کرتے۔ چور وغیرہ سے عذاب پاتے اور ٹھگوں وغیرہ سے لٹتے ہیں۔

نہم۔ بدچلن پجاریوں (مجاوروں) کو دولت دیتے ہیں وہ اس دولت کو زناکاری شراب اور گوشت کے کھانے اور لڑائی جھگڑوں میں خرچ کرتے ہیں جس سے دینے والے کے آرام کی جڑ کٹ کر تکلیف ہوتی ہے

دہم۔ ماں باپ وغیرہ قابل تعظیم لوگوں کی بےعزتی کر پتھر وغیرہ بتوں کی عزت کرکے احسان کش ہو جاتے ہیں

یازدہم۔ جب ان بتوں کو کوئی توڑ ڈالتا یا چرا کر لیجاتا ہے تب ہائے ہائے کرکے روتے رہتے ہیں۔

دوازدہم۔ پجاری غیر عورتوں کی صحبت اور پجارن غیر مردوں کی صحبت سے اکثر خراب ہو کر خاوند اور بیوی کی محبت کی راحت کو ہاتھ سے کھو بیٹھتے ہیں

سیزدہم۔ سوامی (آقا) سیوک (نوکر) کے فرائض پوری طرح ادا نہ ہونے سے باہم مخالف ہو کر تباہ و برباد ہو جاتے ہیں۔

چہاردہم۔ بےجان کا دھیان کرنیوالے کی روح بھی کند ہو جاتی ہے۔ کیونکہ دھیان کی گئی چیز کی جڑپن کا خاصہ انتکرن کے ذریعے روح میں ضرور آتا ہے۔

پانزدہم۔ پرمیشور نے خوشبودار پھول وغیرہ اشیاء ہوا پانی کی بدبو دور کرنے اور صحت کی بحالی کے لئے بنائے ہیں ان کو پجاری جی توڑ کر یہ نہ جانتے ہوئے کہ ان پھولوں کی کتنے دن تک خوشبو آکاش میں پھیل کر ہوا پانی کی صفائی کرتی اور پوری خوشبو کے وقت تک ان میں رہتی۔ اس کی بربادی درمیان میں ہی کر دیتے ہیں پھول وغیرہ کیچڑ کے ساتھ مل سڑ کر الٹی بدبو پیدا کرتے ہیں۔ کیا پرمیشور نے پھول وغیرہ خوشبودار اشیاء پتھر پر چڑھانے کے لئے بنائی ہیں

شانزدہم۔ پتھر پر چڑھے ہوئے پھول صندل اور چاول وغیرہ سب پانی اور مٹی کے ساتھ ملنے سے موری یا حوض میں آکر سڑ جاتے ہیں اس سے اتنی بدبو آکاش میں پھیلتی ہے کہ جتنی انسان کے مل براز کی اور ہزاروں جاندار اس میں پڑتے اسی میں مرتے سڑتے ہیں؛

بت پرستی کے کرنے سے ایسے ایسے کئی عیب واقع ہوتے ہیں۔ اس لئے پتھر وغیرہ کی بت پرستی
شریف لوگوں کے لئے قطعی طور پر ممنوع ہے۔ اور جنہوں نے پتھر کے بت کی پرستش کی ہے
کرتے ہیں اور کریں گے۔ وے مذکورہ بالا عیبوں سے بچے نہ بچتے ہیں اور نہ بچیں گے۔

۱۵۔ سوال۔ کسی قسم کی بت پرستی کرنی کرانی تو نہ سہی لیکن جو آپ کے آریہ ورت میں
پنچ دیو پوجا کا لفظ قدیم سے برابر چلا آتا ہے۔ اس کا مطلب یہی ہے کہ پنچ
تن پوجا (یعنی) جو کہ شیو، وشنو، امبکا، گنیش اور سورج کا بت بنا کر پرستش کرتے ہیں
پنچ تن پوجا (جائز) ہے یا نہیں؟

پنچ تن پوجا

جواب۔ کسی قسم کی بت پرستی نہ کرنی۔ لیکن مورتیاں جو ذیل میں کہیں گے۔ انکی پوجا
یعنی تعظیم کرنی چاہئے۔ وہ پنچ دیو پوجا یا پنچ تن پوجا لفظ بہت اچھے معنی والا ہے۔
لیکن بے علم جاہلوں نے اس کے اچھے معنی چھوڑ کر خراب معنی لیلئے جو آجکل شیو وغیرہ
پانچوں کے بت بنا کر پرستش کرتے ہیں ان کی تردید تو ابھی کر چکے ہیں لیکن سچی پنچ تن
ویدوں میں کہی ہوئی اور وید کے مطابق کہی ہوئی دیو پوجا اور مورتی پوجا جو ہے وہ سنو:-

मा नो वधीः पितरं मोत मातरम् ॥ यजु० ॥ अ० १६ ।

आचार्य्यो ब्रह्मचर्य्येण ब्रह्मचारिणमिच्छते ॥ अथर्व० ॥ कां० ११ । व० ५ । मं० १७ ॥

अतिथिर्गृहानागच्छेत् ॥ अथर्व० ॥ कां० १५ । व० १३ । मं० ६ ॥

अर्चत प्राचंत प्रियमेधासो अर्चत ॥ ऋग्वेदे ॥

त्वमेव प्रत्यक्षं ब्रह्मासि त्वामेव प्रत्यक्षं ब्रह्म वदिष्यामि ॥
तैत्तिरीयोपनि० ॥ वल्ली० १ । अनु० १ ॥

कतम एको देव इति स ब्रह्म त्यदित्याचक्षते ॥ शतपथ० ॥
कां० १४ । प्रपा० ६ । ब्राह्म० ८ । कण्डिका १० ॥

मातृदेवो भव पितृदेवो भव आचार्यदेवो भव अतिथिदेवो भव ॥
तैत्तिरीयोपनि० व० १ । अनु० ११ ॥

पितृभिर्भ्रातृभिश्चैताः पतिभिर्देवरैस्तथा ।

पूज्या भूषयितव्याश्च बहुकल्याणमीप्सुभिः ॥

मनु० अ० ३ । ५५ ॥

उपचर्यः स्त्रिया साध्व्या सततं देववत्पतिः ॥ मनुस्मृतौ ॥

اول ماں مورتی متی (مجسم) تعظیم کے قابل دیوتا" یعنی اولاد کو تن من دھن سے خدمت کرکے والدہ کو خوش رکھنا چاہیے۔ ہنسا یعنی تکلیف و رنج کبھی نہ دینا۔ دوسرا باپ راست اعمال والا دیو۔ اس کی بھی ماں کی مانند خدمت کرنی۔ تیسرا آچاریہ جو علم کا دینے والا ہے۔ اس کی تن من دھن سے خدمت کرنی۔ چوتھا سنیاسی (اتتھی) جو فاضل دھرم پر چلنے والا فریب سے الگ۔ سب کی ترقی کا خواہاں۔ دنیا میں پھرتا ہوا سچے اپدیش سے سب کو آرام پہنچاتا ہے۔ اسی کی خدمت کریں۔ پانچویں بیوی کے واسطے خاوند اور خاوند کے لئے بیوی تعظیم کے قابل ہے۔

یہ پانچ مورتی مان دیو جن کی طفیل انسانی جسم کی پیدائش پرورش اہوتی اور انسان کو سچی تعلیم۔ علم اور سچا اپدیش حاصل ہوتا ہے یہ ہی پرمیشور کو حاصل کرنے کی سیڑھیاں ہیں ان کی خدمت نہ کرتے ہوئے جو پتھر وغیرہ بتوں کی پرستش کرتے ہیں وہ وید کے سخت مخالف ہیں۔

۵۲ سوال ۔ ماں باپ وغیرہ کی خدمت کریں اور بت پرستی بھی کریں تب تو کوئی عیب نہیں

بت پرستی ہر حالت میں منع ہے

جواب ۔ پتھر وغیرہ بت پرستی کو قطعی چھوڑنے اور ماتا وغیرہ مورتی والوں کی خدمت کرنے میں ہی بہتری ہے۔ بڑے غضب کی بات ہے کہ (لوگوں نے) ماتا وغیرہ ظاہرا راحت بخش سامنے موجود دیوتوں کو چھوڑ کر غیر دیوتا پتھر وغیرہ میں سر مارنا قبول کیا۔ اسکو لوگوں نے اس لئے قبول کیا ہے کہ جو ماں باپ وغیرہ کے سامنے نذرانہ یا بھینٹ دھریں گے وہ خود کھا لیں گے۔ اور ان کی بھینٹ پوجا لینے سے ہمارے منہ میں یا ہاتھ میں کچھ نہ پڑے گا۔ اس لئے پتھر وغیرہ کے بت بنا اس کے آگے نذرانہ دھر گھنٹا کی آواز ٹن ٹن پوں پوں اور شنکھ بجا۔ شور مچا ان کو انگوٹھا دکھانے لگے۔ جیسے کوئی کسی کو چھیڑے یا چڑا دے کہ تو گھنٹہ لے اور انگوٹھا دکھا دے اس کے آگے سب

ہیں ہے کر آپ بھوگ کئے ویسے ہی لیلا ان پجاریوں یعنی پوجا بمعنی نیک اعمال کے دشمنوں کی ہے۔ یہ لوگ چٹک مٹک چلک جھلک بتوں کو بنا ٹھنا کر آپ ٹھگوں کی مانند بن ٹھن کے بیچارے بیوقوف غریبوں کا مال اڑا کر موج کرتے ہیں اگر کوئی دھارمک راجہ ہوتا تو ان پتھروں کے دلدادہ لوگوں کو پتھر توڑنے گھڑنے اور گھر بنانے وغیرہ کاموں میں لگا کر کھانے پینے کو دے کر گزران کراتا۔

**مورتی دیکھنے سے شانتی**

**۵۳ سوال**۔ جس طرح کہ عورتوں کے پتھر وغیرہ کے بت دیکھنے سے شہوت پیدا ہوتی ہے ویسے تارک الدنیا شانت (انسان) کا بت دیکھنے سے ویراگ (ترک) اور شانتی نصیب کیوں نہ ہوگی۔

جواب۔ نہیں ہو سکتی۔ کیونکہ وہ بت کا خاصہ جڑپن روح میں آنے سے سوچنے کی طاقت گھٹ جاتی ہے۔ وویک[۱] اور ویراگ[۲] کے بغیر وگیان (علم معرفت) وگیان کے بغیر شانتی[۳] حاصل نہیں ہوتی۔ اور جو کچھ ہوتا ہے۔ وہ ان کی صحبت اپدیش اور ان کی زندگی کے حالات وغیرہ کے دیکھنے سے ہوتا ہے کیونکہ جس کی صفات یا عیب نہ جانے اس کے محض بت دیکھنے سے محبت پیدا نہیں ہوتی۔ محبت ہونے کا باعث اوصاف کا جاننا ہے۔ ایسی بت پرستی وغیرہ برے کاموں ہی سے آریہ ورت میں نکمے پجاری بھکاری سست۔ کم ہمت کروڑوں آدمی ہو گئے ہیں سارے جہان میں جہالت انہوں نے ہی پھیلائی ہے۔ جھوٹ فریب بھی بہت پھیلا ہے۔

**بنارس کے بتوں کے معجزے**

**۵۴ سوال**۔ دیکھو کاشی میں اورنگ زیب بادشاہ کو "لاٹ بھیرو" نے بڑے بڑے معجزے دکھلائے تھے۔ جب مسلمان ان کو توڑنے گئے۔ اور انہوں نے جب ان پر توپ گولہ وغیرہ چلائے۔ تب بڑے بڑے بھڑ (ول رے) نکل کر سب فوج کو تنگ کر کے بھگا دیا

جواب۔ یہ پتھر کا معجزہ نہیں بلکہ وہاں بھڑوں کے چھتے لگے ہوئے ہوں گے ان کا خاصہ ہی موذی پن ہے۔ جب کوئی ان کو چھیڑے تو وے کاٹنے کو دوڑتے ہیں اور جو دودھ کی دھار کا معجزہ ہوتا تھا وہ پجاری جی کی لیلا تھی۔

**مہادیو کا کنوئیں میں گرنا اور برہمن کے گھر میں چھپنا**

**۵۵ سوال**۔ دیکھو مہادیو ملیچھ کو صورت نہ دکھانے کے لئے کنوئیں میں اور بینی مادھو ایک برہمن کے گھر میں جا چھپے کیا یہ معجزہ نہیں ہے۔

۱ نوٹ مترجم۔ ہر ایک چیز کو علیحدہ طور پر اس کی اصلیت میں سمجھنا وویک ہے۔ ۲ برے کاموں سے کنارہ کرنا ویراگ ہے۔ ۳ راحت کو شانتی کہتے ہیں۔

**جواب** - بھلا اس سے کوتوال کال بھیرو لاٹ وغیرہ بھوت پریت اور گرڑ وغیرہ گنوں (نوکروں) نے مسلمانوں کو لڑکر کیوں نہ ہٹا دیا۔ جب مہادیو اور وشنو کی پرانوں میں کہانی ہے۔ کہ کئی ایک تری پراسر وغیرہ وغیرہ بڑے بڑے خوفناک اسروں کو خاکستر کر دیا۔ تو مسلمانوں کو خاک کیوں نہیں کیا؟ اس سے تو یہ ظاہر ہوتا ہے کہ بیچارے پتھر کیا لڑتے لڑاتے؟ جب مسلمان مندر اور بتوں کو توڑتے پھوڑتے ہوئے کاشی کے نزدیک پہونچے۔ تب پجاریوں نے اس پتھر کے لنگ کو کوئیں میں ڈال اور بینی مادھو کو برہمن کے گھر میں چھپا دیا۔ جب کاشی میں کال بھیروں کے ڈر کے مارے یم دوت (موت کے فرشتے) نہیں جاتے اور پرلے کے وقت بھی کاشی کی تباہی نہیں ہونے دیتے تو ملیچھوں کے دوت (سپاہی) کیوں نہ ڈرائے اور اپنی بادشاہت کے مندر کی کیوں تباہی ہونے دی؟ یہ سب پوپ مایا (چالاکی) ہے۔

گیا میں مردوں کے شرادھ

**۵۶- سوال** - گیا میں شرادھ کرنے سے پتروں (مرے ہوئے بزرگوں) کے گناہ دور ہو کر وہاں کے شرادھ کے ثواب کی طاقت سے پتر سورگ (بہشت) میں جاتے اور پتر اپنا ہاتھ نکالکر پنڈ لیتے ہیں۔ کیا یہ بھی بات جھوٹی ہے؟

**جواب** - ہاں! بالکل جھوٹ۔ اگر وہاں پنڈ دینے کی ایسی طاقت ہے۔ تو جن پنڈوں کو پتروں کے سکھ کے لئے لاکھوں روپے دیتے ہیں اسکو گیا والے رنڈی بازی وغیرہ گناہ میں خرچ کرتے ہیں وہ گناہ کیوں دور نہیں ہوتا؟ اور ہاتھ نکلتا آجکل کہیں نظر نہیں آتا۔ سوائے پنڈوں[1] کے ہاتھوں کے۔ کبھی کسی دغاباز نے زمین میں گفا کھودکر اس میں ایک آدمی بٹھا دیا ہوگا بعد اس کے منہ پر کشادہ گھاس بچھا پنڈ دیا ہوگا۔ اور اس مکار نے اٹھا لیا ہوگا۔ کسی آنکھ کے اندھے گانٹھ کے پورے کو اسطرح ٹھگ لیا ہو تو تعجب نہیں ویسے ہی بیج ناتھ کو راون لایا تھا یہ بھی جھوٹی بات ہے۔

کلکتہ کی کالی دیوی

**۵۷- سوال** - دیکھو کلکتہ کی کالی اور کامکشا وغیرہ دیوی کو لاکھوں آدمی مانتے ہیں کیا یہ معجزہ نہیں ہے؟

**جواب** - کچھ بھی نہیں۔ یہ بے علم لوگ بھیڑ کی مانند ایک کے پیچھے دوسرے چل کر کنوئیں یا گڑھے میں گرتے ہیں ہٹ نہیں سکتے ویسے ہی ایک بے علم کے پیچھے دوسرے چلکر بت پرستی کے گڑھے میں پھنسکر تکلیف پاتے ہیں۔

---

[1] (نوٹ منجانب مترجم) پنڈوں یعنی گیا کے پجاری لوگوں۔

**۵۸۔ سوال** - بھلا یہ تو جانے دو۔ لیکن جگنناتھ جی میں ظاہرا معجزہ ہے۔ ایک کلیور (جسم یا چولا) بدلنے کے وقت صندل کی لکڑی سمندر میں سے خود بخود آتی ہے۔ چولہے پر اوپر اوپر سات ہنڈیاں دھرنے سے اوپر اوپر کی پہلے پکتی ہیں اور جو کوئی وہاں جگن ناتھ کی پرسادی (شیرنی) نہ کھائے تو جذامی ہو جاتا ہے اور رتھ (گاڑی) خود بخود چلتا۔ گنہگار کو درشن (زیارت) نہیں ہوتا ہے۔ اندرومن کے راج میں دیوتاؤں نے مندر بنایا ہے۔ قالب بدلنے کے وقت ایک راجا پانڈا اور ایک بڑھئی مر جاتے وغیرہ معجزوں کو تم جھوٹا ثابت نہیں کر سکو گے۔

جگنناتھ کا مندر

**جواب** - جس نے بارہ برس تک جگن ناتھ کی پوجا کی تھی۔ وہ ورکت (تارک الدنیا) ہو کر متھرا میں آیا تھا۔ مجھ سے ملا تھا۔ میں نے ان باتوں کا جواب پوچھا تھا۔ انہوں نے یہ سب باتیں جھوٹ بتائیں۔ لیکن سوچنے سے یقین پڑتا ہے کہ جب کلیور بدلنے کا وقت آتا ہے تب کشتی میں صندل کی لکڑی لے سمندر میں ڈالتے ہیں وہ سمندر کی لہروں سے کنارے لگ جاتی ہے اس کو لیکر کاریگر لوگ بت بناتے ہیں۔ جب کھانا پکتا ہے تب کواڑ بند کر باورچیوں کے بغیر اور کسی کو نہ جانے نہ دیکھنے دیتے ہیں۔ زمین پر چاروں طرف چھ اور بیچ میں ایک گول شکل کا چولہا بناتے ہیں۔ ان ہنڈیوں کے نیچے گھی۔ مٹی اور راکھ لگا چھ چولہوں پر چاول پکا انکے تلے مانج کر اس بیچ کی ہانڈی میں اسیوقت چاول ڈال چھ چولہوں کے منہ لوہے کے توؤں سے بند کر زیارت کرنے والوں کو جو کہ دولتمند ہوتے ہیں بلا کر دکھلاتے ہیں اوپر اوپر کی ہانڈیوں سے چاول نکال پکے ہوئے چاولوں کو دکھا نیچے کے کچے چاول نکال کر دکھلاتے ہیں اور ان سے کہتے ہیں کہ کچھ ہانڈیوں کے لئے رکھدو۔ آنکھ کے اندھے اور گانٹھ کے پورے روپے اشرفی رکھتے اور کئی ایک ماہواری وظیفہ بھی مقرر کر دیتے ہیں۔ شودر رذیل لوگ مندر میں نئی وید (تبرک) لاتے ہیں جب نئی وید ہو چکتا ہے تب وے شودر رذیل لوگ جوٹھا کر دیتے ہیں۔

بعد ازاں جو کوئی روپیہ دیکر ہنڈیا لیوے۔ اس کے گھر پہنچاتے اور غریب ہستی اور سادھو سنتوں سے لیکر شودر اور چانڈال تک ایک قطار میں بیٹھ ایک دوسرے کا جوٹھا کھانا کھاتے ہیں۔ جب اس قطار کے آدمی اٹھتے ہیں تب انہیں پتلوں پر دوسروں کو بٹھاتے جاتے ہیں یہ نہایت پلید کارروائی ہے۔ اور بہت سے لوگ وہاں جا کر ان کا جوٹھا نہ کھا کر اپنے ہاتھ سے

بنا کھا کر چلے آتے ہیں کوئی بھی جذام وغیرہ بیماری نہیں ہوتی اور اس جگن ناتھ پوری میں بھی بہت
پرسادی نہیں کھاتے۔ ان کو بھی جذام وغیرہ امراض نہیں ہوتے۔ علاوہ ازیں اس جگن ناتھ
پوری میں بھی بہت سے جذامی ہیں جن کا مرض ہمیشہ جھوٹا کھانے سے بھی دور نہیں ہوتا۔
اور اسی جگن ناتھ میں وام مارگیوں نے بھیروی چکر بنایا ہے۔ کیونکہ سوبھدرا شری کرشن
اور بلدیو کی بہن لگتی ہے اس کو دونوں بھائیوں کے بیچ میں عورت اور ماں کی جگہ
بٹھایا ہے۔ اگر بھیروی چکر نہ ہوتا تو یہ بات کبھی نہ ہوتی اور رتھ کے پہیوں کے ساتھ کل
لگی ہوتی ہیں جب اُن کو سیدھا گھماتے ہیں کلیں گھومتی ہیں تب رتھ چلتا ہے۔ جب
میلے کے بیچ میں پہونچتا ہے۔ تب ہی اس کی کیل کو اُلٹا گھما دیتے ہیں اور رتھ ٹھہر جاتا ہے۔
پوجاری لوگ پکارتے ہیں خیرات کرو ثواب کا کام کرو جس سے جگن ناتھ خوش ہو کر اپنا رتھ
چلائیں۔ اپنا دھرم رہے۔ جب تک نذر بھینٹ آتی رہتی ہے۔ تب تک اسی طرح پکارتے جاتے ہیں
جب آ چکتی ہے تب ایک برج اچھے کپڑے دوشالہ اوڑھ کر کھڑا ہو کر ہاتھ جوڑ کر التجا کرتا ہے
کہ اے جگن ناتھ سوامی آپ مہربانی کر کے رتھ کو چلائیے۔ ہمارا دھرم رکھئے" اس قسم کے
الفاظ بولکر ساشٹانگ ڈنڈوت پرنام کر کے رتھ پر چڑھتا ہے۔ اسی وقت کیل سیدھی گھما
دیتے ہیں۔ اور جے جے کے نعرے بلند کر ہزاروں لوگ رسی کھینچتے ہیں۔ رتھ چلتا ہے بہت
سے لوگ زیارت کو جاتے ہیں اتنا بڑا مندر ہے کہ جس میں دن کے وقت بھی اندھیرا رہتا
ہے اور چراغ جلانا پڑتا ہے۔ ان بتوں کے آگے کھینچکر لگانے کے پردے دونوں طرف
رہتے ہیں۔ پنڈے پجاری اندر کھڑے رہتے ہیں۔ جب ایک طرف والے نے پردے کو
کھینچا۔ جھٹ بت آڑ میں آ جاتا ہے۔ تب سب پنڈے اور پجاری پکارتے ہیں۔ تم بھینٹ
دھرو تمہارے گناہ چھوٹ جائیں گے۔ تب زیارت ہوگی۔ جلدی کرو۔ وے بیچارے سادہ لوح
آدمی دغابازوں کے ہاتھ لٹ جاتے ہیں اور جھٹ پردہ دوسرا کھینچ لیتے ہیں تب ہی زیارت
ہوتی ہے۔ تب جے کا لفظ بول خوش ہو کر دھکے کھا ذلیل ہو کر چلے آتے ہیں۔ اندردمن
وہی ہے جس کے خاندان کے آدمی اب تک کلکتہ میں ہیں وہ دولتمند راجا اور دیوی کی پرستش
کرنے والا تھا۔ اس نے لاکھوں روپے لگا کر مندر بنوایا تھا۔ اس لئے کہ آریہ ورت ملک کے
کھانے پینے کا بکھیڑا اس طرح سے دور کریں۔ لیکن وے جاہل کب چھوڑتے ہیں۔
دیوتا مانو تو انہی کاریگروں کو مانو کہ جن ہنرمندوں نے مندر بنایا۔ راجا۔ پنڈا۔ اور بھی

اسوقت نہیں مرتے۔ لیکن وے تینوں وہاں سردار بنے رہتے ہیں۔ جھولوں کو تکلیف دیتے ہونگے۔ اتفاق کر کے اسیوقت یعنی کلیور بدلنے کے وقت وے تینوں حاضر رہتے ہیں۔ ب کا پیٹ کھو کھلا رکھا ہے۔ اس میں سونے کے خانہ میں ایک سالگرام رکھتے ہیں کہ جسکو ہر روز دھو کر چرنامرت بناتے ہیں۔ اسپر رات کو سوتے وقت کی آرتی میں ان لوگوں نے زہریلا تیزاب لگا دیا ہوگا اسکو دھو کر انہی تینوں کو پلایا ہوگا کہ جس سے وے کبھی مر گئے ہونگے مرے تو اسطرح لیکن پیٹ بندوں نے مشہور کیا ہوگا کہ جگن ناتھ جی اپنا قالب بدلنے کے وقت تینوں بھگتوں کو بھی ساتھ لے گئے ایسی جھوٹی باتیں بیگانہ مال ٹھگنے کے لئے بہت ہوا کرتی ہیں۔

۵۹۔ سوال۔ جو رامیشور میں گنگوتری کا پانی چڑھاتے وقت لنگ بڑھ جاتا ہے کیا یہ بھی بات جھوٹی ہے۔

رامیشور کی لیلا

جواب۔ جھوٹی۔ کیونکہ اس مندر میں بھی دن میں اندھیرا رہتا ہے۔ چراغ رات دن جلتے رہتے ہیں۔ جب پانی کی دھار چھوڑتے ہیں تب اس پانی میں بجلی کی مانند چراغ کا عکس چمکتا ہے اور کچھ بھی نہیں ہوتا۔ نہ پتھر گھٹے نہ بڑھے۔ جتنے کا اتنا بنا رہتا ہے۔ ایسی لیلا کر کے بیچارے کم عقلوں کو ٹھگتے رہتے ہیں۔

سوال۔ رامیشور کو رامچندر نے قائم کیا ہے۔ اگر بت پرستی وید کے خلاف ہوتی تو رام چندر بت کو قائم کیوں کرتے۔ اور بالمیک جی رامائن میں کیوں لکھتے؟

جواب۔ رامچندر جی کے زمانہ میں اس لنگ یا بت کا نام و نشان بھی نہ تھا بلکہ یہ ٹھیک ہے کہ دکھن ملک کے رام نامی راجہ نے مندر بنوا لنگ کا نام رامیشور دھر دیا ہے۔ جب رامچندر سیتا جی کو لیکر ہنومان وغیرہ کے ساتھ لنکا سے چلے۔ آکاش کے راستہ میں وِمان پر بیٹھ ایودھیا کو آ رہے تھے۔ تب سیتا جی سے کہا تھا کہ

अत्र पूर्वं महादेवः प्रसादमकरोद्विभुः ।

सेतुबन्ध इति ख्यातम् ॥ वाल्मीकि रा० ॥

लंकाकां० । सर्ग १२५ । श्लो० २० ॥

والمیکی رامائن لنکا کانڈ ۱۲۵۔ ۲۰۔

اے سیتا تیری جدائی سے ہم بے قرار ہو کر گھومتے تھے۔ اور اسی مقام پر چوماسہ (چارہ) کیا تھا۔ اور پرمیشور کی اپاسنا دھیان بھی کرتے تھے۔ وہی جو سب جگہ موجود دیوتاؤں کا

دیوتا۔ مہادیو پرمیشور ہے اس کے فضل سے ہم کو سب سامان یہاں میسّر ہوئے اور دیکھو پل
ھنے باندھ کر اور اس راون کو مار کر ہم تجھ کو لے آئے۔ اس کے سوا وہاں والمیک نے
اور کچھ بھی نہیں لکھا۔

**۶۰۔ سوال۔** رنگ ہے کالیا کنت کو جس نے حقہ پلایا پاسنت کو۔ دکھن میں ایک کالیا

**کالیا کنت کا معجزہ**

کنت کا بت ہے وہ اب تک حقہ پیا کرتا ہے۔ جو بت پرستی جھوٹی ہو
تو یہ معجزہ بھی جھوٹا ہو جاوے۔

**جواب۔** جھوٹ بالکل جھوٹ یہ سب پوپ لیلا ہے کیونکہ اس بت کا منہ کھلا ہوگا
اس کی پیٹھ میں سوراخ نکال کر دیوار کے پار دوسرے مکان میں نالی لگی ہوگی جب پجاری
حقہ بھر یا پیچوان لگا منہ میں نالی جما پردے ڈال کر نکل آتا ہوگا۔ تب ہی پیچھے
والا آدمی منہ سے کھینچتا ہوگا۔ تو ادھر حقہ گڑگڑ بولتا ہوگا۔ دوسرا سوراخ ناک اور
منہ کے ساتھ لگا ہوگا۔ جب پیچھے پھونکیں مارتا ہوگا تب ناک اور منہ کے سوراخوں
سے دھواں نکلتا ہوگا۔ اسوقت بہت سے جاہلوں کی دولت وغیرہ اشیا لوٹ کر انکو
مفلس کر دیتے ہونگے۔

**۶۱۔ سوال۔** دیکھو ڈاکور جی کا بت دوارکا سے بھگت کے ساتھ چلا آیا۔ ایک سواری

**ڈاکور جی کا معجزہ**

سونے میں کئی من کا بت تل گیا۔ کیا یہ بھی معجزہ نہیں؟

**جواب۔** نہیں وہ بھگت بت کو چرا لایا ہوگا اور سواری کے برابر وزن ہونا کسی
بھنگر آدمی نے گپ ہانکی ہوگی۔

**۶۲۔ سوال۔** دیکھو سومناتھ جی زمین سے اوپر رہتے تھے اور بڑا معجزہ تھا۔ کیا

**سومناتھ کا معجزہ**

یہ بھی جھوٹی بات ہے؟

**جواب۔** ہاں جھوٹی ہے۔ سنو اوپر نیچے سنگ مقناطیس لگا رکھا تھا۔ اس کی کشش
سے وہ بت درمیان میں کھڑا تھا۔ جب محمود غزنوی آکر لڑا۔ تب یہ معجزہ ہوا کہ اسکا مندر
توڑا گیا اور پجاری بھگتوں کی ذلت اور خواری ہو گئی اور لاکھو آدمیوں کی فوج دس ہزار
فوج سے بھاگ گئی۔ جو پوپ پجاری پرستش۔ پرشچرن حمد و ثنا رد عا کرتے تھے کہ اے
مہادیو! اس ملیچھ کو تو مار ڈال۔ ہماری رکھشا کر اور وہ اپنے چیلے راجاؤں کو سمجھاتے
تھے کہ آپ بے فکر رہئے۔ مہادیو جی بھیرو یا ویر بھدر کو بھیج دیں گے وے سب ملیچھوں کو مار

ڈالیں گے یا اندھا کردیں گے۔ ابھی بھیرادیو تاظاہر ہوجاتا ہے۔ ہنومان، درگا اور بھیروں نے خواب میں کہا ہے کہ ہم سب کام کردیں گے" وے بیچارے بھولے راجا اور کھشتری پوپوں کے بہکانے سے اعتبار کر بیٹھے۔ کتنے ہی نجومی پوپوں نے کہا کہ ابھی تمہاری چڑھائی کا وقت نہیں ہے۔ ایک نے آٹھواں چندرماں بتلایا دوسرے نے یوگنی سامنے دکھلائی۔ اس قسم کی بہکاوٹ ہی میں رہے۔ جب ملیچھوں کی فوج نے آکر گھیر لیا۔ تب ذلت سے بھاگے کتنے ہی پوپ پجاری اور ان کے چیلے پکڑے گئے۔ پجاریوں نے یہ بھی ہاتھ جوڑ کر کہا کہ تین کروڑ روپیہ لے لو مگر مندر بت مت توڑو۔ مسلمانوں نے کہا کہ ہم بت پرست نہیں بلکہ بت شکن ہیں اور جاکر جھٹ مندر توڑ دیا۔ جب اوپر کی چھت ٹوٹی تب سنگ مقناطیس کے جدا ہونے سے بت گر پڑا جب بت توڑا تب سنتے ہیں کہ اٹھارہ کروڑ روپے کے جواہرات نکلے۔ جب پجاری اور پوپوں پر کوڑے پڑے تب رونے لگے۔ کہا کہ خزانہ بتلاؤ۔ مار کے مارے جھٹ بتلا دیا۔ تب سب خزانہ لوٹ مار کر غبن کر پوپ اور ان کے چیلوں کو غلام بیگاری بنا چکی پسوائی۔ گھاس کھدوایا۔ بول وبراز وغیرہ اٹھوایا اور چنے کھانے کو دیئے۔ ہائے! کیوں پتھر کی پرستش کر تباہ وبرباد ہوئے۔ کیوں پرمیشور کی عبادت نہ کی؟ جو ملیچھوں کے دانت توڑ ڈالتے اور خود فتح پاتے دیکھو جتنے بت ہیں اگر ان کے عوض میں بہادر جوانمردوں کی تعظیم کرتے تو بھی کتنی حفاظت ہوتی۔ پجاریوں نے ان پتھروں کی اتنی عبادت کی۔ لیکن بت ایک بھی ان دشمنوں کے سر پر اڑ کر نہ لگا۔ جو کسی ایک بہادر جوانمرد کی بت کی مانند خدمت کرتے تو وہ اپنے خادموں کو حتی الوسع بچاتا اور ان دشمنوں کو مارتا۔

**سوال ۶۳۔** دوارکا جی کے رنچھوڑ جی جس نے نرسی مہتہ کے پاس ہنڈوی بھیجدی اور اسکا قرضہ اتار دیا۔ اس قسم کی بات بھی کیا جھوٹی ہے؟

**نرسی مہتہ کی ہنڈوی**

**جواب۔** کسی ساہوکار نے روپے دیدئے ہونگے۔ کسی نے جھوٹا نام اڑا دیا ہوگا۔ کہ سری کرشن نے بھیجے ہیں۔ جب سمت ۱۹۱۴[1] میں توپوں کے مارے مندر اور بت انگریزوں نے اڑا دیے تھے۔ تب بت کہاں گئے تھے؟ خلاف اس کے باگھیر یعنی بھگیلے لوگوں نے جتنی بہادری کی اور لڑے۔ دشمنوں کو مارا۔ لیکن بت ایک مکھی کی ٹانگ بھی نہ توڑ سکا۔ جو سری کرشن کی مانند کوئی ہوتا۔ تو ان کے دھرے اڑا دیتا اور بھاگتے پھرتے بھلا یہ تو کہو

[1] مطابق ۱۸۵۷ء یعنی غدر کا زمانہ

کہ جبکا محافظ مار کھائے اس کے پناہ پکڑنے والے کیوں نہ پیٹے جائیں؟

**۶۴۔ سوال۔** جوالا مکھی تو ظاہرا دیوی ہے۔ سب کو کھا جاتی ہے۔ اور پرساد دیا جائے تو آدھا کھا جاتی ہے اور آدھا چھوڑ دیتی ہے۔ مسلمان بادشاہوں نے اس پر نہر بھروائی اور لوہے کی چادریں جڑوا دی تھیں تو بھی جوالا نہ بجھی اور نہ رکی ویسے ہی ہنگ لاج بھی آدھی

جوالا مکھی

رات کو سواری کئے ہوئے پہاڑ پر دکھائی دیتی پہاڑ پر گرجتی ہے۔ چندر کوپ بولتا اور یونی جنتر کے نکلنے سے دوبارہ جنم نہیں ہوتا۔ ٹھومرا باندھنے سے پورا بزرگ کہلاتا جب تک ہنگ لاج نہ ہو آوے۔ تب تک منصف بزرگ کہلاتا ہے اس قسم کی سب باتیں کیا آپ تسلیم نہیں؟

**جواب۔** نہیں کیونکہ وہ جوالا مکھی (آتش خیز) پہاڑ سے آگ نکلتی ہے اس میں پجاری لوگوں کی عجیب چالاکی ہے۔ جیسے گرم گھی کے چمچے میں شعلہ آ جاتا۔ علیحدہ کرنے یا پھونک مارنے سے بجھ جاتا اور تھوڑے سے گھی کو کھا جاتا۔ باقی چھوڑ جاتا ہے۔ اسی کی مانند وہاں بھی ہے جیسے چولہے کے شعلہ میں جو ڈالا جائے سب خاکستر ہو جاتا ہے جنگل یا گھر میں آگ لگ جانے سے سب کو کھا جاتا ہے۔ اس سے وہاں کیا بڑھ کر ہے سوائے ایک مندر، حوض اور ادھر ادھر نالیوں کی بناوٹ کے؟

ہنگ لاج میں کوئی سواری نہیں نکلتی اور جو کچھ ہوتا ہے وہ سب پجاریوں کی چالاکی کے سوائے اور کچھ بھی نہیں۔ ایک پانی اور دلدل کا حوض بنا رکھا ہے جس کے نیچے سے بلبلے اٹھتے ہیں اور اس کو جاہل لوگ سپھل یاترا (نتیجہ وزیارت) ہونا مانتے ہیں۔ یونی جنتر ان لوگوں نے دولت لوٹنے کے لئے بنوا رکھا ہے اور ٹھمرے بھی اسی طرح پوپ لیلا کے ہیں۔ اس سے بزرگی ہوتی ہو۔ تو ایک حیوان پر ٹھمرے کا بھار لاد دیں تو کیا وہ بزرگ یا بڑا آدمی ہو جائیگا۔ بڑا آدمی تو اعلےٰ دھرم کے کاموں سے ہوتا ہے۔

**۶۵۔ سوال۔** امرتسر کا تالاب بمنزلہ آبحیات (رینٹھے) کا پھل آدھا میٹھا ہے اور

امرتسر ریوالسر امرناتھ وغیرہ

اتک دیوار جھکتی ہے لیکن گرتی نہیں۔ ریوالسر میں بیڑے تیرتے ہیں۔ امرناتھ میں خود بخود لنگ بنجاتے۔ ہمالہ سے کبوتر کے جوڑے آ سب کو درشن دیکر چلے جاتے ہیں کیا یہ بھی قابل تسلیم نہیں ہیں؟

**جواب۔** نہیں اس تالاب کا نام ہی امرتسر ہے۔ جب کبھی جنگل ہوگا تب اسکا پانی

اچھا ہوگا۔ اس لئے اسکا نام امرلتر رکھ دیا ہوگا۔ اگر آپ حیات ہوتا تو پرانیوں کے اعتقاد کے مطابق کوئی کیوں مرتا؟

دیوار کی کچھ بناوٹ ایسی ہوگی۔ جس سے جھکتی ہوگی اور گرتی نہیں ریٹھے قلم کے پیوندی ہونگے۔ یا گپ ہوگی۔ ریوال سر میں بیڑے تیرانے میں کچھ کاریگری ہوگی۔ امرناتھ میں برف کے پہاڑ بنتے ہیں۔ پھر پانی کا جم کر چھوٹے لنگ (کی شکل کا) بننا کون تعجب ہے اور کبوتروں کے جوڑے پالتو ہونگے۔ پہاڑ کی آڑ میں آدمی چھوڑتے ہونگے دکھلا کر ٹکے لوٹتے ہونگے۔

**ہردوار وغیرہ تیرتھوں کا مہاتم**

۶۶۔ سوال۔ ہردوار بہشت کا دروازہ۔ ہر کی پوڑی پر غسل کرے تو گناہ چھوٹ جاتے ہیں۔ اور تپوبن میں رہنے سے تپسوی ہوتا ہے۔ دیوپریاگ گنگوتری میں گومکھ۔ اتر کاشی میں گپت کاشی۔ تریگی نارائن کے دیدار ہوتے ہیں۔ کیدار اور بدری نارائن کی پرستش چھ مہینے تک انسان اور چھ مہینے تک دیوتا کرتے ہیں مہادیو کا منہ نیپال میں پشوپتی۔ چوتڑ (سرین) کیدار اور تنگ ناتھ میں زانو۔ پاؤں امرناتھ میں ان کے درشن سپرشن (چھونے) اور غسل کرنے سے مکتی ہو جاتی ہے۔ وہاں کیدار اور بدری نارائن سے بہشت میں جانا چاہیئے تو جا سکتا ہے اس قسم کی باتیں کیسی ہیں؟

جواب۔ ہردوار شمالی پہاڑوں میں جانے کے ایک راستے کا شروع ہے۔ ہر کی پوڑی غسل کے لئے ایک کنڈ کی سیڑھیوں کو بنایا ہے۔ سچ پوچھو تو "ہاڑ پوڑی" ہے کیونکہ ملک ملک کے مردوں کی ہڈیاں اس میں پڑا کرتی ہیں۔ گناہ کبھی بھی بغیر بھگتے نہیں چھوٹ سکتے۔ یعنی نہیں کٹتے۔ تپوبن جب ہوگا تب ہوگا۔ اب تو بھکشک بن (یعنی بھکاریوں کا جنگل) ہے تپوبن میں محض جانے اور رہنے سے تپ (ریاضت) نہیں ہوتا بلکہ ریاضت تو کرنے سے ہوتی ہے۔ کیونکہ وہاں بہت سے دوکاندار جھوٹ بولنے والے بھی رہتے ہیں۔

پہاڑ کے اوپر سے پانی گرتا ہے۔ گئو کے منہ کی شکل لگا لینے والوں نے بنائی ہوگی اور وہی پہاڑ پوپ کا بہشت ہے۔ وہاں اُتر کاشی وغیرہ مقامات عابدوں کے لئے تو اچھے ہیں لیکن دوکانداروں کے لئے وہاں بھی دوکانداری ہے۔ دیوپریاگ پران کے گپوڑوں کی لیلا ہے۔ یعنی جہاں الکھ نندا اور گنگا ملی ہے۔ اس سے وہاں دیوتا رہتے ہیں ایسی گپیں نہ ہانکیں تو وہاں کون جائے؟ اور ٹکا کون دے؟ گپت کاشی (پوشیدہ کاشی) تو نہیں ہے وہ تو پرسدھ کاشی (ظاہرا کاشی) ہے تین یگوں کی دھونی تو نظر نہیں آتی لیکن

پوپو نکی دس ہیں پشتو نکی ہوگی جیسے خاکیوں کو دھونی اور پارسیوں کا آتشکدہ ہمیشہ جلتا رہتا ہے۔
تپت کنڈ (گرم چشمہ) چونکہ پہاڑوں کے اندر سخت حرارت ہوتی ہے (اس لئے) اس میں گرم
پانی آتا ہے۔ اس کے نزدیک دوسرے حوض میں اوپر کا پانی یا جہاں گرم نہیں وہاں آکر
اس لئے ٹھنڈا ہے۔ کیدار کے مقام کی جگہ بہت اچھی ہے۔ لیکن وہاں بھی ایک جمے ہوئے
پتھر پر پجاری یا ان کے چیلوں نے مندر بنا رکھا ہے وہاں مہنت پجاری اور پنڈے آنکھ کے
اندھے گانٹھ کے پوروں سے مال اڑا کر عیش و عشرت کرتے ہیں ویسے ہی بدری نارائن
میں ٹھگ ودیا والے بہت سے پجاری بیٹھے ہیں "راول جی" وہاں کے سردار ہیں ایک عورت
کی بجائے بہت سی کر بیٹھے ہیں۔ پشوپتی ایک مندر اور پنج مکھی بت کا نام رکھ چھوڑا ہے جہاں
کوئی نہ پوچھے تب ہی ایسی لیلا زور میں ہوتی ہے۔ لیکن جیسے تیرتھ کے لوگ دغا باز مال اڑانے
والے ہوتے ہیں ویسے پہاڑی لوگ نہیں ہوتے۔ وہاں کی زمین پُر فضا اور پاک ہے۔

**۶۷۔ سوال**۔ وندھیاچل میں وندھیشوری۔ کالی۔ اشٹ بھجی ظاہرا موجود ہے۔ وندھیشوری

**پریاگ۔ اجودھیا۔ متھرا۔ بندرابن۔ کورکھشیتر کی زیارت**

تین وقتوں میں تین شکلیں بدلتی ہے اور اس کے احاطہ میں مکھی ایک بھی
نہیں ہوتی۔ پریاگ۔ تیرتھ۔ راج وہاں سر منڈانے سے سدھی اور گنگا
جمنا کے ملنے کی جگہ میں غسل کرنے سے مراد بر آتی ہے۔ ویسے ہی اجودھیا کئی دفعہ اڑ کر تمام
آبادی سمیت بہشت میں چلی گئی۔ متھرا سب تیرتھوں سے بڑھکر۔ بندرابن لیلا کا مقام اور گووردھن
برج یاترا بڑے نصیب سے ہوتی ہے۔ سورج گرہن میں کورو کھشیتر میں لاکھوں آدمیوں
کا میلا ہوتا ہے۔ کیا یہ سب باتیں جھوٹی ہیں؟

**جواب**۔ ظاہرا تو آنکھوں سے تینوں مورتیاں نظر آتی ہیں اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ پتھر
کے بت ہیں مگر تین وقتوں میں تین قسم کی شکلیں ہونیکا سبب پجاری لوگوں کے کپڑے زیور
وغیرہ پہنانے کی چالاکی ہے اور مکھیاں ہزاروں لاکھوں ہوتی ہیں میں نے بچشم خود دیکھا ہے
پریاگ میں کسی حجام شلوک بنانے والے نے یا پوپ جی کو کچھ روپے دیکر سر منڈوانے کا مہاتم
(بزرگی) بنایا یا بنوایا ہوگا پریاگ میں غسل کرکے بہشت کو جاتا تو واپس گھر میں کیوں آتا۔ ایسا
کوئی بھی نظر نہیں آتا۔ بلکہ گھر کو سب آتے ہوئے نظر آتے ہیں۔
جو کوئی وہاں ڈوب مرتا ہے اسکا جیو (روح) بھی آکاش میں ہوا کے ساتھ گھوم کر جنم لیتا ہوگا
تیرتھ راج نام بھی ٹھگا لینے والوں نے رکھا ہے بے جان شے پر راجہ رعیت کی تمیز کبھی نہیں

گئی۔

یہ بالکل ناممکن بات ہے کہ ایودھیا کا شہر آبادی مع گدھے۔ بھنگی۔ چمار اور جاکے خنزر سمیت
دفعہ بہشت میں گیا ہو۔ بہشت میں تو نہیں گیا وہاں کا وہاں ہی ہے لیکن پوپ جی کے
الی گپوڑوں میں اجدھیا بہشت کو اڑ گئی۔ یہ گپوڑہ واقعی لفظوں کی صورت میں اڑتا پھرتا ہے
سے ہی نیمیش آرنیہ وغیرہ بھی انہی لوگوں کی لیلا جانو۔

متھرا تین لوک سے نرالی" تو نہیں لیکن اس میں تین چار جاندار بڑے لیلا دھاری ہیں
وں کے مارے تری خشکی اور ہوا میں کسیکو آرام ملنا مشکل ہے۔ ایک چوبے جو کوئی غسل کرنے
جائے اپنا محصول لینے کے لئے کھڑے ہو کر بکتے رہتے ہیں کہ لاؤ بجمان! بھانگ مرچ
لڈو کھائیں پئیں اور بجمان کی جے جے منائیں دوسرے پانی میں کچھوے کاٹ ہی کھاتے ہیں جن کے
ے غسل کرنا بھی گھاٹ پر مشکل ہو جاتا ہے۔ تیسرے آکاش میں اوپر لال منہ کے بندر پگڑی ٹوپی
والی زیور اور جوتیاں تک بھی نہ چھوڑیں۔ کاٹ کھاویں دھکے دیں۔ گرا کر مار ڈالیں اور یہ
نوں پوپ جی اور پوپ جی کے چیلوں کے معبود ہیں کچھووں کی منوں چنے وغیرہ اناج سے
بندروں کی چنے گڑ وغیرہ سے اور چوبوں کی دکشنا اور لڈوؤں سے لوگ خدمت کیا کرتے ہیں۔

اور برندابن[1] جب تھا تب تھا اب تو بیسوابن کی مانند چھوکرا چھوکری اور گرو چیلی وغیرہ
لیلا پھیل رہی ہے ویسے ہی دیپ مالی کا (دیوالی) کے میلے پر گوبردھن اور برج یاترا میں
پوپوں کی بن پڑتی ہے۔

کورکشیتر میں بھی وہی روزی کی لیلا سمجھ لو ان میں جو شخص دھارمک اور دوسروں کی
بہتری کا خواہاں ہے وہ اس پوپ لیلا کو چھوڑ دیتا ہے۔

بت پرستی کا آغاز

۶۸۔ سوال۔ یہ بت پرستی اور تیرتھ قدیم سے چلے آتے ہیں جھوٹے کیونکر ہو سکتے ہیں۔

جواب۔ تم قدیم کسے کہتے ہو؟ جو ہمیشہ سے چلا آتا ہے۔ اگر یہ ہمیشہ سے ہوتے تو وید اور برہمن
اور رشی منی کی تصنیف کردہ کتابوں میں ان کا نام کیوں نہیں؟ یہ بت پرستی اڑھائی تین
ہزار برس سے ادھر پیچھے وام مارگی اور جینیوں سے چلی ہے۔ پہلے آریہ ورت میں نہیں تھی

[1] برندابن کے لفظی معنی پاک جنگل کے ہیں۔ [2] دوسرے مقام میں کیا ہوا پاپ کاشی کے مقام
میں دور ہو جاتا ہے (مترجم)

اور یہ تیرتھ بھی نہیں تھے۔ جب جینیوں نے گرنار۔ پالی ٹانہ۔ شکھر۔ شترونجے اور آبو وغیرہ
وغیرہ تیرتھ (زیارت گاہ) بنائے تو ان کے مطابق ان لوگوں نے بھی بنا لئے جو کوئی ان کے
شروع ہونے کی تحقیقات کرنا چاہے وہ پنڈوں کی پرانی بہی اور تانبے کے پتر وغیرہ کی تحریر
دیکھے تو یقین ہو جائیگا کہ یہ سب تیرتھ پانسو یا ایکہزار برس سے پیچھے ہی بنے ہیں ہزار
برس سے پیشتر کی تحریر کسی کے پاس نہیں نکلتی اس لئے جدید ہی ہیں۔

**تیرتھ یاترا سے گناہ نہیں چھوٹتے**

۶۹۔ سوال۔ جو جو تیرتھ یا نام کا مہاتم یعنی جیسے

"अन्यक्षेत्रे कृतं पापं काशी क्षेत्रे विनश्यति"

اس قسم کی جو باتیں ہیں وے سچی ہیں یا نہیں؟

جواب۔ نہیں کیونکہ جو پاپ چھوٹ جاتے ہیں تو مفلسوں کو دولت بادشاہت اندھوں کو آنکھ ملجاتی۔ کوڑھیوں کے جذام وغیرہ امراض دور ہو جاتے مگر ایسا نہیں ہوتا۔ اس لئے گناہ یا ثواب کسیکا نہیں چھوٹتا۔

**گنگا گنگا کہنے سے گناہ دور نہیں ہوتے**

۷۰۔ سوال

गङ्गागङ्गेति यो ब्रूयाद्योजनानां शतैरपि ।
मुच्यते सर्वपापेभ्यो विष्णुलोकं स गच्छति ॥ १ ॥

हरिर्हरति पापानि हरिरित्यक्षरद्वयम् ॥ २ ॥

प्रातःकाले शिवं दृष्ट्वा निशिपापं विनश्यति ।
आजन्मकृतं मध्याह्ने सायाह्ने सप्तजन्मनाम् ॥ ३ ॥

اس قسم کے شلوک پوپ پران کے ہیں جو سینکڑوں ہزاروں کوس دور سے بھی گنگا گنگا کہے تو اس کے گناہ دور ہو جاتے ہیں اور وہ وشنو لوک یعنی بیکنٹھ (جنت) کو جاتا ہے "ہری" ان دونوں حرفوں کا نام لینا سب گناہوں کو دور کر دیتا ہے ویسے ہی رام کرشن شیو۔ بھگوتی ناموں کا مہاتم ہے اور جو آدمی صبح کے وقت شیو یعنی لنگ یا اس کے بت کا درشن کرے تو رات میں کیا ہوا۔ دوپہر میں درشن کرنے سے عمر بھر کا شام کیوقت درشن کرنے سے سات جنموں کا پاپ (گناہ) چھوٹ جاتا ہے۔ یہ درشن کا مہاتم ہے کیا جھوٹا ہو جائے گا؟

جواب۔ جھوٹ ہونے میں شک ہی کیا ہے؟ کیونکہ گنگا گنگا یا ہرے۔ رام کرشن۔ نارائن

وار بھگوتی کا نام لینے سے گناہ کبھی نہیں چھوٹتے۔ اگر چھوٹیں تو دُکھی کوئی نہ رہے اور گناہ کرنے سے کوئی بھی نہ ڈرے۔ جیسے کہ آجکل پوپ لیلا میں گناہ بڑھ کر ہو رہے ہیں۔ جاہلوں کو یقین ہے کہ ہم گناہ کر کے نام سمرن یا تیرتھ یاترا کریں گے تو گناہ دور ہو جائیں گے اس یقین پر گناہ کر کے دنیا اور عاقبت کو برباد کرتے ہیں لیکن آخیر میں کیا ہوا گناہ بھوگنا ہی پڑتا ہے۔

**۷۱۔ سوال۔** تو کوئی تیرتھ نام سمرن سچا ہے یا نہیں۔

**جواب۔** سچے تیرتھ اور سچا نام سمرن سچا ہے۔ وید وغیرہ سچے شاستروں کا پڑھنا پڑھانا دھارمک عالموں کی صحبت۔ سب کی بھلائی کرنا دھرم پر چلنا۔ یوگ ابھیاس دشمنی اور فریب کا نہ ہونا راست بازی سچائی کا اعتقاد۔ راست کرداری۔ برہمچریہ رکھنا۔ استاد۔ درویش ماں باپ کی خدمت کرنا۔ پرمیشور کی ستتی [1] پرارتھنا۔ اُپاسنا۔ شانتی نفس کُشی۔ نیک سیرتی۔ نیک کوششیں والے وغیرہ سچے اوصاف افعال دکھوں سے عبور کرانے والے ہونے کے سبب تیرتھ ہیں اور جو تری یا خشکی والے ہیں وہ تیرتھ کبھی نہیں ہو سکتے کیونکہ انسان جن کے ذریعہ دکھوں سے ترجاویں ان کا نام تیرتھ ہے۔ تری و خشکی تیرانے والے نہیں بلکہ ڈبا کر مارنے والے ہیں بخلاف اس کے جہاز وغیرہ کا نام تیرتھ ہو سکتا ہے۔ کیونکہ ان سے سمندر وغیرہ کو عبور کرتے ہیں۔

समानतीर्थे वासी ॥ अ० ४। पा० ४। १०८ ॥ اشٹادھیائی ۴۔۴۔۱۰۸

नमस्तीर्थ्याय च ॥ यजुः ॥ अ० १६ । मं० ४२ ॥ یجُر وید ۱۶-۴۲

جو برہمچاری ایک آچاریہ سے یا ایک شاستر کو ساتھ ساتھ پڑھتے ہوں۔ وے سب سَتیرتھ یعنی برابر تیرتھ سیوی۔ ہم جماعت ہوتے ہیں جو وید وغیرہ شاستر اور راستبازی وغیرہ دھرم کی صفات میں ساد ہو (تدابیر کرنے والا) ہو اس کو اناج وغیرہ اشیاء کا دینا اور ان سے علم حاصل کرنا وغیرہ تیرتھ کہلاتا ہے۔ نام سمرن اس کو کہتے ہیں کہ

यस्य नाम महद्यशः ॥ अ० ३२ । मं० ३ ॥ یجُر وید ۳۲-۳

پرمیشور کا نام بڑے یش یعنی دھرم کے کاموں کا کرنا ہے جیسے برہم۔ پرمیشور۔ ایشور۔ نیاری (عادل) دیالو (رحیم) سرب شکتیمان (قادر مطلق) وغیرہ نام پرمیشور کے اوصاف افعال اور خواص کے باعث ہیں۔ مثلاً۔ برہم سب سے بڑا۔ پرمیشور (لوگوں کا مالک)۔ ایشور قدرت والا کاری جو کبھی بے انصافی نہیں کرتا دیالو جو سب پر نظر عنایت رکھتا ہے۔ سرب شکتی مان

[1] ستتی پرارتھنا۔ اُپاسنا کی تشریح کے لئے دیکھو ساتواں باب۔

اپنی قدرت ہی سے سب دنیا کی پیدائش۔ قیام اور فنا کرنیوالا مدد کسی کی نہیں لیتا۔ برہم طرح طرح کی دنیوی پیدا کو بنانیوالا وشنو سب میں حاضر ناظر ہوکر حفاظت کرتا ہے۔ مہادیو دلکا دیو۔ رودر پرلے (فنا) کرنیوالا وغیرہ ناموں کے معنوں کو اپنے میں دھارن (جذب) کرے۔ یعنی بڑے کاموں کے کرنے سے بڑا ہو طاقتور ہو طاقتور ہو تو قابلیتوں کو بڑھاتا جائے اور ہرم کبھی نہ کرے سب پر رحم کرے۔ ہر قسم کے سادھنوں (ذرائع) سمرتھ (طاقتور) کرکے صنعت و حرفت سے طرح طرح کی چیزوں کو بنائے۔ سب دنیا میں خاص اپنی طرح رنج و راحت محسوس کرے۔ سب کی حفاظت کرے۔ عالموں میں عالم ہو۔ برے کام کرنے والوں کو کوشش سے سزا دے اور شریفوں کی حفاظت کرے اس طرح پرمیشور کے ناموں کے معنی جان کر پرمیشور کے اوصاف افعال اور خواص کے مطابق اپنے اوصاف۔ افعال اور خواص کو کرتے جانا ہی پرمیشور کا نام سمرن (ذکر) لینا ہے۔

गुरुर्ब्रह्मा गुरुर्विष्णुर्गुरुर्देवो महेश्वरः ।
गुरुरेव परं ब्रह्म तस्मै श्रीगुरवे नमः ॥

**سوال ۲۷** گوروڈوم کی تردید

اس قسم کا گورو مہاتم تو سچا ہے۔ گورو کے پاؤں دھوکر پینا۔ جیسا حکم کرے ویسا کرنا۔ گورو لالچی ہو تو وامن (اوتار) کی مانند۔ غصے والا ہو تو نرسنگھ (اوتار) کی مانند۔ محبت کرنے والا ہو تو رام کی مانند اور شہوتی ہو تو کرشن کی مانند گورو کو جاننا چاہیے۔ خواہ گورو جی کیسا ہی گناہ کریں تو بھی اشردھا (بے اعتقادی) نہ کرنی۔ سنت یا گورو کے درشن کو جانے میں قدم قدم پر اشومیدھ یگیہ کا ثمرہ ملتا ہے یہ بات ٹھیک ہے یا نہیں؟

**جواب**۔ نہیں۔ برہما۔ وشنو۔ مہیشور اور پاربرہم پرمیشور کے نام ہیں اس کے برابر گورو کبھی نہیں ہو سکتا۔ یہ گورو مہاتم۔ گورو گیتا بھی ایک بڑی پوپ لیلا ہے۔ گورو تو ماں باپ استاد اور اپدیشک ہوتے ہیں ان کی خدمت کرنی ان سے علم اور تربیت حاصل کرنی کرانی شاگرد اور استاد کا کام ہے۔ لیکن جو گورو لالچی غصہ ور محبت میں اور شہوتی ہو تو اس کو بالکل ترک کر دینا۔ تنبیہ کرنی۔ معمولی تنبیہ سے نہ مانے تو ارگھ پادیہ یعنی تاڑنا سزا دینا۔ جان تک لینے میں بھی کچھ عیب نہیں۔ جو علم وغیرہ اچھے اوصاف میں بڑھے نہیں ہیں جھوٹ موٹ کنٹھی تلک وید کے برخلاف منتر اپدیش کرنے والے ہیں وے گورو ہی نہیں بلکہ گڈریئے کی مانند ہیں۔ جیسے گڈریئے اپنی بھیڑ بکری

دودھ وغیرہ مطلب اُن کا لیتے ہیں ویسے ہی شاگردوں چیلوں کی دولت لوٹ کر اپنا مطلب پورا کرتے ہیں۔

دوہا

لوبھی گورو لالچی چیلا دونوں کھیلیں داؤ
بھوساگر میں ڈوبتے بیٹھ پتھر کی ناؤ

گرو سمجھیں کہ چیلے چیلی کچھ نہ کچھ دینگے ہی اور چیلے سمجھیں کہ چلو گرو جھوٹی قسم کھا اور گناہ دور کرینگے تو بہل گئے۔ ایسے ایسے لالچ سے دونوں ہی کپٹ منی بھوساگر کے عذاب میں ڈوبتے ہیں جیسے کہ پتھر کی ناؤ میں بیٹھنے والے سمندر میں ڈوب مرتے ہیں ایسے گورو اور چیلوں کے منہ پر خاک دھول پڑے۔ اس کے پاس کوئی بھی کھڑا نہ رہے۔ جو رہے وہ بحر عذاب میں ڈوبے گا جیسی لیلا پجاری پورانیوں نے چلائی ہے ویسی ان گڈریے گوروں نے بھی مچائی ہے۔ یہ سب کام خود غرض لوگوں کا ہے۔ جو دوسروں کے خیرخواہ ہیں وے خود تکلیف اٹھاویں تو بھی عالم کی بھلائی کرنا نہیں چھوڑتے۔ اور گورو مہاتم۔ نیز گورو گیتا وغیرہ بھی ایسی ہی بدکردار گوروؤں نے بنائی ہیں۔

۶۲۔ سوال۔ | پُران اور اُن کا مصنف

अष्टादशपुराणानां कर्त्ता सत्यवतीसुत: ॥ १ ॥

इतिहासपुराणाभ्यां वेदार्थमुपबृंहयेत् ॥२॥

पुराणान्यखिलानि च ॥ ३ ॥ मनु० ॥

इतिहास पुराणं पंचमं वेदानां वेदः ॥ ४ ॥ — مہابھارت چھاندوگیہ

दशमेऽहनि किंचित्पुराणमाचक्षीत ॥ ५ ॥

पुराणविद्या वेदः ॥ ६ ॥ सूत्रम् ॥ — سوتر

(۱) اٹھارہ پرانوں کے مصنف ویاس جی ہیں۔ ویاس کے قول کو ستت ضرور سمجھنا چاہیئے۔ (۲) تواریخ مہابھارت اٹھارہ پورانوں سے ویدوں کے معنی پڑھیں پڑھاویں کیونکہ تواریخ اور پوران ویدوں کے ہی معنوں کے مطابق ہیں (۳) پتری کرم میں پران اور ہری ونش کی کتھا سنیں (۴) اشومیدھ کے اختتام پر دسویں روز تھوڑی سی پران کتھا سنیں (۵) پرانوں کا علم ویدوں کے معنی جاننے ہی سے ویدہ ہے (۶) تواریخ اور پران پانچواں وید کہاتے ہیں اس قسم کے حوالوں سے پرانوں کا مستند ہونا اور ان کے حوالوں سے بت پرستی اور تیرتھ بھی قابل تسلیم ہیں۔ کیونکہ پرانوں میں بت پرستی اور تیرتھوں کی اجازت ہے۔

[illegible] کے مصنف ویاس جی ہوتے تو ان میں اتنے گپوڑے نہ ہوتے [illegible] شاستر کے بھاش وغیرہ ویاس کی تصنیفات کو دیکھنے سے ظاہر [illegible] بڑے عالم۔ راستباز دھارمک یوگی تھے وہ ایسی جھوٹی کتھا کبھی [illegible] یہ ثابت ہوتا ہے۔ کہ جن سمپردائی باہم مخالف لوگوں نے بھاگوت [illegible] کتابیں بنائی ہیں ان میں ویاس جی کے اوصاف کی جھلک تک نہ تھی اور [illegible] کے خلاف جھوٹی باتیں لکھنا ویاس جیسے عالموں کا کام نہیں بلکہ یہ کام مخالف [illegible] اور غیر فاضل لوگوں کا ہے۔ اتہاس و تواریخ اور پُران شو پران وغیرہ کا نام نہیں بلکہ

ब्राह्मणानीतिहासान् पुराणानि कल्पान् गाथा नाराशंसीरिति ।

(یہ برہمن اور سوتروں کا قول ہے)

ایتریہ۔ شت پتھ۔ سام اور گوپتھ براہمن کتابوں ہی کے اتہاس پُران۔ کلپ۔ گاتھا۔ اور نار اشنسی یہ پانچ نام ہیں۔

(اتہاس) جیسے جنک اور یاگیہ ولکیہ کا مباحثہ۔

(پُران) دنیا کی پیدائش وغیرہ کا بیان۔

(کلپ) ویدالفاظ کے سامرتھ (وسعت) کا بیان اور معنوں کا ظاہر کرنا۔

(گاتھا) کسی کی مثال سے نتیجہ نکالکر اسے کتھا کی صورت میں بیان کرنا۔

(نار اشنسی) انسانوں کے قابل تعریف اور قابل مذمت افعال کا بیان کرنا۔

انہی سے وید کے معنی جانے جاتے ہیں۔ پتری کرم یعنی علم معرفت کے جاننے والوں کی تعریف میں کچھ سُننا۔ اشومیدھ کے اختتام پر بھی انہی کا سُننا لکھا ہے کیونکہ جو ویاس جی کی تصانیف ہیں ان کا سُننا سنانا ویاس جی کی پیدائش کے بعد ہو سکتا ہے پیشتر نہیں جب ویاس جی پیدا بھی نہیں ہوئے تھے تب بھی ویدارتھ کو پڑھتے پڑھاتے سنتے سناتے تھے اسی لئے سب سے پرانے براہمن گرنتھوں ہی پر یہ سب باتیں صادق آسکتی ہیں ان جدید فرضی شریمد بھاگوت شو پران وغیرہ بناوٹی یا غلط پُر نقائص کتابوں پر نہیں صادق آسکتیں ۔

چونکہ ویاس جی نے وید پڑھے اور پڑھا کر وید کے معنوں کی اشاعت کی اسی لئے انکا نام ”وید ویاس“ ہوا کیونکہ ویاس قطر کو کہتے ہیں یعنی رگوید کے شروع سے لیکر اتھر وید کے آخر تک چاروں وید پڑھے تھے اور شکدیو اور جیمنی وغیرہ شاگردوں کو پڑھاتے ہی تھے ورنہ انکا

ہم نام تو کرشن دویپاین تھا۔

جو لوگ یہ کہتے ہیں کہ ویدوں کو ویاس جی نے اکٹھا کیا یہ بات جھوٹی ہے کیونکہ ویاس جی کے باپ۔ دادا۔ پردادا۔ پراشر۔ شکتی۔ وششٹ اور برہما وغیرہ نے بھی چاروں وید پڑھے تھے پھر یہ بات کیونکر درست ہو سکتی ہے۔

۴۷ سوال۔ پرانوں میں سب باتیں جھوٹی ہیں یا کوئی سچی بھی ہے؟

پرانوں میں بہت سی باتیں جھوٹی ہیں

جواب۔ بہت سی باتیں جھوٹی ہیں اور کوئی گھنا کھشر نیائے ۱؎ (گھن لگنے سے الفاظ بننے کے مسئلہ) سے سچی بھی ہے۔ جو سچی ہے وہ وید وغیرہ سچے شاستروں کی اور جو جھوٹی ہیں وہ ان پوپوں کے پران روپ گھر کی ہیں۔ جیسے شو پران میں شیووں نے شو کو پرمیشور مان کر وشنو، برہما، اندر، گنیش اور سوریہ وغیرہ کو اس کا غلام قرار دیا ہے۔ وشنوؤں نے وشنو پران وغیرہ میں وشنو کو پرمیشور مانا اور شو وغیرہ کو وشنو کا غلام قرار دیا ہے۔

دیوی بھاگوت میں دیوی کو پرمیشوری اور شو وشنو وغیرہ کو اس کا غلام بنایا۔ گنیش کھنڈ میں گنیش کو پرمیشور اور باقی سب کو غلام بنایا ہے۔ بھلا یہ بات ان سمپردائی (فرقے والے) لوگوں کی نہیں تو کن کی ہے؟ جب ایک معمولی انسان کی تصنیف میں ایسی متضاد بات نہیں ہوتی تو عالم کی تصنیف میں بھی کبھی نہیں ہو سکتی۔ اس میں اگر ایک بات کو سچی مانیں تو دوسری کو جھوٹی اور دوسری کو سچی مانیں تو تیسری کو جھوٹا اور اگر تیسری کو سچی مانیں تو باقی سب جھوٹی ہو جاتی ہیں۔ شو پران والے نے شو سے، وشنو پران والوں نے وشنو سے، دیوی پران والوں نے دیوی سے، گنیش کھنڈ والے نے گنیش سے، سورج پران والوں نے سورج سے اور وایو پران والوں نے وایو سے دنیا کی پیدائش اور پرلے لکھ کر پھر ایک سے دنیا کے ایک ایک کے سبب یعنی علت کی پیدائش لکھی ہے۔ اگر کوئی پوچھے کہ جو عالم کی پیدائش قیام اور پرلے کرنے والا ہے وہ پیدا ہو سکتا اور جو پیدا ہونے والی چیز ہے وہ جہان کی علت کبھی ہو سکتی ہے؟ تو صرف چپ رہنے کے سوا ان سے کچھ بھی نہیں کہہ سکیں گے اور ان سب کے جسم کی پیدائش بھی ضرور ہوئی ہوگی۔ پھر وہ خود مخلوق اور محدود ہونیکے باعث دنیا کی پیدائش کرنیوالے کیونکر ہو سکتے ہیں اور پیدائش بھی

نوٹ منجانب مترجم۔ ۱؎ جہاں لکڑی میں گھن لگ جائے وہاں اس کے اوپر اکثر اتفاقاً حروف کی شکل سی بن جاتی ہے اسے دیکھ کر کوئی کہہ اٹھے کہ یہ کسی نے لکھا ہوا ہے۔

ہو کر جبر بھج کی شکل میں درشن دیا۔ کہا تو میرا بڑا عزیز بھگت ہے کیونکہ سب دولت اٹھا لوٹ چوری کر ویشنوؤں کی خدمت کرتا ہے اسلئے تو مبارک ہے پھر اس نے جاکر ویشنوؤں کے پاس سب زیورات رکھدئے۔

ایک دفعہ پرکال کو کوئی ساہوکار نوکر رکھ جہاز میں بٹھلا کر غیر ملک میں لے گیا وہاں سے جہاز میں سپاری بھری پرکال نے ایک سپاری توڑ آدھا ٹکڑا کر بنئے سے کہا یہ میری آدھی سپاری جہاز میں رکھ دو اور لکھ دو کہ جہاز میں آدھی سپاری پرکال کی ہے بنئے نے کہا کہ خواہ تم ہزار سپاری لے لینی پرکال نے کہا نہیں ہم ادھرمی نہیں ہیں جو ہم جھوٹ موٹھ لے لیں ہم کو تو آدھی چاہئے۔ بنیا بیچارہ بھولا بھالا تھا اس نے لکھدیا۔ جب اپنے ملک میں جہاز بندر پر آیا اور سپاری اتارنے کی تیاری ہوئی تب پرکال نے کہا ہماری آدھی سپاری دیدو بنیا وہی آدھی سپاری دینے لگا تب پرکال جھگڑنے لگا۔ میری تو جہاز میں آدھی سپاری ہے آدھا بانٹ لوں گا۔ حکام تک جھگڑا گیا پرکال نے بنئے کی تحریر دکھائی کہ اسنے آدھی سپاری دینی لکھی ہے بنیا بہت سا کہتا رہا لیکن اس نے نہ مانا آدھی سپاری لیکر ویشنوؤں کی نذر کردیں۔ تب تو ویشنو بڑے خوش ہوئے۔ اب تک اس ڈاکو چور پرکال کے بت [illegible] مندروں میں رکھتے ہیں یہ کتھا بھگت مال میں لکھی ہے صاحب عقل دیکھ لیں کہ ویشنو ان کے پیرو اور نارائن تینوں چور منڈلی ہے یا نہیں اگرچہ مت متانتروں کے معتقدوں میں کوئی شخص قدرے اچھا بھی ہوتا ہے تاہم اس مت میں رہ کر بالکل اچھا نہیں ہو سکتا اب دیکھو ویشنوؤں میں نا اتفاقی کی باتیں یعنی مختلف قسم کے تلک اور کنٹھی دھارن کرتے اور پہنتے ہیں۔ رامانندی آس پاس گوپی چندن بیچ میں لال نشان وغیرہ کے) دونوں خط باریک کھینچتے۔ بیچ میں کالا نقطہ لگاتے) مادھو سیاہ خط اور گوڑ بنگالی کٹاری کی مانند اور رام پرساد والے ہلال کی شکل والے خطوں کے درمیان ایک سفید گول ٹیکا وغیرہ وغیرہ لگاتے ہیں) اور ان کی بابت مختلف باتیں بتلاتے ہیں رامانندی لال خط کو لکشمی کا نشان اور نارائن کا دل بتلاتے اور گوسائیں سری کرشن چندر جی کے دل میں رادھا بیٹھی ہوئی ہے اس قسم کی باتیں کرتے ہیں۔

بھگت مال میں ایک کتھا لکھی ہے کہ کوئی شخص درخت کے نیچے سو رہا تھا سوتے سوتے ہی مر گیا اوپر سے کوے نے بیٹ کر دی تھی وہ ماتھے پر تلک کی شکل میں نمودار ہو گئی تھی

ں یم کے فرشتے اس کو لینے آئے اتنے ہیں وشنو کے فرشتے بھی پہونچ گئے دونوں جھگڑا
نے تھے اایکطرف کے کہتے تھے، کہ یہ ہمارے آقا کا حکم ہے ہم یم لوک میں لیجائیں گے
شنو کے فرشتوں نے کہا کہ ہمارے آقا کا حکم بیکنٹھ میں لیجانے کا ہے دیکھو اس کے
نے بروشنو کی نام لیا ہے تم کیسے لیجاؤگے تب تو یم کے فرشتے چپ ہو کر چلے گئے وشنو کے
رشتے آرام سے اسکو بیکنٹھ میں لے گئے، نارائن نے اسکو بیکنٹھ میں رکھا دیکھو جب اتفاقیہ
ن بجانیکا ایسا مہاتم ہے تو جو اپنی محبت اور ہاتھ سے تلک لگاتے ہیں وہ نرک سے چھوٹ
بیکنٹھ میں جاویں تو اس میں کیا تعجب ہے۔ ہم پوچھتے ہیں کہ جب چھوٹے سے تلک کے کرنے سے
بیکنٹھ میں جاتے ہیں تو منہ پر لیپ یا کالا منہ کرنے سے یا جسم پر لیپ کرنے سے بیکنٹھ سے
بھی آگے پہنچ جاتے ہیں یا نہیں اس لئے یہ باتیں سب فضول ہیں۔

**سادھوؤں کی لیلا**

۹۵۔ انہیں بہت سے خاکی لنگوٹی باندھ لکڑی کی دھونی تاپتے جٹا بڑھاتے سدھ کا بھیس
بنوٹے کر لیتے ہیں بگلے کی مانند دھیان لگاکر بیٹھتے ہیں چرس گانجا بھنگ
کے دم لگاتے لال آنکھیں بنائے رکھتے سب سے چٹکی چٹکی اناج آٹا کوڑی پیسے مانگتے اور
رہنوں کے لڑکوں کو بہکا کر چیلے بنا لیتے ہیں۔ عموماً ان میں مزدور لوگ ہوتے ہیں کوئی
م پڑھتا ہو تو اس کو پڑھنے نہیں دیتے کہتے ہیں کہ
ستوں کو علم پڑھنے سے کیا کام کیونکہ علم پڑھنے والے بھی مر جاتے ہیں پھر دانت کٹا کٹ
یوں کرنا۔ سادھوؤں کو چاروں طرف پھر آنا سنتوں کی خدمت کرنی اور رام جی کا بھجن
نا چاہئے اگر کسی نے بے عقلی اور جہالت کی شکل نہ دیکھی ہو تو خاکی جی کا درشن کر لیں
ن کے پاس جو کوئی جاتا ہے انکو بچہ بچی کہتے ہیں خواہ وہ خاکی جی کے ماں باپ کے برابر
کیوں نہ ہوں جیسے خاکی جی ہیں ویسے ہی رونگھڑ سونگھڑ گودڑیے اور جماعت والے ستھرے
ہی اور اکالی۔ کان پھٹے جوگی۔ اوگھڑ وغیرہ (گویا) سب ایک سے ہیں۔
ایک خاکی کا چیلا "شری گنیشائے نمہ" رٹتا رٹتا کوئیں پر پانی بھرنے کو گیا وہاں پنڈت
بیٹھا ہوا تھا وہ اس کو "سری گنیشا جنمے" رٹتے ہوئے دیکھ کر بولا۔ ارے سادھو!
غلط پاٹھ کرتا ہے "شری گنیشائے نمہ"، ایسا کہو اس نے فوراً لوٹا بھر گورو جی کے پاس جا کر
کہا کہ ایک بمن (یعنی برہمن) میرے تلفظ کو غلط کہتا ہے ایسا سنکر جھٹ خاکی جی اٹھا
کنوئیں پر گیا اور پنڈت سے کہا تو میرے چیلے کو بہکاتا ہے "تو گورو کی لنڈی کیا پڑھا ہے؟"

دیکھ تو ایک قسم کا تلفظ جانتا ہے۔ ہم تین قسم کے جانتے ہیں۔ سری گنیشا جنے۔ سری گنے سائے نمہ۔ سری گنے سائے نمیں ؟ پنڈت۔ سنو سادھو جی! علم کی بات بہت مشکل ہے (علم) بغیر پڑھے نہیں آتا۔ خاکی۔ چل بے سب عالم ہم نے رگڑ مارے۔ بھانگ میں گھونٹ ایک دم سب اڑا دیئے۔ سنتوں کا گھر بڑا ہے۔ تو بابو را کیا جانے۔ پنڈت دیکھو اگر تم نے علم پڑھا ہوتا تو ایسے خراب لفظ کیوں بولتے سب قسم کی تم کو واقفیت ہوتی خاکی۔ ابے تو ہمارا گورو بنتا ہے تیرا اُپدیش ہم نہیں سنتے پنڈت سنو کہاں سے عقل ہی نہیں ہے۔ اُپدیش سننے سمجھنے کے لئے عقل چاہیئے خاکی جو شخص سب وید شاستر پڑھے اور سنتوں کو نہ مانے تو جانو کہ وہ کچھ بھی نہیں پڑھا پنڈت ہاں ہم سنتوں کی خدمت کرتے ہیں لیکن تمہارے جیسے ہڑدنگوں کی نہیں کرتے۔ کیونکہ سنت شریف۔ فاضل۔ دھارمک سب کی بہتری چاہنے والوں کو کہتے ہیں خاکی دیکھ ہم رات دن ننگے رہتے ہیں۔ دھونی تاپتے گانجے چرس کے سینکڑوں دم دکاتے۔ تین تین لوٹا بھانگ پیتے۔ گانجہ بھانگ دھتوروں کے پتوں کا ساگ بنا کر کھاتے سنکھیا اور افیون بھی جھٹ نگل جاتے۔ نشہ میں غرق رات دن بے غم رہتے ہیں۔ دنیا کو کچھ نہیں سمجھتے اور بھیک مانگ کر ٹکڑ ٹکڑ) موٹی موٹی چھوٹی روٹی بنا کھاتے ہیں رات بھر ایسی کھانسی اُٹھتی ہے کہ جو نزدیک سوتا ہو اس کو بھی نیند کبھی نہ آوے اس قسم کی قدرتیں اور سادھوپن (شرافت کی باتیں) ہم میں ہیں پھر تو ہماری بُرائی کیوں کرتا ہے؟ خبردار بابوجے جو ہم کو دق کرے گا تو ہم تم کو راکھ کر ڈالیں گے پنڈت یہ سب اوصاف غیر مہذب بے عقل اور گنڈوں لُچوں کے ہیں۔ سادھوؤں کے نہیں۔ سنو!

جو دھرم یکت نیک کام کرے۔ ہمیشہ سب کی بہتری میں مشغول رہے جس میں کوئی عیب نہ ہو عالم ہو ست اُپدیش سب کی بھلائی کرے اسکو سادھو کہتے ہیں خاکی چل بے تو سادھو کے کام کیا جانے۔ سنتوں کا گھر بڑا ہے کسی سنت سے جھگڑنا نہیں۔ نہیں تو دیکھ ایک چمٹا اُٹھا کر مارے گا سر توڑ ڈالے گا پنڈت اچھا خاکی۔ اپنی جگہ پر جاؤ۔ ہم سے بہت خفا مت ہو جانتے ہو راج کیسا ہے کسیکو مارو گے تو پکڑے جاؤ گے قید خانے کی سزا پاؤ گے۔ بیت کھاؤ گے یا کوئی تم کو بھی مار بیٹھے گا۔ پھر کیا کرو گے یہ سادھو کی علامت نہیں خاکی چل بے چیلے کس راکھشس کا منہ دکھلایا؟ پنڈت تم نے کبھی کسی مہاتما کی صحبت نہیں کی نہیں تو ایسے جاہل مطلق نہ رہتے خاکی۔ ہم آپ ہی مہاتما ہیں ہم کو کسی دوسرے سے غرض نہیں۔

پنڈت۔ جن کی قسمت بد ہوتی ہے انکو تمہاری سی عقل اور غرور نصیب ہوتا ہے خاکی آسن پر
جا لگا اور پنڈت گھر کو لوٹے۔ جب سندھیا آرتی ہو گئی تب اس خاکی کو بوڑھا سمجھکر بہت سے خاکی
ڈنڈوت۔ "ڈنڈوت" کہتے ساشٹانگ کرکے بیٹھے۔ اس خاکی نے پوچھا "ابے رامداس تو کیا پڑھا ہے"
رامداس "مہاراج میں نے وشنو سہسر نام پڑھا ہے" "ابے گوبندداس تو کیا پڑھا ہے" گوبندداس
"میں رام ستوراج پڑھا ہوں فلاں خاکی جی کے پاس سے" تب رامداس بولا کہ مہاراج آپ کیا
پڑھے ہیں؟ خاکی "ہم گیتا پڑھے ہیں" رامداس "کس سے؟" خاکی جی "چل بے چھوکرے ہم کسی کو گورو
نہیں بناتے دیکھو ہم پراگ راج میں رہتے تھے ہمکو اکھر (حرف) نہیں آتا تھا۔ جب کسی لمبی
دھوتی والے پنڈت کو دیکھتا تھا تب گیتا کے گٹکے میں پوچھتا تھا کہ اس کلنگی والے اکھر
کا کیا نام ہے؟ ایسے پوچھتے پوچھتے اٹھارہ ادھیائے گیتا رگڑ ماری گورو ایک بھی نہیں کیا" بھلا
ایسے علم کے دشمن (کے پاس) جہالت گھر کر کے نہ ٹھہرے تو اور کہاں جائے۔

یہ لوگ سوائے نشہ پینے غفلت میں رہنے۔ لڑنے۔ کھانے۔ سونے۔ جھانجھ پیٹنے گھنٹہ گھڑیال
اور سنکھ بجانے۔ دھونی لگا رکھنے۔ نہانے دھونے سب طرفوں میں آوارہ گردی کرنے کے اور کچھ
بھی اچھا کام نہیں کرتے چاہے کوئی پتھر کو بھی پگھلا دے۔ لیکن ان خاکیوں کی روحوں کو علم
ملنا مشکل ہے۔ کیونکہ اکثر وے شودروں کی اولاد ہوتے یا مزدور کسان کہار وغیرہ اپنی
مزدوری چھوڑ صرف خاک رما کر بیراگی۔ خاکی وغیرہ بنجاتے ہیں انکو علم یا نیک صحبت وغیرہ کی عظمت نہیں معلوم ہو سکتی

**ان کے منتروں کا بیان**

۹۶۔ ان میں سے ناتھوں کا منتر "نمہ شوائے" خاکیوں کا "نرسنگھائے نمہ" رام اوتاروں کا
"شری رام چندرائے نمہ" "یا سیتا راما بھیام نمہ" کرشن اپاسکوں کا
"شری رادھا کرشنا بھیام نمہ" "نمو بھگوتے واسو دیوائے" اور بنگالیوں کا "گووندائے نمہ"
ان منتروں کو کان میں پڑھنے ہی سے چیلہ بنا لیتے ہیں اور ایسی ہدایت کرتے ہیں کہ بچے
تونبے کا منتر پڑھ لے

جل پوتر ستھل پوتر اور پوتر کوا
شو کہے سن پاربتی تونبا پوتر ہوا

بھلا ایسے لوگوں کی قابلیت سادھو یا عالم ہونے یا دنیا کی بہتری کرنے کی ہو سکتی ہے؟
خاکی رات دن لکڑی اور جنگلی اوپلے جلایا کرتے ہیں ایک مہینے میں کئی روپے کی لکڑی پھونک
دیتے ہیں اگر ایک مہینے کی لکڑی کے دام کے عوض کمبل وغیرہ کپڑا لے لیں تو سواں حصہ روپیہ

لگانے سے چین میں رہیں مگر ان کو اتنی عقل کہاں سے آوے؟ اور اپنا نام بھی دھونی لگانے ہی سے تپسوی رکھ چھوڑا ہے اگر اس طرح تپسوی اور ریاضت کش ہو سکیں تو جنگلی آدمی ان سے بھی زیادہ تپسوی ہو جائیں۔ اگر کوئی جٹا بڑھانے راکھ لگانے تلک کرنے سے تپسوی ہو سکے تو سب کوئی ہو سکتا ہے۔ یہ باہر سے تارک الدنیا اور اندر سے بڑے حریص ہوتے ہیں!

۹۷- سوال- کبیر پنتھی تو اچھے ہیں؟ جواب نہیں :

**کبیر پنتھ**

سوال- کیوں اچھے نہیں؟ پتھر وغیرہ بت پرستی کی تردید کرتے ہیں کبیر صاحب پھولوں سے پیدا ہوئے اور آخر کو بھی پھول ہو گئے۔ برہما۔ وشنو۔ مہادیو کا جنم جب نہیں تھا تب بھی کبیر صاحب تھے۔ بڑے صاحب قدرت۔ ایسے کہ جس بات کو وید پران بھی نہیں جان سکتا اسکو کبیر صاحب جانتے ہیں اور سچا راستہ ہے سو کبیر ہی نے دکھلایا ہے۔ ان کا منتر "ست نام کبیر" وغیرہ ہے:

جواب- پتھر وغیرہ کو چھوڑ۔ پلنگ۔ گدی۔ تکیے۔ کھڑاواں۔ جیوتی یعنی چراغ وغیرہ کی پرستش کرنا پتھر کے بت سے کم نہیں۔ کیا کبیر صاحب جھنگا تھا یا غنچہ جو پھولوں سے پیدا ہوا؟ اور آخر پھول ہو گیا۔ ہاں یہ بات سنی جاتی ہے وہی سچی ہو گی۔ کہ کوئی جولاہا کاشی میں رہتا تھا اسکے بال بچے نہیں تھے ایک دفعہ تھوڑی سی رات ہی ایک کوچے میں جا رہا تھا تو دیکھا کہ سڑک کے کنارے ایک ٹوکری کے اندر پھولوں میں اسی رات کا پیدا شدہ بچہ تھا وہ اس کو اٹھا لے گیا۔ اپنی عورت کو دیا۔ اس نے پرورش کی۔ جب وہ بڑا ہوا تب جلاہے کا کام کرتا تھا۔ کسی پنڈت کے پاس سنسکرت پڑھنے کے لئے گیا۔ اس نے اس کی بےعزتی کی۔ کہا کہ ہم جلاہے کو نہیں پڑھاتے۔ اسی طرح کئی پنڈتوں کے پاس گیا۔ لیکن کسی نے نہ پڑھایا تب اوٹ پٹانگ بھاشا بنا کر جلاہے وغیرہ نیچ لوگوں کو سمجھانے لگا۔ تنبورے لیکر گاتا تھا۔ بھجن بناتا تھا۔ خاصکر پنڈت شاستر ویدوں کی مذمت کیا کرتا تھا۔ کچھ جاہل لوگ اس کے دام میں پھنس گئے جب مر گیا تب لوگوں نے اسکو صاحب قدرت (سدھا) بنایا جو جو اس نے جیتے جی تصنیف کیا تھا اسکو اس کے چیلے پڑھتے رہے۔ کان کو بند کرنے پر جو آواز سنی جاتی ہے اس کو انحد شبد کہکر اصول مقرر کیا۔ من کی ورتی کو "سرتی" کہتے ہیں اس کو اس آواز سننے میں لگانا اسی کو سنت اور پرمیشور کا دھیان بتلاتے ہیں وہاں موت نہیں پہنچتی برچھی کی مانند تلک اور چندن وغیرہ لکڑی کی کنٹھی باندھتے ہیں بھلا وچار کرو دیکھو کہ اس میں کس طرح کی ترقی اور علم کیا بڑھ سکتا

یا یہ محض لڑکوں کی مانند لیلا ہے۔

**نانک پنتھ** ۹۸ سوال - ملک پنجاب میں نانک جی نے ایک طریق چلایا ہے کیونکہ وہ بت پرستی کی تردید کرتے تھے۔ مسلمان ہونے سے بچ گئے۔ وہ مہادھو بھی نہیں ہوئے تبالدار بنے رہے۔ دیکھو انہوں نے یہ منتر اپدیش کیا ہے اسی سے ظاہر ہوتا ہے کہ اسکا مدعا اچھا تھا۔ "اوم ست نام کرتا پُرکھ نربھو نرویر اکال مورت اجونی سے بھنگ گور پرساد آدی سچ جگادی سچ ہے بھی سچ نانک ہوسی بھی سچ" جپ جی پوڑی (۱)

اوم جسکا نام سچا ہے وہ کرتا پرش (خالق) خوف اور دشمنی سے بَرا۔ اکال مورتی۔ جو زمانہ میں نہیں آتا۔ سنور ہے اسی کا جپ گورو کی مہربانی سے کر۔ وہ پرمیشور آغاز میں سچ جگوں کے آغاز میں سچ زمانہ حال میں سچ اور ہوگا بھی سچ؛

جواب - نانک جی کا مدعا تو اچھا تھا لیکن علمیت کچھ بھی نہیں تھی۔ ہاں زبان اس دیس کی جو کہ گاؤں کی ہے اسکو جانتے تھے وید آدی شاستر اور سنسکرت کچھ بھی نہیں جانتے تھے۔ اگر جانتے ہوتے تو "نربھے" لفظ کو "نربھو" کیوں لکھتے؟ اور اس کی مثال اُن کا بنایا سنسکرتی ستوتر ہے چاہتے تھے کہ میں سنسکرت میں بھی قدم رکھوں لیکن بغیر پڑھے سنسکرت کیسے آسکتی ہے؟ ہاں ان گنواروں کے سامنے کہ جنہوں نے سنسکرت کبھی سنی بھی نہیں تھی سنسکرت بنا کر سنسکرت کے بھی پنڈت بن گئے ہونگے یہ بات اپنی بڑائی۔ عزت اور اپنی شہرت کی خواہش کے بغیر کبھی نہ کرتے۔ ان کو اپنی شہرت کی خواہش ضرور تھی نہیں تو جیسی زبان جانتے تھے کہتے رہتے اور یہ بھی کہہ دیتے کہ میں سنسکرت نہیں پڑھا جب کچھ خود پسندی تھی تو عزت اور شہرت کے لئے کچھ دمبھ بھی کیا ہوگا اسی لئے ان کے گرنتھ میں جابجا ویدوں کی مذمت اور تعریف بھی ہے کیونکہ اگر ایسا نہ کرتے تو ان سے بھی کوئی وید کے معنی پوچھتا نہ بتلاتے تب عزت میں فرق آتا اسلئے پہلے ہی اپنے چیلوں کے سامنے کہیں کہیں ویدوں کے خلاف کہتے تھے اور کہیں ویدوں کے بارے میں اچھا بھی کہا ہے کیونکہ اگر کہیں اچھا نہ کہتے تو لوگ انکو ناستک بتاتے جیسے

وید پڑھت برہما مرے چاروں وید کہانی
سنت کی مہما وید نہ جانے سکھمنی پوڑی ۷ چوپائی ۸*
نانک برہم گیانی آپ پرمیشور سکھمنی پوڑی ۸ چوپائی ۶

* ان دونوں جگہ پوڑی کی جگہ اشٹ پدی اور چوپائی کی جگہ پد چاہیے۔

کیا وید پڑھنے والے مرگئے اور نانک جی وغیرہ نے کو غیر فانی سمجھتے تھے۔ کیا وہ نہیں مرگئے۔ وید
تو سب علوم کا بھنڈار ہے۔ لیکن جو چاروں ویدوں کو کہانی کہے اس کی سب باتیں کہانی
ہیں۔ اگر جاہلوں کا نام سنت ہوتا ہے تو وہ بیچارے ویدوں کی عظمت کبھی نہیں جان سکتے۔
اگر نانک جی ویدوں ہی کی تعظیم کرتے تو ان کا فرقہ نہ چلتا نہ وہ گورو بن سکتے کیونکہ علم سنسکرت
تو پڑھے ہی نہیں تھے پھر دوسرے کو پڑھا کر شاگرد کیسے بنا سکتے تھے۔

یہ سچ ہے کہ جسوقت نانک جی پنجاب میں پیدا ہوئے تھے اسوقت پنجاب علم سنسکرت سے بالکل
بے بہرہ (اور) مسلمانوں سے تکلیف پا رہا تھا۔ اسوقت انہوں نے کچھ لوگوں کو بچایا۔ نانک
جی کی زندگی میں ان کا فرقہ بہت نہیں بڑھا یعنی بہت سے چیلے نہیں ہوئے تھے کیونکہ جاہلوں
میں یہ طریقہ ہے کہ مرنے کے بعد ان کو سدھ (صاحب قدرت) بنا لیتے ہیں پیچھے بہت سی بڑائی کرکے
پرمیشور کے برابر مان لیتے ہیں ہاں نانک جی بڑے دولتمند اور رئیس بھی نہیں تھے لیکن ان کے
چیلوں نے نانک چندر اودے اور جنم ساکھی وغیرہ میں بڑے سدھ (صاحب قدرت اور بڑے
اقبال والے تھے۔ ایسا لکھا ہے نانک جی برہما وغیرہ سے ملے بہت بات چیت کی سب نے
ان کی عزت کی۔ نانک جی کی شادی پر بہت سے گھوڑے رتھ ہاتھی سونا چاندی موتی پنا
وغیرہ تھے اور جواہرات سے مرصع (سامان) اور بیش بہا جواہرات کا تو حد و حساب نہیں ایسا
لکھا ہے بھلا یہ گپوڑے نہیں تو کیا ہیں مگر اس میں ان کے چیلوں کا قصور ہے نانک جی کا
نہیں دیگر ان کے پیچھے ان کے لڑکے اوداسی (سادھوؤں) کا سلسلہ جاری ہوا۔ اور رام داس
وغیرہ سے نو محلے کتنے ہی گدی والوں نے اپنی عبارت بنا کر گرنتھ میں ملا دی ہے ان کے
دسویں گورو گوبند سنگھ جی ہوئے ان کے بعد اس گرنتھ میں کسی کی عبارت نہیں ملائی گئی
بلکہ اسوقت تک کی جسقدر چھوٹی چھوٹی کتابیں تھیں ان سب کو یکجا کر کے جلد بندھوا
دی ہے ان لوگوں نے بھی نانک جی کے پیچھے بہت ہی عبارت بنائی بعضوں نے تو طرح طرح کی
مثل پرانوں کی جھوٹی کہانیوں کے بنا دی لیکن برہم گیانی آپ پرمیشور بننے پر بھی کرم
اپاسنا ترک کرنے کی طرف ان کے چیلے مائل ہو گئے۔ اس بات نے بہت بگاڑ کر دیا
ورنہ جو نانک جی نے کچھ بھگتی وشیش پرمیشور کی لکھی تھی اسے کرتے تو اچھا تھا اب
اداسی کہتے ہیں ہم بڑے نرملے کہتے ہیں ہم بڑے۔ اکالی (اور) ستھرے شاہی کہتے ہیں کہ
سب سے بڑے ہم ہیں۔ گوبند سنگھ جی بہادر ہوئے ہیں مسلمانوں نے ان کے بزرگوں

بہت ایذا پہنچائی تھی وہ ان سے بدلا لینا چاہتے تھے لیکن ان کے پاس کچھ سامان نہ تھا اور ادھر مسلمانوں کی بادشاہت عروج پر تھی انہوں نے ایک پرشچرن (ہون کا عمل) کیا مشہور کیا کہ مجھکو دیوی نے دکھا اور تلوار دی ہے کہ تم مسلمانوں سے لڑو تمہاری فتح ہوگی۔ بہت سے لوگ ان کے ساتھی ہوگئے اور انہوں نے جیسے وام مارگیوں نے "پنج مکار"، چکر انکتوں نے "پنج سنسکار" جاری کئے تھے ویسے ہی "پنج ککار" جاری کئے یعنی انکے پنج ککار جنگ کے لئے مفید تھے ایک "کیش" یعنی جسکے رکھنے سے لڑائی میں لاٹھی اور تلوار سے کچھ بچاؤ ہو۔ دوسرا کنگن جو سر کے اوپر پگڑی میں اکالی لوگ رکھتے ہیں اور ہاتھ میں کڑا جس سے ہاتھ اور سر بچ سکے۔ تیسرا "کچھ" یعنی زانو کے اوپر ایک جانگیا جو کہ دوڑنے اور کودنے میں اچھا ہوتا ہے عموماً اکھاڑے کے پہلوان اور نٹ بھی اسکو اسی لئے پہنا کرتے ہیں کہ اس سے جسم کا نرم مقام محفوظ رہے اور روکاوٹ نہ ہو چوتھا کنگھا جس سے بال سنوارتے ہیں پانچویں کا چو (چاقو) یا چھری تاکہ جو دشمن سے مقابلہ ہونے پر لڑائی میں کام آوے۔ اسی سے یہ طریق گورو گوبند سنگھ جی نے اپنی دانائی سے اسوقت کے لئے جاری کیا تھا۔ اب اسوقت ان کا رکھنا کچھ مفید نہیں ہے لیکن جو جنگ کے مدعا کے لئے باتیں ضروری تھیں ان کو اب دھرم میں شامل مان لیا ہے۔ بت پرستی تو نہیں کرتے لیکن اس سے بڑھ کر گرنتھ (کتاب) کی پرستش کرتے ہیں۔ کیا یہ بت پرستی نہیں ہے کسی بے جان چیز کے سامنے سر جھکانا یا اس کی پرستش کرنا تمام بت پرستی ہے۔ جیسے مورتی (بت) والوں نے اپنی دوکان جما کر روزی کی صورت نکالی ہے ویسے ان لوگوں نے کرلی ہے جیسے پجاری لوگ بت کا درشن کراتے اور نذریں لیتے ہیں ویسے نانک پنتھی لوگ گرنتھ (کتاب) کی پرستش کرتے کراتے بھینٹ بھی لیتے ہیں لیکن بت پرستی والے وید کی جتنی عزت کرتے ہیں اتنی یہ لوگ گرنتھ صاحب والے نہیں کرتے۔ ہاں یہ کہا جا سکتا ہے کہ انہوں نے ویدوں کو نہ سنا نہ دیکھا کیا کریں اگر سننے اور دیکھنے میں آئیں تو تمام فرقوں کے عقلمند لوگ جو کہ ضدی اور متعصب نہیں ہیں وہ ویدمت قبول کر سکتے ہیں۔ الغرض انہوں نے کھانے پینے کا بکھیڑا بہت سا ہٹا دیا ہے جیسے اس کو ہٹا دیا ویسے شہوت پرستی اور تکبر کو بھی ہٹا کر ویدمت کی ترقی کریں تو بہت اچھی بات ہے۔

**۹۹ سوال۔** دادو پنتھی کا طریق تو اچھا ہے۔

دادو پنتھ

**جواب۔** اچھا تو وید کا طریقہ ہے جو پکڑا جائے تو پکڑو نہیں تو ہمیشہ غوطے کھاتے رہوگے۔ ان کے اعتقاد کے مطابق دادو جی کی پیدائش گجرات میں ہوئی تھی

پھر جے پور کے پاس اجمیر میں رہتے تھے۔ تیلی کا کام کرتے تھے پرمیشور کی خلقت کا عجیب تماشا ہے کہ ... دھوجی کی بڑی پرستش شروع ہو گئی۔ اب وید وغیرہ شاستروں کی تمام باتیں چھوڑ کر داد و رام دادو رام میں ہی مکتی مان لی ہے۔ جب سچے اپدیشک نہیں ہوتے تب ایسے ایسے ہی بکھیڑے چلا کرتے ہیں۔

۱۰۰ - تھوڑے دن ہوئے رام سنیہی مت شاہپورہ سے جاری ہوا ہے انہوں نے سب وید کے دھرم کو چھوڑ کر رام رام پکارنا اچھا مانا ہے اسی میں گیان دھیان مکتی مانتے ہیں لیکن جب بھوک لگتی ہے تب رام نام سے روٹی ساگ نہیں نکلتا کیونکہ کھانے پینے کی چیزیں تو گرہستیوں کے گھر ہی میں ملتی ہیں۔ یہ لوگ بت پرستی پر لعنت کرتے ہیں لیکن آپ خود بت بن رہے ہیں۔ عورتوں کی صحبت میں بہت رہتے ہیں کیونکہ رام جی کو رام کی کے بغیر چین نہیں مل سکتا۔

رام سنیہی پنتھ

ایک رام چرن نامی سادھو ہوا ہے جس کا مت خاص کر شاہپورہ مقام میواڑ سے جاری ہوا ہے وہ رام رام کہنے ہی کو اعلےٰ منتر اور اسی کو اصول مانتے ہیں ان کی ایک کتاب ہے کہ جس میں سنت داس جی وغیرہ کے اقوال ہیں ایسا لکھا ہے ان کا قول ۔

بھرم روگ تب ہی مٹیا۔ رٹیا نرنجن رائے

تب جم کا کاغذ پھٹیا۔ کٹیا کرم تب جائے     ساکھی ۶

اب عقلمند لوگ غور کریں کہ رام رام کہنے سے بھرم جو کہ جہالت ہے یا جم اج پرمیشور کا گناہ کے مطابق سزا دینا یا کئے ہوئے برے فعل کبھی چھوٹ سکتے ہیں؟ یہ محض لوگوں کو گناہوں میں پھنسانا اور انسانی زندگی کو تباہ کرنا ہے۔

اب ان کا جو اعلیٰ گورو رام چرن ہوا ہے اس کے اقوال لکھتے ہیں۔

مہا نام پرتاپ کی۔ سنو سرون چت لائی
رام چرن رسنا رٹو۔ کرم سکل جھڑ جائی
جن جن سمریا نام کوں۔ سو سب اتریا پار
رام چرن جو وسریا سو ہی جم کے دوار
رام بنا سب جھوٹھ بتایو
رام بھجت چھوٹیا سب کرما۔ چندار سورج دیئی پرکرما

رام کہے تن کون بچے ناہیں۔ تین لوک میں کیرتی گاہیں
رام رٹت جم چھوڑنہ للگے

رام نام لکھ پتھر ترائی بھگتی ہیتی اوتاری دھری
اونچ نیچ کل بھید بچارے۔ سولو جنم آپنو ہارے
سنتا کتی کل دی سنے ناہیں رام رام کہہ رام سماں ہیں
ایسو گن جو کیرتی گاوے۔ ہری ہرتی جن کو بار نہ پاوے
رام سنتان کا انت نہ آوے۔ آپ آپ کی بدھی سب گاوے

**ان کی تردید** اول تو رام چرن وغیرہ کی تصنیفات دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ گنوار ایک بدھا سادھا آدمی تھا وہ کچھ پڑھا نہیں تھا ورنہ ایسی گپ جو تھ کیوں لکھتا یہ صرف ان کا وہم ہے کہ رام رام کہنے سے کرم (اعمال) ضائع ہو جائیں گے۔ یہ محض اپنا اور دوسروں کا جنم کھوتے ہیں موت کا خوف تو بڑا بھاری ہے لیکن سرکاری سپاہی چور ڈاکو پھیرا۔ سانپ بچھو اور مچھر وغیرہ کا خوف کبھی دور نہیں ہوتا۔ خواہ رات دن رام رام کیا کریں کچھ بھی نہیں ہوگا۔ جیسے شکر شکر کہنے سے منہ میٹھا نہیں ہوتا ویسے راست گفتاری وغیرہ فعل کئے بغیر رام رام کہنے سے کچھ بھی نہیں ہوگا اور اگر رام رام ایک دفعہ کہنے سے اگر رام نہیں سنتا تو عمر بھر کہنے سے بھی نہیں سنیگا۔ اور اگر سنتا ہے تو دوسری دفعہ بھی رام رام کہنا فضول ہے ان لوگوں نے اپنا پیٹ بھرنے اور دوسروں کی بھی عمر برباد کرنے کے لئے ایک پاکھنڈ کھڑا کیا ہے سو یہ بڑا عجوبہ ہم سنتے اور دیکھتے ہیں کہ نام تو رکھا رام سینہی اور کام کرتے ہیں رانڈ سینہی جہاں دیکھو وہاں رانڈیں ہی رانڈ سنتوں کو گھیر رہی ہیں اگر ایسے پاکھنڈ نہ چلتے تو ملک آریہ ورت کی تباہی کیوں ہوتی۔

یہ لوگ اپنے چیلوں کو جوٹھا کھلاتے ہیں اور عورتیں بھی لیٹ کر ڈنڈوت پرنام کرتی ہیں۔ تنہائی میں عورتیں اور سادھو اکٹھے بیٹھے رہتے ہیں ان کی دوسری شاخ قصبہ کھیڑاپا۔ ملک مارواڑ سے جاری ہوئی ہے اسکا حال اس طرح ہے۔ ایک شخص رامداس نامی ذات کا ڈھیڑ اپڑا چالاک تھا اس کی دو بیویاں تھیں وہ پہلے بہت دن تک ادھر ادھر ہو کر کتوں کے ساتھ کھاتا رہا پھر وامی گونڈا پنتھی بنا۔ بعد ازاں رامدیو کا کامڑیا بنا۔ اپنی دونوں بیویوں کے

ساتھ گاتا رہا پھر (...) گوکیتے ہیں کہ راجپوتانہ میں جو چار لوگ بھگوے کپڑے

لہ ہندوستان کے خاص دیہات میں (ڈھیڑ بھنگی) کو کہتے ہیں۔

دیکھو صفحہ ۲۸۰ کا حاشیہ

ساتھ گاتا تھا۔ اس طرح گھومتا گھومتا سیتھل[1] "میں ڈھیر دل" کا گورو "رامداس" تھا اسکو جاکر ملا۔ اس نے اسکو رامدیو کا پنتھ بتا کر اپنا چیلا بنایا۔ اس رامداس نے کھیڑاپا گاؤں میں جگہہ بنائی اور اسکا اودہر مت چلا۔ ادہر شاہ پورہ میں رام چرن کا۔ اسکا بھی حال ایسا ہے کہ وہ جے پور کا بنیا تھا اس نے "دانتڑا" گاؤں میں ایک سادھو سے سنیاس لیا اور اس کو گورو کیا اور شاہ پور میں آکر ٹکی جمائی۔ سادہ لوح آدمیوں میں پاکھنڈ کی جڑ جلد قائم ہو جاتی ہے (چنانچہ) قائم ہوگئی یہ تمام مذکورہ بالا رامچرن کے اقوال کی سند پر چیلا کر کے اونچ نیچ کا کچھ امتیاز نہیں کرتے برہمن سے چنڈال تک انکے چیلے بنتے ہیں اب بھی کونڈا پنتھی والوں کی طرح ہیں کیونکہ مٹی کے کونڈوں میں کھاتے اور سادھوؤں کی جوٹھ کھا جاتے ہیں۔ بہکا کر وید دہرم والدین و دنیاوی کاروبار چھڑا دیتے اور چیلہ بنا لیتے ہیں اور رام نام کو بڑا منتر مانتے ہیں اور اسی کو چھچھم[2] وید بھی کہتے ہیں۔ رام رام کہنے سے بیشمار جنموں کے پاپ جھوٹ جلتے ہیں اور اس کے بغیر مکتی کسی کی نہیں ہوتی جو ہر ایک سانس کے ساتھ رام رام کہنے کی ہدایت کرے اسکو سچا گورو کہتے ہیں اور سچے گورو کو پرمیشور سے بھی بڑا مانتے ہیں اور اس کے بت کا دھیان کرتے ہیں سادھوؤں کے پاؤں دھو کر پیتے ہیں۔ جب گورو سے چیلا دور ہو جاوے تو گورو کے ناخن اور داڑہی کے بال اپنے پاس رکھ لیتا ہے اس کا چرنامرت روز لیتا ہے۔ رامداس اور ہر رامداس کے اقوال کی کتاب کو وید سے زیادہ مانتے ہیں اسکا طواف کرتے اور آٹھ ڈنڈوت پرنام کرتے ہیں اور اگر گورو نزدیک ہو تو گورو کو ڈنڈوت پرنام کر لیتے ہیں عورت اور مرد کو رام نام کا یکساں ہی منتر اپدیش کرتے ہیں اور رام سمرن سے ہی بہبودی مانتے ہیں مگر پڑھنے میں گناہ سمجھتے ہیں ان کی ساکھی یہ ہے:۔

پنڈتائی پاپے پڑی۔ اور پورب لو پاپ
رام رام سمراں بنا۔ رہی گیو ریتو آپ
وید پران پڑہنے پڑہو گیتا
رام بھجن بن رہی گیے ریتا

ایسی ایسی کتابیں بنائی ہیں۔ عورت کو خاوند کی خدمت کرنے میں گناہ اور گورو۔ سادھو

[illegible]

---

رنگ کر رامدیو وغیرہ کے گیت جن کو وے شبد کہتے ہیں۔ چمار لوں اور دیگر ذاتوں کو سناتے وہ کامڑیا کہلاتے ہیں۔

[1] سیتھل جودھپور کے علاقے میں ایک چھوٹا قصبہ ہے۔ (مترجم) کونڈا یعنی مٹی کا برتن [2] چھچھم سوکشم کا بگاڑ ہے سوکشم یعنی لطیف۔ (مترجم)

خدمت میں دھرم بتلاتے ہیں۔ ورن آشرم کو نہیں مانتے جو براہمن رام سنیہی نہ ہو۔ تو اس کو
نے اور چنڈال رام سنیہی ہو تو اس کو افضل جانتے ہیں۔ (۱) ایشور کا اوتار نہیں مانتے اور
رجن کا قول جو اوپر لکھ آئے ہیں۔ کہ "بھگتی ہیتی اوتاری دھری"
بھگتی اور سنتوں کی خاطر اوتار کو بھی مانتے ہیں۔ اس قسم کا پاکھنڈ پرپنچ (مکر و فریب) اُن
چلتا ہے۔ وہ سب ملک آریہ ورت کو نقصان دہ ہے۔ اتنے ہی کے سے عقل مند سب کچھ سمجھ لیں گے

(۱۰۱) سوال۔ گوکلیے گوسائیوں کا مت تو بہت اچھا ہے دیکھو کیسا امیری کا لطف

ولبھ سمپردا

اُڑاتے ہیں کیا یہ امیری لیلا کے بغیر ہو سکتی ہے۔

جواب۔ یہ امیری گرہستیوں کی ہے۔ گوسائیوں کی کچھ نہیں ؛

سوال۔ واہ۔ واہ !! گوسائیوں کی بدولت ہے۔ کیونکہ ایسی امیری دوسرونکو کیوں میسر
نہیں ہوتی ؟

جواب۔ دوسرے بھی اسی قسم کا مکر و فریب کریں تو امیری ملنے میں کیا شک ہے ؟
اگر ان سے بڑھ کر چالاکی کریں۔ تو زیادہ امیری ہو سکتی ہے۔

سوال واہ ! جی واہ !! اس میں کیا چالاکی ہے۔ یہ تو سب گولوک کی لیلا ہے ؛

جواب۔ گولوک کی لیلا نہیں بلکہ گوسائیوں کی لیلا ہے۔ جو گولوک کی لیلا ہے تو گولوک
بھی ایسا ہی ہوگا ؛

یہ مت "تیلنگ" کے ملک سے جاری ہوا ہے کیونکہ ایک تیلنگی لکشمن بھٹ نامی برہمن نے
شادی کر کے کسی باعث سے ماں باپ اور عورت کو چھوڑ کاشی میں جا کر سنیاس لے لیا تھا
اور جھوٹ بولا تھا کہ میری شادی نہیں ہوئی اتفاق سے اس کے والدین اور عورت نے
سنا کہ وہ کاشی میں سنیاسی ہو گیا ہے اس کے ماں باپ اور عورت نے کاشی میں پہنچ کر جس نے
اس کو سنیاس دیا تھا اسکو کہا کہ اس کو سنیاسی کیوں کیا دیکھو اس کی جوان عورت ہے
اور عورت نے کہا کہ اگر آپ میرے خاوند کو میرے ہمراہ نہ کریں تو مجھکو بھی سنیاس دے دیجئے۔ تب اس نے اسکو بلا کر کہا کہ تو بڑا جھوٹا ہے۔ سنیاس چھوڑ کر گرہستی بن کیونکہ تو
نے جھوٹ بول کر سنیاس لیا ہے اس نے پھر ویسا ہی کیا یعنی سنیاس چھوڑ کر اس کے ساتھ ہو
لیا۔ دیکھو اس مت کی بنیاد ہی جھوٹ فریب سے قائم ہوئی ہے جب ملک تیلنگ میں گئے
تو اُن کو ذات میں کسی نے شامل نہ کیا تب وہاں سے نکلکر گھومنے لگے۔ چنارگڑھ جو

کاشی کے نزدیک ہے اس کے متصل چمپارنیہ نامی جنگل میں چلے جاتے تھے وہاں کوئی
ایک لڑکے کو جنگل میں چھوڑ۔ چاروں طرف دور دور تک آگ جلا کر چلا گیا تھا کیونکہ چھوڑنے
والے نے یہ سمجھا ہوگا کہ اگر آگ نہ جلاؤں گا تو ابھی کوئی حیوان مار ڈالے گا لکشمن
بھٹ اور اس کی عورت نے لڑکے کو لیکر اپنا بیٹا بنا لیا پھر کاشی میں جا رہے جب
وہ لڑکا بڑا ہوا تب اس کے ماں باپ فوت ہو گئے۔ کاشی میں بچپن سے جوانی تک
کچھ پڑھتا بھی رہا پھر اور کہیں جا کر ایک وشنو سوامی کے مندر میں چیلا ہو گیا۔ وہاں
سے پھر کچھ ان بن ہونے پر کاشی کو پھر چلا گیا اور سنیاس لے لیا۔ پھر کوئی ویسا ہی
ذات سے خارج برہمن کاشی میں رہتا تھا۔ اس کی لڑکی نوجوان تھی اس نے اس کو کہا
کہ تو سنیاس چھوڑ کر میری لڑکی سے شادی کرے ویسا ہی ہوا۔ جس کے باپ نے
جیسی لیلا کی ویسی ہی اسکا بیٹا کیوں نہ کرے۔ بیوی کو لیکر وہاں چلا گیا کہ جہاں
وشنو سوامی کے مندر میں چیلا ہوا تھا شادی کرنے کے باعث ان کو وہاں سے
نکالدیا گیا۔ پھر برج دیش (گوکل کا علاقہ) میں جہاں کہ جہالت نے گھر کر رکھا ہے جا کر
اپنا پرپنچ کئی طرح کی جھوٹی دلیلوں سے پھیلانے لگا۔ اور جھوٹی باتوں کو مشہور
کرنے لگا کہ سری کرشن مجکو ملے اور کہا جو گولوک سے آئے ہوئے دیوی جیو مرت لوک
میں آگئے ہیں انکو برہم سنبندھ وغیرہ سے پاک کرکے گولوک میں بھیجو۔ جاہلوں کو اس
قسم کی فریفتہ کرنیوالی باتیں سنا کر تھوڑے سے لوگوں کو پھنسایا یعنی چوراسی ویشنو بنائے
اور مندرجہ ذیل منتر بنا لئے اور ان میں بھی اختلاف رکھا جیسے

श्रीकृष्णः शरणं मम । क्लीं कृष्णाय गोपीजनवल्लभाय
स्वाहा ॥ गोपालसहस्रनाम ॥

(گوپال سہسر نام) یہ دونوں معمولی منتر ہیں لیکن آگے کا منتر برہم سنبندھ اور سمرپن کرانیکا ہے

श्रीकृष्णः शरणं मम सहस्रपरिवत्सरमितकालजातकृष्ण
वियोगजनिततापक्लेशानन्ततिरोभावोऽहं भगवते कृष्णाय
देहेन्द्रियप्राणान्तःकरणानि तद्धर्मांश्च दारागारपुत्राप्तवित्तेहपराण्या
त्मना सह समर्पयामि दासोऽहं कृष्ण तवास्मि ॥

اس منتر کا اپدیش کرکے چیلوں کو سمرپن کراتے ہیں " کلیم کرشن وغیرہ " میں کلیم

ہے اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ ولبھ مت بھی وام مارگیوں کی شاخ ہے اسی لئے عورتوں کی
صحبت گسائیں لوگ عموماً کیا کرتے ہیں۔
کیا کرشن گوپیوں ہی کو پیارے تھے دوسرے کو نہیں۔ عورتوں کا پیارا وہ ہوتا ہے جو سترین
جی شہوت پرستی میں پھنسا ہو۔ کیا شری کرشن جی ایسے تھے۔
اس میں ہزاروں سالوں کی گنتی فضول لکھی ہے کیونکہ ولبھ اور ان کے چیلے کچھ
ہمہ دان نہیں ہیں کیا کرشن کی جدائی ہزاروں برس سے ہوئی اور آج تک یعنی جب تک
ولبھ کا مت نہ ہوا اور نہ ولبھ پیدا ہوا تھا اس سے پہلے اپنی دیوی جیووں کو نجات دینے کو
کیوں نہ آیا۔ "تاپ" اور "کلیش" یہ دونوں مترادف ہیں ان میں سے ایک کا استعمال کرنا
واجب تھا دو کا نہیں۔ اننت لفظ کا پاٹھ کرنا فضول ہے کیونکہ جو اننت لفظ رکھو
تو سہسر لفظ کا پاٹھ نہ رکھنا چاہئے اور جو سہسر لفظ کا پاٹھ رکھو تو اننت لفظ کا پاٹھ
رکھنا بالکل فضول ہے اور جو اننت (بےشمار) زمانہ تک "تروہت" یعنی پوشیدہ رہا ہے
اس کی نجات کے لئے ولبھ کا ہونا بھی فضول ہے۔ کیونکہ اننت (لا انتہا) کا انت
(انتہا) نہیں ہو سکتا۔ بھلا جسم۔ اندریہ پران انتہکرن اور ان کے دھرم عورت مکان
زر کا حاصل کردہ دولت کا ارپن (سپردگی) کرشن کو کیوں کرنا۔ کیونکہ کرشن پورن[1] کام
ہونے سے کسی کے جسم وغیرہ کی خواہش نہیں کر سکتے اور جسم وغیرہ کا ارپن کرنا بھی نہیں ہو سکتا
ناخن سے چوٹی تک جسم کہلاتا ہے اس میں جو کچھ اچھی بری اشیا ہیں وہ جسم کے ارپن
کرنے کے ساتھ ہی ارپن ہو جائیں گی (یعنی) بول و براز وغیرہ بھی کیسے ارپن کر سکو گے
اور جو افعال نیکی بدی کی صورت میں ہیں ان کو کرشن کے ارپن کیا جائے تو ان کے
ثمر بھوگنے والے بھی کرشن ہی (کرشن) ہونگے نام تو کرشن کا لیتے ہیں اور سمرن اپنے لئے
کراتے ہیں۔ جسم میں جو کچھ بول براز وغیرہ ہیں وہ بھی گسائیں جی کے ارپن کیوں نہیں
ہوتے۔ کیا میٹھا میٹھا ہڑپ اور کڑوا کڑوا تھو۔ یہ بھی لکھا ہے کہ گسائیں جی کے ارپن
کرنا چاہئے غیر مت والوں کے نہیں یہ سب خود غرضی اور بیگانہ مال وغیرہ اشیاء لوٹنے اور
ویدوکت دھرم کے برباد کرنے کی لیلا بنائی ہے دیکھو یہ ولبھ کا پرپنچ

[1] جس کی جملہ مقاصد اور خواہشیں پوری ہو جائیں اُسے پورن کام کہتے ہیں۔

श्रावणस्यामले पक्ष एकादश्यां महानिशि ।
साक्षाद्भगवता प्रोक्तं तदक्षरश उच्यते ॥ १ ॥
ब्रह्मसम्बन्धकरणात्सर्वेषां देहजीवयोः ।

सर्वदोषनिवृत्तिर्हि दोषाः पञ्चविधाः स्मृताः ॥ २ ॥
सहजा देशकालोत्था लोकवेदनिरूपिताः ।
संयोगजाः स्पर्शजाश्च न मन्तव्याः कदाचन ॥ ३ ॥

अन्यथा सर्वदोषाणां न विशुद्धिः कथञ्चन ॥

असमर्पितवस्तूनां तस्माद्वर्जनमाचरेत् ॥ ४ ॥

निवेदिभिः समर्प्यैव सर्वं कुर्यादिति स्थितिः ।

न मतं देवदेवस्य स्वामिभुक्तिसमर्पणम् ॥ ५ ॥

तस्मादादौ सर्वकार्ये सर्ववस्तुसमर्पणम् ।
दत्तापहारवचनं तथा च सकलं हरेः ॥ ६ ॥

न ग्राह्यमिति वाक्यं हि भिन्नमार्गपरं मतम् ।
सेवकानां यथा लोके व्यवहारः प्रसिद्ध्यति ॥ ७ ॥

तथा कार्यं समर्प्यैव सर्वेषां ब्रह्मता ततः ।
गंगात्वे गुणदोषाणां गुणदोषादिवर्णनम् ॥ ८ ॥

اس قسم کے شلوک گوسائیوں کے سدہانت رہسیہ وغیرہ کتب میں لکھے ہیں یہی گوسائیوں
کے مت کا بنیادی اصول ہے بھلا ان سے کوئی پوچھے کہ سری کرشن کو فوت ہوئے تو
تقریباً پانچہزار برس گذرے وہ ویدھ سے ساون مہینے کی آدھی رات کو کیسے مل سکے۔ جو
گوسائیں کا چیلا بنے وہ گوسائیں کے لئے سب اشیا سمرپن (خیرات) کرے تو اس کے
جسم اور روح کے جملہ عیب دور ہو جاتے ہیں یہی دنبھ کا پرپنچ بے علم لوگوں کو بہکا کر
اپنے مت میں لانیکا ہے۔ اگر گوسائیں کے چیلے چیلیوں کے سب عیب دور ہو جائیں تو پھر
بیماری مفلسی وغیرہ تکلیفوں میں مبتلا کیوں رہیں اور وہ عیب پانچ قسم کے ہیں۔ (۱)
ایک سہج دوش (عیب) جو کہ قدرتی یعنی شہوت غضب وغیرہ سے پیدا ہونیوالے ہیں
دوسرے وہ جو کسی ملک یا زمانے میں مخالف قسم کے گناہ کئے جاتے ہوں تیسرے وہ جو لوگو

دنیا میں حلال حرام کہتے ہیں اور نیز وید وکت یعنی دروغ گوئی وغیرہ چہارم سینو گیج جو کہ بد صحبت سے
ہوتے یعنی چوری یا زنا کاری - ماں بہن - لڑکی - بہو - گرو پتنی وغیرہ سے ہمبستر ہونا۔ پنجم سپرشج
چھونے والی اشیاء کا چھونا - ان پانچ عیبوں کی گوسائیں لوگوں کے مت والے کبھی پرواہ
نہ کریں - یعنی من مانی کارروائی کریں - (۳) اور کوئی طریقہ عیبوں کے رفع کرنے کے لئے
بجز گوسائیں جی کے مت کے نہیں ہے اس لئے بغیر سمرپن کئے کسی شے کو گوسائیں جی
کے چیلے نہ بھوگیں - اسی لئے اُنکے چیلے اپنی عورت لڑکی بہو اور دولت مال وغیرہ چیزوں کو
ہی وقف کرتے ہیں اور سمرپن (وقف) کا اصول یہ ہے کہ جبتک گوسائیں جی کی چرن سیوا
بن سمرپت نہ ہو تب تک اُسکا خاوند اپنی بیوی کو نہ چھوئے (۴) اس لئے گوسائیوں کے چیلے
سمرپن کرکے پھر اپنی اپنی شے کا بھوگ کریں کیونکہ مالک کے بھوگ کر لینے پر سمرپن نہیں ہوتا
(۵) اس لئے اول سب کاموں میں سب اشیاء کو سمرپن کریں اول عورت وغیرہ گوسائیں جی
کے سمرپن کرکے پھر حاصل کریں ویسے ہی ہری کے تمام اشیاء سمرپن کرکے پھر حاصل کریں (۶) گوسائیں جی کے
مت کے علاوہ دیگر مذاہب کی کلام تک کو بھی گوسائیوں کے چیلے چیلیاں کبھی نہ سنیں نہ اختیار کریں یہی اُنکے
چیلوں کا عمل مشہور ہے (۷) ویسے ہی سب چیزوں کا سمرپن کرکے سب کو بیچ میں برہم کی نگاہ سے دیکھے
اس کے بعد جیسے گنگا میں دیگر دریا مل کر گنگا کی شکل کے ہو جاتے ہیں ویسے ہی اپنے مت کی
خوبیاں اور دوسرے مت کی برائیاں ہیں اس لئے اپنے مت کی خوبیوں کا ذکر کیا کریں (۸)
اب دیکھئے گوسائیوں کا مت سب متوں سے بڑھ کر اپنی غرض پوری کرنیوالا ہے بھلا
ان گوسائیوں سے کوئی پوچھے کہ برہم (خدا) کا ایک وصف بھی تم نہیں جانتے تم چیلے چیلیوں کا
برہم سنبندھ کیسے کرا سکو گے؟ اگر کہو کہ ہم ہی برہم ہیں ہمارے ساتھ سنبندھ (تعلق) ہونے سے تعلق
ہو جاتا ہے تو تم میں برہم کی صفات و افعال و خواص ایک بھی نہیں ہیں پھر کیا تم محض عیش و
عشرت کے لئے برہم بن بیٹھے ہو۔ بھلا چیلے اور چیلیوں کو تو تم اپنے ساتھ سمرپت کرکے
پاک کرتے ہو۔ لیکن تم اور تمہاری عورت لڑکی اور بہو وغیرہ سمرپت ہوئے بغیر ناپاک رہتی
ہیں یا نہیں؟ اور تم غیر سمرپت شدہ چیز کو ناپاک مانتے ہو پھر ان سے پیدا شدہ تم لوگ ناپاک کیوں نہیں
اس لئے تمکو بھی مناسب ہے کہ اپنی عورت - لڑکی اور بہو کو دیگر مت والوں کے ساتھ سمرپت کرایا
کرو۔ اگر کہو کہ نہیں تو تم بھی غیر عورت مرد اور دولت وغیرہ اشیاء کا سمرپت کرنا کرانا چھوڑ دو
بہر حال اب تک جو ہوا سو ہوا لیکن اب تو اپنے جھوٹے مکر و فریب وغیرہ برائیوں کو چھوڑ دو اور مقدس ایشور وکت وید

بتائے ہوئے سیدھے راستے ہیں اگر آپ منتر دیں ہم کو پھل اور یعنی دھرم۔ ارتھ۔ کام۔ موکش ان چاروں پھلوں کو حاصل کر کے آنند بھوگو۔ اور یہ بیہ گوسائیں لوگ اپنے سمپردائے (فرقہ) کو پشٹی مارگ کہتے ہیں یعنی کھانے پینے۔ تر و تازہ ہونے اور سب عورتوں سے حسب خواہش عیش و عشرت (یا) صحبت کرنیکا پشٹی مارگ نام ہے۔ لیکن ان سے پوچھنا چاہئے کہ جب سخت تکلیف بھگندر وغیرہ امراض میں مبتلا ہو کر ایسا کرنے والے بلک بلک کر مر جاتے ہیں کہ جس کو وہی جانتے ہیں تو پھر سچی بات یہ ہے کہ یہ پشٹی (توانائی) مارگ نہیں۔ بلکہ کشٹی (جذامی) یعنی مارگ ہے جذام جذامی کے جسم کی سب۔ نعوذ بتیں یہ گھل گھل کر خارج ہو جاتی ہیں اور گریہ و زاری کرتا ہوا جان دیتا ہے۔ اسیطرح کی لیلا ان کی بھی دیکھنے میں آتی ہے۔ اس لئے نرک مارگ بھی اسکو کہنا ٹھیک ہو سکتا ہے۔ کیونکہ تکلیف کا نام نرک اور راحت کا نام سورگ ہے۔

اس طرح پر جھوٹ کا جال بچھا کر بچارے سادہ لوح انسانوں کو دام میں پھنسایا ہے اور اپنے آپ کو شری کرشن مان کر سب کے سوامی (آقا) بن بیٹھے ہیں۔ یہ کہتے ہیں کہ

اور اپنے آپکو شری کرشن مان کر سب کے سوامی (آقا) بن بیٹھے ہیں۔ یہ کہتے ہیں کہ جتنی نورانی روحیں گولوک سے یہاں آئی ہیں انکے ابھار نیکے لئے ہم لیلا پرشوتم پیدا ہوئے ہیں جبتک (وہ) ہمارا اپدیش حاصل نہ کر لیں تبتک گولوک میں داخل نہیں ہو سکتیں وہاں ایک شری کرشن مرد اور باقی سب عورتیں ہیں۔ واہ جی واہ تمہارا عقیدہ خوب ہے! اگر یا گوسائیوں کے جتنے چیلے ہیں وہ سب عورتیں بنجائیں گی۔

اب غور کیجئے کہ جس مرد کی دو عورتیں ہوتی ہیں۔ اسکو سخت تکلیف اٹھانی پڑتی ہے اور جہاں ایک مرد ہو۔ اور کروڑوں عورتیں اس اکیلے کے پیچھے لگی ہوں اس کے دکھ کا کیا شمار ہے؟ اگر کہو کہ شری کرشن میں بڑی بھاری طاقت ہے۔ کہ جس سے وہ سب کو خوش کر لیتے ہیں تو جو اس کی عورت (ہے) جس کو کہ سوامی جی ملکہ کہتے ہیں اس میں بھی شری کرشن کی مانند طاقت ہو گی۔ کیونکہ وہ ان کی اردھانگی (نیم تن) ہے جیسے یہاں عورت مرد کی شہوت مساوی یا مرد سے عورت کی زیادہ ہوتی ہے۔ تو گولوک میں کیوں نہیں ہو گی؟ اگر ایسا ہی حال ہے تو دیگر عورتوں کے ساتھ سوامنی جی کا سخت فساد اور بکھیڑا مچتا ہو گا۔ کیونکہ (عورت) کو سوکن کا خیال بہت برا معلوم ہوتا ہے۔ پھر تو گولوک سورگ کہاں رہا۔ نرک کی مانند ہو گیا ہو گا یا جیسے بچارے زناکار مرد بھگندر وغیرہ امراض میں مبتلا رہتے ہیں۔ ویسا ہی حال

لوک میں بھی ہوگا - چھی چھی چھی !!! ایسے گولوک سے مرت لوک (یہ دنیا) ہی بیچارہ بھلا ہے
یہاں گوسائیں جی اپنے کو سری کرشن مانتے اور کئی عورتوں کے ساتھ لیلا کرنے سے
بھگندر، روجریاں، منی وغیرہ امراض میں مبتلا ہو کر سخت عذاب جھیلتے ہیں اب کہئے
کا قائمقام گوسائیں (عذاب میں) مبتلا ہوتا ہے تو گولوک کا سوامی سری کرشن
ان امراض میں کیوں مبتلا نہ ہوتا ہوگا اور اگر نہیں ہوتا تو ان کے قائمقام گوسائیں
یہاں، دکھ کیوں اٹھاتے ہیں ؟

سوال: مرت لوک (دنیائے فانی) میں لیلا اوتار دھارن کرنے سے مرض ہو جاتے ہیں
گولوک میں نہیں کیونکہ وہاں مرض اور ان سے پیدا ہونے والے عیب ہی نہیں ہیں۔

جواب - "भोग रोग भयम्" "جہاں عیش و عشرت ہے وہاں مرض ضرور ہوتے ہیں
کیا سری کرشن کی کروڑہا عورتوں سے بال بچے ہوتے ہیں یا نہیں اگر ہوتے ہیں تو لڑکے
ہی لڑکے ہوتے ہیں یا لڑکیاں ہی لڑکیاں یا لڑکے لڑکیاں ملے جلے اگر کہو کہ لڑکیاں ہی
لڑکیاں ہوتی ہیں تو ان کی بیاہ شادیاں کن کے ساتھ ہوتی ہونگی۔ کیونکہ وہاں بغیر سری
کرشن کے دوسرا کوئی مرد نہیں ہے۔ اگر کوئی دوسرا ہے تو تمہارا دعویٰ باطل ہوا اگر کہو
کہ لڑکے ہی لڑکے ہوتے ہیں تو بھی یہی نقص عائد ہوگا۔ یعنی ان کی بیاہ شادیاں کہاں
کن کے ساتھ ہوتی ہیں یا اگر گھر کے گھر ہی میں گٹ پٹ کر لیتے ہیں یا دیگر کسی کی لڑکیاں
لڑکے ہیں اس حالت میں بھی تمہارا دعویٰ کہ گولوک میں ایک مرد سری کرشن ہی ہے قائم
نہیں رہیگا اور اگر کہو کہ اولاد ہوتی ہی نہیں سری کرشن میں نامردی اور عورتوں میں بانجھ پن
کا نقص عائد ہوگا۔ بھلا یہ گولوک کیا ہوا گویا دہلی کے بادشاہوں کی بیویوں کی فوج ہوگئی

اب جو گوسائیں لوگ چیلے اور چیلیوں کا تن من اور دھن اپنی بھینٹ کرا لیتے ہیں یہ
بھی ٹھیک نہیں ہے۔ کیونکہ تن (جسم) تو شادی کے وقت عورت اور خاوند کی بھینٹ ہو
چکتا ہے پھر من بھی دوسرے کی بھینٹ نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ من ہی کے ساتھ تن کا بھی بھینٹ
ہو سکتا ہے اور اگر کریں تو ربتاکار کہلاویں گے۔ اب رہا دھن۔ اس کی بھی یہی لیلا
ہو لو یعنی من کے بغیر کچھ بھینٹ بھی نہیں ہو سکتا۔ ان گوسائیوں کا مدعا یہ ہے کہ تن من دھن
تو چیلے اور عیش اڑاویں ہم"

* بلبھ سمپردائی گسائیں لوگ جو ہیں وہ ابتک تیلنگ ذات میں شامل نہیں ہیں اور جو

کوئی انکو بھول سے لڑکی بیاہ دیتا ہے وہ بھی ذات سے خارج ہو کر برباد ہو جاتا ہے کیونکہ یہ ذات سے خارج کئے جا چکے ہیں یہ لوگ بے علمی کی حالت میں رات دن (خواب) غفلت میں پڑے رہتے ہیں اور دیکھئے جب کوئی شخص گوسائیں کی دعوت کرتا ہے تب گوسائیں اس کے گھر پر جاکر چپ چاپ کاٹھ کی پتلی کی مانند بیٹھا رہتا ہے کچھ بھی نہیں بولتا بیچارہ بولے تو تب اگر جاہل نہ ہو

'मूर्खाणां बलं मौनम्'

کیونکہ خاموشی جاہلوں کی طاقت ہے اگر بولے تو اسکا پول کھل جائے لیکن عورت کیطرف گھور گھور کر تکتا رہتا ہے اور جس کی طرف گوسائیں جی دیکھیں تو سمجھو (اس) کی بڑی خوش قسمتی ہے۔ اور اسکا خاوند بھائی بہن ماں باپ بڑے خوش ہوتے ہیں وہاں سب عورتیں گوسائیں جی کے پاؤں چھوتی ہیں جسکو گوسائیں جی کا من چاہے یا جس عورت پر ان کی عنائت ہو اس کی انگلی پاؤں سے دبا دیتے ہیں وہ عورت اور اس کے خاوند وغیرہ اپنی خوش قسمتی سمجھتے ہیں اور اس عورت کو خاوند وغیرہ سب کہتے ہیں کہ تو گوسائیں جی کی خدمتگذاری کیلئے جا اور جہاں کہیں اس کے خاوند وغیرہ خوش نہیں ہوتے وہاں روتی اور کٹنیوں سے مطلب برآری کرا لیتے ہیں۔ سچ پوچھو تو ایسے کام کرنے والے ان کے مندروں میں اور ان کے نزدیک بہت سے رہا کرتے ہیں۔

اب ان کی دکھشنا کی لیلا سنئے۔ یعنی اسطرح مانگتے ہیں" لاؤ بھینٹ گوسائیں جی کی بہو جی کی لال جی کی بیٹی جی کی مُکھیا جی کی باہریا جی کی۔ گوپا جی کی اور ٹھاکر جی کی" ان ساتوں ناموں کے ذریعے حسب دلخواہ مال مارتے ہیں۔

جب کوئی گوسائیں جی کا پیرو مرنے لگتا ہے تب اس کی چھاتی پر گوسائیں جی پاؤں دھر دیتے ہیں اور جو کچھ ملتا ہے اس کو گوسائیں جی ہڑپ کر جاتے ہیں کیا یہ کام مہابرہمن اور کرٹیا اور مردہ دلی کی مانند نہیں ہے۔

کئی چیلے بیاہ میں گوسائیں جی کو بلا کر ان ہی سے لڑکے لڑکی کا پانی گرہن (ٹھلیوا) کراتے ہیں کئی چیلے کیسر سے اشنان کرتے ہیں یعنی گوسائیں جی کے جسم پر عورتیں کیسر کا ابٹنا ملکر پھر ایک بڑے برتن پر تختی رکھکر گوسائیں جی کو عورت مرد ملکر غسل کراتے ہیں لیکن خاصکر عورتیں غسل کراتی ہیں۔ پھر گوسائیں جی پیتامبر (ریشمی دھوتی) اور کھڑاویں پہن کر باہر نکل آتے ہیں اور دھوتی اسی میں پٹک دیتے ہیں پھر اُس کے مرید اُس پانی کا

ن کرتے ہیں۔

دب رمعالجہ بھر کر پان بیڑا گوسائیں جی کو دیتے ہیں وہ چبا کر کچھ نگل جاتے ہیں اور باقیماندہ
ب چاندی کے کٹورے میں جس کو ان کا چیلا منہ کے نزدیک کر دیتا ہے بطور پیک کے
ل دیتے ہیں (اس پیک کی بھی پرسادی بنتی ہے جس کو خاص پرسادی کہتے ہیں )
اب سوچئے کہ یہ لوگ کس قسم کے انسان ہیں؟ اگر جہالت اور غلاظت کوئی چیز ہے
اس سے بڑھ کر کیا ہوگی؟ بہت سے سمرن لیتے ہیں ان میں سے کتنے ہی ویشنووں
ہاتھ کا کھاتے ہیں دوسرے کے ہاتھ کا نہیں کتنے ہی ویشنووں کے ہاتھ کا بھی
ہیں کھاتے۔ لکڑیاں دھو لیتے ہیں لیکن آٹا گوڑ چینی وغیرہ نہیں کیونکہ ان کے دھونے
ے ان کی شکل بگڑ جاتی ہے۔ بیچارے کیا کریں اگر ان کو دھوئیں تو ستے ہی ہاتھ سے
دھوبیٹھیں؟

وہ کہتے ہیں کہ ہم ٹھاکر جی کے رنگ راگ بھوگ میں بہت سا مال صرف کر دیتے
ہیں لیکن وہ رنگ راگ بھوگ آپ ہی کرتے ہیں اور سچ پوچھو تو بڑے بڑے گناہ ہوتے
ہیں یعنی ہولی کے دنوں میں پچکاریاں بھر کر عورتوں کے اندام نہانی پر مارتے ہیں
اور رس وکریہ جو برہمن کے لئے ممنوع فعل ہے اسکو بھی کرتے ہیں۔

سوال۔ گوسائیں جی روٹی دال۔ کڑہی۔ بھات۔ ساگ۔ منٹھری اور لڈو وغیرہ کو
کھلے طور پر دکان میں بیٹھ کر تو نہیں بیچتے۔ بلکہ اپنے نوکر چاکروں کو پتلیں بانٹ
دیتے ہیں وہ لوگ بیچتے ہیں۔ گوسائیں جی خود نہیں بیچتے۔

جواب۔ اگر گوسائیں جی انکو ماہواری روپے دیں تو وہ پتلیں کیوں لیں؟
گوسائیں جی اپنے نوکروں کے ہاتھ دال بھات وغیرہ تنخواہ کے عوض میں بیچ دیتے
ہیں وے لیجا کر دوکان یا بازار میں بیچتے ہیں۔ اگر گوسائیں جی خود باہر بیچتے تو وہ
اگر جو برہمن وغیرہ ہیں وے تو رس وکریہ دوش سے بچ جاتے اور اکیلے گوسائیں
ہی رس وکریہ روپی گناہ کے مرتکب ہوتے۔ اول اس گناہ میں آپ ڈوبے پھر اوروں
کو بھی ڈبویا۔ اور کہیں کہیں (مثلاً ناتھ دوارہ وغیرہ میں گوسائیں جی خود بھی
بیچتے ہیں۔ رس وکریہ کرنا رذیلوں کا کام ہے شریفوں کا نہیں ایسے ایسے لوگوں
نے بھی اس آریہ ورت کی تنزلی کی ہے۔

نوٹ مترجم: دودھ وغیرہ اشیاء کا بیچنا رس وکریہ کہلاتا ہے۔

## ۱۰۲ - سوال - سوامی نارائن کا مت کیسا ہے -

**سوامی نارائن کا مت**

**جواب** - جیسی گوسائیں جی کے دھن لوٹنے وغیرہ کی عجیب لیلا ہے ویسی ہی سوامی نارائن کی بھی ہے دیکھئے! ایک شخص سہجانند نامی اُجودھیا کے قرب وجوار کے ایک گاؤں میں پیدا ہوا تھا وہ برہمچاری ہو کر گجرات - کاٹھیاواڑ - کچھ بھج وغیرہ ممالک میں پھرتا تھا اس نے دیکھا کہ اس ملک کے لوگ جاہل اور سیدھے سادے ہیں جس طرح سے ان کو اپنے مت میں پھنسانا چاہیں ویسے ہی یہ لوگ جھک سکتے ہیں وہاں اس نے دوچار چیلے بنائے اُنہوں نے آپس میں اتفاق کر کے ظاہر کیا کہ سہجانند نارائن کا اوتار اور بڑا صاحب قدرت ہے اور بھگتوں کو چتر بھج کی شکل بنا کر ساکشات درشن بھی دیتا ہے -

ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ کاٹھیاواڑ میں ایک کاٹھی بنام دادا کھاچر گڈھڑے کا زمیندار تھا اسکو چیلوں نے کہا کہ تم اگر چتر بھج نارائن کا درشن کرنا چاہو تو ہم سہجانند جی سے التماس کریں وہ سادہ لوح تھا اس نے کہا کہ بہت اچھا -

ایک کوٹھری میں سہجانند سر پر مکٹ پہن شنکھ چکر اپنے ہاتھ میں اوپر کو اٹھائے ہوئے کھڑا رہا اور دوسرا آدمی اس کے پیچھے کھڑا ہو گیا - گدا پدم اپنے ہاتھ میں لیکر سہجانند کی بغل میں سے آگے کو ہاتھ نکال چتر بھج کی مانند بن ٹھن گئے - دادا کھاچر سے ان کے چیلوں نے کہا کہ ایکبار آنکھ اٹھا کر دیکھنا پھر آنکھ بند کر لینا اور فوراً ادہر کو چلے آنا جو زیادہ دیکھوگے تو نارائن خفا ہو جائینگے - کیونکہ چیلوں کے من میں تو یہ تھا کہ ہمارے فریب کا پتہ نہ لگ جاوے (چنانچہ) اسکو لیگئے وہی سہجانند کلابتون اور چمکتے ہوئے ریشمی کپڑے پہنے ہوئے اندھیری کوٹھری میں کھڑا تھا اُسکے چیلوں نے یکبارگی کوٹھری کی طرف شمعدان سے روشنی کی - دادا کھاچر نے دیکھا تو چتر بھج شکل نظر آئی پھر جھٹ چراغ کو آڑ میں کر دیا وہ سب پیچھے گرے اور نمسکار کر کے دوسری طرف چلے آئے اور اسی وقت بیچ میں باتیں کرنے لگ گئے کہ تمہاری خوش نصیبی ہے اب تم مہاراج کے چیلے ہو جاؤ اس نے کہا بہت اچھی بات ہے پھر جتنی دیر میں لوٹ کر دوسری جگہہ پر پہنچے اتنی دیر میں دوسری پوشاک پہن کر سہجانند گدی پر بیٹھا ہوا ملا - تب چیلوں نے کہا کہ دیکھو اب دوسری شکل بدل کر یہاں موجود ہیں -

وہ دادا کھاچر ان کے جال میں پھنس گیا وہیں سے انکے مت کی بنیاد مضبوط ہو گئی - کیونکہ وہ ایک بڑا زمیندار تھا -

سبھاؤ نند نے وہاں ہی اپنی بنیاد مضبوط کی پھر اِدھر اُدھر گھومتا رہا سب کو اپدیش کرتا تھا کئی لوگوں کو سادھو بھی بناتا تھا۔ کبھی کبھی کسی سادھو کے گلے کی ناڑی کو ملکر بیہوش بھی کر دیتا اور سب سے کہتا تھا کہ ہم نے انکو سمادھی چڑھا دی ہے ایسے ایسے فریبوں سے کاٹھیاواڑ کے سادہ لوح آدمی اس کے داؤ پیچ میں پھنس گئے۔ جب وہ مرگیا تب اس کے چیلوں نے بہت سا پاکھنڈ پھیلایا ان کے حال پر یہ مثال صادق آتی ہے جیسے کوئی شخص چوری کرتا گرفتار ہو گیا حاکم نے اسکا ناک کاٹ ڈالنے کی سزا دی۔ جب اس کی ناک کاٹی گئی تب وہ بدمعاش ناچنے گانے اور ہنسنے لگا۔ لوگوں نے پوچھا تو کیوں ہنستا ہے؟ اس نے کہا کچھ کہنے کی بات نہیں ہے۔ لوگوں نے پوچھا ایسی کونسی بات ہے۔ اس نے کہا بڑے بھاری تعجب کی بات ہے جو ہم نے اس سے پہلے کبھی نہیں دیکھی۔ لوگوں نے کہا کہو کیا بات ہے؟ اس نے کہا میرے سامنے ساکھشات چترِبھج نارائن کھڑے ہیں میں دیکھکر بڑا خوش ہو کر ناچتا گاتا اپنے نصیب کو مبارکباد دیتا ہوں میں نارائن کا ظاہرا درشن کر رہا ہوں لوگوں نے کہا ہم کو درشن کیوں نہیں ہوتا۔ وہ بولا ناک کی آڑ ہو رہی ہے جو ناک کٹوا ڈالو تو نارائن نظر آوے ورنہ نہیں ان میں سے کسی نے چاہا کہ ناک جائے تو جائے لیکن نارائن کا درشن ضرور کرنا چاہئے۔ اس نے کہا کہ میری بھی ناک کاٹ لو مگر نارائن کو ضرور دکھلاؤ۔ اُس نے اس کی ناک کاٹ کر کان میں کہا کہ تو بھی ایسا ہی کر نہیں تو میرا اور تیرا مخول اڑیگا۔ اس نے بھی سمجھا کہ اب ناک تو آتی نہیں اس لئے ایسا ہی کہنا ٹھیک ہے۔ تب تو وہ بھی اسی کی مانند ناچنے کودنے گانے بجانے۔ ہنسنے اور کہنے لگا کہ مجھکو بھی نارائن نظر آتا ہے۔ ویسے ہوتے ہوتے ایک ہزار آدمی کا گروہ ہو گیا اور بڑا شور و شر برپا ہوا۔ اپنے سمپردائے (فرقہ) کا نام "نارائن درشی" رکھا یہ حال کسی راجہ نے سنا۔ ان کو بلایا۔ جب راجا ان کے پاس گیا تب تو وہ بہت ناچنے کودنے اور ہنسنے لگے تب راجا نے پوچھا کہ یہ کیا بات ہے؟ انہوں نے کہا کہ ظاہرا نارائن ہم کو نظر آتا ہے۔

راجا۔ ہم کو کیوں نظر نہیں آتا؟

نارائن درشی۔ جبتک ناک ہے تبتک نظر نہیں آئیگا اور جب ناک کٹوا لوگے تب نارائن ظاہرا نظر آئیں گے۔ اس راجا نے سوچا کہ یہ بات ٹھیک ہے (راجا نے کہا) کہ جوتشی (نجومی) جی! مہورت دیکھئے۔

جوتشی جی نے جواب دیا کہ جو حکم ہو آنند داتا (خداوند نعمت)! دشمی (دسویں تاریخ) کے

دن صبح کے آٹھ بجے ناک کٹوانے اور نارائن کے درشن کرنے کا بڑا اچھا مہورت ہے۔
واہ رے پوپ جی!! اپنی پوتھی میں ناک کٹنے کٹوانے کا بھی مہورت لکھدیا۔ جب راجانے (ایسی خواہش کی) اور ان ہزاروں نکٹوں کا روزینہ مقرر کردیا۔ تب تو راجہ ہی خوش ہوکر ناچنے۔ کودنے اور گانے لگے۔ یہ بات راجہ کے دیوان وغیرہ کو جو کچھ عقلمند تھے اچھی معلوم نہ ہوئی راجہ کے ہاں ایک چار پشت کا بوڑھا دیوان نوے برس کی عمر کا تھا۔ اسکو جاکر اس کے پڑپوتے نے جو کہ اسوقت دیوان تھا وہ بات سنائی تب اس عمر رسیدہ دیوان) نے کہا کہ وہ لوگ مکار ہیں تو مجھ کو راجہ کے پاس لیے چل وہ لے گیا بیٹھتے وقت راجانے بہت خوش ہوکر ان ناک کٹوں کی باتیں سنائیں دیوان نے کہا کہ سنئے مہاراج! ایسی جلدی نہ کرنی چاہیے۔ بغیر آزمائش کیئے پیچھے پچھتانا پڑتا ہے۔

راجا۔ کیا یہ ہزاروں آدمی جھوٹ بولتے ہیں۔

دیوان۔ جھوٹ بولیں یا سچ بغیر تحقیق کیئے سچ جھوٹ کیسے کہہ سکتے ہیں؟

راجا۔ تحقیق کس طور پر کرنی چاہیئے؟

دیوان۔ علم قانون قدرت اور پرتکیش آدی پرمانوں سے۔

راجا۔ جو شخص پڑھا ہوا نہ ہو وہ تحقیق کیسے کرے۔

دیوان۔ عالموں کی صحبت کے ذریعہ معلومات بڑھانے سے

راجا۔ اگر عالم نہ ملے تو کیا کرے؟

دیوان۔ ہمت والے کے لیئے کوئی بات بھی مشکل نہیں۔

راجا۔ تو آپ ہی کہیئے کیسا کیا جائے؟

دیوان۔ میں بوڑھا ہوں اور گھر میں بیٹھا رہتا ہوں اور اب تھوڑے ہی دن زندگی کے ہونگے۔ اس لیئے اول میں تحقیق کرلوں بعد ازاں آپ جیسا مناسب سمجھیں ویسا کیجیئے۔

راجا۔ بہت خوب! جوتشی جی! دیوان جی کے لیئے مہورت دیکھیئے؟

جوتشی۔ جو حضور کا حکم ہو یہی شکل پنچمی دس بجے کا مہورت اچھا ہے۔
جب پنچمی ہوئی تب آٹھ بجے بوڑھے دیوان جی نے راجا کے پاس آکر کہا کہ ہزار دو ہزار فوج لیکر چلنا چاہیئے۔

راجا۔ وہاں فوج کا کیا کام ہے؟

یوان۔ آپ کو انتظام سلطنت سے واقفیت نہیں ہے۔ جیسا میں کہتا ہوں ویسا کیجئے۔
اجا۔ اچھا بھائی! فوج تیار کرو۔ راجا ساڑھے نو بجے سوار ہو کر سب کو ساتھ لیکر گیا
کو دیکھکر وہ ناچنے اور گانے لگے۔ بیٹھنے پر راجہ نے ان کے مہنت کو جس نے یہ سمپردائے (فرقہ)
یا تھا اور جس کی اول ناک کٹی تھی بلا کر کہا کہ آج ہمارے دیوان جی کو نارائن کا درشن کرائیے
س نے کہا اچھا۔ جب دس بجے کا وقت ہوا تب ایک آدمی نے ایک تھالی ناک کے نیچے
رکھی اس نے تیز چاقو سے ناک کاٹ کر تھالی میں رکھدی اور دیوان جی کی ناک سے خون
دھار بہنے لگی۔ دیوان جی کا منہ زرد ہو گیا۔ پھر اس مکار نے دیوان جی کے کان میں منتر
ولا کہ آپ بھی ہنس کر سب سے کہئے کہ مجکو نارائن نظر آتا ہے۔ اب ناک کٹی ہوئی نہیں
ے گی اگر ایسا نہ کہو گے تو تمہارا بڑا مخول اڑے گا سب لوگ ہنسی کریں گے وہ اتنا کہکر الگ
و گیا۔ اور دیوان جی نے انگوچھا ہاتھ میں لے کر ناک پر رکھ لیا۔
جب دیوان جی سے راجہ نے پوچھا کہ کہئے نارائن نظر آتا ہے یا نہیں تو دیوان جی
ے راجا کے کان میں کہا کہ کچھ بھی نظر نہیں آتا فضول اس مکار نے ہزاروں آدمیوں کو
راب کیا۔ راجہ نے دیوان سے کہا کہ اب کیا کرنا چاہئے۔ دیوان نے کہا ان کو پکڑ کر سخت
سزا دینی چاہیئے جب تک زندہ رہیں تب تک قیدخانے میں رکھنا چاہئے اور اس بدکار
کو جس نے ان سب کو بگاڑا ہے۔ گدھے پر چڑھا کر بڑی ذلت سے مارنا چاہیئے جب
اجا اور دیوان کان میں باتیں کرنے لگے تب انہوں نے ڈر کر بھاگنے کی تیاری کی لیکن
چاروں طرف فوج نے گھیرا کیا ہوا تھا۔ بھاگ نہ سکے۔ راجہ نے حکم دیا کہ سب کو پکڑ کر بیڑیاں
ڈالدو اور اس بدکار کا منہ کالا کر گدھے پر چڑھا اس کے گلے میں پھٹے ہوئے جوتوں کا
ار پہنا سب جگہ پھرا کر لڑکوں سے دھول خاک اس پر پھنکواؤ۔ چوک در چوک جوتوں سے
پٹواؤ۔ کتوں سے نچوا مروا ڈالا جائے۔ اگر ایسا نہ ہو تو دوبارہ دوسرے بھی ایسا کام کرنے
سے نہ ڈریں گے۔
جب ایسا ہوا تب ناک کٹوں کا فرقہ بند ہوا۔ اسیطرح تمام وید کے مخالفین دوسروں
کی دولت لوٹنے میں بڑے ہوشیار ہیں۔ سمپردائے والوں کی لیلا اسی قسم کی ہے۔
یہ سوامی نارائن مت والے دولت کے لٹیرے مکر و فریب سے کام کرتے ہیں۔ کتنے
ہی جاہلوں کے بہکانے کے لیے ان کے مرتے وقت کہتے ہیں کہ سفید گھوڑے پر بیٹھ کر

سہجا جی نند مکتی دھام کو لیجانے کے لئے آئے ہیں اور ہمیشہ اس مندر میں ایک بار آیا کر
ہیں جب میلا ہوتا ہے تب مندر کے اندر پجاری رہتے ہیں اور نیچے دوکان لگا رکھی ہے مندر
سے دوکان کو جانے کے لئے سوراخ رکھتے ہیں کسی نے ناریل چڑھایا تو وہ دوکان میں پھینک
دیا۔ یعنی اسی طرح ایک ناریل دن میں ہزار دفعہ بکتا ہے ایسے ہی سب چیزوں کو بیچتے
ہیں۔ جس ذات کا سادھو ہو اس سے ویسے ہی کام کراتے ہیں۔ اگر حجام ہو تو اس سے
حجامت کا۔ کمہار سے کمہارپن کا۔ کاریگر سے کاریگری کا۔ بنئے سے بنئے کا اور شودر سے
خدمت وغیرہ کا کام لیتے ہیں اپنے چیلوں پر ایک ٹیکس لگا رکھا ہے لاکھوں کروڑوں ارب
ٹھگ کر جمع کر لئے ہیں اور کرتے جاتے ہیں۔ جو مسند پر بیٹھتا ہے وہ گرہستی بننے کے لئے
شادی کرتا اور زیور پہنتا ہے۔ جہاں کہیں بدھراونی (دعوت) ہوتی ہے وہاں گوکلئے
کی مانند گوسائیں جی بہو جی وغیرہ کے نام سے بھینٹ پوجا لیتے ہیں اپنے کو ست سنگی اور دوسرے
مت والوں کو کسنگی کہتے ہیں اپنے سوائے دوسرا کیسا ہی اچھا دھرم پر چلنے والا عالم شخص
کیوں نہ ہو لیکن اس کی عزت اور خدمت کبھی نہیں کرتے کیونکہ دیگر مت والوں کی خدمت
کرنے میں گناہ سمجھتے ہیں۔ لوگوں کے سامنے ان کے سادھو عورتوں کا منہ نہیں
دیکھتے لیکن در پردہ نہ معلوم کیا لیلا ہوتی ہوگی۔ یہ بات سب جگہ کم معلوم ہوئی ہے
کہیں کہیں سادھوؤں کی زناکاری وغیرہ کی لیلا ظاہر ہو گئی ہے اور ان میں جو بزرگ
ہوتے ہیں وہ جب مرتے ہیں تب ان کو پوشیدہ کنوئیں میں پھینک کر مشہور کرتے
ہیں کہ فلاں مہاراج جسم سمیت بیکنٹھ (بہشت) میں گئے۔ سہجانند جی آکر لے گئے
بہت التماس کی تھی کہ مہاراج انکو نہ لیجائیے کیونکہ اس مہاتما کے یہاں رہنے سے بہتری
ہے۔ سہجانند جی نے کہا کہ نہیں اب ان کی بیکنٹھ میں بڑی ضرورت ہے اس لئے لیجاتے
ہیں ہمنے اپنی آنکھ سے سہجانند جی کو اور ویمان (غبارہ) کو دیکھا تھا۔ جو مرنیوالے تھے
انکو ویمان میں بٹھلا دیا۔ اوپر کو لے گئے پھولوں کی بارش کرتے گئے۔

جب کوئی سادھو بیمار پڑتا ہے اور اس کو جینے کی امید نہیں رہتی تب کہتا ہے کہ میں کل
رات کو بیکنٹھ میں جاؤں گا۔ سنا ہے کہ اس رات اگر اس کی جان نہ نکلے اور بیہوش ہو جائے
تو بھی کنوئیں میں پھینک دیتے ہیں کیونکہ جو اس رات نہ پھینکیں تو جھوٹے ثابت ہوں اسلئے
ایسا کام کرتے ہونگے۔

ایسے ہی جب گوکلیا گوسائیں مرتا ہے تب ان کے چیلے کہتے ہیں کہ گوسائیں جی لیلا
وستار (پھیلا) کر گئے۔ جو ان گوسائیوں اور سوامی نارائن والے انکا اپدیش کرنیکا منتر ہے وہ
ایک ہی ہے۔ اسکا ترجمہ ایسا کرتے ہیں کہ سری کرشن میری جائے پناہ ہے یعنی ہم
سری کرشن کے سہارے ہوں لیکن اسکا ترجمہ "سری کرشن میری پناہ کو حاصل کرے"
ایسا بھی ہو سکتا ہے۔

جتنے بھی یہ مت ہیں وہ سب بے معنی فضول شاستروں کے برخلاف کلام بناتے ہیں کیونکہ
وہ بے علم ہونے سے علمی اصولوں کی واقفیت نہیں رکھتے۔

۱۰۳- سوال۔ مادھومت تو اچھا ہے؟

[مادھومت] جواب۔ جیسے دیگر مت والے ہیں ویسے ہی مادھو بھی ہے کیونکہ یہ بھی
چکرانکت ہوتے ہیں۔ ان میں چکرانکتوں سے اتنی زیادتی ہے کہ رامانجی ایک بار چکر کندہ
کراتے ہیں اور مادھو ہر سال بار بار چکرانکت ہوتے ہیں۔ چکرانکت ماتھے پر پیلا خط اور مادھو کالا
خط کھینچتے ہیں۔ ایک مادھو پنڈت سے کسی ایک مہاتما کا شاستر ارتھ ہوا تھا۔
(مہاتما) تم نے یہ کالا خط اور ہلال کی شکل کا تلک کیوں لگایا؟
(شاستری) اس کے لگانے سے ہم بیکنٹھ کو جائیں گے اور سری کرشن کا جسم بھی کالے رنگ
کا تھا اس لئے ہم کالا تلک لگاتے ہیں۔
(مہاتما) جو کالے خط اور ہلال نما تلک لگانے سے بیکنٹھ کو جاتے ہو تو تمام منہ سیاہ
کرنے سے کہاں جاؤ گے۔ کیا بیکنٹھ سے بھی پار اتر جاؤ گے اور جیسا کرشن کا تمام بدن سیاہ
تھا ویسا تم بھی تمام جسم کالا کر لیا کرو۔ تب سری کرشن کی مانند ہو سکتے ہو۔
اسکو بھی مذکورہ بالا مت والوں کی مانند جاننا چاہئے۔

۱۰۴- سوال۔ لنگانکت کا مت کیسا ہے؟

[لنگانکت مت] جواب۔ جیسے چکرانکت کا مت ہے، جیسے چکرانکت چکر (گول نشان)
سے داغے جاتے ہیں اور نارائن کے سوائے کسی کو نہیں مانتے ویسے لنگانکت لنگ کے
نشان سے داغے جاتے ہیں اور بغیر مہادیو کسی غیر کو نہیں مانتے ان میں زیادتی
یہ ہے کہ یہ لنگانکت پتھر کا ایک لنگ سونے یا چاندی میں منڈھوا کر گلے میں ڈال رکھتے ہیں جب
پانی بھی پیتے ہیں تب اس کو دکھا کر پیتے ہیں۔ ان کا منتر بھی شیووں کی مانند ہوتا ہے۔

**۱۰۵ سوال** - برہم سماج اور پرارتھنا سماج تو اچھا ہے؟ یا نہیں۔

**برہم سماج اور پرارتھنا سماج**

**جواب** - کچھ باتیں اچھی ہیں اور بہت سی بُری ہیں۔

**سوال** - برہم سماج اور پرارتھنا سماج سب سے اچھا ہے کیونکہ اس کے اصول بہت اچھے ہیں۔

**جواب** - اصول تمام اچھے نہیں کیونکہ وید ودیا سے بے بہرہ لوگوں کے خیالات بالکل سچے کیونکر ہو سکتے ہیں۔ جو کچھ برہم سماج اور پرارتھنا سماجیوں نے عیسائی مذہب میں شامل ہونے سے تھوڑے سے لوگوں کو بچایا اور کچھ کچھ پتھر وغیرہ مورتی پرستش یعنی بت پرستی کو ہٹایا اور دیگر بناوٹی کتابوں کے پھندے سے بھی کچھ لوگوں کو بچایا ہے یہ باتیں اچھی ہیں لیکن ان لوگوں میں اپنے ملک کی محبت کم ہے عیسائیوں کے چلن بہت سے اختیار کئے ہیں کھانے پینے اور شادی وغیرہ کے اصول بھی بدل دیئے ہیں۔

(۲) اپنے ملک کی تعریف یا بزرگوں کی بڑائی کرنی تو دور رہی اس کے عوض میں پیٹ بھر بُرائی کرتے ہیں۔ لیکچروں میں عیسائی وغیرہ انگریزوں کی تعریف دل کھول کر کرتے ہیں۔ برہما وغیرہ مہرشیوں کے نام (تک) بھی نہیں لیتے برخلاف اس کے ایسا کہتے ہیں کہ بغیر انگریزوں کے دنیا میں کوئی بھی آجتک عالم نہیں ہوا۔ آریہ ورتی لوگ ہمیشہ سے جاہل چلے آئے ہیں ان کی ترقی کبھی نہیں ہوئی۔

(۳) وید وغیرہ کی عزت کرنا تو دور رہا برائی کرنے سے بھی باز نہیں رہتے برہم سماج کے مقاصد کی کتاب میں سادھوؤں کی فہرست میں عیسیٰ۔ موسیٰ۔ محمد۔ نانک اور چیتن لکھے ہیں (لیکن) کسی رشی مہرشی کا نام نہیں ہے۔

اس سے پایا جاتا ہے کہ ان لوگوں نے جنکا نام لکھا ہے انہی کے مت کے مطابق اعتقاد رکھنے والے ہیں۔ بھلا جب آریہ ورت میں پیدا ہوئے۔ اسی ملک کا آب و دانہ کھایا پیا (اور) اب بھی کھاتے پیتے ہیں (تو) اپنے باپ دادا کے رستے کو چھوڑ کر دیگر غیر ممالک کے مذہبوں کی طرف زیادہ مائل ہو جانا (اور) برہم سماج اور پرارتھنا سماجیوں کا اس ملک میں رہکر علم سنسکرت سے بے بہرہ ہو کر اپنے کو عالم ظاہر کرنا انگریزی زبان پڑھ کر پنڈت کا گھمنڈ کرنا (اور) فوراً ایک مذہب چلانے کے لئے راغب ہو جانا یہ انسانوں کے لئے پائیدار اور انکی ترقی کرنیوالا کام کیونکر ہو سکتا ہے۔

(۴) انگریز مسلمان چنڈال وغیرہ کے ساتھ بھی کھانے پینے کی تمیز نہیں رکھی انہوں نے یہی سمجھا ہوگا کہ کھانے پینے اور ذات کی تمیز توڑنے سے ہم اور ہمارا ملک سدھر جائیگا۔ لیکن

ایسی باتوں سے سدھار (اصلاح) تو کجا الٹا بگاڑ ہوتا ہے۔

۵۔ **سوال**۔ ذات کا امتیاز ایشور کا کیا ہوا ہے یا انسان کا

**جواب**۔ ایشور اور انسان دونوں کا کیا ہوا۔

**سوال**۔ کونسا ایشور کا اور کونسا انسان کا کیا ہوا ہے؟

**جواب** انسان۔ حیوان۔ پرند۔ درخت۔ آبی جاندار وغیرہ ذاتیں پرمیشور کی بنائی ہوئی ہیں جس طرح حیوانوں میں گائے۔ گھوڑا۔ ہاتھی وغیرہ ذاتیں۔ درختوں میں پیپل۔ بڑ۔ آم وغیرہ پرندوں میں ہنس۔ کوا۔ بگلا وغیرہ آبی جانداروں میں مچھلی۔ گیکڑا وغیرہ ذاتیں جدا جدا ہیں۔ اسی طرح انسانوں میں براہمن کھشتری۔ ویش۔ شودر۔ چنڈال مختلف ذاتیں بھی ایشور کیطرف سے ہیں۔ لیکن انسانوں میں براہمن وغیرہ کو سامانیہ جاتی (جنس عام) (بلحاظ جسم) میں نہیں بلکہ سامانیہ وشیش آتمک جاتی (عام) بلحاظ جسم اور خاص بلحاظ روحانیت شمار کرتے ہیں جسطرح کہ پہلے ورن آشرم بیوستھا (دیکھو چوتھا باب) میں لکھ آئے ہیں۔ ویسے ہی وصف عمل فطرت کے مطابق ورن بیوستھا ماننی ضرور چاہیئے۔ اس انسانی فعل کے لحاظ سے انکے وصف۔ عمل۔ فطرت کے مطابق سابقہ بیان کئے ہوئے طرق سے برہمن۔ کھشتری۔ ویش۔ شودر وغیرہ ورنوں کی پڑتال کرکے درجے قائم کرنے راجا اور عالم لوگوں کا کام ہے۔

کھانے کا فرق بھی ایشور اور انسان کا کیا ہوا ہے۔ جیسے شیر گوشت خور ہے اور ارنا بھینسا گھاس وغیرہ خوراک کھاتے ہیں اسکو ایشور کا کیا ہوا۔ (طبعی) جانو اور مکان زمانہ چیزوں کے لحاظ سے کھانے میں فرق انسان کی وجہ سے (ہوتا) ہے۔

**سوال**۔ دیکھو یوروپین (فرنگی) لوگ بوٹ۔ کوٹ۔ پتلون پہنتے۔ ہوٹل میں سب کے ہاتھ کا کھاتے ہیں۔ اسی وجہ سے اپنی ترقی کر رہے ہیں۔

**جواب**۔ یہ تمہاری غلطی ہے۔ کیونکہ مسلمان۔ چانڈال لوگ سب کے ہاتھ کا کھاتے ہیں پھر ان کی ترقی کیوں نہیں ہوتی؟

یوروپین لوگوں میں چھوٹی عمر میں شادی نہ کرنا۔ لڑکے لڑکی کو تعلیم و تربیت یافتہ بنانا اور سوئمبر بیاہ (کا طریق جاری) ہے۔ انپڑھ بڑے لوگوں کا اپدیش اثر پذیر نہیں ہوتا اسلئے وہ عالم ہو کر ہر کسی کے پاکھنڈ میں نہیں پھنستے۔ جو کچھ کرتے ہیں وہ سب باہمی مشورہ

اور انجمن سے فیصلہ کرتے ہیں اپنی قوم کی ترقی کیلئے تن من دھن صرف کر دیتے ہیں اور سستی کو چھوڑ کر ہمت کرتے ہیں
دیکھو! اپنے ملک کے بنے ہوئے جوتے کو دفتر اور کچہری میں جانے دیتے ہیں یہاں کے دیسی جوتے
کو نہیں۔ اتنے ہی سے سمجھ لو کہ اپنے ملک کے بنے ہوئے جوتوں کی جتنی قدر اور تعظیم کرتے ہیں
اتنی غیر ملک کے باشندوں کی نہیں کرتے۔ دیکھئے سو برس سے چند سال زیادہ ہوئے کہ اس
ملک میں یوروپین لوگ آئے اور آج تک وہ لوگ موٹے کپڑے وغیرہ پہنتے ہیں جیسا کہ اپنے ملک
میں پہنتے تھے انہوں نے اپنے ملک کا چال چلن نہیں چھوڑا اور تم میں سے بہت سے لوگوں نے
اُن کی نقل کر لی اس وجہ سے تم بے عقل اور وہ عقلمند ثابت ہوتے ہیں نقل کرنا کسی عقلمند
کا کام نہیں۔ ان لوگوں میں جو شخص جس کام پر تعینات ہوتا ہے (وہ) اس کو بخوبی پورا کرتا
ہے۔ حکم کی تعمیل برابر کرتے ہیں اپنے ملک والوں کو تجارت وغیرہ میں مدد دیتے ہیں اس قسم
کی خوبیوں اور عمدہ کاموں کی بدولت ان کی ترقی ہے۔ نہ کہ بوٹ کوٹ۔ پتلون ہوٹل میں
کھانے پینے وغیرہ معمولی اور برے کاموں سے۔

ان میں ذات کا امتیاز بھی ہے۔ دیکھو جب کوئی یوروپین خواہ کتنا ہی معزز اور بڑے
عہدے پر ممتاز کیوں نہ ہو کسی غیر ملک غیر مذہب والوں کی لڑکی سے بیاہ کر لیتا یا یوروپین
کی لڑکی غیر ملک والوں سے شادی کر لیتی ہے تب اسی وقت اس کی دعوت کرنا اسکے
ساتھ مل کر کھانا اور شادی وغیرہ کرنے کو دیگر لوگ بند کر دیتے ہیں یہ ذات کا امتیاز نہیں تو
کیا ہے؟ اور تم سادہ لوح آدمیوں کو بہکاتے ہو کہ ہم میں ذات کا امتیاز نہیں ہے تم اپنی
جہالت کے باعث ہاں بھی لیتے ہو۔ لہٰذا جو کچھ کرنا ہو وہ سوچ سمجھ کر کرنا چاہئے تاکہ پھر
افسوس سے ہاتھ نہ ملنا پڑے۔

دیکھو حکیم اور دوائی کی ضرورت بیمار کے لئے ہوتی ہے۔ تندرست کے لئے نہیں۔ عالم شخص
تندرست کی مانند ہے اور جاہل کو سمجھو کہ مرض جہالت میں مبتلا رہتا ہے اس مرض کے
دور کرنے کے لئے سچا علم اور سچا اپدیش درکار ہے۔ جاہلوں کو جہالت کے باعث یہ مرض ہے
کہ کھانے پینے ہی میں دھرم رہتا اور جاتا ہے جب بھی وہ کسی کو کھانے پینے میں خرابی کرتے
ہوئے پاتے ہیں۔ تب جانتے اور کہتے ہیں کہ وہ دھرم سے گر گیا ہے۔ نہ اس کی بات سنتے اور
نہ اس کے پاس بیٹھتے اور نہ اسکو اپنے پاس بیٹھنے دیتے ہیں۔ اب کہیے کہ تمہارا علم خود غرضی کے
لئے ہے یا دوسروں کی بھلائی کے لئے۔ دوسروں کی بھلائی تو تب ہی ہوتی جبکہ تمہارا علم کی

بدولت ان بے علم لوگوں کو فیض پہنچتا۔ اور اگر کہو کہ وے (فیض) حاصل نہیں کرتے ہم کیا
کریں تو یہ تمہارا نقص ہے ان کا نہیں کیونکہ تم اگر اپنا چال چلن اچھا رکھتے تو وہ تم سے محبت
کرتے اور فیضیاب ہوتے۔ لیکن تم نے ہزاروں کی بھلائی برباد کر کے اپنا ہی آرام ڈھونڈا
لہذا یہ تم سے بڑا قصور ہوا۔ کیونکہ دوسروں کی بھلائی کرنا دھرم اور دوسروں کو نقصان پہنچانا
ادھرم کہلاتا ہے اس لئے عالم شخص کو مناسب برتاؤ کر کے جاہلوں کو دکھ کے سمندر سے
عبور کرانے کے لئے بمنزلہ جہاز کے بننا چاہیئے بالکل جاہلوں کی مانند کام نہ کرنے چاہیئیں۔
بلکہ جس میں انکی اور اپنی دن بدن محبت اور ترقی ہو ویسے کام کرنے مناسب ہیں۔

**سوال**۔ ہم کوئی کتاب الہامی یا کسی کو ہر ایک پہلو میں سچی نہیں مانتے کیونکہ انسانوں کی
عقل غلطی سے پاک نہیں ہوتی۔ اسلئے ان کی تصنیف شدہ کتابیں سب غلطی والی ہوتی ہیں۔
لہذا ہم سب سے سچائی حاصل کرتے اور جھوٹ کو چھوڑ دیتے ہیں۔ خواہ سچائی وید یا بائبل یا قرآن میں یا
دیگر کسی کتاب میں پائی جائے وہ ہمارے قبول کرنے کے لائق ہے جھوٹ کسیکا نہیں ہے۔

**جواب**۔ جس بات سے تم سچائی قبول کرنے والے ہونا چاہتے ہو اسی بات سے جھوٹ کے
قبول کرنیوالے بھی ٹھہرتے ہو۔ کیونکہ جب تمام انسان غلطی سے پاک نہیں ہو سکتے تو تم بھی
انسان ہونے سے غلطی سے پاک نہیں ہو۔ جب غلطی کرنے والے کے الفاظ مکمل طور پر قابل
تسلیم نہیں ہو سکتے تو تمہاری بات کا بھی اعتبار نہیں ہو سکتا۔ پھر تو تمہاری بات کا بالکل اعتبار
نہ کرنا چاہیئے۔ جب یہ حالت ہے تو تمہارا کہنا زہر آلودہ اناج کی مانند قابل ترک ہے لہذا تمہاری
تصنیف شدہ کتابیں، "دیاکھیان پُستک" کسی شخص کو بھی نہیں ماننی چاہیئے۔
چلے تو چوبے جی چھبے جی بننے کو۔ گانٹھ کے دو کھو کر دوبے جی بن گئے" جیسے کہ دیگر انسان
ہمہ دان نہیں ہیں (ویسے ہی)، تم (بھی) کچھ ہمہ دان نہیں ہو شائد تم
غلطی سے جھوٹ کو قبول کر لیتے اور سچائی کو چھوڑ دیتے ہوگے لہذا ہمہ دان پرمیشور کی کلام
کا سہارا ہم محدود العقل انسانوں کو ضرور لینا چاہیے۔ جیسا کہ وید کے مضمون میں لکھ آئے

यतोभ्यस्तती भ्रष्ट:

ہیں ویسا تمکو ضرور ماننا چاہیئے ورنہ
ابتر سے بدتر ہوتا ہے جب کل سچائیاں ویدوں سے حاصل ہوتی ہیں جن میں کہ جھوٹ
ذرا بھی نہیں ہے تو ان کے تسلیم کرنے میں شک کرنا گویا، اپنا اور دوسرے کا محض نقصان
کرنا ہے۔ اسی وجہ سے تم کو آریہ ورتی لوگ اپنا نہیں سمجھتے اور تم آریہ ورت کی ترقی کا باعث

بھی نہیں ہو سکتے کیونکہ تم دردر کے بھیکھاری بنے ہو۔ تم نے سمجھا ہے کہ اسبات سے ہم لوگ اپنا اور دوسروں کا بھلا کر سکیں گے سو نہیں کر سکو گے۔ جیسے کسی کے ماں باپ دونوں (ملکر) کل دنیا کے لڑکوں کی پرورش کرنے لگیں تو سب کی پرورش کرنا تو غیر ممکن ہے البتہ ایسا کرنے سے وہ اپنے لڑکوں کو بھی مار بیٹھیں گے ویسے ہی آپ لوگوں کی حالت ہے۔

بھلا وید وغیرہ سچے شاستروں کو مانے بغیر تم اپنے قول کی سچائی اور جھوٹ کی آزمائش اور آریہ ورت کی ترقی بھی کبھی کر سکتے ہو۔ ملک کو جو بیماری ہوئی ہے اس کی دوائی تمہارے پاس نہیں ہے یورپین لوگ تمہاری پروا نہیں کرتے اور آریہ ورتی لوگ تمکو دیگر مذاہب والوں کی مانند سمجھتے ہیں اب بھی سمجھکر وید وغیرہ کی قدر کرنے سے ملک کی ترقی کرنے لگو تو بھی اچھا ہے جب تم یہ کہتے ہو کہ تمام سچائیاں پرمیشور سے ظاہر ہوتی ہیں تو پھر رشیوں کے آتماؤں میں ایشور سے ظاہر کئے گئے ستیارتھ (سچے معنی) ویدوں کو کیوں نہیں مانتے۔ ہاں یہی وجہ ہے کہ تم لوگ وید نہیں پڑھے ہو اور نہ پڑھنے کی خواہش کرتے ہو۔ کیونکہ تمکو ویدوکت (وید میں فرمودہ) علم حاصل ہو سکیگا۔

دوئم۔ دنیا کی علت مادی کے بغیر دنیا کی پیدائش اور روح کو بھی پیدا شدہ مانتے ہو جیسے عیسائی اور مسلمان وغیرہ مانتے ہیں اسکا جواب دنیا کی پیدائش اور جیو ایشور کی تشریح کے مضمون) میں دیکھ لیجئے۔ (باب آٹھواں) علت کے بغیر معلول کا ہونا بالکل ناممکن اور پیدا شدہ چیز کا فنا ہونا ویسا ہی ناممکن ہے (۲)

ایک یہ بھی تمہارا نقص ہے کہ جو پشچاتاب (توبہ) اور پرارتھنا (دعا) سے گناہوں کا دفعیہ مانے ہو اسی بات سے دنیا میں بہت سے گناہ بڑھ گئے ہیں کیونکہ پرانی لوگ تیرتھ وغیرہ کی زیارت سے جینی لوگ۔ نوکار منتر جپ اور تیرتھ وغیرہ سے۔ عیسائی لوگ عیسیٰ کے بھروسے پر اور مسلمان لوگ توبہ کرنے سے گناہ کا چھوٹ جانا بغیر بھگتنے کے مانتے ہیں اسی وجہ سے گناہوں سے نہ ڈر کر گناہ (کرنے) میں بہت رغبت ہو گئی ہے۔ اسبات میں برہم اور پرارتھنا سماجی بھی پرانی وغیرہ (لوگوں) کی مانند ہیں اگر (تم) ویدوں کو سنتے تو معلوم ہوتا کہ بغیر بھگتنے کے گناہ و ثواب کا دفعیہ نہیں ہو سکتا یہ جانکر گناہوں سے ڈرتے اور دھرم میں ہمیشہ راغب رہتے۔ اگر بھگتنے کے بغیر (گناہوں کا) دفعیہ مانیں تو ایشور غیر منصف ٹھہرتا ہے (۸) جو تم روح کی لاانتہا ترقی مانتے ہو سو کبھی نہیں ہو سکتی کیونکہ محدود روح کے وصف۔ عمل۔ فطرت کا ثمرہ بھی محدود ہونا ضروری ہے۔

سوال۔ پرمیشور رحیم ہے۔ محدود کرموں کا پھل لاانتہا دیگا ÷

جواب - ایسا کرے - تو پرمیشور کا انصاف نہ رہے - اور نیک اعمال کی ترقی بھی کوئی نہ کرے - کیونکہ تھوڑے سے بھی نیک اعمال کا لاانتہا ثمرہ پرمیشور دیگا - اور پشچاتاپ یا پرارتھنا سے گناہ خواہ کسیقدر ہوں چھوٹ جائیں گے - ایسی باتوں سے دھرم کی تنزلی اور بداعمالی کی ترقی ہوتی ہے -

سوال - ہم فطرتی علم کو وید سے بھی بڑا مانتے ہیں - خارجی کو نہیں کیونکہ جو فطرتی علم خدا کا عطا کردہ ہم میں نہ ہوتا تو ویدوں کو بھی کیسے پڑھ پڑھا سمجھ سمجھا سکتے اس لئے ہم لوگوں کا مذہب بہت اچھا ہے -

جواب - یہ تمہاری بات فضول ہے کیونکہ جو کسی کا دیا ہوا علم ہوتا ہے وہ فطرتی نہیں ہوتا فطرتی ہے وہ سہج (جبلّی) گیان (علم) ہوتا ہے اور اسکو کوئی گھٹا بڑھا نہیں سکتا اس کی ترقی کوئی بھی نہیں کر سکتا - کیونکہ جنگلی لوگوں میں بھی فطرتی علم (موجود) ہے تو بھی وے اپنی ترقی نہیں کر سکتے - اور جو خارجی علم ہے وہی ترقی کا باعث ہے - دیکھو تم ہم لڑکپن میں افعال ہردنی ناکردنی اور دھرم ادھرم کچھ بھی ٹھیک ٹھیک نہیں جانتے تھے جب ہم عالموں سے پڑھے تب ہی افعال کردنی ناکردنی اور دھرم ادھرم کو سمجھنے لگے اس لئے فطرتی علم کو سب سے افضل ماننا ٹھیک نہیں ہے (۹)

جواب آپ لوگوں نے پوروا (پچھلا) اور پنر جنم (دوبارہ جنم) نہیں مانا ہے - وہ عیسائی اور مسلمانوں کی نقل کی ہے - اسکا بھی جواب پنر جنم کی تشریح کے مضمون سے سمجھ لینا لیکن اتنا سمجھو کہ جیو (روح) شاشوت (ازلی) یعنی قدیمی ہے - اور اس کے اعمال بھی پرواہ روپ (دور تسلسل) سے نت (ازلی) ہیں - فعل اور فاعل کا ہمیشہ تعلق ہوتا ہے کیا وہ جیو کہیں نکما بیٹھا رہا تھا یا رہیگا اور تمہارے کہنے سے تو پرمیشور بھی نکما ٹھہرتا ہے - پوروا پر (پچھلا اور آئندہ) جنم نہ ماننے سے کرت ہانی اور اکرتابھیاگم - نیرگھرنیہ ظلم اور وشیمہ دوش بھی ایشور میں آتے ہیں کیونکہ جنم نہ ہو تو گناہ ثواب کے ثمرہ کو بھوگنا جاتا رہے کیونکہ جسطرح دوسرے کو سکھ دکھ یا نفع نقصان پہنچایا ہوتا ہے اسیطرح اسکا ثمرہ بغیر جسم کے حاصل کرے نہیں مل سکتا - دوسرا پوروجنم کے گناہ و ثواب کے بغیر رنج و راحت کا ملنا اس جنم میں کیونکر ہووے اگر پوروجنم کے گناہ و ثواب کے مطابق (رنج و راحت) نہ ہو تو پرمیشور غیر منصف ٹھہرے اور نہ بھوگنے (کی حالت میں) نہ ہونیکے برابر اعمال کا ثمرہ ہو جائیگا - اس لئے یہ بھی بات آپ لوگوں کی اچھی نہیں (۱۰)

ایک یہ کہ ایشور کے علاوہ جو اعلیٰ صفات والی اشیا اور عالموں کو بھی دیو نہیں مانتا ہے (۱) ٹھیک نہیں کیونکہ پرمیشور مہا دیو ہے) اور اگر دیو نہوتے تو سب دیوؤں کا سوامی (مالک) ہونیکے باعث مہادیو کیوں کہلاتا ہے (۱۱)

اگنی ہوتر وغیرہ رفاہ عام کے کاموں کو فرض نہ سمجھنا اچھا نہیں (۱۲)

رشی مہرشیوں کے احسانوں کو فراموش کر عیسیٰ کی طرف میلان رکھنا اچھا نہیں (۱۳)

ویدوں کے علوم کو علت مانے بغیر دیگر معلول علوم کی اشاعت کا ماننا بالکل ناممکن بات ہے

علم کا نشان جو گیگیوپویت ہے اسکو اور چوٹی کو کاٹ کر مسلمان عیسائیوں کی مانند بن بیٹھنا یہ بھی فضول ہے۔ جب پتلون وغیرہ کپڑے پہنتے ہو اور "تمغوں" کی خواہش کرتے ہو تو کیا یگیوپویت وغیرہ کا کچھ بڑا بوجھ ہو گیا تھا؟ (۱۵)

برہما سے لیکر اس کے بعد آریہ ورت میں بہت سے عالم ہو گذرے انکی تعریف نہ کرکے یوروپین ہی کی تعریف کے پل باندھنا اسکو طرفداری اور خوشامد نہ کہیں تو کیا کہیں؟ (۱۶)

تخم اور اس کے انکر کی طرح جیو اور بے جان کے ملاپ سے روح کی پیدائش کا ماننا پیدائش سے پہلے روح کی ہستی کا نہ ماننا اور پیدا شدہ کو یہ ماننا کہ فنا نہیں ہوتی یہ اجتماع ضدین ہے اگر پیدائش کے پہلے جاندار اور بے جان چیزیں نہ تھیں تو روح کہاں سے آگئی اور ملاپ کس کا ہوا۔ اگر ان دونوں کو ازلی مانتے ہو تو ٹھیک ہے لیکن پیدائش دنیا سے پیشتر ایشور کے سوائے دیگر کسی شے کو نہ ماننا یہ آپکا دعویٰ فضول ہو جائیگا۔

اس لئے اگر ترقی کرنا چاہتے ہو تو آریہ سماج کیساتھ ملکر اس کے مقاصد کے مطابق عمل کرنا منظور کیجئے۔ ورنہ کچھ ہاتھ نہ لگیگا۔ کیونکہ ہمارا اور آپ کا عین فرض ہے کہ جس ملک کی چیزوں سے اپنا جسم بنا اور اب بھی پرورش پا رہا ہو اور آئندہ پائیگا۔ اس کی ترقی تن من دھن سے سب لوگ ملکر محبت سے کریں۔ اس لئے جیسا کہ آریہ سماج ملک آریہ ورت کی ترقی کا باعث ہے ویسا اور کوئی نہیں ہو سکتا اگر اس سماج کو ٹھیک طور پر مدد دیں تو بہت اچھی بات ہے کیونکہ سماج کی خوشحالی کا بڑھانا مجمع کا کام ہے ایک کا کام نہیں ٭

۱۰۶۔ سوال۔ آپ سب کی تردید ہی کرتے آتے ہو لیکن اپنے اپنے دھرم میں سب اچھے

---

۱؎ کئے ہوئے کرموں کا پھل نہ ملنا کرت ہانی یعنی تضیع اعمال ہے ۲؎ کام کرنے کے بغیر پھل کا پراپت ہونا۔ اکرتا بھیاگم یعنی حصول بلا عمل ہے ۳؎ نیرگھرنیہ یعنی بیرحمی ۴؎ ویشمیہ یعنی عدم مساوات۔

سچائی کا متلاشی اور سب سے اچھے دھرم کی تحقیق

ہیں۔ تردید کسی کی نہ کرنی چاہیئے۔ اگر کرتے ہو تو آپ ان سے بڑھ کر کیا بتلاتے ہو؟ اگر بتلاتے ہو تو کیا آپ سے زیادہ یا برابر کوئی شخص نہ تھا اور نہ ہے ایسا غرور کرنا آپکو مناسب نہیں کیونکہ پرمیشور کی خلقت میں ایک سے ایک زیادہ برابر اور کم بھی ہیں کسیکو غرور کرنا مناسب نہیں ہے۔

جواب۔ دھرم سب ایک ہوتا ہے یا ایک سے زیادہ؟ اگر کہو کئی ہوتے ہیں تو ایکدوسرے کے مخالف ہوتے ہیں یا مطابق۔ اگر کہو کہ مخالف ہوتے ہیں تو ایک کے بعد دوسرا دھرم نہیں ہو سکتا اور اگر کہو کہ مطابق ہیں تو علیحدہ علیحدہ ہونا فضول ہے اس لئے دھرم اور ادھرم ایک ہی ہوتا ہے کئی نہیں اور یہی بات ہم خصوصیت سے کہتے ہیں مثلاً سب فرقوں کے اپدیشکوں کو کوئی راجا اکٹھا کرے تو ایک ہزار سے کم نہیں ہونگے۔ لیکن ان میں بڑے فرقے دیکھو تو پورانی۔ کرانی۔ جینی اور قرآنی چار ہیں کیونکہ ان چاروں کے اندر سب فرقے آجاتے ہیں کوئی راجا انکی سبھا کرکے کیا سو (محقق) ہو کر پہلے وام مارگی سے پوچھے کہ اے صاحب! مینے آجتک کوئی گرو والا استاد نہیں بنایا اور نہ کسی دھرم کو قبول کیا ہے کہیئے سب مذاہب میں افضل دھرم کسکا ہے جسکو میں اختیار کروں؟

وام مارگی "ہمارا ہے"۔ محقق: "یہ نو سو ننانوے کیسے ہیں"۔ وام مارگی: "سب جھوٹے اور دوزخی ہیں" کیونکہ कौलात्परतरं नास्ति اس مقولہ کے حوالہ سے ہمارے دھرم سے بڑھ کر کوئی دھرم نہیں ہے۔ محقق: آپکا کیا دھرم ہے؟

وام مارگی "بھگوتی کو ماننا۔ شراب۔ گوشت وغیرہ پانچ مکاروں کا استعمال۔ اور رودریامل وغیرہ چونسٹھ تنتروں کا ماننا وغیرہ۔ اگر تو مکتی کی خواہش کرتا ہے تو ہمارا چیلا ہو جا"۔

محقق "اچھا۔ لیکن دیگر مہاتماؤں کا بھی درشن کر اُن سے (دریافت کر آؤں پھر جس پر میرا اعتقاد اور محبت ہو گی اسکا چیلہ ہو جاؤں گا"۔ وام مارگی "ارے کیوں شک کرتا ہے یہ لوگ تجھکو بہکا کر اپنے جال میں پھنسا لیں گے۔ کسی کے پاس مت جاؤ ہمارے ہی زیر سایہ ہو جاؤ۔ ورنہ پچھتاؤ گے۔ دیکھ ہمارے مت میں عیش اور نجات دونوں ہیں"۔

محقق "اچھا دیکھ تو آؤں"۔

آگے چلکر شیو کے پاس جاکر پوچھا تو ایسا ہی جواب اُسنے دیا۔ اسقدر زیادہ کہا کہ بغیر اشو۔ رودراکھش۔ بھسم رمانے اور لنگ پوجنے کے نجات کبھی نہیں ہوتی۔

وہ اسکو چھوڑ نوین ویدانتی جی کے پاس گیا۔

محقق "کہو مہاراج آپکا دھرم کیا ہے؟

ویدانتی: "ہم دہرم ادہرم کچھ بھی نہیں مانتے۔ ہم ظاہرا برہم (خدا) ہیں۔ ہم میں دہرم ادہرم کہاں ہیں؟ یہ جہان سب جھوٹا ہے اور جو گیانی (عالم) شدھ چیتن[1] ہونا چاہے تو اپنے کو برہم مان۔ جیو بھاو[2] کو چھوڑ دے نت[3] مکت ہو جائیگا"۔ محقق: "اگر تم نت مکت برہم ہو تو برہم کے اوصاف۔ عمل اور خواص تم میں کیوں نہیں اور جسم میں کیوں قید ہو؟" ویدانتی: "تجھ کو جسم نظر آتا ہے۔ اس لئے تو بھولا ہوا ہے۔ ہم کو سوائے برہم کے کچھ نظر نہیں آتا"۔ محقق: "تم دیکھنے والے کون اور کس کو دیکھتے ہو؟" ویدانتی: "دیکھنے والا برہم اور برہم کو برہم دیکھتا ہے"۔ محقق: "کیا دو برہم ہیں"؟ ویدانتی: "نہیں اپنے آپکو دیکھتا ہے"۔ محقق: "کیا کوئی اپنے کندھے پر آپ چڑھ سکتا ہے۔ تمہاری بات سوائے پاگل پن کے کچھ نہیں"۔ اس لئے آگے جینیوں کے پاس جاکر پوچھا۔ انہوں نے بھی ویسا ہی کہا۔ لیکن اتنا زیادہ کہا کہ "جین دہرم کے سوائے سب دہرم خراب ہیں دنیا کا بنانیوالا ازلی ایشور کوئی نہیں دنیا ازل سے ایسی ہی بنی ہوئی ہے اور بنی رہے گی۔ آ تو ہمارا چیلہ ہو جا کیونکہ ہم سب طرح سے اچھے ہیں نیک باتوں کو مانتے ہیں۔ جین مارگ سے علاوہ سب جھوٹے ہیں"۔ آگے چلکر عیسائی سے پوچھا اس نے وام مارگی کی مانند سب سوال و جواب کئے۔ اتنا بڑھکر بتلایا کہ "سب انسان گنہگار ہیں اپنی طاقت سے گناہ نہیں چھوٹتا بغیر عیسے پر ایمان لائے پاک ہو کر نجات کو نہیں پا سکتا عیسیٰ نے سب کے کفارہ کے لئے اپنی جان کھو کر رحم ظاہر کیا ہے۔ تو ہمارا ہی چیلہ ہو جا"۔

محقق یہ سنکر مولوی صاحب کے پاس گیا۔ ان سے بھی ایسے ہی سوال و جواب ہوئے۔ اتنا زیادہ کہا کہ "لاشریک خدا۔ اس کے پیغمبر اور قرآن شریف کے بغیر ماننے کوئی نجات نہیں پا سکتا۔ جو اس مذہب کو نہیں مانتا وہ دوزخی اور کافر ہے۔ واجب القتل ہے"۔ محقق یہ سنکر ویشنو کے پاس گیا ویسی ہی گفتگو ہوئی۔ اتنا زیادہ کہا کہ "ہمارے تلک چھاپ دیکھ کر یم[4] راج ڈرتا ہے"۔

---

[1] پاک روح مراد خدا سے ہے [2] جیو بھاؤ کو چھوڑنا یعنی یہ خیال کہ میں روح ہوں چھوڑ دے

[3] جو ہمیشہ نجات یافتہ ہو (مترجم)

[4] (مترجم) پورانک لوگ مثل مسلمانوں کے مانے ہوئے ہیں کہ میزان عدل سے گناہ و ثواب کی سزا جزا دینے والا ایشور یا خدا اوپر کہیں تخت پر بیٹھا ہوا ہے جسکو وہ یمراج کے نام سے نامزد کرتے ہیں۔

شخص نے دلمیں سمجھا کہ جب مچھر مکھی - پولیس کے سپاہی چور ڈاکو اور دشمن نہیں ڈرتے - تو
مہاراج کیے نوکر کیوں ڈریں گے ؟

پھر آگے چلا تو سب مت والوں نے اپنے ہی کو سچا کہا - کوئی کہنے لگا کہ ہمارا کبیر سچا
کوئی نانک - کوئی دادو - کوئی ولبھ - کوئی سہجانند - کسی کو مادھو وغیرہ کو بڑا اوتار
بتلانے سنا - ہزاروں سے پوچھا ان کے ایک دوسرے کے باہمی نفاق کو دیکھ کر اچھی
طرح سے یقین کر لیا کہ ان میں کوئی گورو بنانے کے لائق نہیں ہے کیونکہ ہر ایک کو جھوٹا
بنانے کے لئے نو سو ننانوے گواہ ہو گئے اور جسطرح جھوٹے دوکاندار یا بیسوا اور بھڑوا وغیرہ
اپنی اپنی چیز کی بڑائی اور دوسرے کی برائی کرتے ہیں اسیطرح ان کو جانو - بقول

तद्विज्ञानार्थं स गुरुमेवाभिगच्छेत् । समित्पाणिः श्रोत्रियं ब्रह्मनिष्ठम् ॥१॥ तस्मै स विद्वानुपसन्नाय सम्यक्प्रशान्तचित्ताय शमान्विताय । येनाक्षरं पुरुषं वेद सत्यं प्रोवाच तां तत्त्वतो ब्रह्मविद्याम् ॥२॥ मुण्डक १। खं० २। मं० १२। १३ ॥

سچائی کو کامل طور پر جاننے کے لئے وہ ہاتھ جوڑ کر نہایت (ہاتھ میں کچھ لئے ہوئے) ہو کر
وید کے جاننے والے ایشور پر یقین رکھنے اور اس کو جاننے والے گورو کے پاس جاوے - ان
پاکھنڈیوں کے دام میں نہ پھنسے (۱)

جب ایسا محقق عالم کے پاس جائے (تو عالم) شانت چت غالب الحواس پاس آئے
ہوئے محقق کو ٹھیک ٹھیک علم معرفت یعنی پرمیشور کے اوصاف - اعمال اور خواص کا اپدیش
کرے اور جس جس ذریعہ سے وہ سننے والا دھرم ارتھ - کام - موکش - اور پرمیشور کو جان سکے
ایسی ہدایت کیا کرے (منڈک ۱-۲-۱۲ و ۱۳)

جب وہ ایسے شخص کے پاس جا کر بولا کہ مہاراج ! اب ان فرقہ والوں کے بکھیڑوں
سے میرے دلمیں شک ہو گیا ہے - کیونکہ اگر میں ان میں سے کسی ایک کا چیلا ہو جاؤں گا
تو نو سو ننانوے کا مخالف ہونا پڑے گا جس کے نو سو ننانوے دشمن اور ایک
دوست ہے اسکو سکھ کبھی نہیں ہو سکتا - اس لئے آپ مجھ کو اپدیش کیجئے جس
کو میں قبول کروں -

(آیت وددوان) یہ سب مذہب بے علمی سے پیدا ہوئے اور علم کے خلاف ہیں۔ جاہل کمینے اور وحشی لوگوں کو بہکا کر اپنے جال میں پھنسا کر اپنی مطلب براری کرتے ہیں۔ وہ بیچارے اپنے منش جنم کے پھل سے بے بہرہ ہو کر اپنی انسانی زندگی کو ضائع کرتے ہیں۔ دیکھو! جس بات میں یہ ہزار اتفاق رائے کر سکیں وہ ویدمت قابل تسلیم ہے اور جس میں باہم اختلاف ہو۔ وہ فرضی جھوٹا۔ ادہرم۔ ناقابل تسلیم ہے۔

محقق:- اس کی آزمائش کیسے ہو؟ آپت وددوان :- تو جا کر ان باتوں کو پوچھو۔ سب کی ایک رائے ہو جائے گی۔

تب وہ ان ہزاروں کی منڈلی کے بیچ میں کھڑا ہو کر بولا۔ کہ سنو سب لوگو! راست گفتاری میں دھرم ہے یا دروغگوئی میں؟ سب یک زبان ہو کر بولے۔ کہ راست گفتاری میں دھرم ہے۔ اور دروغگوئی میں ادہرم ہے۔ ویسے ہی علم پڑھنے۔ برہمچریہ رکھنے اور پوری جوانی میں شادی۔ نیک صحبت۔ ہمت اور سچے کاروبار وغیرہ (کے کرنے) میں دھرم اور جاہل رہنے۔ برہمچریہ نہ کرنے۔ زناکاری۔ بدصحبت۔ جھوٹے کاروبار۔ مکر و فریب۔ ایذارسانی۔ دوسرے کو نقصان پہنچانے وغیرہ کاموں کی بابت سب نے متفق الرائے ہو کر یہ کہا۔ کہ علم وغیرہ کے حاصل کرنے میں دھرم اور جہالت وغیرہ کے حاصل کرنے میں ادہرم ہے۔ تب محقق نے سب سے کہا کہ تم اسیطرح سب لوگ متفق الرائے ہو کر سچے دھرم کی ترقی اور جھوٹے طریق کی تنزلی کیوں نہیں کرتے ہو؟

وہ سب بولے اگر ہم ایسا کریں تو ہم کو کون پوچھے۔ ہمارے چیلے ہمارے حکم میں نہ رہیں۔ روزی جاتی رہے۔ پھر جو ہم عیش اڑا رہے ہیں وہ سب ہاتھ سے چلا جائے اسلئے ہم جانتے ہیں تو بھی اپنا اپنے مذہب کا اپدیش اور اسکا ہٹ کرتے ہی جاتے ہیں کیونکہ دنیا ٹھگنے کر سے روٹی کمائے شکر ہے۔ ایسی بات ہے۔

دیکھو! دنیا میں سیدھے سچے انسان کو کوئی نہیں دیتا اور نہ پوچھتا ہے۔ جو کچھ ڈھونگ بازی اور فریب کرتا ہے۔ وہی مال پاتا ہے۔

محقق:- جو تم ایسا پاکھنڈ چلا کر غیر آدمیوں کو ٹھگتے ہو۔ تمکو راجہ سزا کیوں نہیں دیتا ہمت والے۔ ہمنے راجہ کو بھی اپنا چیلا بنا لیا ہے ہمنے پختہ انتظام کیلئے ہے چھوٹیگا نہیں

لے جو پورا عالم خدا پرست اور بنیہ لاگ بیٹ کے محض بھلائی کی ہدایت کرنیوالا اور خود اس پر عامل ہو اسکو آپت ددوان کہتے ہیں

قق: جب تم فریب سے غیر مذہب والے لوگوں کو ٹھگ ان کا نقصان کرتے ہو تو پرمیشور
سامنے کیا جواب دوگے؟ اور گھور نرک میں پڑوگے۔ تھوڑی زندگی کے لیے اتنا بھاری
رنا کیوں نہیں چھوڑتے؟ مت والے: جب جیسا ہوگا۔ تب دیکھا جائیگا۔ نرک
شور کی طرف سے سزا جب ہوگی تب ہوگی اب تو عیش کرتے ہیں ہم کو خوشی سے دولت
ر دیتے ہیں کچھ جبراً نہیں لیتے۔ پھر راجا سزا کیوں دے؟
محقق: جیسے کوئی چھوٹے بچے کو بہکا کر دولت وغیرہ اشیاء چھین لیتا ہے۔ جیسے اُنکو
تی ہے۔ ویسے تم کو کیوں نہیں ملتی؟ کیونکہ

अज्ञो भवति वै बालः पिता भवति मन्त्रदः ॥ मनु०

अ० २। श्लोक १५३ ॥

بے علم سے بے بہرہ ہے وہی بچہ ہے۔ جو علم کا دینے والا ہے۔ وہ بزرگ کہلاتا ہے۔ جو
لمند عالم ہے وہ تو تمہاری باتوں میں نہیں پھنستا۔ البتہ جاہل لوگ جو بچے کی مانند
ان کو ٹھگنے میں تمکو راجا کی طرف سے ضرور سزا ہونی چاہیے۔
ت والے: جب راجا رعیت سب ہمارے مت میں ہیں تو ہم کو سزا کون دینے والا
یسا انتظام ہوگا۔ تب ان باتوں کو چھوڑ کر دوسرا انتظام کریں گے۔
محقق: جو تم بیٹھے بیٹھے فضول مال مارتے ہو سو علم پڑھ کر گرہستیوں کے لڑکے
وں کو پڑھاؤ۔ تو تمہارا اور گرہستیوں کا بھلا ہو جائے۔ مت والے: جب ہم
سے لیکر موت تک کے سکھوں کو چھوڑیں بچپن سے جوانی تک علم پڑھنے میں
انے میں اور اپدیش کرنے میں عمر بھر محنت کریں ہم کو کیا مطلب ہے۔ ہم کو ایسے
وں روپے ملجاتے ہیں۔ چین کرتے ہیں اس کو کیوں چھوڑیں۔
محقق: اسکا نتیجہ تو برا ہے۔ دیکھو تم کو بڑی بڑی بیماریاں ہوتی ہیں۔ جلد مر جاتے
قلمندوں کے نزدیک برے ٹھہرتے ہو۔ پھر بھی کیوں نہیں سمجھتے؟ مت والے:
بھائی!

टका धर्मष्टका कर्म टका हि परमं पदम् ।
यस्य गृहे टका नास्ति हा ! टकां टकटकायते ॥ १ ॥

आना अंशकलाः प्रोक्ता रूप्योऽसौ भगवान् स्वयम् ।
अतस्तं सर्व इच्छन्ति रूप्यं हि गणवत्तमम् ॥ २ ॥

تو لڑکا ہے۔ دنیا کی باتیں نہیں جانتا۔ دیکھ ٹکے کے بغیر دھرم۔ ٹکے کے بغیر کرم ٹکے کے بغیر
اعلیٰ رتبہ حاصل نہیں ہوتا جس کے گھر میں ٹکا نہیں ہے وہ ہائے ٹکا ہائے ٹکا کرتا ہوا
اشیا کو ٹک ٹک دیکھتا رہتا ہے کہ ہائے میرے پاس ٹکا ہوتا تو اس عمدہ شے کا میں لطف
کیونکہ سب کوئی سولہ کلاوالے۔ نہ نظر آنیوالے بھگوان (خدا) کی بابت سنا کرتے ہیں لیکن
تو نظر نہیں آتا۔ البتہ سولہ آنے اور پیسے کوڑی جزو لی کی شکل والا یعنی کلا والا جو
ہے وہی ظاہرا بھگوان ہے۔ اسی لیے سب کوئی روپیوں کی تلاش میں لگے رہتے ہیں کیونکہ
سب کام روپیوں سے پورے ہوتے ہیں ؎ ۲

محقق۔ "ٹھیک ہے تمہاری اندر کی لیلا باہر آگئی تم نے جتنا یہ پاکھنڈ کھڑا کیا ہے وہ
اپنے سکھ کے لئے کیا ہے۔ لیکن اس میں دنیا کی بربادی ہوتی ہے کیونکہ جیسا ستیا
سے دنیا کو فیض پہونچتا ہے ویسے ہی جھوٹے اپدیش سے نقصان ہوتا ہے۔ جب
سے ہی مطلب ہے تو نوکری اور تجارت وغیرہ کام کر کے دولت کو اکٹھا کیوں نہیں کرتے
مست والے" اس میں محنت زیادہ اور نقصان بھی ہوجاتا ہے۔ لیکن اس ہماری لیلا
نقصان کبھی نہیں ہوتا بلکہ ہمیشہ فائدہ ہی فائدہ ہوتا ہے دیکھو تلسی کے پتے ڈالکر
ے کنٹھی باندھ دیتے ہیں۔ چیلہ مونڈنے سے وہ چیلہ عمر بھر کے لیے مثل حیوان کے
ہے۔ پھر جسطرح چلاویں چیلہ چل سکتا ہے محقق" یہ لوگ تمکو بہت سا مال کس لئے
مست والے" دھرم سورگ اور مکتی کے لیے۔ محقق" جب تم ہی مکت نہیں اور نہ
کی ماہیت یا اس سکھ کے حاصل کرنے کے ذرائع جانتے تو تمہاری خدمت کرنے والوں
کو کیا ملے گا۔ مست والے" کیا اس جہان میں ملتا ہے؟ نہیں بلکہ مرنے کے بعد
آخرت میں ملتا ہے جتنا یہ لوگ ہم کو دیتے اور خدمت کرتے ہیں وہ سب ان لوگوں
آخرت میں مل جاتا ہے۔ محقق" انکو تو دیا ہوا مل جاتا ہے یا نہیں مگر تم لینے والوں
کیا ملیگا۔ جہنم یا اور کچھ مست والے" ہم بھجن کیا کرتے ہیں اسکا سکھ ہمکو ملتا
محقق" تمہارا بھجن تو ٹکا ہی کے لئے ہے وہ سب ٹکے یہاں ہی پڑے رہیں گے اور
گوشت دار جسم کو یہاں پالتے ہو وہ بھی خاکستر ہو کر یہاں ہی رہجائیگا جو تم پرمیشور
کا بھجن کرتے ہوتے تو تمہاری روح بھی پاک ہوتی۔

؎ سولہ صفات ایزدی کا نام سولہ کلا ہے اس کی تشریح سوامی جی نے رگویدآدی بھاشیہ بھومکا میں

ت والے "کیا ہم ناپاک ہیں" محقق "اندر سے بڑے ناپاک ہو" مست والے
نے کیسے جانا" محقق "تمہارے چال چلن (اور) کاروبار سے" مست والے۔
بداروں کا برتاؤ ہاتھی کے دانت کی مانند ہوتا ہے جیسے ہاتھی کے دانت کھانے کے
دکھانے کے اور ہوتے ہیں ویسے ہی اندر سے ہم پاک ہیں اور باہر سے صرف لیلا کر رہے ہیں"
حقق "جو تم اندر سے پاک ہوتے تو تمہارے باہر کے کام بھی پاک ہوتے اس لیے
ر سے بھی ناپاک ہو"

ت والے "ہم خواہ کیسے ہوں لیکن ہمارے چیلے تو اچھے ہیں" محقق "جیسے
رو ہو ویسے تمہارے چیلے بھی ہونگے" مست والے "ایک مت کبھی نہیں ہوسکتا
ونکہ انسانوں کے اوصاف اعمال اور خواص مختلف ہیں" محقق "جو بچپن میں ایک سی
تعلیم دیجائے راست گفتاری وغیرہ دھرم کو اختیار کریں اور دروغگوئی وغیرہ ادھرم کا ترک
یں تو ایک مت ضرور ہو جاوے اور دو مت یعنی دھرماتما اور ادھرماتما ہمیشہ رہتے ہیں
تو رہیں لیکن دھرماتما زیادہ ہونے اور ادھرمی کم ہونے سے دنیا میں راحت بڑھتی ہے
ب ادھرمی زیادہ ہوتے ہیں تب دکھ (بڑھتا ہے) جب سب عالم یکساں اپدیش
یں تو ایک مت ہونے میں کچھ بھی دیری نہ ہو"

ت والے "آجکل کلی یگ ہے ست یگ کی بات مت چاہو"
حقق "کلی یگ نام کال (زمانہ) کا ہے زمانہ حرکت کے ناقابل ہونے کی وجہ سے
دھرم اور ادھرم کے کرنے میں مددگار یا مخالف نہیں بلکہ تم ہی کلی یگ کی تصویر بن رہے
اگر انسان ہی ست یگ کلی یگ نہ ہو تو کوئی ہی دنیا میں دھرماتما نہ ہوتا یہ تمام صحبت
چلے برے پھل ہیں فطرت کے نہیں"

اتنا کہکر آپت کے پاس گیا ان سے کہا کہ مہاراج تمنے مجھے بچایا نہیں تو میں بھی
ی کے جال میں پھنسکر تباہ و برباد ہو جاتا۔ اب میں بھی ان پاکھنڈیوں کی تردید اور
پکے بتلائے ہوئے ست مت کی تائید کیا کروں گا"

آپت "یہی تمام انسانوں کا (عام) اور عالم و سنیاسیوں کا خاص کام ہے کہ سب
انوں کو سچائی کی تائید اور جھوٹ کی تردید پڑھا سنا کر سچے اپدیش سے فیض
ہنچائیں"

> نقلی برہمچاری اور سنیاسی

۱۰۷ سوال - جو برہمچاری سنیاسی ہیں وہ تو ٹھیک ہیں؟

جواب - یہ آشرم تو ٹھیک لیکن آجکل ان میں بھی گڑ بڑ ہے۔ کرتے تو برہمچاری کا نام رکھتے ہیں اور جھوٹ موٹ جٹا بڑھا کر کمال کا دعوےٰ کرتے اور جپ پرشچرن (عمل) وغیرہ میں پھنسے رہتے ہیں۔ علم پڑھنے کا نام تک نہیں لیتے کہ جس سے برہمچاری نام ہوتا ہے۔ برہم یعنی وید پڑھنے میں کچھ بھی محنت نہیں کرتے وہ برہمچاری بکری کی گردن کے پستان[لے] کی مانند فضول (غیر مفید) ہیں ؛

ویسے ہی سنیاسی بھی بے علم ہو کر دنڈ (عصا) کمنڈل (کاسہ) لے کر محض بھیک مانگتے پھرتے اور کچھ بھی وید کے طریق کی ترقی نہیں کرتے (اور) چھوٹی عمر سے سنیاس لیکر گھومتے اور تحصیل علم کو چھوڑ دیتے ہیں وہ برہمچاری اور سنیاسی جو ادھر ادھر تیرتھ کی اسیرا پتھر وغیرہ بتوں کی زیارت اور عبادت کرتے رہتے۔ علم حاصل کرکے بھی جاہل ہو بیٹھتے۔ تہا جگہ میں حسب دلخواہ کھا پی کر سوتے اور حسد و کینہ میں پھنس کر برائی بد فعلی کر کے گذران کرتے۔ جوگیا کپڑے اور ڈنڈا (عصا) کے محض پکڑ لینے سے اپنے آپکو خوش نصیب سمجھتے اور سب سے اعلیٰ جان کر نیک عمل نہیں کرتے ہیں۔ وہ سنیاسی بھی دنیا میں فضول رہتے ہیں اور جو کل دنیا کی بھلائی کرتے ہیں وہ اچھے ہیں۔

> آزادہ گرو گوسائیں

۱۰۸ سوال - گری، پوری، بھارتی وغیرہ گوسائیں لوگ تو اچھے ہیں۔ کیونکہ وہ منڈلی بنا کر ادھر ادھر گھومتے رہتے ہیں۔ سینکڑوں سادھوؤں کو تعلیم دیتے ہیں اور سب جگہ ادویت مت (ہمہ اوست) کا اپدیش کرتے ہیں اور کچھ پڑھتے پڑھاتے بھی ہیں اس لئے وہ اچھے ہونگے۔

جواب - یہ تمام دس نام پیچھے سے فرضی بنائے گئے ہیں قدیمی نہیں۔ ان کی منڈلیاں محض کھانے کے لئے ہیں۔ بہت سے سادھو کھانے ہی کے لئے منڈلیوں میں رہتے ہیں۔ دنبھی بھی ہیں کیونکہ ایک کو مہنت بناتے ہیں شام کے وقت وہ مہنت جو ان میں ہوتا ہے مسند پر بیٹھ جاتا ہے اور سب برہمن اور سادھو کھڑے ہو کر ہاتھ میں پھول لیکر

नारायणं पद्मभवं वासिष्ठं शक्तिं च तत्पुत्रपराशरं च ।

व्यासं शुकं गौडपदं महान्तम् ॥

---

[لے] بکری کی گردن کے نیچے جو کھال لٹکتی ہے اس سے مراد ہے۔

اس قسم کے شلوک پڑھکر ہر بول ان کے اوپر پھولوں کی بارش کر لیتے پڑ کر بندگار
کرتے ہیں۔ جو کوئی ایسا نہ کرے اسکو وہاں رہنا بھی مشکل ہے۔ یہ دمبھ دنیا کو دکھلانے
کے لئے کرتے ہیں تاکہ دنیا میں عزت ہو اور مال ملے۔

۱۰۹۔ کتنے ہی مٹھ دھاری گرہستی ہو کر بھی سنیاس کا محض گھمنڈ کرتے ہیں۔ کام کچھ
نہیں کرتے ॥

**مٹھ داریوں کی لیلا**

سنیاسی کے وہی کام ہیں جو پانچویں باب میں لکھ آئے ہیں انکو نہ کرکے وقت رائیگاں
کرتے ہیں۔ جو کوئی اچھا اپدیش کرے اس کے بھی مخالف ہو جاتے ہیں۔ اکثر یہ لوگ
بھسم رودراکش پہنتے اور کئی شیو فرقہ میں) ہونیکا گھمنڈ کرتے ہیں جب کبھی شاستر ارتھ
یا مباحثہ کرتے ہیں تو اپنے مت یعنی شنکر آچاریہ کے کہے ہوئے کی تائید اور چکر انکمت وغیرہ
کی تردید میں راغب ہو جاتے ہیں مگر وید کے طریق کی ترقی اور جتنے پاکھنڈ کے طریق ہیں انکی
تردید میں راغب نہیں ہوتے ॥

۱۱۰۔ یہ سنیاسی لوگ ایسا سمجھتے ہیں کہ ہم کو تائید و تردید سے کیا مطلب ہم تو
مہاتما ہیں۔ ایسے لوگ بھی دنیا میں بوجھ باعث ہو رہے ہیں۔ جب ان کی یہ حالت ہے
تب ہی تو وید مارگ کے مخالف وام مارگی وغیرہ فرقے والے۔ عیسائی مسلمان جینی
وغیرہ بڑھ گئے اور اب بھی بڑھتے جاتے ہیں ان کی بربادی ہو رہی ہے تو بھی ان کی
آنکھیں نہیں کھلتی کھلے کہاں سے کاش کہ ان کے دلمیں رفاہ عام کا خیال اور فرض کے پورا کرنے
کا شوق ہو ॥

۱۱۱۔ البتہ یہ لوگ اپنی عزت کھانے پینے کے سوا اور کچھ بھی نہیں سمجھتے اور دنیا کی
مذمت سے بہت ڈرتے ہیں (لوک ایشنا) دنیا کی عزت اور ایشنا

**سنیاسیوں کی گذر بسر**

دولت بڑھانے میں مصروف ہو کر عیش اڑانا (وت ایشنا)۔ اولاد کی مانند پیار سے محبت
رکھنا۔ ان تین ایشناؤں (دنیوی خواہشوں) کا ترک کرنا مناسب ہے جب دنیوی
خواہش ہی نہیں چھوٹی تو پھر سنیاس کیونکر ہو سکتا ہے اور بدرعایت پاک ہو کر وید مارگ
اپدیش سے دنیا کی بھلائی کرنے میں دن رات مشغول رہنا سنیاسیوں کا فرض اولین ہے
جب اپنے فرائض کو ادا نہیں کرتے تو پھر سنیاسی وغیرہ نام رکھنا فضول ہے جیسے
گرہستی کاروبار اور اپنی بہتری کے لیے محنت کرتے ہیں۔ اگر سنیاسی لوگ ان سے بھی زیادہ

غیر کی بھلائی کرنے کے لئے محنت کرنے میں مستعد رہیں تب ہی سب آشرم ترقی کر سکیں گے۔

۱۱۲۔ دیکھو تمہارے سامنے پاکھنڈ مت بڑھتے جاتے ہیں۔ عیسائی مسلمان تک ہوتے

عیسائی مسلمان وغیرہ کو ویدک دھرمی بنانا

جاتے ہیں ذرا بھی تم سے اپنے گھر کی حفاظت اور دوسروں کو اپنے میں
ملا لینا نہیں ہو سکتا۔
ہو لیکن تب، جب تم کرنا چاہو۔ جب تک موجودہ زمانے اور آئندہ زمانے میں تمہارے اندر
ترقی کرنے کی عادت پیدا نہیں ہوتی تب تک آریہ ورت اور دیگر ملکوں کے باشندوں کی
ترقی نہیں ہوتی جب ترقی کے باعث وید وغیرہ سچے شاستروں کا پڑھنا پڑھانا برہمچریہ وغیرہ
آشرموں کا ٹھیک ٹھیک کرنا اور سچے اپدیش ہوں تب ہی ملکی ترقی ہوتی ہے۔

۱۱۳۔ خبردار رہو! بہت سی پاکھنڈ کی باتیں تمکو سچ سچ دکھائی دیتی ہیں مثلاً کوئی

لڑکے دینے والے سادھو

سادھو یا دوکاندار لڑکے وغیرہ دینے کی سدھیاں بتلاتے ہیں
اُن کے پاس بہت سی عورتیں جاتی ہیں اور ہاتھ جوڑ کے لڑکا مانگتی ہیں۔ بابا جی سب کو
لڑکا ہونے کی دعا خیر کہہ دیتا ہے۔ انہیں سے جس جس کے ہاں لڑکا پیدا ہوتا ہے وہ سمجھتی
ہیں کہ بابا جی کی کلام کی برکت سے ہوا۔ جب ان سے کوئی پوچھے کہ سوری۔ گدھی اور
مرغی وغیرہ کے بچے کس بابا جی کے کلام کی برکت سے ہوتے ہیں؟ تب وہ کچھ بھی جواب نہ دے
سکے۔ اگر کوئی کہے کہ میں لڑکے کو زندہ رکھ سکتا ہوں تو وہ آپ ہی کیوں مر جاتا ہے؟

۱۱۴۔ کتنے ہی دغاباز ایسا فریب کھیلتے ہیں کہ بڑے بڑے عقلمند بھی دھوکا کھا جاتے

دھن ساری کے ٹھگ

ہیں مثلاً دھن ساری کے ٹھگ۔ یہ لوگ پانچ سات مل کر دور دراز ملکوں
میں جاتے ہیں جو جسم کا موٹا تازہ ہوتا ہے اسکو پیر یا کامل بنا لیتے ہیں۔ جس شہر میں یا گاؤں
میں دولتمند لوگ ہوتے ہیں اس کے نزدیک جنگل میں اس سدھ کو بٹھا دیتے ہیں اس کے
ساتھی مرید شہر میں جا کر اجنبی بنکر ہر کسی سے دریافت کرتے ہیں کہ تم نے ایسے مہاتما کو
یہاں کہیں دیکھا ہے یا نہیں وہ ایسا سنکر پوچھتے ہیں کہ وہ مہاتما کون اور کیسا ہے
مرید کہتا ہے کہ بڑا سدھ ہے کہ دل کی باتیں بتلا دیتا ہے جو منہ سے کہتا ہے وہی ہو جاتا ہے بڑا
یوگی راج ہے اس کے دیدار کے لئے ہم اپنے گھر بار چھوڑ کر تلاش میں ہیں ہم نے کسی سے سنا تھا کہ وہ
مہاتما اسطرف کو آئے ہیں۔ گرہست کہتا ہے کہ جب وہ مہاتما تمکو ملیں تو ہمکو بھی بتلانا۔ انکے دیدار
کرینگے اور دل کی باتیں پوچھیں گے اسطرح دن بھر شہر میں پھرتے اور ہر ایک کو اس

ان بات تبلا کر رات کو پیرو مرید ملکر کھاتے پیتے اور سو رہتے ہیں پھر علی الصبح شہر یا گاؤں میں جاکر اسیطرح دو تین دن کہکر پھر چاروں مرید علیحدہ علیحدہ طور پر ایک ایک مالدار سے کہتے ہیں کہ وہ مہاتما آئے ہیں تمکو انکا دیدار کرنا منظور ہو تو چلو وہ جب تیار ہوتے ہیں تب مرید ان سے پوچھتے ہیں کہ تم کیا بات پوچھنی چاہتے ہو ہم سے کہو۔ کوئی اولاد کی خواہش کرتا ہے کوئی دولت کی کوئی بیماری کے دفعیہ کی اور کوئی دشمن کے جیتنے کی۔

انکو وہ مرید لے چلتے ہیں پیروں مریدوں نے جیسے اشارے مقرر کر رکھے ہیں انکے نام لیتے ہیں یعنی جسکو دولت کی خواہش ہو اسکو داہنی طرف جسکو اولاد کی خواہش ہو اسکو مقابل کی طرف اور جس کو بیماری کے دور کرنے کی خواہش ہو اسکو بائیں طرف اور جس کو دشمن پر غالب آنیکی خواہش ہو اسکو پیچھے سے لیجاکر مقابل والے لوگوں کے درمیان بٹھا دیتے ہیں جب نمسکار کرتے ہیں اسیوقت وہ پیر اپنی پیری کی حیثیت میں باواز بلند بولتا ہے "کیا یہاں ہمارے پاس لڑکے رکھے ہیں جو تو لڑکے کی خواہش کرکے یہاں آیا ہے"۔

اسیطرح دولت کی خواہش والے سے "کیا یہاں تھیلیاں رکھی ہیں" جو تو دولت کی خواہش کرکے آیا ہے۔ فقیروں کے پاس دولت کہاں رکھی ہے"؟ مریض سے "کیا ہم طبیب ہیں جو تو مرض دور کرنیکی خواہش سے آیا؟ ہم طبیب نہیں ہیں جو تیرا مرض دور کردیں تم کسی طبیب کے پاس جا"۔ لیکن جب اسکا باپ بیمار ہو تو اسکا مرید انگوٹھا۔ اگر ماں بیمار ہو تو انگوٹھے کے پاس کی انگلی اگر بھائی بیمار ہو تو درمیانی انگلی اگر عورت بیمار ہو تو تیسری اگر لڑکی بیمار ہو تو چھوٹی انگلی دکھا دیتا ہے اس کو دیکھ کر وہ سدھ کہتا ہے کہ تیرا باپ بیمار ہے۔ تیری ماں۔ تیرا بھائی تیری عورت اور تیری لڑکی بیمار ہے تب تو وہ چاروں ہی فدا ہو جاتے ہیں صادق لوگ اُنسے کہتے ہیں دیکھو جیسے ہم نے کہا تھا ویسے ہی ہیں یا نہیں؟

گرہست کہتے ہیں ہاں جیسا تم نے کہا تھا ویسے ہی ہیں تم نے ہمارا بڑا بھلا کیا اور ہماری بھی بڑی خوش قسمتی تھی جو ایسے عارف ملے جنکے دیدار کرکے ہم خوش ہوگئے مرید کہتا ہے سنو بھائی! یہ مہاتما عارف آزاد ہیں یہاں بہت دن نہیں ٹھیریں گے۔ اگر انکی دعائے خیر لینی ہو تو اپنی اپنی توفیق کے مطابق ان کی تن من دھن سے خدمت کرو کیونکہ "سیوا سے میوا ملتا ہے" اگر کسی پر نظر عنایت ہوگئی تو نہ معلوم کیا دعا دے سنتوں کی کیفیت عجیب ہے۔ گرہستی ایسی للّو پتو کی باتیں سنکر بڑی خوشی سے ان کی تعریف کرتے

ہوئے گھر کی راہ لیتے ہیں مرید بھی ان کے ساتھ ہی چلے جاتے ہیں اسلئے کہ کوئی ان کی
قلعی نہ کھول دے وہ دولتمند اپنے جس دوست سے ملیں اس کے سامنے (اُسکی) تعریف کرتے ہیں
اسی طرح جو جو مریدوں کے ساتھ جاتے ہیں ان ان کا حال سب بتلادیتے ہیں شہر میں اڑا
آتا ہے کہ فلاں جگہہ ایک بڑے سدھ پیر آئے ہیں ان کے پاس چلیں جب جوق در جوق
لوگ جاتے ہیں اور بہت سے پوچھنے لگتے ہیں کہ جناب میرے دل کی بات کہیئے تب تو انتظام
کے درہم برہم ہوجانے سے چپ چاپ ہو کر وہ خاموشی اختیار کر بیٹھتا اور کہتا ہے کہ ہم کو بہت
مت ستاؤ۔ تب تو جھٹ اس کے مرید بھی کہنے لگ جاتے ہیں کہ اگر تم انکو بہت ستاؤگے
تو وہ یہاں سے چلے جائیں گے اور جو کوئی بڑا دولتمند ہوتا ہے تو وہ مرید کو الگ لیجا کر پوچھتا
کہ ہمارے دل کی بات کہلادو تو ہم سچ مانیں تب مرید نے پوچھا کہ یہ کیا بات ہے دولتمند نے
اسکو بتادی۔ تب اس کو اسی قسم کے طریق سے لیجا کر بٹھادیتا ہے سامنے سدھ نے سمجھ کر
جھٹ کہدیا۔ تب تو میلا بھر نے سن لیا کہ اچھا بڑے ہی سدھ ہیں۔ کوئی مٹھائی کوئی پیسہ
کوئی روپیہ کوئی اشرفی۔ کوئی کپڑا۔ کوئی آٹا دال بھینٹ کرتا ہے۔ پھر جبتک بھینٹ
چڑھتی رہی تب تک حسب دلخواہ لوٹتے رہے اور چند یعنی دو ایک آنکھ کے اندھے اور
گانٹھ کے پورے لوگوں کو لڑکا ہونے کی دعا یعنی خیر یا راکھ اٹھاکر دے دیتا ہے اور
ان سے ہزاروں روپے لے کر کہدیتا ہے کہ اگر تیرا سچا اعتقاد ہوگا تو لڑکا ہو جاوے گا۔

اس قسم کے بہت سے ٹھگ ہوتے ہیں جن کی عالم لوگ ہی آزمائش کر سکتے ہیں اور
کوئی نہیں اس لئے وید وغیرہ علم کا پڑھنا اور نیک صحبت میں رہنا چاہیئے تاکہ انسان کو
کوئی ٹھگ نہ سکے اور دوسروں کو بھی بچاسکے۔ انسانیت کی آنکھ علم ہی ہے بغیر تعلیم
و تربیت کے علم حاصل نہیں ہوتا۔ جو بچپن سے نیک ہدایت پاتے ہیں وہ ہی انسان
اور عالم ہوتے ہیں جو بد صحبت میں رہتے ہیں وہ بدکار گنہگار برے درجہ کے جاہل
ہوکر بڑی تکلیفات اٹھاتے ہیں۔ اسی وجہ سے گیان کی فضیلت کہی گئی ہے کہ جو جانتا
ہے وہی مانتا ہے ۔

न वेत्ति यो यस्य गुणप्रकर्षं स तस्य निंदां सततं करोति ।
यथा किराती करिकुम्भजाता मुक्ताः परित्यज्य बिभर्ति गञ्जाः ॥

یہ چانکیہ کا شلوک ہے کہ جو کسی کی خوبی نہیں جانتا وہ اُسکی مذمت ہمیشہ کرتا ہے جیسے جنگلی بھیل گج مکتا[1] کو چھوڑ کر گنجا[2] کا ہار پہن لیتا ہے۔ ویسے ہی جو شخص عالم، گیانی، دھرم پر چلنے والا۔ [illegible] آدمیوں کی صحبت میں رہنے والا یوگی، متقی، نفس کش، نیک سیرت ہوتا ہے وہی دھرم ارتھ کام اور موکش کو حاصل کر کے اس جنم اور آئندہ جنم میں ہمیشہ راحت بھوگتا ہے۔

یہ آریہ ورت میں رہنے والے لوگوں کے مذاہب کے بارہ میں مختصر طور پر لکھا ہے۔ اس کے آگے جو آریہ راجاؤں کی مختصر سی تاریخ ملی ہے وہ تمام شریف لوگوں کی آگاہی کے لیے ظاہر کی جاتی ہے۔

یدھشٹر سے یش پال تک کا مختصر شجرہ نسب

۱۱۵۔ اب مختصر آریہ ورت کے راجاؤں کا شجرہ نسب کہ جس میں شری مان مہاراجہ یدھشٹر سے لیکر مہاراجہ یش پال تک کے راجا ہوئے ہیں) درج کرتے ہیں۔ شری مان مہاراجہ سوائمبھو منو جی سے لیکر مہاراجہ یدھشٹر تک کی تواریخ مہابھارت وغیرہ میں لکھی ہوئی ہے۔ اس سے شریف لوگوں کو اس زمانہ کی تاریخ کا کچھ حال معلوم ہو جائے گا۔ اگرچہ یہ مضمون (رسالہ "ودیارتھی سمّلت" ہرش چندر کا اور موہن چندر کا" میں جو کہ مہینے میں دو دفعہ شری ناتھ دوارہ متصل چتوڑ گڑھ ریاست اودے پور میواڑ ملک راجپوتانہ سے نکلتا تھا چھپا تھا اس سے ہم نے ترجمہ کیا ہے۔

اسی طرح سے اگر ہمارے آریہ سجن تواریخی اور علمی کتب کی تحقیقات کر کے لوگوں پر نتیجہ ظاہر کریں گے۔ تو ملک کو بہت فائدہ پہنچیگا۔

مذکورہ بالا رسالہ کے ایڈیٹر کو اپنے ایک دوست سے ایک پرانی کتاب جو کہ سمبت ۱۷۸۲ بکرمی میں لکھی ہوئی تھی (دستیاب ہوئی) اور اس میں سے (اس نے) اخذ کر کے رسالہ نمبر ۱۹ و ۲۰ بابت ماہ مگھر سمبت ۱۹۳۹ میں مندرجہ ذیل شجرہ نسب شائع کیا ہے ؛

---

[1] شاعرانہ خیال ہے کہ ہاتھی کے ماتھے میں موتی ہوتا ہے۔ اسکو گج مکتا کہتے ہیں۔

[2] گنجا بمعنی مونگا (مترجم)

# مُلک آریہ ورت کے راجاؤں کی ونشاولی یعنی شجرۂ نسب

اندرپرستھ میں آریہ لوگوں نے شری مان مہاراجہ یشپال تک سلطنت کی۔ شری مان مہاراجہ یدہشٹر سے لیکر مہاراجہ یشپال تک راجاؤں کی قریباً ایک سو چوبیس پشتوں نے ۴۱۵۷ سال ۹ ماہ ۱۴ دن تک سلطنت کی اس کی تفصیل یوں ہے:-

| راجہ | تعداد | برس | ماہ | دن |
|---|---|---|---|---|
| آریہ راجہ | ۱۲۴ | ۴۱۵۷ | ۹ | ۱۴ |

شری مان مہاراجہ یدہشٹر وغیرہ کی قریباً ۳۰ پشتیں ۱۷۷۰ سال ۱۱ مہینے ۱۰ دن تک حکمران رہیں ان کی تفصیل یہ ہے:-

| نمبر شمار | آریہ راجا | برس | ماہ | دن |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | راجہ یدہشٹر | ۳۶ | ۸ | ۲۵ |
| ۲ | راجہ پرکشت | ۶۰ | ۰ | ۰ |
| ۳ | راجہ جنمیجے | ۸۴ | ۶ | ۲۳ |
| ۴ | راجہ اشومیدھ | ۸۲ | ۸ | ۲۲ |
| ۵ | دوتیہ راما | ۸۸ | ۲ | ۸ |
| ۶ | چھترمل | ۸۱ | ۱۱ | ۲۷ |
| ۷ | چترتھ | ۷۵ | ۳ | ۱۸ |
| ۸ | وشٹ شلیہ | ۶۵ | ۱۰ | ۲۴ |
| ۹ | راجہ اگرسین | ۶۸ | ۶ | ۲۱ |
| ۱۰ | ،، شورسین | ۷۸ | ۷ | ۲۱ |
| ۱۱ | بھون پتی | ۶۹ | ۵ | ۵ |
| ۱۲ | رنجیت | ۶۵ | ۱۰ | ۴ |
| ۱۳ | رکشک | ۶۳ | ۷ | ۲ |
| ۱۴ | سکھدیو | ۶۲ | ۰ | ۲۴ |
| ۱۵ | نرہری دیو | ۵۱ | ۱۰ | ۲ |
| ۱۶ | سچی رتھ | ۴۲ | ۱۱ | ۲ |
| ۱۷ | شورسین (دوویم) | ۵۸ | ۱۰ | ۸ |
| ۱۸ | پربت سین | ۵۵ | ۸ | ۱۰ |
| ۱۹ | میدھاوی | ۵۲ | ۱۰ | ۱۰ |
| ۲۰ | سون چیر | ۵۰ | ۸ | ۲۱ |
| ۲۱ | بھیم دیو | ۴۷ | ۹ | ۲۰ |
| ۲۲ | نرہری دیو | ۴۵ | ۱۱ | ۲۳ |
| ۲۳ | پورن مل | ۴۴ | ۸ | ۷ |
| ۲۴ | کرودی | ۴۴ | ۱۰ | ۸ |
| ۲۵ | الم یک | ۵۰ | ۱۱ | ۸ |
| ۲۶ | اُودسکہ پال | ۳۸ | ۹ | ۰ |
| ۲۷ | دون مل | ۴۰ | ۱۰ | ۲۶ |
| ۲۸ | دمات | ۳۲ | ۰ | ۰ |
| ۲۹ | بھیم پال | ۵۸ | ۵ | ۸ |
| ۳۰ | کشیمک | ۴۸ | ۱۱ | ۲۱ |
| | میزان | ۱۷۷۰ | ۱۱ | ۱۰ |

راجہ کشیمک کے وزیر اعظم وشروا نے راجہ کشیمک کو مار کر راج کیا اس کی چودہ پشتوں نے پانچ

سو سال ۳ ماہ اور ۱۷ دن تک راج کیا ان کی تفصیل حسب ذیل ہے:-

| نمبر شمار | آریہ راجہ | برس | ماہ | روز |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | دشرُدا | ۱۷ | ۳ | ۲۹ |
| ۲ | پورسینی | ۴۲ | ۸ | ۲۱ |
| ۳ | ویرسینی | ۵۲ | ۱۰ | ۷ |
| ۴ | اننگ شائی | ۴۷ | ۸ | ۲۳ |
| ۵ | ہری جت | ۳۵ | ۹ | ۱۷ |
| ۶ | پرم سینی | ۴۴ | ۲ | ۲۳ |
| ۷ | سکھ پاتال | ۳۰ | ۲ | ۲۱ |
| ۸ | کدرُت | ۴۲ | ۹ | ۲۴ |
| ۹ | سج | ۳۲ | ۲ | ۱۴ |
| ۱۰ | امرچوڑ | ۲۷ | ۳ | ۱۶ |
| ۱۱ | امی پال | ۲۲ | ۱۱ | ۲۵ |
| ۱۲ | دشرتھ | ۲۵ | ۴ | ۱۲ |
| ۱۳ | ویر سال | ۳۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۱۴ | ویر سال سین | ۴۷ | ۰ | ۱۴ |
| | میزان | ۵۰۰ | ۳ | ۱۷ |

راجہ ویر سال سین کو ویر مہا پردھان نے مارکر سلطنت کی اور اس کے بعد ۱۶ پشتیں ۴۴۵ برس ۵ مہینے ۳ دن تک حکمران رہیں ان کی تفصیل حسب ذیل ہے:-

| نمبر شمار | آریہ راجہ | برس | ماہ | دن |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | راجہ ویر مہا | ۳۵ | ۱۰ | ۸ |
| ۲ | اجیت سنگھ | ۲۷ | ۷ | ۹ |
| ۳ | سروُدت | ۲۸ | ۳ | ۱۰ |
| ۴ | بھون پتی | ۱۵ | ۴ | ۱۰ |
| ۵ | ویر سین | ۲۱ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | مہی پال | ۴۰ | ۸ | ۷ |
| ۷ | شترو شال | ۲۶ | ۴ | ۳ |
| ۸ | سنگھ راج | ۱۷ | ۲ | ۱۰ |
| ۹ | تیج پال | ۲۸ | ۱۱ | ۱۰ |
| ۱۰ | مانک چند | ۳۷ | ۷ | ۲۱ |
| ۱۱ | کام سینی | ۴۲ | ۵ | ۱۰ |
| ۱۲ | شترومردن | ۸ | ۱۱ | ۱۳ |
| ۱۳ | جیون لوک | ۲۸ | ۹ | ۱۷ |
| ۱۴ | ہری راؤ | ۲۶ | ۱۰ | ۲۹ |
| ۱۵ | ویر سین دوم | ۳۵ | ۲ | ۲۰ |
| ۱۶ | آدتیہ کیتو | ۲۳ | ۱۱ | ۱۳ |
| | میزان | ۴۴۵ | ۵ | ۳ |

راجا آدتیہ کیتو مگدھ کے راجا کو پریاگ کے راجا دھن دھر نامی نے مار کر سلطنت کی اور ۹ پشتیں ۳۷۴ سال ۱۱ مہینے ۲۶ دن تک حکمران رہیں ان کی تفصیل حسب ذیل ہے:-

| نمبر شمار | آریہ راجہ | برس | ماہ | دن |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | راجا دھن دھر | ۴۲ | ۷ | ۲۴ |
| ۲ | مہرشی | ۴۱ | ۲ | ۲۹ |
| ۳ | سن رچی | ۵۰ | ۱۰ | ۱۹ |
| ۴ | مہایدھ | ۳۰ | ۳ | ۸ |
| ۵ | دورناتھ | ۲۸ | ۵ | ۲۵ |
| ۶ | جیون راج | ۴۵ | ۲ | ۵ |

| نمبر شمار | آریہ راجا | برس | ماہ | دن |
|---|---|---|---|---|
| ۷ | ترورسین | ۴۷ | ۴ | ۲۸ |
| ۸ | آرہی لک | ۵۴ | ۱۰ | ۸ |
| ۹ | راج پال | ۳۶ | ۰ | ۱ |
| | میزان | ۳۷۴ | ۱۱ | ۲۶ |

راجا راج پال کو اس کے باج گذار مہان پال نے مار کر سلطنت کی اور ایک ہی پشت ۱۴ سال تک رہی اس کی تفصیل نہیں ہے

راجا مہا پال کی سلطنت پر راجہ وکرم آدتیہ نے راجہ اونتیکا (اجین) سے فوج کشی کی اور راجہ مہان پال کو مار کر سلطنت کرنے لگا اور ایک ہی پشت ۹۳ سال تک حکمران رہی ان کی تفصیل نہیں ہے ۔

راجا وکرم ادتیہ کو شالی واہن کے امرا سمدر پال یوگی پیٹھن نے مار کر سلطنت کی اور ۱۶ پشتیں ۳۷۲ سال ۴ مہینے ۲۷ دن تک حکمران رہیں ان کی تفصیل حسب ذیل ہے :-

| نمبر شمار | آریہ راجا | برس | ماہ | دن |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | سمدر پال | ۵۴ | ۲ | ۲۰ |
| ۲ | چندر پال | ۳۶ | ۵ | ۴ |
| ۳ | سہائے پال | ۱۱ | ۴ | ۱۱ |
| ۴ | دیو پال | ۲۷ | ۱ | ۲۸ |
| ۵ | نرسنگھ پال | ۱۸ | ۰ | ۲۰ |
| ۶ | سام پال | ۲۷ | ۱ | ۱۷ |
| ۷ | رگھو پال | ۲۲ | ۳ | ۲۵ |
| ۸ | گووند پال | ۲۷ | ۱ | ۱۷ |
| ۹ | امرت پال | ۳۶ | ۱۰ | ۳ |
| ۱۰ | بلی پال | ۱۲ | ۵ | ۲۷ |
| ۱۱ | مہی پال | ۱۳ | ۸ | ۴ |
| ۱۲ | ہری پال | ۱۴ | ۸ | ۴ |
| ۱۳ | سیس پال ۱؎ | ۱۱ | ۱۰ | ۱۳ |
| ۱۴ | مدن پال | ۱۷ | ۱۰ | ۱۹ |
| ۱۵ | کرم پال | ۱۶ | ۲ | ۲ |
| ۱۶ | وکرم پال | ۲۴ | ۱۱ | ۱۳ |
| | میزان | ۳۷۲ | ۴ | ۲۷ |

راجہ وکرم پال نے مغربی سمت کے راجا (ملکھ چند بوہرا) پر چڑھائی کر کے میدان میں لڑائی کی اس لڑائی میں ملکھ چند نے وکرم پال کو مار کر اندرپرستھ کی سلطنت کی اور دس پشتیں ۱۹۱ سال ۱ مہینہ ۱۶ دن تک حکمران رہیں۔ تفصیل حسب ذیل ہے ۔

| نمبر شمار | آریہ راجا | برس | ماہ | دن |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ملکھ چند | ۵۴ | ۲ | ۱۰ |
| ۲ | وکرم چند | ۱۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | امین چند ۲؎ | ۱۰ | ۰ | ۵ |
| ۴ | رام چند | ۱۳ | ۱۱ | ۸ |
| ۵ | ہری چند | ۱۴ | ۹ | ۲۴ |
| ۶ | کلیان چند | ۱۰ | ۵ | ۴ |
| ۷ | بھیم چند | ۱۶ | ۲ | ۹ |
| ۸ | لووب چند | ۲۶ | ۳ | ۲۲ |
| ۹ | گووند چند | ۳۱ | ۷ | ۱۲ |

۱؎ کسی کتاب میں بھیم پال بھی لکھا ہے ۲؎ انکا نام نہیں ملک چند بھی لکھا ہے ۳؎ یہ پدماوتی گووند چند کی رانی تھی

| نمبر شمار | آریہ راجا | برس | ماہ | دن |
|---|---|---|---|---|
| ۱۰ | رانی پدماوتی لے | ۱ | ۰ | ۰ |
| | میزان | ۱۹۱ | ۱ | ۱۶ |

رانی پدماوتی لاولد مرگئی اس لئے تمام درباریوں نے مشورہ کرکے ہری پریم ویراگی کو تخت پر بٹھایا اور خود سلطنت کرنے لگے ۴ پشتیں ۵۰ سال اور ۲۱ دن تک حکمران رہیں۔ انکی تفصیل حسب ذیل ہے:-

| نمبر | آریہ راجا | برس | ماہ | دن |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ہری پریم | ۷ | ۵ | ۱۶ |
| ۲ | گوبند پریم | ۲۰ | ۲ | ۸ |
| ۳ | گوپال پریم | ۱۵ | ۷ | ۲۸ |
| ۴ | مہاباہو | ۶ | ۸ | ۲۹ |
| | میزان | ۵۰ | ۰ | ۲۱ |

راجا مہاباہو سلطنت چھوڑ کر جنگل میں تپسیا (ریاضت) کرنے چلے گئے یہ بات بنگال کے راجہ ادھی سین نے سنتے ہی اندرپرستھ میں آکر خود سلطنت کرنی شروع کردی اور ۱۲ پشتیں ۱۵۱ سال ۱۱ مہینے ۲ دن تک حکمران رہیں۔ ان کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

| نمبر | آریہ راجا | سال | ماہ | دن |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | راجا ادھی سین | ۱۸ | ۵ | ۲۱ |
| ۲ | ولاول سین | ۱۲ | ۴ | ۲ |
| ۳ | کیشو سین | ۱۵ | ۷ | ۱۲ |
| ۴ | مادھو سین | ۱۲ | ۴ | ۲ |
| ۵ | سیور سین | ۲۰ | ۱۱ | ۲۷ |
| ۶ | بھیم سین | ۵ | ۱۰ | ۹ |
| ۷ | کلیان سین | ۴ | ۸ | ۲۱ |
| ۸ | ہری سین | ۱۲ | ۰ | ۲۵ |
| ۹ | کشیم سین | ۸ | ۱۱ | ۱۵ |
| ۱۰ | نارائن سین | ۲ | ۲ | ۲۹ |
| ۱۱ | لکشمی سین | ۲۶ | ۱۰ | ۰ |
| ۱۲ | دامودر سین | ۱۱ | ۵ | ۱۹ |
| | میزان | ۱۵۱ | ۱۱ | ۲ |

راجا دامودر سین نے اپنے اُمرا کو بہت ستایا۔ اس لئے راجا کے مشیر دیپ سنگھ نے فوج کے ساتھ ملکر راجا سے لڑائی کی اور اس لڑائی میں راجا کو مار کر دیپ سنگھ خود راج کرنے لگا اور ۶ پشتیں ۱۰۷ سال ۶ مہینے ۲۲ دن تک حکمران رہیں ان کی تفصیل حسب ذیل ہے:-

| نمبر | آریہ راجا | سال | ماہ | دن |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | دیپ سنگھ | ۱۷ | ۱ | ۲۶ |
| ۲ | راج سنگھ | ۱۴ | ۵ | ۰ |
| ۳ | رن سنگھ | ۹ | ۸ | ۱۱ |
| ۴ | نرسنگھ | ۴۵ | ۰ | ۱۵ |
| ۵ | ہری سنگھ | ۱۳ | ۲ | ۲۹ |
| ۶ | جیون سنگھ | ۸ | ۰ | ۱ |
| | میزان | ۱۰۷ | ۱۶ | ۲۲ |

راجا جیون سنگھ نے کسی سبب سے اپنی تمام فوج شمال کی جانب بھیجدی یہ خبر پاکر پرتھوی راج چوہان ویراٹ کے راجا نے جیون سنگھ پر

چڑھائی کی۔ اور لڑائی میں جیون سنگھ کو مار کر اندر پرستھ کی سلطنت کرنے لگا پانچ پشتیں ۸۶ سال ۲۰ دن تک حکمران رہیں ان کی تفصیل حسب ذیل ہے:۔

| نمبر شمار | آریہ راجا | سال | ماہ | دن |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ۱ | پرتھوی راج | ۱۲ | ۲ | ۱۹ |
| ۲ | ابھے پال | ۱۴ | ۵ | ۱۷ |
| ۳ | درجن پال | ۱۱ | ۴ | ۱۴ |
| ۴ | اُدے پال | ۱۱ | ۷ | ۳ |
| ۵ | یش پال | ۲۶ | ۴ | ۲۷ |
| | میزان | ۸۶ | ۰ | ۲۱ |

راجا یش پال پر سلطان شہاب الدین غوری گڈھ غزنی سے چڑھائی کر کے آیا اور راجہ یش پال کو پریاگ کے قلعہ میں سمت ۱۲۴۹ میں پکڑ کر قید کر لیا اور خود اندر پرستھ یعنی دہلی کی سلطنت کرنے لگا اور ۵۳ پشتیں ۷۵۴ سال ایک ماہ اور ۱۷ دن تک حکمران رہیں اس کی تفصیل بہت سی تاریخوں میں لکھی ہے اس لئے یہاں نہیں لکھی۔

اس کے آگے بدھ اور جین مت کے بارہ میں لکھا جائیگا

شری مد دیانند سرسوتی سوامی کی بنائی ہوئی شستہ عبارت سے آراستہ ستیارتھ پرکاش کا گیارہواں باب دربارہ تائید و تردید مذاہب آریہ ورت ختم ہوا

---

نوٹ پڑہی کا ترجمہ پشت کیا گیا ہے اور پشت سے مراد جانشین کی سمجھنی چاہیے (مترجم) اس کے بعد ان تاریخوں میں اس طرح درج ہے کہ مہاراج پرتھوی راج پر سلطان شہاب الدین غوری چڑھ کر آیا اور کئی بار ہار کر لوٹ گیا۔ آخر مرتبہ سمت ۱۲۴۹ میں آپس کی پھوٹ سے مہاراج پرتھوی راج کو شکست دیکر اور قید کر کے اپنے ملک کو لے گیا بعد ازاں دہلی یعنی اندر پرستھ کا راج خود کرنے لگا مسلمانوں کا راج ۴۵ پشت اور ۶۱۳ برس رہا۔

# بارھواں باب

اب ناستک (ایشور کی ہستی سے منکر) متوں میں سے چارواک بودھ اور
[illegible]ین مت کے کھنڈن منڈن (تردید و تائید) کا مضمون شروع کرتے ہیں

۱۔ ایک شخص برہسپتی نامی گذرا ہے۔ جو وید۔ ایشور اور یگیہ وغیرہ اچھے کاموں کو
بھی نہیں مانتا تھا۔ اُسکا اعتقاد ملاحظہ کیجئے

[illegible]ی کے عقائد

यावज्जीवेत् सुखं जीवेन्नास्ति मृत्योरगोचरः ।

भस्मीभूतस्य देहस्य पुनरागमनं कुतः ॥

(جب تک جوے۔ سکھ سے جیوے۔ موت کے اختیار سے باہر کوئی نہیں
[illegible]م کے خاکستر ہونے کے بعد پھر آواگون کیسے ہوسکتا ہے (مترجم)

۲۔ کوئی انسان وغیرہ ذی روح موت کے اختیار سے باہر نہیں ہے۔ یعنی
سب کو مرنا ہے۔ اس لئے جب تک جسم میں جان رہے۔ تب تک
[illegible]کھ سے رہنا چاہیئے۔ اگر کوئی کہے۔ کہ دھرم پر چلنے سے تکلیف ہوتی ہے۔ اور اگر
[illegible]دھرم کو چھوڑیں۔ تو دوسرے جنم میں بڑا دکھ ملے (تو) اس صورت میں کیا کرنا چاہیئے؟ (
[illegible]ن کو چارواک (جواب دیتا ہے۔ کہ ارے بھولے بھائی! مرنے کے بعد۔ وہ جسم جس نے
[illegible]کھایا پیا تھا بھسم ہوجاتا ہے۔ وہ پھر دُنیا میں نہیں آئیگا۔ اس لئے جس طرح ہوسکے
[illegible]ندہیں رہو۔ دُنیا میں حکمت عملی سے رہو جنمت پڑھاؤ۔ اور اُس سے حسب مرضی
[illegible]ف اٹھاؤ۔ اسی دُنیا کو سمجھو۔ پرلوک (دوسرا جنم) کچھ نہیں ہے:

[illegible]برہسپتی کا عیاشی ہے

دیکھو مٹی۔ پانی۔ آگ۔ ہوا۔ ان چار عناصر کی تبدیل ہیئت سے یہ جسم بنا ہے۔ اور
اُنہیں کی ملاوٹ سے چیتنیہ (ادراک) پیدا ہوتا ہے۔ جس طرح نشہ دار چیزوں
[illegible]کے کھانے پینے سے نشہ پیدا ہوتا ہے۔ اسی طرح جیو جسم کے ساتھ پیدا ہو کر جسم کے فنا
[illegible]ہونے پر خود بھی فنا ہو جاتا ہے۔ پھر پاپ پن کا پھل کس کو ملیگا؟

[illegible]جسم ہی جیو ہے

सर्वैस्त्यविशिष्टदेह एव आत्मा देहातिरिक्त आत्मनि प्रमाणाभावात् ॥

اس لئے سمجھنے کی صفت والا جسم ہی آتما ہے۔ کیونکہ جسم سے علیحدہ آتما کی ہستی کا کوئی ثبوت نہیں (مترجم)

اس جسم میں چاروں عناصر کی ملاوٹ سے جو آتما پیدا ہو کر اُن کے جُدا جُدا ہوتے ہی فنا ہو جاتا ہے۔ کیونکہ مرنے کے بعد کوئی جیو بھی "پرتیکش" محسوس نہیں ہوتا ہم صرف پرتیکش ہی کو مانتے ہیں۔ کیونکہ پرتیکش کے بغیر انومان وغیرہ ہوتے ہی نہیں۔ اس لئے پرتیکش (احساس) جو مقدم ہے۔ اُس کے مقابلہ میں انومان (قیاس) وغیرہ غیر مقدم ہونے کی وجہ سے تسلیم نہیں کئے جاتے ✤

حسین عورت کی بغل گیری سے آنند حاصل کرنا پُرشارتھ (مقصدِ انسانی) حاصل کرنے کے لئے جو فعل کیا جائے، کا پھل ہے ✤

| ۳۔ مباشرت پُرشارتھ کا پھل ہے |
|---|

۳۔ جواب۔ یہ خاک وغیرہ عناصر جڑ (بے جان) ہیں۔ اُن سے چیتن (ذی علم) کی پیدائش کبھی نہیں ہو سکتی۔ جس طرح اب ماں باپ کی صحبت سے جسم کی پیدائش ہوتی ہے۔ اسی طرح پیدائش دُنیا کی شروع میں انسان وغیرہ کے جسم کی بناوٹ پیدا کرنے والے پرمیشور کے بنا نہیں ہو سکتی چیتن کی پیدائش اور فنا نشہ کے مانند نہیں ہوتی۔ کیونکہ نشہ چیتن کو ہوتا ہے۔ جڑ کو نہیں ✤

| ان عقائد کی تردید |
|---|

اشیا نشٹ یعنی نظر سے غائب ہو جاتی ہیں۔ مگر کوئی چیز نابود نہیں ہوتی۔ اسی طرح نظر سے غائب ہو جانے سے جیو کا نابود ہونا بھی نہ ماننا چاہئیے۔ جب جیو آتما جسم دار ہوتا ہے۔ تب ہی اُس کا ظہور ہوتا ہے۔ جب وہ جسم کو چھوڑ دیتا ہے۔ تب یہ جسم جس کی موت ہوئی ہے۔ ویسا نہیں ہو سکتا۔ جیسا کہ چیتن کے ساتھ ملا ہوا پہلے تھا۔ یہی بات بر ہدار نیک میں بھی کہی گئی ہے ✤

بنی یا گیہ ولکیہ کہتے ہیں۔ کہ اے میتری! میں موہ (دل بستگی) سے یہ بات نہیں کہتا۔ بلکہ در اصل، آتما غیر فانی ہے جس کے ساتھ ملنے سے جسم حرکت کرتا ہے۔ جب جیو جسم سے الگ ہو جاتا ہے۔ تب جسم میں کچھ بھی علم نہیں رہتا۔ اگر جسم سے آتما الگ نہ

یہ رتن سار بھاگ نامی کتاب کے اندر سمیکتو پرکاش کے مضمون میں گوتم اور جینی کا مباحثہ ہے ✦

**دنیا ازلی اور ابدی نہیں ہو سکتی**

٦٢ — اس کا مختصر طور پر ضروری مطلب یہ ہے۔ کہ دنیا کی ابتدا اور انتہا نہیں ہے۔ نہ کبھی اس کی پیدائش ہوئی۔ اور نہ کبھی فنا ہوتی ہے یعنی جہان کسی کا بنایا ہوا نہیں۔ ایسا ہی آستک ناستک کے مباحثہ میں لکھا ہے کہ اے کم عقل! جہان کا بنانے والا کوئی نہیں۔ یہ نہ کبھی بنا اور نہ کبھی فنا ہوتا ہے

**تحقیق** (۱) جو ترکیب سے پیدا ہوتا ہے۔ وہ ازلی اور ابدی کبھی نہیں ہو سکتا۔ فعل بھی پیدائش اور فنا سے آزاد نہیں۔ جہان میں جس قدر اشیاء پیدا ہوتی ہیں۔ وہ سب ترکیب سے پیدا ہونے والی ہیں۔ اور وہ پیدا اور فنا ہوتی دیکھی جاتی ہیں۔ پھر دنیا پیدائش اور فنا کے تابع کیوں نہیں۔ اس لئے تمہارے تیرتھنکروں کو پورا علم نہ تھا۔ اگر ان کو کامل علم ہوتا۔ تو ایسی ناممکن باتیں کیوں لکھتے :-

(۲) جیسے تمہارے گورو ہیں۔ ویسے ہی تم شاگرد بھی ہو۔ تمہاری باتیں سننے والے کو علم طبعیات کبھی نہیں ہو سکتا۔ بھلا جو اشیا صریح مرکب دکھلائی دیتی ہیں۔ ان کی پیدائش اور فنا کس طرح نہیں مانتے۔ بات یہ ہے۔ کہ جینیوں یا ان کے آچاریہ کو کرۂ ارضی اور ہیئت کا علم نہیں آتا تھا۔ اور نہ اس وقت ان میں یہ علم ہے۔ ورنہ مندرجہ ذیل قسم کی ناممکن باتیں کیونکر مانتے۔ اور کہتے۔ دیکھئے! (یہ لکھتے ہیں کہ) :-

**جینیوں کی بیہودہ فلاسفی**

٦٣ — اس دنیا میں پرتھوی کایہ "یعنی "پرتھوی (زمین) بھی جیو کا جسم ہے۔ اور "جل کایہ" وغیرہ جیو بھی مانتے ہیں۔ اس کو کوئی بھی نہیں مان سکتا۔ ان کی اور بے معنی باتیں بھی دیکھو۔ جن تیرتھنکروں کو جینی لوگ "سمیگ گیانی" (عالم کامل) اور پرمیشور مانتے ہیں۔ ان کی جھوٹی باتوں کے نمونے یہ ہیں :-

رتن سار بھاگ میں جس کو جینی لوگ مانتے ہیں۔ اور جس کو بتاریخ ۲۸ اپریل سنہ ۱۸۷۹ء نانک چند جینی نے مطبع جین پربھاکر بنارس میں چھپوا کر شائع کیا ہے صفحہ (۱۴۵) پر کال (وقت) کی تشریح اس طرح کی ہے :-

**کال کی تشریح**

٦٤ — یعنی چھوٹے سے چھوٹے وقت کو "سمیہ" کہتے ہیں۔ اور "اسنکھیات" سمیوں کو آولی کہتے ہیں۔ ایک کروڑ سڑسٹھ لاکھ ستتر ہزار دو سو سولہ آولی

ایک مہورت ہوتا ہے۔ ویسے تیس "مہورتوں" کا ایک دن۔ ایسے پندرہ دنوں کا ایک "پکش" اور ایسے دو "پکھشوں" کا ایک مہینہ۔ ایسے بارہ مہینوں کا ایک سال ہوتا ہے ستر لاکھ کروڑ چھپن ہزار کروڑ۔

(۱۰۰۰۰۰۰۰۰۰ × ۵۶۰۰۰ × ۱۰۰۰۰۰۰۰ × ۷۰۰۰۰۰۰۰)

پلیوپم کال اور برسوں کا ایک "پورو" ہوتا ہے۔ ایسے "اسنکھیات" پوردوں کو ایک "پلیوپم کال" کہتے ہیں۔

اسنکھیات کال — "اسنکھیات" اس کو کہتے ہیں۔ کہ ایک چار کوس مربع اور اتنا ہی گہرا کنواں تصور کر اس کو "جگلی آدمی" کے جسم کے بالوں کے ٹکڑوں سے حسب تفصیل ذیل بھریں۔ واضح رہے۔ کہ آج کل کے انسانوں کے بال سے "جنگلی" آدمی کا بال چار ہزار چھیانوے حصہ پتلا ہوتا ہے۔ یعنی اگر "جنگلی آدمی" کے چار ہزار چھیانوے بالوں کو اکٹھا کریں۔ تو زمانہ حال کے آدمیوں کا ایک بال ہوتا ہے۔ ایسے جنگلی آدمی کے ایک انگل بھر بال کے سات دفعہ آٹھ آٹھ ٹکڑے کرنے سے بیس لاکھ ستانوے ہزار ایک سو باون ٹکڑے ہوتے ہیں۔ پس ایسے ٹکڑوں سے مندرجہ بالا کنوئیں کو بھریں۔ اور اس سے سو سو سال کے بعد ایک ایک ٹکڑا نکالیں۔ جب سب ٹکڑے نکل جاویں۔ اور کنواں خالی ہو جاوے۔ تب بھی وہ وقت سنکھیات (قابل شمار) ہے اور جب اُن میں سے ایک ایک ٹکڑے کے اسنکھیات ٹکڑے کرکے ان ٹکڑوں سے اس کنوئیں کو ایسا ٹھوس کر بھریں۔ کہ اس کے اوپر سے کُرۂ زمین کے راجا کا لشکر گذر جاوے۔ تو بھی نہ دبے۔ اُن ٹکڑوں میں سے سو سال کے بعد ایک ایک ٹکڑا نکالیں جب وہ کنواں خالی ہو جاوے۔ اور پھر اسنکھیات "پورو" گذر جاویں۔ تب ایک "پلیوپم کال" ہوتا ہے۔ "پلیوپم کال" کو کنوئیں کی تمثیل سے سمجھ لینا۔

جب دس کروڑ کروڑ (۱۰۰۰۰۰۰۰ × ۱۰۰۰۰۰۰۰) پلیوپم کال گذر جاوے۔ تب ایک "اُت سرپنی کال" ہوتا ہے۔ اور جب ایک "اُت سرپنی" اور ایک "اوسرپنی" کال گذر جاوے۔ تب ایک "کال چکر" ہوتا ہے۔ جب اننت "کال چکر" گذر جاویں تب ایک "پدگل پراورت" ہوتا ہے۔

اننت کال — اب اننت کال کس کو کہتے ہیں۔ سدھانت کی کتابوں میں نو تمثیلوں سے

کال کا شمار کیا گیا ہے۔ اس سے آگے "اننت کال" کہلاتا ہے۔ ویسے اننت "پدگل پراورتن" کے زمانے جیو کو پھر مٹنے ہوئے گذرے ہیں۔ وغیرہ وغیرہ +

**۶۵** - سنو بھائی! علم ریاضی کے جاننے والے لوگو! تم جینیوں کی کتاب کے حساب سے وقت کا شمار کر سکو گے یا نہیں۔ اور تم اس کو سچ بھی مان سکتے ہو۔ یا نہیں؟ دیکھئے۔ ان تیرتھنکروں نے ایسا علم ریاضی پڑھا تھا۔ ان کے مت میں ایسے ایسے اُستاد اور شاگرد ہیں۔ جن کی بے علمی کی کوئی حد نہیں۔ اور بھی ان کا حال سنو۔ رتن سار بھاگ کے صفحہ ۱۳۲ سے آگے جو کچھ لوٹا بول یا جینیوں کی سدھانت کی کتابیں یعنی رشبھ دیو سے لیکر مہاویر تک اُن کے چوبیس تیرتھنکروں کے اقوال کا لبّ لباب ہے +

**جینیوں کے حساب کی بیہودگی**

**۶۶** - رتن سار بھاگ صفحہ ۱۴۸ میں ایسا لکھا ہے۔ کہ "پرتھوی کایہ" یعنی مٹی پتھر وغیرہ جو پرتھوی (مٹی) کی مختلف شکلیں ہیں۔ اُن میں رہنے والے جیووں کے جسم کا اندازہ ایک انگل اسنکھیا تواں (بے شمار واں حصہ) سمجھنا یعنی بہت ہی چھوٹے ہوتے ہیں۔ اُن کی عمر کا پیمانہ یہ ہے۔ کہ وہ زیادہ سے زیادہ بائیس ہزار برس جیتے ہیں +

**بے حس جیووں کی عمر**

**۶۷** - رتن سار صفحہ ۱۴۹۔ نباتات کے ایک جسم میں لاانتہا جیو ہوتے ہیں وہ معمولی نباتات کے جیو کہلاتے ہیں۔ جو کند مول وغیرہ اور "اننت کایہ" وغیرہ ہوتے ہیں۔ اُن کو معمولی نباتات کا جیو کہنا چاہیئے۔ اُن کی عمر کا پیمانہ "انتر مہورت" ہوتا ہے۔ لیکن اس موقعہ پر اُن کا "مہورت" حسب مندرجہ بالا سمجھنا چاہیئے۔ اور چونکہ جسم میں ایک ہی حس یعنی صرف حس لامسہ (چھونے کی شکتی) ہوتی ہے۔ اور اس (جسم) میں ایک جیو رہتا ہے۔ اس لئے اُس کو مفرد نباتات کہتے ہیں اس کے جسم کا پیمانہ ایک ہزار یوجن ہوتا ہے۔ واضح ہو۔ کہ پرانیوں کا یوجن چار کوس کا۔ مگر جینیوں کا یوجن دس ہزار کوس کا ہوتا ہے۔ اُس کی عمر کا پیمانہ زیادہ سے زیادہ دس ہزار برس کا ہوتا ہے +

**ایک حس والے جیووں کی عمر**

**۶۸** - اب دو حس والے جیو کا بیان کرتے ہیں۔ اُن کا جسم اور ایک منہ (حس) ہے) اور وہ سنکھ۔ کوڑی اور جوں وغیرہ ہوتے ہیں۔ ان

**دو حس والے جیو اور اُنکی عمر**

کا پیمانہ یعنی جسم کثیف زیادہ سے زیادہ اڑتالیس کوس کا ہوتا ہے۔
اور اُن کی عمر کا پیمانہ زیادہ سے
زیادہ بارہ برس کا ہوتا ہے۔ اس موقعہ پر بہت بھول گیا۔ کیونکہ اس قدر بڑے جسم کی
زیادہ لکھنا۔ اور اڑتالیس کوس کی جوں جینیوں کے جسم میں پڑتی ہوگی۔ اور انہوں
ہی دیکھی ہوگی۔ اور کا ایسا نصیب کہاں۔ کہ اس قدر بڑی جوں دیکھے +

**۶۹** - رتن سار صفحہ ۶۵۰۔ اور دیکھو اُن کا اندھا دھند بھو۔ بکائی۔ کساری
اور مکھی ایک یوجن کے جسم والے ہوتے ہیں۔ اُن کی عمر کا پیمانہ زیادہ سے | ناک جانور
زیادہ چھ ماہ کا ہوتا ہے۔ دیکھو بھائی! چار چار کوس کا بچھو اور کسی نے نہیں دیکھا
ہوگا۔ اگر بروئے جین مذہب آٹھ میل کے جسم والے بچھو اور مکھی بھی ہوتے ہیں
ایسے بچھو اور مکھی اُنہیں کے گھر میں رہتے ہونگے۔ اور انہیں نے دیکھے ہونگے۔
دنیا میں اور کسی نے نہیں دیکھے ہونگے۔ اگر کہیں ایسے بچھو کسی جینی کو کاٹیں۔ تو اس کا
حشر ہوتا ہوگا +

آبی جانور مچھلی وغیرہ کے جسم کا پیمانہ ایک ہزار یوجن یعنی دس ہزار کوس فی
یوجن کا ہوتا ہے۔ ایسا بڑا آبی جانور سوائے جینیوں کے اور کسی نے نہ دیکھا ہوگا۔
چوپایہ جانور ہاتھی وغیرہ کے جسم کا پیمانہ دو کوس سے نو کوس تک اور عمر چوراسی
ہزار سالوں کی وغیرہ وغیرہ۔ ایسے بڑے جسم والے جیو بھی جینی لوگوں ہی نے دیکھے
ہونگے۔ وہی ایسی جھوٹی باتیں مان سکتے ہیں۔ اور کوئی عقلمند نہیں مان سکتا +
رتن سار صفحہ ۱۵۱۔ آبی گربھج رحم سے پیدا ہونے والے جیوؤں کے جسم کا
پیمانہ بڑے سے بڑا ایک ہزار یوجن یعنی (۱۰۰۰۰۰۰۰) ایک کروڑ کوس کا اور
عمر کا پیمانہ ایک کروڑ "پورو" سالوں کا ہوتا ہے۔ اتنے بڑے جسم اور عمر والے جیو بھی
جینیوں کے آچاریوں نے خواب میں دیکھے ہونگے۔ کیا یہ ایسا سخت جھوٹ نہیں ہے۔
جو کبھی ممکن نہ ہو سکے

**۷۰** - اب زمین کی پیدائش سُنئے رتن سار صفحہ ۱۵۲ اس ترچھی دُنیا میں
اسنکھیات "دویپ" اور اسنکھیات "سمندر" ہیں۔ اسنکھیات | ...وں کا جغرافیہ

...چار کوس ملحاظ حساب پرانیوں کے ہوتے ہیں۔ ورنہ جینیوں کے لحاظ سے (۱۰۰۰) اکوس ہوتے ہیں

کا اندازہ یہ ہے - کہ جس قدر "سیمہ" "اڑھائی" ساگر دپم کال ہیں ہوتے ہیں - اُتنے دویپ اور سمندر جاننے چاہئیں - اب اس زمین میں اول ایک "جمبو دویپ" ہے سب دویپوں کے درمیان میں ہے - اس کا پیمانہ ایک لاکھ یوجن یعنی ایک ارب کوس کا ہے - اور اس کے چاروں طرف "لون سمندر" (کھاری سمندر) ہے - اس کا پیمانہ دو لاکھ یوجن یعنی دو ارب کوس کا ہے - اس جمبو دویپ کے چاروں طرف جو "دھات کی کھنڈ" نام دویپ ہے اس کا پیمانہ چار لاکھ یوجن یعنی چار ارب کوس کا ہے - اور اس کے باہر "کالودھی" سمندر ہے - اُس کا پیمانہ آٹھ لاکھ یوجن یعنی ۱۶ ارب کوس کا ہے - اس دویپ کے اندر پشکر ہیں - اُس کے نصف میں انسان رہتے ہیں - اور اس کے باہر "اسنکھیات" دویپ اور سمندر ہیں - اُن میں "ترینگ یونی" (ترچھے چلنے والے) جانور رہتے ہیں (رتن سار صفحہ ۱۵۳) جمبو دویپ میں ایک ہموَنت - ایک ائی رنڈونت - ایک ہری ورش - ایک "رمیک" - ایک "دیوکرو" - ایک "اُترکرو" یہ چھ کھیتر[۲] اعظم ہیں +

**اے محقق** - کرۂ ارضی کے جاننے والے لوگو! سنو! کرۂ زمین کی پیمائش کرنے میں تم نے غلطی کھائی - یا جینیوں نے - اگر جینیوں نے غلطی کھائی [اور اسکی بیہودگی] تو تم اُن کو سمجھاؤ - اگر تم نے غلطی کھائی تو اُن سے سمجھ لو - تھوڑا سا غور کرنے سے پتہ لگتا ہے - کہ جینیوں کے آچاریہ اور چیلوں نے علم کرۂ زمین و ہئیت و ریاضی کچھ بھی نہیں پڑھا تھا - اگر پڑھے ہوتے - تو سراپا بیہودہ کیوں مارتے - پس اگر ایسے بے علم لوگ جہان کو بلا فاعل کے مانیں - اور ایشور کو نہ مانیں - تو کیا تعجب ہے

---

[۱] ہندی ستیارتھ پرکاش میں ۱۶ کے آگے یہ حرف رہ گئے ہیں - لاکھ یوجن ارتھات سولہ ارب +

[۲] جینیوں کے علم جغرافیہ سے بالکل محروم ہونے کے ثبوت میں ہم اس موقعہ پر ایک نقشہ لگاتے ہیں "اڑھی دویپوں کسو" یعنی اڑھائی دویپ کا نقشہ ہے - اس نقشے سے جینیوں کی بے علمی کا بخوبی اندازہ لگ سکتا ہے - اصلی کرہ ارضی کے موجودہ نقشوں کے ساتھ مقابلہ کرنے سے اُن کے نقشے اور جغرافیہ کی لغویت خود بخود ظاہر ہو جاوے گی - اس لئے ہمارے حاشیہ کی ضرورت معلوم نہیں ہوتی - واضح رہے کہ یہ نقشہ بابو نہال سنگھ کرنال نواسی نے ایک جینی سادھو لبھگراج نامی سے حاصل کیا تھا - سادھو مذکور کے پاس چھپا ہوا نقشہ تھا جس کی نقل عکسی کپڑے پر کی گئی تھی (مترجم) +

۴۲ - اسی واسطے جینی لوگ اپنی کتابیں غیر مذہب کے کسی عالم کو نہیں دیتے۔

**جینیوں کا پوشیدہ لٹریچر**

کیونکہ جن کو یہ لوگ مستند یعنی تیرتھنکروں کی تصنیف کی ہوئی مذہبات کی کتب مانتے ہیں۔ اُن میں اس قسم کی بے علمی کی باتیں بھری ہوئی ہیں۔ اسی وجہ سے دیکھنے نہیں دیتے۔ اگر (دیکھنے کو) دیویں۔ تو پول کھل جاوے۔ ان کے سوائے کوئی شخص جو ذرا بھی عقل رکھتا ہوگا۔ ہرگز اس گپوڑوں سے بھرے مضمون کو سچ نہیں مان سکیگا +

۴۳ - یہ سارا ڈھکوسلہ جینیوں نے جہان کو "اناد ی" ازلی ماننے کے لئے بنا رکھا ہے۔

**سارے ڈھکوسلہ کی علت غائی**

مگر یہ محض جھوٹ ہے۔ البتہ جہان کی علت اناد ی ہے۔ کیونکہ وہ پرمانو (مادی ذرے) وغیرہ بحالت علت اولی ترکیب سے بری ہیں۔ لیکن ان میں باقاعدہ بننے یا بگڑنے کی طاقت کچھ بھی نہیں ہے۔ کیونکہ جب ایک پرمانو کسی وجود کا نام ہے۔ اور وہ بالطبع علیحدہ علیحدہ اور جڑ (غیر ذی شعور) ہیں۔ تو وہ خود بخود نہیں بن سکتے۔ اس لئے اُن کو ترکیب دینے والا کوئی چیتن (ذی شعور) ضرور ہے۔ اور وہ ترکیب دینے والا علیم مطلق ہے۔ دیکھو زمین سورج وغیرہ تمام عالموں کو انتظام میں رکھنا ابدی ازلی اور چیتن پرماتما کا کام ہے۔ یہ عالم کثیف جس میں ترکیب یعنی خاص صنعت دکھلائی دیتی ہے۔ انادی کبھی نہیں ہو سکتا۔ اگر معلول دنیا کو دوامی مانوگے۔ تو اس کی علت کوئی نہیں ہوگی۔ بلکہ علت معلول دونوں ہی ہو جاویگا۔ اگر ایسا کہوگے۔ تو اپنا معلول اور علت آپ ہی ہونے کے باعث "انیونیہ آشریہ" (دوسر) اور "آتم آشریہ" (اپنے سہارے آپ ہونے) کا نقص عائد ہوگا۔ جیسے اپنے کندھے پر آپ چڑھنا اور خود باپ کا آپ ہی بیٹا بن جانا ناممکن ہے۔ اس لئے جہان کا فاعل ماننا بھی ضروری ہے +

**ایشور کا فاعل کوئی نہیں**

۴۴ - سوال - اگر ایشور کو جہان کا فاعل مانتے ہو۔ تو پھر ایشور کا فاعل کون ہے؟

جواب - فاعل (اولین) کا فاعل اور علت (اولے) کی علت کوئی بھی نہیں ہو سکتی۔ کیونکہ فاعل اولین اور علت اولے کے ہونے پر ہی معلول بنتا ہے۔ جس میں ترکیب اور تقسیم نہیں ہو سکتی۔ اس امر کی مفصل تشریح آٹھویں باب میں پید ائش

عالم کے مضمون میں کی گئی ہے۔ وہاں دیکھنا چاہئیے +

جبکہ جینی لوگوں کو موٹی موٹی باتوں کا بھی حقیقی علم نہیں ہے۔ تو انہیں پیدائش عالم جیسے نہایت باریک مسئلہ کے سمجھنے کی طاقت کس طرح ہو سکتی ہے۔ اس لئے جینی لوگ جو دنیا کو ازلی اور ابدی مانتے ہیں۔ اور جوہروں کے تغیرات کو بھی ازلی اور ابدی مانتے ہیں۔ اور ہر عرض اور ہر مقام میں تغیرات اور الغرض ہر چیز میں بے انتہا تغیرات کو مانتے ہیں۔ جیسا کہ "پرکرن رتناکر" کتاب کے حصہ اول میں لکھا ہے۔ اُن کی یہ بات بھی کبھی درست نہیں ہو سکتی۔ کیونکہ جن کی انتہا یعنی حد ہوتی ہے۔ اُن کے تمام متعلقین بھی انتہا والے ہوتے ہیں۔ اگر بے انتہا سے بیشمار مراد لیتے ہو۔ تب بھی درست نہیں ہو سکتا۔ البتہ جیووں کے بارے میں یہ بات درست ہو سکتی ہے۔ پرمیشور کی نسبت نہیں۔ کیونکہ علیحدہ علیحدہ جوہر میں اپنے اپنے ایک ایک معلول اور علت کی طاقت کو غیر ممکن التقسیم (بے انتہا) تغیرات کی وجہ سے بے انتہا طاقت ماننا محض بے علمی کی بات ہے جبکہ ایک مفرد یا جوہر کی حد ہے۔ تو اس میں لا انتہا تقسیم کے تغیرات کس طرح رہ سکتے ہیں۔ اسی طرح ایک ایک جوہر میں لا انتہا

عرض اور ایک عرض اور مقام میں غیر ممکن التقسیم یعنی لا انتہا حیرات کو بھی لا انتہا ماننا محض لڑکپن کی بات ہے۔ کیونکہ جس کے ظرف کی انتہا ہے۔ تو اُس کے مظروف کی انتہا کیوں نہیں۔ الغرض اسی قسم کی لمبی چوڑی باتیں لکھی ہیں +

**۷۵** - "جیو" اور "غیر از جیو" ان دو اشیاء کے بارہ میں جینیوں کا اعتقاد حسب ذیل ہے +

**جڑ میں پُن پاپ**

चेतनालक्षणो जीवः स्यादजीवस्तदन्यकः।
सत्कर्मपुद्गलाः पुण्यं पापं तस्य विपर्ययः॥

یہ جن دت سوری کا قول ہے۔ اور کتاب "پرکرن رتناکر" حصہ اول کے "نئے چکر سار" میں بھی یہی لکھا ہے۔ کہ "چیتنا لکھشن" (ادراک کی صفت رکھنے والا) جیو اور "چیتنا رہت" (غیر ذی شعور) غیر از جیو یعنی جڑ ہے۔ ست کرموں انیک اعمال والے "پدگل" (پرمانو یعنی ذرات مادی) پُن اور پاپ کرموں والے "پدگل" پاپ

...لاتے ہیں ؏

**محقق** - جیو اور جڑ کی تعریف تو ٹھیک ہے۔ لیکن پُدگل جو جڑ ہیں۔ اُن
...پاپ پُن کبھی نہیں ہو سکتے۔ کیونکہ پاپ پُن کی خاصیت چیتن میں ہوتی ہے۔
...جس قدر یہ جڑ اشیاء ہیں۔ وہ سب پاپ پُن سے خالی ہیں۔ جو جیووں
...انادی (ازلی) مانا جاتا ہے۔ وہ تو ٹھیک ہے۔ مگر اُسی محدود المقام اور محدود
...علم کو مُکتی کی حالت میں ہمہ دان ماننا جھوٹ ہے۔ کیونکہ جو محدود المقام اور محدود
...علم ہے۔ اُس کی طاقت بھی ہمیشہ محدود ہی رہیگی ؏

**۷۶** - جینی لوگ دُنیا۔ جیو۔ جیو کے کرم اور بندھ کو انادی مانتے ہیں۔

[بار جیو کو نتیہ ماننا] یہاں بھی جینیوں کے تیرتھنکروں نے غلطی کھائی ہے کیونکہ ترکیب
...ئے ہوئے جہان کا معلول اور علّت کی حالتوں میں سے گذرتا اور متواتر معلول
...نا اور جیو کے کرم اور نیز بندھ انادی نہیں ہو سکتے۔ اگر ایسا مانتے ہو۔ تو پھر کرم
...ر بندھ کا چھوٹنا کیوں مانتے ہو۔ کیونکہ جو شے انادی ہے۔ وہ کبھی دور نہیں
...ہو سکتی۔ اگر انادی کا بھی فنا ہونا مانو گے۔ تو تمہارے تمام انادی اشیاء کا
...فنا ہونا لازم آویگا۔ اور اگر انادی کو مدامی مانو گے۔ تو کرم اور بندھ بھی مدامی
...ہونگے۔ اور اگر سب کرموں کے چھوٹنے سے مُکتی مانتے ہو۔ تو سب کرموں کا چھوٹنا
...مُکتی کا نمت (باعث) ہُوا۔ پس مُکتی نمتکی (عارضی) ہوگی۔ اس لئے ہمیشہ نہیں رہ
...سکے گی۔ اور فعل اور فاعل کا دائمی تعلق ہونے کی وجہ سے فعل بھی کبھی نہیں چھوٹیں
...گے۔ پھر تم نے جو اپنے اور اپنے تیرتھنکروں کی مُکتی مدامی مانی ہے۔ وہ قائم نہ
رہ سکے گی ؏

**۷۷ سوال** - جس طرح دھان کا بیج چھلکا اُتار لینے یا آگ میں بھُن جانے
[جیو کی مُکتی عارضی] پر پھر نہیں اُگتا۔ اسی طرح مُکتی میں پہنچا ہُوا جیو پھر پیدائش اور موت
...سے بندھا ہُوا جہان میں نہیں آتا ؏

**جواب** - جیو اور کرموں کا تعلق چھلکے اور بیج کی طرح نہیں ہے۔ بلکہ اُن کا
تعلق سمِوائی (لازم و ملزوم) ہے۔ اسی وجہ سے ازلی زمانہ سے جیو اور اُس کے
کرم اور کرم کرنیکی طاقت کا تعلق ہے۔ اگر اس میں کرم کرنے کی طاقت کا موجود

ہونا نہ مانوگے۔ تو تمام جیو پتھر کی مانند ہوجاوینگے۔ اور مکتی کے بھوگنے کی طاقت بھی نہ رہے گی۔ جس طرح ازلی زمانہ کے کرم اور بندھن کے چھوٹنے سے جیو مکت ہوتا ہے تمہاری دوامی مکتی سے بھی چھوٹ کر (جیو) بندھن میں پڑیگا۔ کیونکہ جس طرح تم مکتی کے وسیلے یعنی کرموں سے چھوٹ کر جیو کا مکت ہونا مانتے ہو۔ اسی طرح دوامی مکتی سے بھی چھوٹ کر (جیو) بندھن میں پڑے گا۔ وسیلوں کے ذریعہ سے حاصل کی ہوئی شے ہرگز دائمی نہیں ہو سکتی۔ اگر وسیلوں کے بغیر مکتی کا حاصل ہونا مانوگے۔ تو کرموں کے بغیر ہی بندھن بھی پیدا ہو سکے گا۔ جس طرح کپڑوں میں میل لگتی ہے۔ اور دھونے سے چھوٹ جاتی ہے۔ اور پھر میل لگ جاتی ہے۔ اسی طرح[1] جھوٹ وغیرہ باعثوں سے رغبت اور نفرت کے ذریعے جیو میں کرم بصورت پھل لگتا ہے۔ اور وہ کامل علم مشاہدہ اور نیک اعمال سے نرمل (پاک) ہوجاتا ہے۔ اور اگر میل لگنے کے باعثوں[2] سے میل کا لگنا مانتے ہو۔ تو مکت جیو کا سنساری اور سنساری جیو کا مکت ہونا ضرور ماننا پڑیگا۔ کیونکہ جس طرح تدبیر یا سبب سے میل چھوٹتی ہے۔ اسی طرح سبب سے میل لگ بھی جاویگی۔ اس لئے جیو کا بندھ اور مکت ہونا پرواہ (بلحاظ تواتر) سے انادی مانو۔ مسلسل انادی نہیں ہے۔

جیو پاک ہے

**۷۸۔ سوال۔** جیو کبھی نرمل (ناپاکی) سے بری نہیں تھا۔ بلکہ ناپاک ہے؟

**جواب۔** اگر کبھی نرمل نہ تھا۔ تو نرمل کبھی ہو بھی نہ سکیگا۔ جس طرح صاف میں پیچھے سے لگی ہوئی میل کو دھونے سے چھڑا دیتے ہیں۔ اس کے ذاتی سفید رنگ کو نہیں چھڑا سکتے۔ اور میل پھر بھی کپڑے میں لگ جاتی ہے۔ اسی طرح[3] مکتی میں بھی ہوگا۔

۱؎ یعنی جیو کو درخت مانیں تو رغبت و نفرت روپ پانی اور مٹی کے ذریعے اسمیں اعمال روپ پھل لگتے ہیں (مترجم)

۲؎ یعنی اگر میل لگنے کے باعثوں کو موجود مانتے ہو۔ اور ان سے میل کا لگنا لازمی تسلیم کرتے ہو۔ تو میل لگنے کی علت موجود رہنے کی صورت میں اس میں پھنسنا بھی ماننا پڑیگا۔ اور اسی طرح اس میں پھنس کر پھر اس سے نکلنے کا ذریعہ علم حقیقی کو مانا جاتا ہے۔ تو بندھن کے بعد مکتی بھی ماننی پڑیگی۔ علی ہذا القیاس (مترجم)

۳؎ یعنی مکتی کو سفید کپڑا سمجھا جاوے۔ تو اس میں میل کا لگنا ضروری ہے۔ اور پھر اس میل کے اتر جانے سے وہی اصلی سفید حالت یعنی مکتی نکل آویگی۔ اس طرح مکتی کو ملنے اور چھوٹنے والی چیز سمجھنا چاہیئے (مترجم)

**۷۹ - سوال** - جیو پہلے کئے ہوئے کرموں ہی سے جسم میں آجاتا ہے۔ ...ے جنم کا ماننا الیشور کا ماننا فضول ہے +

**جواب** - اگر محض کرم ہی جسم اختیار کرنے کا باعث ہوں۔ اور الیشور باعث ...ہو۔ تو جیو برُے جنم کو جس میں بہت دُکھ ہو کبھی اختیار نہ کرے۔ بلکہ ہمیشہ اچھے اچھے ...اختیار کیا کرے۔ اگر کہو۔ کہ کرم روکنے والے ہیں۔ تو بھی جس طرح چور خود بخود آکر ...خانہ میں نہیں پڑتا۔ اور نہ خود بخود پھانسی پاتا ہے۔ بلکہ راجہ دیتا ہے۔ اُسی طرح ...کے قالب اختیار کرنے اور اس کے کرموں کے مطابق پھل دینے والے الیشور کو ...بھی مانو +

**۸۰ - سوال** - نشہ کی طرح کرم خود بخود اثر کرتا ہے۔ پھل کے دینے میں دوسرے کی ضرورت نہیں +

| ...رم خود بخود پھل نہیں دیتے |
|---|

**جواب** - اگر ایسا ہو۔ تو جس طرح نشہ پینے والوں کو کم نشہ چڑھتا ہے۔ اور ...ے عادت نہیں ہوتی۔ اُسے بہت چڑھتا ہے۔ اسی طرح ہمیشہ بہت سے پاپ ...ن کرنے والوں کو کم اور گاہے گاہے تھوڑا تھوڑا پاپ پُن کرنے والوں کو زیادہ ...ل ہوا کریگا +

**۸۱ - سوال** - جیسی جس کی عادت ہوتی ہے۔ اس کو ...یسا ہی پھل ملا کرتا ہے +

| ...ل کا ملنا عادت پر منحصر نہیں |
|---|

**جواب** - عادت پر دار و مدار ہے۔ تو اس کا چھوٹنا اور ملنا نہیں ہو سکتا ...۔ جس طرح صاف کپڑے میں کسی وجہ سے میل لگ جاتی ہے۔ اور اُس کے دوُ ...رنے کی تدبیر سے چھوٹ بھی جاتی ہے۔ ایسا ماننا ٹھیک ہے +

**۸۲ - سوال** - ترکیب کے بغیر کرم سرانجام نہیں پاتا جیسے دودھ اور کھٹائی کے ملاپ سے دہی بنتا ہے۔ اسی طرح جیو اور کرم کے ملنے سے کرم سرانجام پاتا ہے +

| جیو اور کرم پھل خود بخود اکٹھے نہیں ہو سکتے۔ |
|---|

**جواب** - جس طرح دہی اور کھٹائی کے ملانے والا تیسرا ہوتا ہے۔ اسی طرح جیوؤں کو کرموں کے پھل کے ساتھ ملانے والا تیسرا وجود الیشور ہونا چاہئیے۔ کیونکہ جڑ اشیاء خود بخود باقاعدہ ترکیب نہیں پاتیں۔ اور جیو بھی محدود العلم

ہونے کی وجہ سے خود بخود اپنے کرموں کے پھل کو نہیں پا سکتے۔ پس ثابت ہوا۔ کہ ایشور کے باندھے ہوئے قانونِ قدرت کے بغیر کرموں کے پھل کی آیئن بندی نہیں ہو سکتی +

جیو کرم سے مخلصی نہیں پا سکتا

**۸۳ - سوال** - جو کرموں سے مخلصی پاتا ہے۔ وہی ایشور کہلاتا ہے +

**جواب** جبکہ ازلی زمانہ سے جیو کے ساتھ کرم لگتے ہیں۔ تو جیو اُن سے ہرگز مخلصی نہیں پا سکتا +

بندھن نیا نہیں

**۸۴ - سوال** - کرم کے ذریعہ سے پیدا ہونے والا بندھن انتہا والا ہے +

**جواب** - اگر آغاز والا ہے۔ تو کرموں کا یوگ (تعلق) انادی نہیں رہا۔ اور تعلق ہونے سے پیشتر جیو "نشکرم" (فعل سے خالی) ہو گا۔ اور اگر "نشکرم" کو کرم لگ گیا۔ تو مکتوں کو بھی لگ جاویگا۔ اور کرم کرم کرنے والے کے درمیان دوامی یعنی لازم و ملزوم کا تعلق ہوتا ہے کبھی نہیں چھوٹتا۔ اس لئے جس طرح نویں باب میں لکھ آئے ہیں۔ اُسی طرح ماننا ٹھیک ہے +

جیو ایشور نہیں ہو سکتا

**۸۵** - جیو اپنا علم اور طاقت جتنی چاہے۔ بڑھا دے۔ پھر بھی اس میں محدود علم اور محدود طاقت رہیگی۔ ایشور کی مانند کبھی نہیں ہو سکتا البتہ جس قدر طاقت بڑھانا ممکن ہے۔ اُس قدر بذریعہ یوگ کے بڑھا سکتا ہے

جیو موٹا پتلا نہیں ہو سکتا

**۸۶** - جینیوں میں جو "ارہنت" لوگ جیو کا پیمانہ جسم کے پیمانہ کے مطابق مانتے ہیں۔ اُن سے پوچھنا چاہیئے۔ کہ اگر کبھی بات ہے۔ تو ہاتھی کا جیو چیونٹی میں اور چیونٹی کا جیو ہاتھی میں کس طرح سما سکیگا۔ پس یہ بھی ایک بے علمی کی بات ہے۔ کیونکہ جیو ایک لطیف شے ہے۔ جو ایک پرمالو کے اندر بھی رہ سکتا ہے لیکن اُس کے قوا جسم کے اندر پران۔ بجلی اور ناڑی وغیرہ کے ساتھ ملے رہتے ہیں۔ اُن کے ذریعہ سے تمام جسم کا حال معلوم کرتا ہے۔ اور اچھی صحبت سے اچھا اور بُری صحبت سے بُرا ہو جاتا ہے +

# جینیوں کا دھرم

मूल-रे जीव भव दुहाइं इक्कं चिय हरइ जिणमयं धम्म

इयराणं पणमंतो सुहकय्ये मूढ मुसिओसि ॥

प्रकरणरत्नाकर भाग २ । षष्ठी शतक ६० । सूत्राङ्क ३ ।

۸۷ - ارے جیو! محض ایک جین مت یعنی شری دیت راگ کا بیان کیا ہوا دھرم دُنیوی دُکھ، پیدائش بوڑھاپے اور موت کو دور کرنے والا ہے۔ اسی طرح جین مت والے کو "سدیو" (اچھا دیوتا) اور سگرو (اچھا گرو) بھی جاننا چاہیئے۔ دیگر یعنی دیت راگ رشبھ دیو سے لے کر مہاویر تک جو دل لگی سے چھوٹے ہوئے دیوتا ہیں۔ اُن کے علاوہ باقی ہری ہر، برہما وغیرہ کدیو (برے دیوتا) ہیں۔ جو اُن کی پوجا بھلائی کی نیت سے کرتے ہیں۔ وہ سب لوگ دھوکا کھا رہے ہیں۔ اِس کا مطلب اس کا یہ ہے۔ کہ جین مت کے "سدیو" "سگرو" "سدھرم" (اچھے دھرم) کو چھوڑ کر دوسرے "کدیو" "کگرو" اور "کدھرم" کی پیروی کرنے سے کچھ بھی بھلائی نہیں ہوتی +

(حاشیہ: دوسروں کی نندا)

محقق - اب عالموں کو سوچنا چاہیئے۔ کہ ان کی دھرم کی کتابیں کہاں تک نفرت سے بھری ہوئی ہیں +

मूल-अरिहं देवो सुगुरु सुद्धं धम्मं च पंच नवकारो
धन्नाणं कयच्छाणं निरन्तरं वसइ हिययम्मि ॥

प्रक० भा० २ । षष्ठी० ६० । सू० २ ॥

پرکرن رتناکر بھاگ ۲ - ۶۰ - ۱

۸۸ - جو "اری ہن" (یعنی) بڑے بڑے دیوتاؤں سے پوجا وغیرہ کئے جانے کے لائق ایسا کہ (جس کے برابر) کوئی دوسرا وجود افضل نہیں۔ جو دیوتاؤں کا دیوتا زینت بخش ارہنت دیو۔ صاحب علم و عمل شاستروں کا اپدیش کرنے والا "سگرو"

(حاشیہ: جینیوں کی چار سر نشتھ چیزیں (۱) ارہنت دیو (۲) سوگرو (۳) سودھرم (۴) پانچ قسم کے نمسکار)

شُدھ یعنی تعلقات دنیوی کی ناپاکی سے "برہی سمیکتو" یعنی اخلاق ورحم مجسّم جو تشری ہے۔ اس کا بیان کیا ہوا۔ دھرم جو ہے۔ بُری حالت میں گرنے والے جیوؤں کو بچانے والا ہے۔ اور باقی ہری ہر وغیرہ کا دھرم دُنیا سے نجات بخشنے والا نہیں۔ ارہنت وغیرہ (یعنی) پرمیشٹھی (ہادی) اور جو ان کے متعلقین ہیں۔ اُن کو پانچ قسم کی یہ چار چیزیں مبارک یعنی افضل ہیں +

واضح رہے۔ کہ "دیا" (رحم) "کشما" (حلم) "سمیکتو" (کمال)۔ "گیان" (علم) "درشن" (معرفت) اور "چارتر" (ریاضت) یہ جینیوں کا دھرم ہے +

محقق۔ جبکہ نوع انسان پر دیا نہیں ہے۔ تو وہ نہ دیا ہے۔ اور نہ کشما۔ گیان کی جگہ اگیان۔ درشن کی جگہ اندھیرا اور چارتر کی جگہ بھوکا مرنا کون سی اچھی بات ہے +

## جینیوں کا پھلاوہ

मूल-जइ न कुणसि तव चरणं न पढसि न गुणेसि देसि नो

दाणम्। ता इत्तियं न सक्किसि जं देवो इक्क अरिहंतो॥

प्रकरण० भा० २। षष्ठी० सू० २॥

پرکرن رتناکر بھاگ ۲-۶۰-۲

**۸۹**۔ اے انسان! اگرچہ تو تپ چارتر (نیک رویّہ) نہیں کرسکتا۔ نہ سُوتر پڑھ سکتا ہے۔ نہ پرکرن وغیرہ کو بچار سکتا ہے۔ اور نہ مستحقوں وغیرہ کو دان دے سکتا ہے۔ تب بھی تو اگر صرف "ارہنت" یعنی ہماری عبادت کے لائق دیوتا سچے گرو اور سچے دھرم یعنی جین مذہب میں اعتقاد رکھے۔ تو وہی سب سے افضل بات اور ترقی بہبودی یا نجات کا ذریعہ ہے +

محقق۔ اگر دیا (رحم) اور کشما (حلم) اچھی بات ہے۔ تو بھی طرفداری میں پھنسنے سے دیا (رحم) اَدیا (بے رحمی) اور اکشما (نا بُردباری) ہو جاتی ہے۔ مطلب یہ ہے۔ کہ کسی جیو کو دُکھ نہ دینا یہ بات بالکل ممکن نہیں ہو سکتی۔ کیونکہ دُشٹوں کو سزا دینا بھی دیا میں شمار کرنا واجب ہے۔ اگر کسی دُشٹ کو سزا نہ دی جاوے۔ تو ہزاروں آدمیوں

...ڈکھ ملیگا۔ اسی لئے وہ دیا۔ آدیا۔ اور کشما۔ اکٹھا ہو جاویگی۔ یہ ٹھیک ہے۔ کہ
...ب جانداروں کے دکھ دور کرنے اور سُکھ پہنچانے کی تدبیر کرنا دیا کہلاتی ہے۔ صرف
...نی چھان کر پینا۔ اور چھوٹے چھوٹے جانوروں کو بچانا ہی دیا نہیں کہلاتی۔ بلکہ اس
...کی دیا جینیوں میں کہنے ہی کہنے کی ہے۔ کیونکہ وہ اس پر عمل کچھ نہیں کرتے۔ کیا
...سانوں وغیرہ کی خواہ وہ کسی مذہب میں کیوں نہ ہوں۔ رحم کھا کر روٹی پانی سے
...شبع کرنا اور دوسرے مذہب کے عالموں کی عزت اور خدمت کرنا دیا نہیں ہے؟+

۹۰ - اگر اُن کی دیا سچی ہوتی۔ تو کتاب وویک سار کے صفحہ ۲۲۱ میں دیکھو
کیا لکھا ہے۔ اوّل۔ غیر مذہب والے کی سُتتی۔ یعنی اُن کے
...صاف کا بیان کبھی نہ کرنا۔ دوم۔ اُن کو نمسکار یعنی تعظیم کبھی نہ دینا۔ سوم۔
...پن۔ یعنی غیر مذہب والوں کے ساتھ تھوڑا بولنا۔ چہارم۔ سن لپن یعنی اُن
...سے بار بار نہ بولنا۔ پنجم۔ اُن کو روٹی کپڑے وغیرہ کا دان نہ دینا۔ یعنی اُن کو
...کھانے پینے کی چیز کبھی نہ دینی۔ ششم۔ خوشبو و پھول وغیرہ کا دان نہ دینا۔ یعنی
...غیر مذہب والوں کی مورتی پوجا کے لئے خوشبو اور پھول کبھی نہ دینا۔ یہ چھ یتنا یعنی
...چھ قسم کے کاموں کو جین لوگ کبھی نہ کریں+

...یوں کی دیا کی پرتال

**محقق** - اب عقلمندوں کو سوچنا چاہیئے۔ کہ ان جینی لوگوں کی غیر مذہب
...والے لوگوں کے ساتھ کس قدر بے رحمی حقارت اور کینہ ہے۔ جبکہ غیر مذہب والوں
...اس قدر بے رحمی ہے۔ تو پھر جینیوں کو بے رحم کہا جا سکتا ہے۔ کیونکہ اپنے گھر
...والوں ہی کی خدمت کرنا کوئی بڑا دھرم نہیں کہلاتا۔ اُن کے مذہب والے آدمی
...اُن کے گھر کے برابر ہیں۔ اس لئے جب اُن کی خدمت کرتے اور دوسرے مذہب
...والوں کی نہیں کرتے۔ پھر اُن کو کون عقل والا یا دیا دان کہہ سکتا ہے+

۹۱ - کتاب وویک سار کے صفحہ ۱۰۸ میں لکھا ہے۔ کہ متھرا کے راجہ کے
دیوان مسمّی نموچی کو جینیوں نے اپنا مخالف سمجھ کر مار ڈالا۔
...اور آلوچنا" (پر اشچت) کر کے شدھ ہو گیا۔ کیا یہ فعل دیا اور کشما کو نابود کرنے والا
...نہیں ہے۔ جب دیگر مذہب والوں سے وہ جان سے مار ڈالنے تک کی مخالفت کا
...ارادہ رکھتے ہیں۔ تو اُن کو دیا کرنے کے بجائے ہنسا کرنیوالا کہنا ہی بجا ہے+

...ینیوں کی بیرحمی کی مثال

جینیوں کے وسائل مکتی

۹۲ - اب سمیکتو - درشن وغیرہ کی تعریف کتاب "ارہت پروچن سنگرہ پرم اگم سار" میں بیان کی گئی ہے - "سمیک شردہان" (کامل اعتقاد) "سمیک درشن" "گیان اور چارتر (کامل معرفت - علم اور ریاضت) یہ چاروں راہ نجات کے وسیلے ہیں - اُن کی تشریح یوگ دیو نے کی ہے - جس ہیئت سے جیو وغیرہ "دروبہ" قائم ہیں - اسی ہیئت میں جینیوں کی بنائی ہوئی کتابوں کے مطابق اور ابھینویش (خوف مرگ) وغیر مخالف (خیالات) سے آزاد و شردھا

سمیک شردہان اور سمیک درشن

(اعتقاد) یعنی جین مذہب کی محبت یا پاسداری ہی "سمیک اشردھان" اور "سمیک درشن" ہے +

रुचिर्जिनोक्ततत्त्वेषु सम्यक् श्रद्धानमुच्यते ।

جینیوں کے بیان کئے ہوئے "تتوں" میں اعتقاد رکھنا چاہیئے - یعنی اور کسی میں نہیں +

यथावस्थिततत्त्वानां संक्षेपाद्विस्तरेण वा ।

यो बोधस्तमत्राहुः सम्यग्ज्ञानं मनीषिणः ॥

جس قسم کے جیو وغیرہ تتو ہیں - اُن کا جو کچھ مختصر یا مفصّل علم ہوتا ہے عقلمند

(۳) سمیک گیان کی تعریف

لوگ اسی کو سمیک گیان کہتے ہیں +

सर्वथाऽनवद्ययोगानां त्यागश्चारित्रमुच्यते ।

कीर्तितं तदहिंसादि व्रतभेदेन पञ्चधा ।

अहिंसासूनृतास्तेयब्रह्मचर्यापरिग्रहाः ।

دیگر برے مذہبوں سے ہر طرح سے قطع تعلق کرنا "چارتر" کہلاتا ہے -

(۴) چارتر کی تعریف

اور اہنسا وغیرہ کی تفریق سے پانچ قسم کا برت ہے - اوّل اہنسا کسی جاندار کو نہ مارنا - دوم "سونرتا" شیریں زبان ہونا - سوم "آستیہ" چوری نہ کرنا - چہارم "برہمچریہ" اعضائے تناسل کو قابو میں رکھنا - اور پنجم "اپری گرہ" سب اشیا کا ترک کرنا +

ان میں بہت سی باتیں اچھی ہیں - یعنی اہنسا اور برے کام مثل چوری وغیرہ کا ترک کرنا اچھی بات ہے - لیکن غیر مذہب کی مذمت کرنا وغیرہ عیبوں کے باعث یہ

سب اچھی باتیں بھی معیوب ہو گئی ہیں +

۹۳ - مثلاً پہلے سوتر میں لکھا ہے - کہ ہری ہر وغیرہ کا دھرم دنیا میں اُدھار کرنے والا نہیں ہے - کیا یہ تھوڑی مذمت ہے (جینیوں کی مذمت کرنے کی عادت) جینیوں کی کتابوں کے دیکھنے سے ہی کامل علم اور دھارمک ہونا پایا جاتا ہے - اُن کو بُرا کہنا اور اپنے تیرتھنکروں کی جو بالکل ناممکن باتوں کے کہنے والے ہیں - جیسے کہ پہلے لکھ چکے ہیں - تعریف کرنا محض ہٹھ کی بات ہے +

بھلا اگر کوئی جینی کچھ چاریتر نہ کر سکے - اور نہ پڑھ سکے - نہ دان دینے کی طاقت رکھتا ہو - تو کیا فقط اتنا کہنے سے کہ جین مت سچا ہے - وہ افضل ہو جاویگا - اور دیگر مذہب والے نیک آدمی بھی بُرے ہو جاوینگے - ایسی باتوں کے کہنے والے آدمیوں کو مغالطہ میں پڑا ہوا اور کم عقل نہ کہا جاوے - تو کیا کہا جاوے: اس سے یہی معلوم ہوتا ہے - کہ ان کے آچاریہ خود غرض تھے - عالم کامل نہیں تھے - پس اگر وہ سب کی مذمت نہ کرتے - تو ایسی جھوٹی باتوں میں کوئی نہ پھنستا - اور نہ اُن کا مطلب پورا ہوتا +

دیکھو - یہ تو ثابت ہوتا ہے - کہ جینیوں کا مذہب ڈبانیوالا اور وید مذہب سب کا اُدھار کرنے والا ہے - اگر دوسرے لوگ ہری ہر وغیرہ دیووں کو سُدیو اور ان کے رشبھ دیو وغیرہ سب دیووں کو کُدیو کہیں - تو کیا اُن کو ویسا ہی بُرا نہ لگے گا ؟

मूल-जिणवर आणा भंग उमग्ग उस्सुत्त लेस देसणउ ।
आणा भंगे पावं ता जिणमय दुक्कर धम्मं ॥
प्रकर० भाग २ । षष्ठी श० ६ । सू० १२ ॥

پرکرن رتناکر بھاگ ۲ - ۶ - ۱۲

۹۴ - مخالف مذہب اور مخالف سوتر کے دکھا دینے سے جو جن ورلیعنی (جینیوں کی تنگ خیالی) ویت راگ (بے لوث) تیرتھنکروں کی ہدایت کی حکم عدولی ہوتی

---

واضح رہے - کہ جینیوں کے سنسکرت کی پرانی کتابوں کی ضد پراپنی کتابیں الگ لکھی ہیں - اُنکے سوتر اور گرنتھ ان ناموں کی عام کتابوں سے مختلف ہیں + (مترجم)

ہے۔ وہ دُکھ کا باعث یعنی پاپ ہے۔ جن ایشور (جینیوں کے ایشور) کے فرمائے ہوئے "نیکتو" وغیرہ دھرم پر عمل کرنا بڑا مشکل ہے۔ اس لئے جس طریقے سے "جن" کی ہدایت کی حکم عدولی نہ ہو۔ ویسا ہی کرنا چاہیئے +

**محقق**۔ اپنے منہ سے اپنی تعریف کرنا اور اپنے ہی دھرم کو بڑا کہنا اور دوسروں کی مذمت کرنا جہالت کی بات ہے۔ کیونکہ اصلی تعریف اسی کی ہے۔ جس کی تعریف دوسرے عالم لوگ بھی کریں۔ اپنے منہ تو اپنی تعریف چور بھی کرتے ہیں۔ تو کیا وہ لائق ہو سکتے ہیں۔ الغرض ان کی باتیں اسی قسم کی ہیں +

मूल-बहुगुणविज्जा निलओ उस्सुत्त भासी तहा विमुत्तव्वो ।
जहवरमणिजुत्तो वि हु विग्घकरो विसहरो लोए ॥
प्रकर० भा० २ षष्ठी० सू० १८ ॥

پرکرن رتناکر بھاگ ۲-۶-۱۸

**۹۵**۔ جس طرح زہریلے سانپ کی منی بھی قابل ترک ہے۔ اسی طرح جو جین مذہب میں نہیں۔ وہ خواہ کتنا ہی بڑا دھارمک پنڈت ہو۔ جینیوں کو اسے ترک کر دینا ہی واجب ہے +

جینیوں کا حسد اور تعصب

**محقق**۔ دیکھئے کتنی بھول کی بات ہے۔ اگر اُن کے چیلے اور آچاریہ عالم ہوتے۔ عالموں سے محبت رکھتے۔ جب وہ اور اُن کے تیرتھنکر سب ہی علم سے بے بہرہ ہیں۔ پھر عالموں کی تعظیم و تکریم کس طرح کریں۔ کیا گندگی یا مٹی میں پڑے ہوئے سونے کو دنیا ہے؟ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ جینیوں کے سوائے اور کون ہونگے۔ جو اُن کے برابر متعصب۔ ہٹھ دھرمی۔ ضدی اور علم سے بے بہرہ ہوں +

मूल-अइसय पाविय पावा धम्मिअ पव्वेसु तोवि पावरया ।
न चलन्ति सुद्धधम्मा धन्ना किविपाव पव्वेसु ॥
प्रकर० भा० २ । षष्ठी० सू० २६ ॥

پرکرن رتناکر بھاگ ۲-۶-۲۹

"انیہ درشنی" (غیر مذہب ٹھیک سے نہ جاننے والے)، "کلنگی" (گمراہ) "برہمچاری" "سنیاسی" وغیرہ سادھو یعنی جین مذہب کے مخالفوں کا درشن بھی جینی لوگ نہ کریں +

محقق - عقلمند لوگ سمجھ لیں گے - کہ یہ بات کتنی کمینہ پن کی ہے - سچ تو یہ ہے - کہ جس کا مذہب [...] ہو - اُس کو کسی سے ڈر نہیں ہوتا - اُن کے اچاریہ جانتے تھے - کہ ہمارا مذہب خالی [...]ول کا پول ہے - اگر کسی دوسرے کو سُنا دینگے - تو رد ہو جاویگا - اس لئے سب کی مذمت [...] اور جاہل لوگوں کو اپنے جال میں پھنساؤ ✦

नामं पि तस्स असुहं जेण निदिट्ठाइं मिच्छ पव्वाइं ।

जेसिं अणुसंगाउ धम्मीणवि होइ पावमई ॥

प्रकर० भा० २ । षष्ठी० ६ । सू० २७ ॥

[...] رتناکر بھاگ ۲ - ۶ - ۲۷

۹۶ - جو مذہب جین دھرم سے مخالفت رکھتے ہیں - وہ تمام انسانوں کو پاپی کرنے والے ہیں - اس لئے دیگر کسی مذہب کو نہ مان کر صرف جین مذہب ہی [...] افضل ہے ✦

[...]ہب کی خود ستائی

محقق - اس سے یہ ثابت ہوتا ہے - کہ جین مذہب سب کے ساتھ دشمنی کرنے [...] رکھنے مذمت کرنے - حسد وغیرہ رکھنے کے لئے بُرے کاموں کے سمندر میں ڈبانے [...]ہے - جینی لوگ جیسے سب کی مذمت کرنے والے ہیں - دوسرا مذہب والا کوئی [...] سخت مذمت کرنے والا اور ادھرمی نہیں ہوگا - کیا سب کی سراسر مذمت اور اپنی [...]تعریف بے تمیز آدمیوں کی باتیں نہیں ہیں - صاحب تمیز تو خواہ کسی مذہب میں ہوں - [...] کو اچھا اور بُرے کو بُرا کہتے ہیں ✦

हाहा गुरुअ अकज्जं सामी नहु अच्छि कस्स पुक्करिमो ।

कह जिण वयण कह सुगुरु सावया कहइय अकज्ज ॥

प्रकर० भा० २ । षष्ठी सू० ३५ ॥

[...] رتناکر بھاگ ۲ - ۶ - ۳۵

کہاں سروجنیہ "علیم کل" جن کے کہے ہوئے بچن جینی "سگرو" اور جین مذہب [...]کہاں اُن سے مخالف لگرو دوسرے مذہب کے اُپدیشک؟ یعنی ہمارے گرو دیو [...]دھرم اچھے ہیں - غیر مذہب کے دیو - گرو اور دھرم بُرے ہیں ✦

۹۷ - محقق - یہ بات بیر بیچنے والی کنجڑی کی مانند ہے - جس طرح وہ اپنے

کس نگوید کہ دوغ من ترش است کھٹے بیروں کو میٹھا اور دوسرے کے میٹھے بیروں کو کھٹا
نکما بتاتی ہے۔ یہی حال جینیوں کا بھی ہے۔ یہ لوگ اپنے سے غیر مذہب والوں کی مذمت
کرنے کو سخت ناگردی یعنی پاپ گنتے ہیں ✣

सप्पो इक्कं मरणं कुगुरु अणंताइ देइ मरणाइं । तो वरि
सप्पं गहियुं मा कुगुरु सेवणं भद्दं ॥ प्रक० भा० २ सू० ३७॥

پرکرن رتناکر بھاگ

۹۸۔ جس طرح پہلے لکھ آئے ہیں۔ کہ سانپ کی منی بھی قابل پرہیز ہے۔ اسی
دوسروں کی سخت مذمت غیر مذہب والوں کے اچھے دھرماتما لوگوں کو بھی ترک کر دینا
چاہیئے۔ یہ لوگ دیگر مذہب والوں کی مذمت اس سے بھی بڑھ کر کرتے ہیں۔ جین مذہب
سے غیر سب گُرو یعنی وہ سانپ سے بھی بُرے ہیں۔ اُن کی زیارت۔ خدمت اور صحبت
کبھی نہیں کرنی چاہیئے۔ کیونکہ سانپ کی صحبت سے ایک دفعہ مرنا ہوتا ہے۔ مگر دیگر
مذہب کے گرُوؤں کی صحبت سے بہت دفعہ جنم لینا اور مرنا پڑتا ہے۔ اس لئے اے
بھلے آدمی! غیر مذہب والوں کے گورُوؤں کے نزدیک کھڑا بھی مت ہو۔ کیونکہ اگر تو
غیر مذہب والوں کی ذرا بھی خدمت کریگا۔ تو دُکھ میں پڑ لیگا ✣

محقق۔ دیکھئے۔ جینیوں کی مانند سنگدل۔ گمراہ۔ کینہ ور۔ مذمت کرنے والا
اور بھولا ہوا کوئی بھی دوسرے مذہب والا نہ ہوگا۔ اُنہوں نے یہ بات دل میں سوچی
ہے۔ کہ اگر ہم دوسروں کی مذمت اور اپنی تعریف نہ کریں گے۔ تو ہماری خدمت اور
تعظیم نہیں ہوگی۔ لیکن اُن کے لئے سخت بدنصیبی کی بات ہے۔ کیونکہ جب تک ودوان
عالم فاضل لوگوں کی صحبت اور خدمت نہ کریں گے۔ تب تک اُن کو ٹھیک ٹھیک علم
اور سچا دھرم کبھی حاصل نہیں ہوگا۔ اس لئے جینیوں کو واجب ہے۔ کہ اپنی جہالت
اور خلاف علم باتیں چھوڑ کر ویدوں میں بیان کی ہوئی سچی باتوں کو قبول کریں۔
اُن کے لئے یہ بڑی بیہودہ سی بات ہے ✣

जाणामो किं करिमो ताण हयासाण धिट्ठदुट्ठाणं ।
दंसणाणि लिंगं खिवंति न रयम्मि मुद्ध जणम् ॥

پرن رتناکر بھاگ ۲-۶-۹۸

۹۹- جس کی بہبودی کی اُمید کی جاتی رہے۔ ڈھیٹھ۔ بڑے کام کرنے ہیں

[بیرونیوں کی بدخواہی اور کمینہ پن] بڑا چالاک۔ بدکردار اور عیب والے کو کیا کہہ سکتے اور کیا کر سکتے ہیں۔ کیونکہ جو اُس کا اُپکار کر لیگا۔ وہ اُلٹا اُس کی جڑ کاٹیگا۔ کوئی رحم کھا کر اندھے شیر کی آنکھ کھولنے (یعنی درست کرنے) جاوے۔ تو وہ کھا لیوے گا۔ اسی طرح گگرو (یعنی غیر مذہب والوں کا اُپکار کرنا اپنی تباہی کرنا ہے ان سے ہمیشہ الگ ہی رہنا چاہیئے۔

**محقق**۔ جس طرح جینی لوگ سمجھتے ہیں۔ اگر اسی طرح دوسرے مذہب والے بھی ہیں۔ تو جینیوں کی کتنی ذلت ہو۔ اور اگر کوئی شخص اُن کا اُپکار کسی قسم کا کرے۔ تو ان کے بہت سے کام بگڑ جانے سے اُن کو کتنا دکھ پہنچیگا۔ پس جینی لوگ دوسروں کی نسبت ایسا خیال کیوں نہیں رکھتے۔

जह जह दुट्ठ धम्मो जह जह दुट्ठाण होय अइ उदओ ।
समदिट्ठि जियाणं तह तह उल्लसइ सम्मत्तं ॥

پرن رتناکر بھاگ ۲-۶-۹۹

۱۰۰- جتنا جتنا درشن بھرشٹ۔ نہنو۔ پاشستا۔ اُسنّا اور کوسلیا وغیرہ

[بیرونیوں کا حسد] اور غیر درشنوں کے ماننے والے۔ تری ڈنڈی۔ پریوراجک اور برہمن وغیرہ بڑے لوگوں کی طاقت۔ عزت اور پوجا وغیرہ زیادہ ہووے۔ اتنا ہی سمیک درشٹی جیووں کا سمیکتو زیادہ زیادہ ظاہر ہووے۔ یہ بڑا تعجب ہے۔

**محقق**۔ اب دیکھیئے۔ کیا جینیوں سے بڑھ کر حسد۔ کینہ اور بغض رکھنے والا دوسرا ہوگا؟ ہاں دوسرے مذہب میں بھی حسد اور کینہ ہے۔ لیکن جس قدر ان

---

(۱) جن کا دیکھنا بھی مکروہ اور باعث ضرر ہے (۲) قابل پرہیز (۳) بغض (۴) قابل پرائشچت مستوجب سزا (۵) بدچلن (۶) سنیاس کے بیرونی علامت کے طور پر تین ڈنڈ (لکڑیاں) رکھنے والے (۷) سنیاسی (۸) براہمن وغیرہ (۹) جینی سادھوؤں سے مراد ہے (مترجم)

جینیوں میں ہے۔ اُتنا کسی میں نہیں۔ اور دُشمنی ہی پاپ کی جڑھ ہے۔ اس لئے جینیوں میں پاپ کے اعمال کیوں نہ ہوں؟

संगोऽवि जाणा अहिओ तेसिं धम्माइ जे पकुव्वंति ।
मुत्तूण चोरसंगे करंति ते चोरियं पावा ॥

प्रक० भा० २ । षष्ठी० सू० ६५ ॥

پرکرن رتناکر بھاگ ۲ - ۶ - ۶۵

۱۰۱۔ اس کا اصل مطلب اتنا ہی ہے۔ کہ جس طرح جاہل آدمی چور کی صحبت میں رہنے سے ناک کاٹے جانے وغیرہ سزا سے خوف نہیں کرتے۔ اسی طرح جین مذہب سے مخالف چور مذہبوں کے رکھنے والے لوگ اپنی نقصان و ذلت کا خوف نہیں کرتے۔

محقق۔ ہر ایک آدمی جیسا ہوتا ہے۔ وہ عموماً اپنے ہی مانند دوسروں کو سمجھتا ہے۔ کیا یہ بات سچی ہو سکتی ہے۔ کہ اور سب مذہب چور اور جینیوں کا ساہوکار مذہب ہے۔ جب تک انسان کی عقل سخت بے علمی اور بد صحبت کی وجہ سے خراب رہتی ہے۔ تب تک وہ دوسروں کے ساتھ از حد کینہ وغیرہ بُرائی کرنا نہیں چھوڑتا۔ جس طرح جین مذہب غیروں سے کینہ رکھنے والا ہے۔ ایسا اور کوئی نہیں۔

जच्छ पसुमहिस लक्खा पव्वे हो मंति पावनवमीए ।
पूयंति तंपि सड्ढा हा हीलावीयरायस्स ॥

प्रक० भा० २ । षष्ठी० सू० ७६ ॥

پرکرن رتناکر بھاگ ۲ - ۶ - ۷۶

جینیوں کا غلط خیال

۱۰۲۔ پہلے سوتر میں متھیاتوی یعنی جین مذہب کے علاوہ وہ سب جھوٹے اور آپ سمیکتوی یعنی اور سب پاپی اور جین مذہب والے سب نیکوکار ریاں ہوئے ہیں، اس لئے جو کوئی متھیاتوی کے مذہب کو رواج دیگا۔ وہ پاپی ہے۔

محقق۔ جس طرح اوروں کے بجائے چامنڈ۔ کالیکا اور جوالا وغیرہ کے سامنے لومی کا برت پاپ ہے۔ یعنی درگا لومی بھتی وغیرہ سب برے ہیں۔ اسی طرح کیا تمہارے "پجوسن" وغیرہ برت برے نہیں ہیں۔ جن سے سخت تکلیف

ہے۔ اس موقعہ پر دام مارگیوں کی لیلا کا کھنڈن کرنا تو ٹھیک ہے۔ لیکن جو شاسن دیوی
اور مرت دیوی وغیرہ کو مانتے ہیں۔ اُن کا بھی کھنڈن کرتے۔ تو اچھا تھا۔ اگر یہ
کہیں۔ کہ ہماری دیوی ہنسا کرنے والی نہیں۔ تو اُن کا یہ قول جھوٹ ہے۔ کیونکہ
شاسن دیوی نے ایک مرد اور ایک بکری کی آنکھ نکال لی تھی۔ پھر وہ راکشسی
اور درگا وکالکا کی سگی بہن کیوں نہیں۔ اور اپنے برت پچکھان وغیرہ کو بہت ہی
افضل اور نومی وغیرہ کو بُرا کہنا جہالت کی بات ہے۔ کیونکہ دوسروں کے اُپواسوں
(فاقوں) کی مذمت اور اپنے اُپواسوں کی تعریف کرنا نیک آدمیوں کا کام نہیں
ہے۔ ہاں جو لوگ رام نومی وغیرہ کا برت رکھتے (عہد کرتے) ہیں۔ وہ تو سب
کے لئے اچھا ہے۔ جینیوں یا کسی دوسرے (مذہب) کا اُپواس "ٹھیک نہیں ہے"

वेसाण वंदियाण य माहण डुंबाण जक्खसिक्खाणं ।

भत्ताभक्खट्ठाणं विआराणं दूरओ जवइ ॥

प्रक० भा० २ । षष्ठी० सू० ८२ ॥

پرکرن رتناکر بھاگ ۲ - ۶ - ۸۲

تم ۰ ا۔ اس کا اصل مطلب یہ ہے۔ کہ ویشیا۔ چارن۔ بھاٹ وغیرہ لوگوں
(برہمن یا پش۔ گنیش وغیرہ متھیا درشٹی دیوی وغیرہ) دیوتاؤں کا معتقد ہے۔ یعنی جو اُن کے ماننے والے ہیں
وہ سب ڈوبانے اور ڈوبنے والے ہیں۔ کیونکہ وہ سب چیزوں کو اُنہیں کے قبضہ
کی مانتے ہیں۔ اور "دیت راگ" (دنیوی رغبت سے چھوٹے ہوئے) لوگوں سے
دور رہتے ہیں +

دوسروں کے دیوی دیوتا بھی
جینیوں کو زہر معلوم ہوتے ہیں

محقق۔ دوسرے مذہب والوں کے دیوتاؤں کو جھوٹا کہنا۔ اور اپنے دیوتاؤں
کو سچا کہنا محض تعصب کی بات ہے۔ اور دوسرے لوگ دام مارگیوں کے دیوی دیوتاؤں
کی تردید کرتے ہیں۔ لیکن شرادھ دن کرتیہ کی کتاب کے صفحہ ۳۶ میں جو لکھا ہے۔
شاسن دیوی نے ایک شخص کو رات کا کھانا کھا لینے کے قصور میں تھپڑ مار کر اُس
کی آنکھ نکال ڈالی۔ اور بجائے اُس کے ایک بکری کی آنکھ نکال کر اس شخص کے

۵ جن کی زیارت نشپھل (بے سود) ہے +

لگادی۔ پھر اس دیوی کو ہنسا کرنے والی کیوں نہیں مانتے رتن سار بھاگ اول صفحہ ۶۷ میں دیکھو کیا لکھا ہے۔ کہ مرت دیوی پتھر کی مورتی ہو کر مسافروں کی مدد کرتی تھی۔ اس کو بھی ویسا کیوں نہیں مانتے؟

किं तोपि जणाणे जाश्रो जाणो जणाणाइकि श्राणो

णिंद्र । जइ मिच्छरच्छो । जोश्रो। गुणसु तह मच्छर वहइ

प्रक० भा० २। षष्टी० सू० ८१ ॥

پرکرن رتناکر بھاگ ۲-۶-۸۱

۱۰۴۔ جو جین مذہب کے مخالف "متھیا توی" یعنی جھوٹے دھرم والے ہیں۔ وہ کیوں پیدا ہوئے۔ تو بڑے کیوں ہوئے یعنی اگر جلدی نیست و نابود ہو جاتے۔ تو اچھا تھا +

دوسروں کی زندگی بھی ناگوار ہے

محقق۔ ان کے دیت راگ کا ہدایت کیا ہوا دیا کا دھرم دیکھو۔ دوسرے مذہب والوں کا زندہ رہنا بھی نہیں چاہتے۔ ان کا دیا دھرم "محض برائے نام" ہے اور جس قدر ہے بھی وہ محض ادنےٰ جانوروں اور حیوانوں کے لئے ہے۔ جین مت سے باہر والے انسانوں کے لئے نہیں +

मुद्द मग्गे जाया सुहरा मच्छंति सुद्दमामि ।

जपुरा श्रमग्ग जाया मग्गेगच्छंति तं चुप्प ॥

प्रक० भा० २। षष्ठी० सू० ८३ ॥

پرکرن رتناکر بھاگ ۲-۶-۸۳

۱۰۵۔ (محقق معنی) اس کا اصل مطلب یہ ہے۔ کہ اگر جین مذہب میں جنم لے کر مکتی پاوے۔ تو کچھ تعجب نہیں۔ مگر جینیوں کے خاندان سے باہر جنم لئے ہوئے "متھیا توی" دیگر مذہب والے مکتی پاویں۔ تو بڑی حیرت کی بات ہے۔ خلاصہ مطلب یہ ہے۔ کہ جین مت والے ہی مکتی پاتے ہیں۔ دوسرا کوئی نہیں۔ جو جین مذہب کو قبول نہیں کرتے۔ وہ نرک میں جانے والے ہیں +

دوسروں کی مکتی نہیں ہو سکتی

محقق۔ کیا جین مذہب میں کوئی برا آدمی اور نرک میں جانے والا نہیں ہے۔ سب ہی مکتی پاتے ہیں۔ اور دوسرا کوئی نہیں پاتا۔ کیا یہ بات پاگل پن کی نہیں ہے

ے (سادہ لوح) آدمیوں کے سوائے اور کون ایسی بات کو مان سکتا ہے ÷

तिच्छयराणं पूआ सम्मत्तगुणाण कारिणी भणिया।

सावि य मिच्छत्तयरी जिण समये देसिया पूआ ॥

प्रक० भाग २। षष्ठी० सू० ६० ॥

ن رتناکر بھاگ ٢ - ٦ - ١٠٠

١٠٦ - (مختصر ارتھ) صرف جن کی مورتیوں کی پوجا کرنا سود مند ہے - اور غیر مذہب والوں کی مورتی پوجنا بے سود ہے - جو شخص ن مذہب کی ہدایات پر عمل کرتا ہے - وہ عارف ہے - اور جو عمل نہیں کرتا - وہ ن نہیں ÷

ان کی مورتیاں جھوٹی ہیں

محقق - واہ جی! کیا کہنا ہے! کیا تمہاری مورتی وشنوؤں وغیرہ کی مورتیوں ح پتھر وغیرہ جڑ چیزوں کی نہیں ہے؟ جس طرح تمہاری مورتی پوجا جھوٹی ہے طرح وشنوؤں وغیرہ کی مورتی پوجا بھی جھوٹی ہے - تم جو عارف بنتے ہو - اور سروں کو غیر عارف بناتے ہو - اس سے ظاہر ہوتا ہے - کہ تمہارے مذہب میں ان نہیں ہے ÷

जिण आणाए धम्मो आणा रहिआण फुडं अहम्मुत्ति।

इय मुणि ऊणय तत्तं जिण आणाए कुणह धम्मं ॥

प्रक० भा० २। षष्ठी० सू० ६२ ॥

ن رتناکر بھاگ ٢ - ٦ - ٩٢

١٠٧ - (مختصر ارتھ) جس دھرم میں جن دیو کی فرمانبرداری - دیا (رحم) اور کشما (عفو) ہے - اس کے علاوہ باقی سب ادھرم (انتہا) ہیں ÷

ن دھرم کی فرمانبرداری کے بغیر ادھرم

محقق - یہ کتنی بڑی بے انصافی کی بات ہے - کیا جین مذہب سے باہر کوئی آدمی راست گو دھرماتما نہیں ہے - لیکن کسی دوسرے دھرماتما آدمی کی تعظیم نہیں رنی چاہیئے؟ البتہ اگر جین مذہب والوں کا منہ اور زبان چمڑے کے نہ ہوتے - اور سروں کے چمڑے کے ہوتے - تو یہ بات ٹھیک ہو سکتی تھی - الغرض یہ لوگ

اپنے مذہب کی کتابوں ۔ مقولوں اور سادہوؤں وغیرہ کی ایسی ڈینگیں مارتے ہیں کہ گویا جینی لوگ بھائوں کے بڑے بھائی ہیں +

कल्लाणि कारयावरि अंसिदुक्काइ संभर ताणं ।

मच्चाण जणइ हरिहर रिद्धि समिद्धीवि उद्धोस ॥

प्रक० भा० २ । षष्ठी० सू० ६५ ॥

پرکرن رتناکر بھاگ ۲-۶-۹۰

۱۰۸ — (مختصر معنی) اس کا اصل مطلب یہ ہے ۔ کہ جوہری سرو وغیرہ دیوتا

اوروں کی ترقی نرک کا ذریعہ

کی دولت وحشمت ہے ۔ وہ نرک کا باعث ہے ۔ اس کو دیکھ کر جینیوں کے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں ۔ جس طرح راجہ کی حکم عدولی کرنے سے انسان سزائے قتل کا دُکھ پاتا ہے ۔ اُسی طرح "جِن اندر" ! جینیوں کے دیوتا کی (ان) کی حکم عدولی کرنے سے جنم مرن کا دُکھ کیوں نہیں پاویگا +

محقق ۔ جینیوں کے آچاریہ وغیرہ کا میلان طبع دیکھئے یعنی بیرونی مکر و فریب اور بناوٹ چھوڑ اب تو اُن کی اندرونی کیفیت بھی کھل گئی (یہ لوگ) ہری ہر وغیرہ اور اُن کے پیرووں کے اقبال اور ترقی کو نہیں دیکھ سکتے ۔ ان کے رونگٹے اس لئے کھڑے ہوتے ہیں ۔ کہ دوسرے کی ترقی کیوں ہوئی ۔ یہ عموماً ایسا چاہتے ہونگے ۔ کہ اُن کی ساری حشمت ہم کو مل جاوے ۔ اور یہ مفلس ہو جاویں ۔ تو اچھا ہے ۔ اور راجہ کے حکم کی تمثیل اس لئے دیتے ہیں ۔ کہ یہ جین لوگ حاکموں کے بڑے خوشامدی جھوٹے اور ڈرپوک ہوتے ہیں ۔ کیا راجہ کی جھوٹی بات بھی مان لینی چاہیئے ؟ اگر کوئی شخص حاسد اور کینہ ور بھی ہو ۔ تاہم جینیوں سے بڑھ کر وہ بھی نہ ہوگا +

जो देइ सुद्ध धम्मं सो परमप्पा जयम्मि न हु अन्नो ।

किं कप्पद्दुम्म सरिसो इयर तरू होइ कइयावि ॥

प्रक० भा० २ । षष्ठी० सू० १०१ ॥

پرکرن رتناکر بھاگ ۲-۶-۱۰۱ +

۱۰۹ — (مختصر معنی) وہ لوگ جاہل ہیں ۔ جو جین مذہب کے مخالف ہیں

اپنے ہی اُپدیشکوں کی بڑائی

اور جو "جِن اندر" کے بیان کئے ہوئے دھرم کے اُپدیشک

...ہو یا گرہستھی خواہ کتابوں کے مصنف ہیں۔ وہ تیرتھنکروں کے برابر ہیں۔ اُن کے برابر کوئی بھی نہیں +

محقق۔ کیوں نہ ہو۔ اگر جینی لوگ طفلانہ عقل والے نہ ہوتے۔ تو ایسی بات کیوں مان بیٹھتے جس طرح بازاری عورت اپنے سوا اور کسی کی تعریف نہیں کرتی اسی طرح یہ بات بھی دکھلائی دیتی ہے +

ॐ असुणिअगुणदोषाते कहअवुहाण हुंति मज्झच्छा ।

अह तेवि हुन मज्झच्छाता विस अमिअाण तुल्लत्तं ॥

प्रक० भा० २ षष्ठी० सू० १०२ ॥

پرکرن رتناکر بھاگ ۲ - ۶ - ۱۰۶

۱۱۰ - (مختصر معنی) جن اندر دیواس کے کہے ہوئے مسائل اور جین مذہب کے اُپدیشکوں کو ترک کرنا جینیوں کو واجب نہیں ہے +

بے مذہبی کی پابندی

محقق۔ یہ بات جینیوں کے ہٹھ تعصب اور بے علمی کا نتیجہ نہیں ہے تو اور کیا ہے؟ کیونکہ جینیوں کی سوائے چند باتوں کے باقی سب باتیں ترک کرنے کے قابل ہیں۔ جس کو ذرہ بھر بھی کچھ عقل ہوگی۔ وہ جینیوں کے دیوؤں۔ کتب مسائل اور اُپدیشکوں کو دیکھ سن اور غور کرکے بلاشک فوراً چھوڑ دے گا +

वयणे वि सुगुरु जिणवल्लहस्स केसिं न उल्लसइ सम्मं ।

अहकह दिणमणि तेअं उलुआणं हरइ अंधत्तं ॥

प्रक० भा० २ । षष्ठी० सू० १०८ ॥

پرکرن رتناکر ۲ - ۶ - ۱۰۸

۱۱۱ - (مختصر معنی) جو لوگ جن کے حکم کے مطابق عمل کرتے ہیں۔ وہ پوجا کرنے کے لائق ہیں۔ اور جو خلاف عمل کرتے ہیں۔ وہ ناقابل پرستش ہیں۔ جینیوں کے گوروؤں کو ماننا۔ اور دیگر مذہب والوں کو نہ ماننا چاہیے +

غیروں کے گوروؤں کو نہ ماننا

محقق۔ اگر جین لوگ دوسرے بے علموں کو چیلا بنا کر حیوانوں کی طرح نہ باندھتے۔ تو وہ اُن کے پھندے سے چھوٹ کر اپنی مکتی کے وسائل عمل میں لاتے۔ اور جنم کو سپھل کر لیتے۔ بھلا اگر کوئی تم کو مار...

له بڑے راستہ پر چلنے والا، مترجم ۱۱

(بڑے مذہب والا) "گرو" "متیا توی" اور "کواپدیشٹا" کہیں۔ تو تم کو کس قدر رنج پہنچے گا۔ پس چونکہ تم دُوسروں کو رنج پہنچاتے ہو۔ اس لئے تمہارے مذہب میں بہت سی بے سُود باتیں بھری ہیں ٭

तिहुअण जणं मरंत दट्ठूण निअंति जे न अप्पाणं ।

विरमंति न पावाओ धिट्ठी धिट्ठत्तणाणं ताणं ॥

प्रक० भा० २ । षष्ठी० सू० १०९ ॥ پرکرن رتناکر بھاگ ۲- ۶- ۱۰۹ ٭

(مختصر معنی) اگرچہ مرتے تک کا بھی دُکھ ہو۔ تو بھی کھیتی بیوپار وغیرہ کا کام جینی لوگ نہ کریں۔ کیونکہ یہ کام نرک میں لے جانے والے ہیں ٭ ||۴||

جینیوں کو کھیتی و بیوپار وغیرہ کرنے کی ممانعت

**محقق**۔ اب کوئی جینیوں سے پُوچھے۔ کہ تم بیوپار وغیرہ کیوں کرتے ہو۔ ان کاموں کو کیوں نہیں چھوڑ دیتے۔ اور اگر چھوڑ دو۔ تو تمہارے جسم کی پرورش بھی نہ ہو سکے گی۔ اور اگر تمہارے کہنے سے سب لوگ چھوڑ دیویں۔ تو تم کیا چیز کھا کر زندہ رہو گے۔ ایسی کجروی کا اُپدیش کرنا بالکل بیہودہ ہے۔ مگر بیچارے کریں کیا۔ بوجہ علم اور نیک صحبت نہ ہونے کے جو دل میں آیا۔ کہہ دیا ٭

तइया हमाण अहमा कारण रहिया अनाणगव्वेण ।

जे जंपंति उस्सुत्तं तेसिं दिट्ठिच्छ पंडिच्च ॥

प्रक० भा० २ । षष्ठी० सू० १२१ ॥ پرکرن رتناکر بھاگ ۲- ۶- ۱۲۱ ٭

(مختصر معنی) جو جینیوں کے شاستروں کے مخالف شاستروں کو ماننے والے ہیں۔ وہ نیچ سے بھی نیچ ہیں۔ خواہ کچھ ہی مطلب برآری ہو۔ تب بھی جین مذہب کے خلاف نہ بولے۔ اور نہ مانے۔ خواہ کچھ ہی مطلب نکلتا ہو۔ تاہم دُوسرے مذہب کو ترک کر دے ٭ ||۵||

جینیوں کا کوسنا

---

۱؎ بزرگ۔ ۲؎ جھوٹے مذہب کا ماننے والا۔ ۳؎ برہمنہ اُپدیش کرنے والا (مہتم)

محقق - تمہارے بانی مُبانی سے لے کر آج تک جس قدر ہو گذرے ہیں آگے ہونگے۔ انہوں نے دوسرے مذاہب کو گالی دینے کے سوائے اور کچھ بھی نہ کیا۔ اور نہ کرینگے۔ بڑے افسوس کی بات ہے۔ کہ جینی لوگ جہاں کہیں اپنی مطلب براری دیکھتے ہیں۔ وہاں چیلوں کے بھی چیلے بن جاتے ہیں۔ تاہم ایسی جھوٹی لمبی چوڑی گپ مارنے سے انہیں ذرا بھی شرم نہیں آتی ✦

जंबीरजियास्स जिओ मिरई उस्सुत्त लेस देसणाओ ॥

सागर कोडिहिंमडइ भीम भवरणे ॥ प्रक०

भा० २ । षष्ठी० सू० १२२ ॥

پرکرن رتنا کر بھاگ ۲ - ۶ - ۱۲۲

۱۱۴ - (مختصر معنی) اگر کوئی ایسا کہے۔ کہ جینی سادھوؤں میں دھرم ہے۔ اور ہمارے اور دوسرے (مذہب کے سادھوؤں) میں بھی دھرم ہے۔ تو وہ آدمی کروڑوں برس تک نرک میں رہ کر پھر بھی نیچ جنم پاتا ہے ✦

دوسروں کی زبان سینا

محقق واہ جی واہ!! علم کے دشمنو! تم نے یہی سمجھا ہوگا۔ کہ ہماری جھوٹی باتوں کی کوئی تردید نہیں کریگا۔ اسی لئے یہ خوف دلانے والے الفاظ لکھے ہیں۔ مگر یہ ناممکن ہے۔ اب تم کو کہاں تک سمجھاویں۔ تم تو جھوٹ مذمت اور دوسرے مذاہب سے مخالفت اور دشمنی کرنے پر ہی کمربستہ ہو کر اپنی مطلب براری کرنے میں جلوہ کھانے کے برابر (لذت) سمجھتے ہو ✦

दूर करणं दूरम्मि साहणं तहपभावणा दूरे ॥

जिणधम्म सद्दहाणं पि तिरक दुरकाइ निट्ठवइ ॥ प्रक०

भा० २ । षष्ठी० सू० १२७ ॥

پرکرن رتنا کر بھاگ ۲ - ۶ - ۲۷

۱۱۵ - (مختصر معنی) جس آدمی سے جین مذہب پر کچھ بھی عمل نہ ہو سکے۔ تو بھی محض اس اعتقاد سے کہ جین مذہب سچا ہے۔ اور کوئی نہیں دکھوں سے تر جاتا ہے ✦

جینیوں کی سستی مکتی

محقق - بھلا جاہلوں کو اپنے پھندے میں پھنسائینگی اس سے بڑھ کر دوسری

کونسی بات ہوگی۔ کیونکہ کچھ عمل نہ کرنا پڑے۔ اور مکتی ہو جاوے۔ ایسا بے سمجھ مذہب کونسا ہوگا +

मूल-कइया होही दिवसो जइया सुगुरूण पायमूलम्मि ।
उस्सुत्त लस विसलव गहिओ निसुणसु जिणधम्मं ॥

प्रक० भा० २ । षष्ठी० सू० १२८ ॥

پرکرن رتناکر ۲-۶-۱۲۸

۱۱۶۔ مختصر معنی:-

مکتی پانے کا آسان نسخہ

اتنی خواہش رکھیے۔ کہ جین آگم "جینیوں کے شاستروں کو سنونگا مگر اُتسوتر" یعنی دوسرے مذاہب کی کتابوں کو کبھی نہیں سنونگا۔ وہ محض اس قدر خواہش رکھنے سے دکھوں کے سمندر سے پار ہو جاتا ہے +

محقق۔ یہ بات بھی بھولے آدمیوں کو پھنسانے کے واسطے ہے۔ کیونکہ مذکورہ بالا خواہش سے اس جگہ کے دُکھوں کے سمندر سے بھی پار نہیں ہوتا۔ اور پہلے جنم کے جمع شدہ پاپوں کے بدلے میں دُکھ بھوگنے کے بغیر نہیں چھوٹ سکتا۔ اگر ایسی ایسی جھوٹ یعنی خلاف علم بات نہ لکھتے۔ تو (لوگ) وید وغیرہ شاستروں کو دیکھ اور سُن کر اور سچ و جھوٹ کی تمیز حاصل کرکے اُن کی بے علمی سے بھری ہوئی لغو باتوں کو چھوڑ دیتے۔ لیکن ان بے علموں کو ایسا جکڑ کر باندھا ہے۔ کہ اس پھندے سے شاید کوئی عقلمند نیک صحبت رکھنے والا آدمی چھوٹ سکے۔ تو ممکن ہے۔ مگر باقی موٹی عقل کے لوگوں کا چھوٹنا تو بہت ہی مشکل ہے +

मूल-ब्रह्मा जेणहिं भणियं सुय ववहार विसोहियं तस्स ।
जायइ विसुद्ध बोही जिण आणाराहगत्ताओ ॥

प्रक० भा० २ । षष्ठी० सू० १३८ ॥

پرکرن رتن کر بھاگ ۲-۶-۱۳۸

جینیوں کی اندھی عقل

۱۱۷۔ مختصر معنی:- جو جین آچاریوں نے تصنیف کیئے ہوئے سوتر موکتی ورتی بھاشیہ چورنی کو مانتے ہیں۔ وہی لوگ نیک اور مشکل کاموں کے کرنیسے چارتر والے

۱ لغت ۲ ترجمہ ۳ تفسیر ۴ شرح ۵ صاحب عمل یا نیک چلن

...سکھ پاتے ہیں۔ دوسرے مذہب کی کتابوں کے دیکھنے سے نہیں +
محقق - کیا سخت بھوک سے مرنے وغیرہ تکالیف کے برداشت کرنے کو "چارتر"
(...چلن) کہتے ہیں۔ اگر بھوکا پیاسا مرنا ہی "چارتر" ہے۔ تو بہت سے آدمی قحط
...خوراک وغیرہ نہ ملنے کی وجہ سے بھوکے رہتے ہیں۔ وہ پاک ہو کر نیک نتیجہ کو پہنچنے چاہئیں
...پاک ہوتے ہیں اور تم اپ لوگ اکیسر اور وغیرہ کی کمی زیادتی کی وجہ بیمار ہو کر بجائے سکھ کے دکھ پاتے ہیں دھرم
...مثانہ نغل۔ برہمچریہ ستیہ اگو ری وغیرہ ہیں۔ اور درغگو ہی مثلاً نفعل وغیرہ پاپ ہیں۔ اور دوسرو
...بھلائی کی نیت رکھتے ہوئے سب کے ساتھ محبت سے برتاؤ رکھنا "سمیک چرتر"
(...نیک چلن) کہلاتا ہے۔ نہ کہ جین مذہب والوں کا بھوکا پیاسا رہنا وغیرہ ان
...روں وغیرہ کو ماننے والے تھوڑی سی سچائی اور زیادہ جھوٹ کو پا کر دکھوں
...میں ڈوبتے ہیں +

मूल-जइ जाणसि जिए नाहो लोय.........

तो तं तं मन्नंतो कह मन्नसि लोअ आयार ॥

प्रक० भा० २ । षष्ठी० सू० १४८ ॥

...رن رتنا کر بھاگ ۲ - ۶ - ۱۴۸
۱۱۸ - مختصر معنی (جو آدمی اچھی پرا ربدھ (نصیب) والے ہوتے ہیں - وہی
جین مذہب کو قبول کرتے ہیں - یعنی جو جین مذہب
...قبول نہیں کرتے۔ ان کا نصیب پھوٹ گیا +

| ...جینیوں کے نزدیک سب بدنصیب ہیں |
|---|

محقق - کیا یہ جھوٹ اور گمراہی کی بات نہیں ہے۔ کیا دوسرے مذاہب میں
...خوش نصیب اور جین مذہب میں بدنصیب کوئی بھی نہیں ہے۔ اور جو یہ کہا ہے۔ کہ
...ہم مذہب یعنی جین مذہب والے آپس میں دکھ نہ پہنچاویں۔ بلکہ محبت سے برتیں۔
...اس سے یہ بات ثابت ہوتی ہے۔ کہ جین لوگ دوسروں کے ساتھ لڑائی کرنے
...میں برا نہیں سمجھتے ہونگے۔ ان کی یہ بات بھی نامناسب ہے۔ کیونکہ نیک آدمی
...نیکوں کے ساتھ محبت رکھتے ہیں۔ اور بروں کو تربیت دے کر نیک تربیت یافتہ
...بناتے ہیں۔ اور یہ جو لکھا ہے۔ کہ برہمن "تردنڈی" "پری وراجک آچاریہ" یعنی
...سنیاسی۔ اور "تاپسی" وغیرہ یعنی ویراگی وغیرہ سب جین مذہب کے دشمن ہیں۔ اس

سے ظاہر ہے۔ کہ یہ سب کو دشمنی کی نظروں سے دیکھتے اور مذمت کرتے ہیں۔ پھر جینیوں کا "دیا" اور "کھشما" کا دھرم کہاں رہا۔ کیونکہ دوسرے سے کینہ رکھنا "دیا" اور "کھشما" کو زائل کرنے والا ہے۔ اور اس کے برابر کوئی دوسرا عیب ہنسا (ضرر رسان) نہیں ہے۔ جیسے جینی لوگ سراپا کینہ سے پُر ہیں۔ دوسرے لوگ ویسے کم ہی ہونگے۔ رشبھ دیو سے لیکر مہاویر تک چوبیس تیرتھنکروں کو اگر راگی (رغبت رکھنے والا) دویشی (کینہ ور) اور متھیا توی (جھوٹی باتیں ماننے والا) کہیں اور جین مذہب کے ماننے والوں کو سنی پات نپ (غلطوں کے بگاڑ سے پیدا ہونے) میں پھنسا ہوا مانیں۔ اور ان کے مذہب کو نرک اور زہر کے برابر سمجھیں تو جینیوں کو کتنا بُرا لگیگا۔ اس لئے جینی لوگ مذمت اور غیر مذاہب سے کینہ رکھنے کے نرک میں ڈوب کر سخت تکلیف بھوگ رہے ہیں۔ اس بات کو چھوڑ دیویں۔ تو بہت اچھا ہو۔

مول- एगो अ गुरू एगोवि सावगो चेइआणि विवहाणि
तत्थय जं जिणदव्वं परूप्परं तं न विच्चंति ॥
प्रक० भा० २ । षष्ठी० सू० १५० ॥

پرکرن رتنا کر بھاگ ۲ - ششٹی ۔ ۱۵۰۔

۱۱۹- مختصر معنی (سب شراوکوں کا دیو۔ گورو۔ دھرم ایک ہے۔ چیتیہ وندن یعنی جن کی تصویر یا مورتی کے دیول (مندر) اور جن کے مال کی حفاظت کرنا اور مورتی کی پوجا کرنا دھرم ہے +

| مورتی پوجا کے بانی مبانی جینی ہیں + |
|---|

تحقیق- اب دیکھو۔ مورتی پوجا کا جتنا جھگڑا چلا ہے۔ وہ سب جینیوں کے گھر سے نکلا ہے۔ اور ویموں کی جڑھ ہی جین مذہب ہے +

## شرادھ دِن کرتیہ کتاب کے صفحہ ۱ میں مورتی پوجا کے حوالے

ا یہ لفظ آج کل بگڑ کر سراوگی ہو گیا ہے شراوک کے لفظی معنی سننے والا یا چیلا ہیں۔ ۲ دیول کے لفظی معنی پجاری کے ہیں۔ مگر اکثر اسے دیو آلیہ کی بجائے مندر کیلئے بولا جاتا ہے۔ یہاں بھی مندر سے مراد معلوم ہوتی ہے دیتری

